ہے۔امراض دماغیہ کے لیے مفید ترین چیز ہے۔

یہ معجون حکیم صاحب موصوف کی اپنی تجویز کردہ ہے۔ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے امراض بالا کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ھوالشافی** : ہلیلہ سیاہ ۴ تولہ۔ ہلیلہ زرد ۴ تولہ۔ سنا مکی ۷ ماشہ۔گل بنفشہ ۵ ماشہ۔ سقمونیا ۴ تولہ۔ بسفائج ایک تولہ۔گل سرخ ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو سفوف بنالیں اور بادام روغن سے چرب کر کے ادویہ ذیل کا جوشاندہ بنا کر مل چھان کر ایک سیر کھانڈ کا قوام بنا دیں اور ادویہ ملا کر معجون بنالیں۔

## جوشاندہ

**ھوالشافی** : ہلیلہ زرد ۲ تولہ۔ سنا مکی ۲ تولہ۔گل سرخ ۲ تولہ میں ایک سیر پانی ڈال کر جوش دیں۔نصف رہنے پر مل چھان لیں۔

**فوائد** : امراض دماغی نزلہ۔سر درد کے علاوہ بخار، قبض کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ تولہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## مفید الصبیان

یہ دوا عالی جناب افلاطون زمان سرتاج الحکماء مولوی نور الدین صاحب مرحوم قادیانی کے مجربات سے ایک خاص الخاص تحفہ ہے۔ جو بچوں کے امراض دماغی ام الصبیان، کھانسی، نزلہ، بخار، ڈبہ، ذات الجنب ، قے ، اسہال، پیچش وغیرہ کو مفید ہے۔ دانت نکلنے کے وقت جو تکلیف بچوں کو ہوتی ہے اس کے لیے اکسیر ہے۔

غرضیکہ جملہ امراض بچگان کا حکمی علاج ہے جو موصوف کے خاص تجربہ کی چیز تھی اور جس پر آپ تمام عمر عامل رہے۔

مرحوم اس دوا کی بہت تعریف فرمایا کرتے تھے اور ہے بھی واقعی اکسیر چیز میرے دواخانہ میں بھی کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ ہر جگہ کامیابی ہوتی ہے۔

**ھوالشافی** : ہینگ ایک تولہ۔ روغن گاؤ ڈیڑھ تولہ۔ کتھہ ۹ ماشہ۔ فلفل سفید ۴

ماشہ۔ افیون ۴ ماشہ۔ برگ نیم ۱۵ عدد۔

اول ہینگ کو روغن گاؤ میں نیم بریاں کریں۔ پھر تمام ادویات کے ہمراہ کھرل کریں۔

**فوائد :** بچوں کے جملہ امراض کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال :** ۱/۴ اسے ۱/۲ رتی تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر وجع المفاصل

یہ نسخہ جناب حکیم قمر الدین صابری دواخانہ خادم الحکماء کوہاٹ کا خاص تحفہ ہے۔ نہایت اکسیر الاثر دوا ہے جو موصوف کے مطب میں کثرت سے بنتا ہے اور فروخت ہوتا ہے۔

یہ آپ کا ایک تجربہ اور بھروسہ کا نسخہ ہے۔ یہ نفع وجع المفاصل، نقرس وغیرہ امراض بلغمیہ کے لیے تیر بہدف ہے۔

**ھوالشافی :** سم الفار مدبر ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ۔ شنگرف ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔

اول سم الفار کو دو گھنٹہ تک آب لیموں میں کھرل کریں۔ خشک ہونے پر دو گھنٹہ سہاگہ بریاں میں کھرل کریں۔ بعدہٗ شنگرف کو افیون میں کھرل کریں پھر ہر دو کو ملا کر باقی ادویہ ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کر کے آب ادرک کی مدد سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد :** وجع المفاصل، عرق النساء، نقرس، دمہ وغیرہ امراض بلغمیہ کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال :** ایک گولی بعد از طعام ہمراہ آب تازہ۔

## حبوب مدر حیض

نہایت مفید اور اکسیری گولیاں ہیں جو اعلیٰ درجہ کی مدر حیض ہیں قبض کی وجہ سے جو نقائص ہو جاتے ہیں۔ ان کے دفعیہ کے لیے اکسیر پر تاثیر ہے۔ فوی اثر کرنے والی دوا ہے۔ ادرار حیض کا اکسیری نسخہ ہے۔ جو اپنے زود اثر ہونے کی وجہ سے نسخوں کا سردار

کہلانے کا مستحق ہے۔

حکیم سراج الدین صاحب میاں ونڈ ضلع امرتسر کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ افسنتین ۶ ماشہ۔ کاہی سرخ ۶ ماشہ۔ زراوند مدحرج ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو سفوف بنا کر گولیاں بمقدار دانہ نخود بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مدر حیض ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ شیر گاؤ۔

## مرہم زنگاری

یہ مرہم ہر قسم کے پھوڑے پھنسی، زخم، ناسور وغیرہ کا مکمل اور حکمی علاج ہے۔ آزمائش پر اکثر مرہم کے نسخہ جات سے مفید ثابت ہوا۔

حکیم ڈاکٹر سردار تیجا سنگھ صاحب کھڈرو ضلع امرتسر کا نسخہ ہے جو آپ کے ہاں ہر وقت تیار رہتا ہے۔

**ھوالشافی** : گندہ بیروزہ ۵ تولہ۔ نیلا تھوتھا ۳ رتی۔ زنگار ۶ رتی۔

اول گندہ بیروزہ کو گرم پانی سے چار پانچ دفعہ دھولیں پھر باقی ادویہ ملا کر اور تیل سرسوں ایک تولہ شامل کر کے بطور مرہم بنالیں۔

**فوائد** : پھوڑے، پھنسی، زخم وغیرہ کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور مرہم کپڑے پر لگا کر استعمال کریں۔

## حب طحال

عظم الطحال کے لیے اکسیر الاثر دوا ہے۔ جناب حکیم نبی بخش صاحب زبدۃ الحکما جالندھر شہر کے مطب کی خاص الخاص اور مایہ ناز دوا ہے جو آپ بلا مبالغہ کئی ہزار مریضوں پر استعمال کر چکے ہیں اور محض اس دوا کی بدولت آپ کو کامیابی حاصل ہوئی

ہے۔ تلی خواہ کس قدر بڑھی ہوئی کیوں نہ ہو۔ مریض کا رنگ زرد اور خون کم ہو چکا ہو۔ پیٹ پھولا ہوا ہو۔ سانس چڑھ جاتا ہو۔ ناخن سفید ہو چکے ہوں۔ ان جملہ حالتوں میں یہ دوا نہایت اکسیر بلکہ اکسیر پر تاثیر کا حکم رکھتی ہے۔ چند یوم کے استعمال سے تلی اپنی اصلی جگہ پر آ جاتی ہے۔ مریض کا رنگ سرخ ہو جاتا ہے اور بخار جو بوجہ خرابی طحال ہو جاتا ہو۔ اس کو دور کر دیتی ہے۔

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ ریوند عصارہ ایک تولہ۔ شحم حنظل ایک تولہ سہاگہ ایک تولہ۔ کونین سلفاس ایک تولہ۔ ہیرا کسیس ایک تولہ۔ لوٹا سجی ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو گھیکوار کے لعاب میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : عظم الطحال اور اس کے متعلقہ عوارضات کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان یا شربت سکنجبین کے ہمراہ دیں۔

## سفوف احمر

ایک کثیر النفع اور ہر مطب میں رہنے کے لائق نسخہ ہے جو جناب حکیم ایشر داس صاحب بٹالہ کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : فلفل سیاہ ۵ تولہ۔ ست پودینہ اصلی ۳ ماشہ۔ نوشادر ٹکیہ ۵ تولہ۔ نمک دیسی ۷ تولہ۔ ست لیموں ۸ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو جدا جدا کھرل کر کے باہم ملا کر دو گھنٹہ کھرل کریں اور شیشی میں بند کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : نفخ شکم، قراقر، درد معدہ، ریح المعدہ، درد گردہ، اسہال معدہ، سوء ہضمی، قے، ریح البواسیر، ہیضہ، فساد غذا کے لیے اکسیر سے کم نہیں۔ درد معدہ میں بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ درد دانت و درد شقیقہ اور زہر دار جانوروں کے ڈنگ پر لگانے سے فوراً درد بند ہو جاتا ہے غرضیکہ لائق حکیم اس کو مناسب بدرقہ سے ہر جگہ استعمال کر سکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : اندرونی امراض کے لیے بقدر ۲ رتی ہمراہ پانی یا بدرقہ مناسبہ دے دیں۔ بیرونی کے لیے اوپر لگا دیں۔ شقیقہ کے لیے ایک چاول نسوار دیں۔ درد داڑھ کے لیے اوپر لگا دیں اور دیگر امراض پر مناسب بدرقہ سے دیں۔

## دوا اذاراقی

عالی جناب حکیم مولوی محمد عالم صاحب سیالکوٹی کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ جو موصوف کے مطب میں کثرت سے بنتا اور استعمال کیا جاتا ہے۔ ایک اکسیری اور لاجواب تحفہ ہے۔

جریان۔ احتلام۔ سرعت۔ سوزاک اور درد گردہ کو بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے۔ جسم میں طاقت پیدا کرتا اور رنگ کو سرخ کرتا ہے۔ الغرض ایک لاجواب تحفہ ہے جو اپنے فوائد و اثرات میں بے نظیر ہے۔

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ایک تولہ۔ زہرمہرہ ایک تولہ۔ نارجیل دریائی ایک تولہ۔ سلاجیت مصفی ایک تولہ۔ سب کو باہم باریک کر لیں۔

**فوائد** : جریان۔ احتلام۔ سرعت کا حکمی علاج ہے۔ مقوی اعضاء رئیسہ۔ مقوی اعصاب، مولد خون ہے۔ درد کمر کو زائل کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

## کشتہ عقیق

جناب حکیم گنگا رام صاحب ممتاز الاطباء سرائے سدھو ضلع ملتان کے خاص مجربات سے ہے۔ مقوی قلب، دافع خفقان کے علاوہ جریان کو بھی فائدہ دیتا ہے۔ مقوی دماغ ہے۔

**ھوالشافی** : عقیق ایک تولہ۔ برگ سرس ایک پاؤ۔ برگ سرس کا نغدہ عقیق کے نیچے اوپر دے کر گل حکمت کر کے دس سیر اوپلہ کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی قلب۔ دافع خفقان۔ دافع جریان۔ مقوی دماغ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## کشتہ مرجان

موصوف کے تجربہ میں سے ہے۔

**ھوالشافی** : مرجان ایک تولہ۔گل سرخ بہاری ۵ تولہ۔حسب دستور سابق آگ دیں۔سفید کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : جریان۔احتلام اور سرعت کو نافع ہے۔مقوی دل و دماغ ہے۔مولد خون و مفرح قلب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

عالی جناب حکیم مولوی غلام حسین صاحب سملال ضلع راولپنڈی کے دو مجرب نسخے جن میں سے ہر ایک کی کم از کم پچاس پچاس تصدیقات ہو چکی ہیں جو ہر نسخہ جواہرات کی ایک کان ہے۔بلا مبالغہ سو فیصدی صحیح اور لاجواب نسخے ہیں۔اگر ان کو گنج جواہرات کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ان کی تعریف وہی اصحاب کریں گے جو ان کو ایک دفعہ بنا کر استعمال کریں گے۔

حکیم صاحب موصوف کو اسراری وصدری نسخہ جات کے حاصل کرنے اور پھر بلا بخل حکماء کرام کی خدمت میں پیش کر دینے کا شوق ہے۔موصوف ایک تجربہ کار اور ماہر طبیب ہیں۔اور مجرب نسخہ جات کا ایک بے بہا خزانہ آپ کے پاس محفوظ ہے۔جو آپ وقتاً فوقتاً پبلک کی خدمت میں پیش کرتے رہتے ہیں۔آپ نے بخل شکنی کو دور کر کے اطباء کو بتا دیا ہے کہ بخیل کبھی بھی فلاح نہیں پاتا۔

## اکسیر قرحہ وسوزاک

ہر قسم کے سوزاک کے لیے اکسیر الاثر اور حکمی علاج ہے۔زیادہ تعریف وہ خود کریں گے جو اس کو بنائیں گے۔

میرے دواخانہ میں کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا رہتا ہے میں خود اس کے معجز

نما اثرات کا قائل ہو چکا ہوں۔ اس کی پہلی خوراک سے سوزش جلن اور پیپ وغیرہ بند ہو کر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے سوزاک ہوا ہی نہیں تھا۔ میرے علاوہ پچاس سے زیادہ اطبا اس کے شاہد ہیں۔

**ھوالشافی** : بیروزہ گیلا آدھ سیر۔ طباشیر ۲ تولہ۔ رسکپور ۲ تولہ۔ موصلی سفید ۲ تولہ۔ ادویہ کو کوٹ کر بیروزہ میں ملا کر قرعہ انبیق سے روغن کشید کریں سفید و زردی مائل روغن نکلے گا۔ جو کم از کم دس تولہ برآمد ہو گا۔

**فوائد** : سوزاک کے لیے اکسیر الاثر ہے۔ پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ بوند ایک پاؤ دودھ میں ڈال کر کھلائیں۔ روزانہ ایک بوند بڑھائیں اور پندرہ یوم استعمال کرا دیں تاکہ آئندہ بھی سوزاک کے عود ہونے کا احتمال نہ رہے۔

موصوف کا یہ نسخہ بھی پہلے نسخہ کی طرح مقبول عام ہو چکا ہے اور بے شمار تصادیق ہو چکی ہیں۔ میرے دواخانہ دارالعلاج گجرات میں راحتی کے نام سے تیار ہوتا ہے اور روزانہ بیسیوں مریض فائدہ حاصل کرتے ہیں۔ یہ سب حکیم صاحب موصوف کی دریا دلی کا نتیجہ ہے کہ آپ نے ایسے جواہرات کو بلا بخل طبی برادری کے سامنے پیش کر دیا ہے۔

ایک خوراک سے کھانسی کافور۔ دمہ کو آرام دیتی ہے۔ جس گھر میں یہ حبوب موجود ہوں۔ وہاں دمہ اور کھانسی کا کیا کام۔ پہلے دن اپنا اثر دکھاتی ہیں۔

**ھوالشافی** : افیون ساڑھے ۳ ماشہ۔ مصری کوزہ ساڑھے تین ماشہ۔ بادام مقشر ساڑھے تین ماشہ۔ زعفران کشمیری ساڑھے تین ماشہ۔ رب السوس ساڑھے تین ماشہ۔ دارچینی ساڑھے تین ماشہ۔ شنگرف پونے ۳ ماشہ۔ پانی کی مدد سے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : کھانسی، نزلہ، زکام، دمہ، ضیق النفس وغیرہ کے لیے اکسیر الاثر اور حکمی فائدہ کرنے والی دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ گرم پانی سوتے وقت دیں۔ اور تمام

رات پانی نہ پلائیں۔

## دوائی مستورات

عالی جناب مہاشہ رام لعل صاحب وید سمندری ضلع لائلپور کے مجربات سے ہے جو آپ کے مطب کی ایک خاص مایہ ناز اور بہترین دوا ہے اس وقت تک اس دوا کی سو سے زیادہ تصادیق ہو چکی ہیں۔ ہزاروں مریض صحت پا چکے ہیں۔ بلا مبالغہ اگر اس قسم کی بے نظیر ادویہ بلا بخل اطباء کے سامنے رکھ دی جائیں تو طب یونانی کو چار چاند لگ جائیں اور کہا جا سکتا ہے کہ دنیا کی کوئی دوا اس کے مقابلہ میں کامیاب نہیں ہو سکتی۔

حکیم صاحب موصوف نے نہایت دریا دلی سے یہ نسخہ اطباء کے سامنے پیش کر کے اپنی دریا دلی کا ثبوت دیا ہے جس کو انجمن خدام الحکمت نے اپنے دستور العمل میں شامل کر لیا ہے کیونکہ یہ اپنے اثرات وفوائد کے لحاظ سے بہترین ادویہ میں سے تھی۔

یہ دوا عورتوں کے سیلان الرحم، جریان الرحم، دل کی دھڑکن، اختناق الرحم، سوزش بول، زیادتی پیشاب وغیرہ امراض کے لیے حیرت انگیز اثرات کی حامل ہے۔

جب آپ اس حیرت انگیز نسخہ کو آزمائیں گے تو اس کے حیرت انگیز اثرات کو دیکھ کر حیران رہ جائیں گے۔ ہزاروں مایوس العلاج مریضوں نے اس نسخہ کی بدولت شفا پائی ہے۔

**ھوالشافی** : طباشیر ۴ تولہ۔ دانہ الائچی کلاں ۲ تولہ۔ دم الاخوین ۴ تولہ۔ سمندر سوکھ ۲ تولہ۔ کشتہ فولاد ایک تولہ۔ کشتہ مرجان ایک تولہ۔ کشتہ سکہ ۳ ماشہ۔ سرمہ سیاہ شدھ ۶ ماشہ (لیموں کے رس میں گھوٹ کر شدھ کر لیں) جملہ ادویہ کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : عورتوں کے جریان الرحم، سیلان الرحم، سوزش بول، زیادتی بول، اختناق الرحم، دھڑکن دل وغیرہ عوارضات خواہ کسی وجہ اور کسی سبب سے ہوں کے لیے لامحالہ مفید اور مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی ہمراہ مکھن یا بالائی یا حلوہ دودھ وغیرہ کسی چیز سے دے دیں۔

## حب اختناق الرحم

اختناق الرحم کے لیے ذیل کا لاجواب نسخہ جناب حکیم عبدالرحیم صاحب صدر انجمن جالندھر کے مجربات خصوصی سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔

اختناق الرحم اور اس کے جملہ عوارضات کے لیے ایک سریع الاثر دوا ہے جو بہت کم خطا جاتی ہے۔ مریضہ کو اگر سینے میں تکلیف محسوس ہو اور پیٹ میں گولا سا معلوم ہوتا ہو، دم گھٹتا ہو یا بے ہوشی طاری ہو جاتی ہو۔ رخسار اندر کو پچک گئے ہوں۔ پیٹ میں نفخ ہو۔ چہرہ پر بے رونقی اور ہاتھ پاؤں سرد ہو گئے ہوں۔ ایسی حالت میں یہ دوا گویا تریاق کامل کا حکم رکھتی ہے۔

حکیم صاحب نے بہت سے تجربوں کے بعد اس دوا کو اپنے زیر استعمال رکھا ہے جو واقعی ایک لاثانی اور مفید الاثر دوا ہے۔

**ھوالشافی** : زعفران ۶ ماشہ۔ درونج عقربی ۶ ماشہ۔ جاوتری ۶ ماشہ۔ برگ پان ۱۴ عدد۔ جائفل ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ اسگندھ ناگوری ایک تولہ سب کو کوٹ کر حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : اختناق الرحم کے لیے ایک قابل قدر اور بے نظیر تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## اکسیر برص

برص کے لیے یہ لاجواب نسخہ جناب حکیم نذر محمد صاحب دہلوی خاص ریاست کپورتھلہ کا خاندانی اور صندوقچہ کا نسخہ ہے۔ آپ کے زیر عمل نسخہ جات میں سے یہ ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے ایک لاجواب نسخہ ہے۔ آزمائش پر نہایت اکسیر ثابت ہوا۔

برص اور پھلبہری کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ علاوہ ازیں مصفی خون ہے اور خرابی خون کو دور کر کے امراض خون کو نفع دیتا ہے۔

**ھوالشافی** : چوب چینی ۶ ماشہ۔ تخم پنواڑ ۶ ماشہ۔ بابچی ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ مٹھا تیلیہ ۶ ماشہ۔ کونین ۶ ماشہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو کوٹ کر عرق گل نیم تازہ میں کھرل کر کے دانہ نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

**ترکیب استعمال** : مناسب مسہل دے کر صبح و شام ایک گولی ...... عرق کے ہمراہ دیں۔

## معجون جنون

جنون کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ جو حکیم مولوی سید طالب حسین صاحب راہوں ضلع جالندھر کے مطب کی خاص چیز ہے اور جو آپ کے خاندان میں عرصہ دراز سے زیر استعمال ہے۔ ہزاروں مریض جو مایوس ہو چکے تھے۔ اس دوا کی بدولت خدا نے صحت یاب فرمایا۔

جنون کے علاوہ اختناق الرحم۔ مالیخولیا۔ صرع کے لیے نہایت مفید ہے جہاں بڑی بڑی معجونوں اور مفرحات نے اثر نہ کیا اس دوا نے اپنا فوری اثر ظاہر کر کے خدا کی قدرت کاملہ کو ظاہر کیا۔ واقعی ایک اکسیر الاثر دوا ہے آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرما دیں۔

**ھوالشافی** : سلیخہ ۷ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۷ ماشہ۔ شاہترہ ۷ ماشہ۔ گل گلاب ڈیڑھ تولہ۔ مصطگی ۷ ماشہ۔ ملٹھی مقشر ڈیڑھ تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ۳ تولہ۔ پوست ہلیلہ ۳ تولہ۔ پوست آملہ ۳ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ڈیڑھ تولہ۔ تربد سفید ڈیڑھ تولہ۔ سب کو روغن بادام سے چرب کریں اور بسفائج ۶ ماشہ۔ گل گاؤزبان ۶ ماشہ۔ بادرنجبویہ ۶ ماشہ۔ اسطوخودوس ۶ ماش۔ شہد سہ چند بوزن جملہ ادویہ شامل کر کے معجون بنا دیں۔

**فوائد** : جملہ اقسام جنون اور مالیخولیا کا حکمی علاج ہے چند خوراک سے حیرت انگیز فائدہ ہوتا ہے۔

## منجن لاثانی

حکیم رحمت علی صاحب چاہڑ کے ضلع جالندھر کے خاص مجربات سے ہے نہایت عمدہ و مفید دوا ہے جو دانتوں کو میل کچیل سے صاف کر کے موتیوں کی طرح چمکا دیتا ہے۔ ہلتے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ مسوڑھوں کے ورم کو دور کرتا ہے۔ غرضیکہ جملہ امراض دنداں کے لیے ایک نہایت اکسیر دوا ہے۔

**ھوالشافی :** کوئلہ چھلکا بادام ۲ تولہ۔ کھڑیا مٹی ۲ تولہ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ الائچی خورد ایک تولہ۔ الائچی کلاں ایک تولہ۔ پیپر منٹ آئیل ڈیڑھ ماشہ۔ کاربالک ایسڈ ۱۰ ماشہ۔ کتھہ ۲ تولہ۔ عقرقرحا ایک تولہ۔ نمک طعام ایک تولہ۔ مازو ۲ تولہ۔
جملہ ادویہ کو سفوف بنالیں۔

**فوائد :** دانتوں کو چمکیلا اور سفید کرتا ہے۔ ہلتے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ دانتوں اور مسوڑھوں کے درد کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** بطور منجن لگا دیں۔

## اکسیر صرع

حکیم سردار لابھ سنگھ صاحب حکیم حاذق کوہالی ضلع امرتسر کے مخصوص مجربات سے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ صرع یعنی مرگی کے لیے تاثیر کے لحاظ سے واقعی عجیب الاثر ہے۔ چند ایک بار کے استعمال سے خاطر خواہ کامیابی ہوئی بلا مبالغہ فوائد کے لحاظ سے اکسیر ہے۔ مرگی کے دفعیہ کے لیے کمال درجہ کی اکسیر پر تاثیر ہے۔

**ھوالشافی :** جند بیدستر ۶ ماشہ۔ اسطوخودوس ڈھائی تولہ۔ عقرقرحا ڈھائی تولہ۔ سرکہ انگوری ۵ تولہ۔ پوٹاشیم برومائیڈ ڈھائی تولہ۔ شہد خالص ایک پاؤ۔ سب کو ملا رکھیں۔

**فوائد :** صرع کا عجیب الاثر اور حیرت انگیز علاج ہے"

**ترکیب استعمال :** ۶ سے ۹ ماشہ روزانہ دیں۔

## سفوف قبض دائمی

یہ سفوف قبض دائمی کے لیے کمال درجہ مفید ہے۔ کسی قسم کی تکلیف درد گھبراہٹ نہیں کرتا۔ رات کو قریباً چھ ماشہ کھالینے سے پاخانہ کھل کر آ جاتا ہے۔ نہایت ہی مفید چیز ہے۔ جو ہر مطب میں تیار رہنی چاہیے۔

جناب حکیم محمد طفیل صاحب گورداسپوری کے مطب کا خاص نسخہ ہے آزمائیں اور دیکھیں کہ معمولی چیزیں اپنے اندر کیسے بیش قیمت اثرات رکھتی ہیں۔

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ۵ تولہ۔ سنا مکی ۵ تولہ۔ زیرہ سیاہ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ پودینہ خشک ایک تولہ۔ مصطگی ایک تولہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ سب کو باریک سفوف بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی قبض کشا سفوف ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ رات کو سوتے وقت ہمراہ آب تازہ دے دیں۔

## نرائن سنگار سرمہ

یہ سرمہ دنیا بھر میں اپنی زود اثری کے سبب سے مشہور ہو چکا ہے تمام ہندوستان کے اخبارات نے اس پر بہترین ریویو کیے۔ یہ ایک لاثانی اور عجیب الاثر سرمہ ہے جو موجودہ وقت کے تمام سرموں سے بہتر اور زود اثر ہونے کی وجہ سے فوقیت لے گیا ہے ایک نہایت کامیاب اور زود اثر دوا ہے۔

جملہ امراض چشم، جالا، پھولا، دھند، غبار، سفیدی، رتوندی، ناخونہ کو دور کر کے نظر کو تیز کرتا ہے حتیٰ کہ چند یوم کے استعمال سے عینک کی عادت کو چھوڑا دیتا ہے۔

ہندوستان کے ماہر معالج جناب حکیم شیام نرائن اگروال بلاک نمبر ۱۹ سرگودھا کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو ہندوستان کے علاوہ بیرون ہند میں کثرت سے جاتا اور استعمال ہوتا ہے۔ اس وجہ سے حکیم صاحب کی طرف سے یہ رجسٹرڈ ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : شورہ قلمی ۷ ماشہ۔ فلفل دراز ۴ ماشہ۔ برگ سرس درسایہ خشک کردہ

ایک ماشہ۔ کشتہ جست ۲ ماشہ۔ سفوف تخم سرس ایک ماشہ۔ برگ نیم نصف ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ نصف ماشہ۔ چاکسو نصف ماشہ۔ سرمہ سیاہ ۷ ماشہ۔ آب مقطر ۵ ماشہ ملا کر خوب کھرل کریں۔

**فوائد** : آنکھ کے جملہ امراض کا حکمی علاج ہے۔ علاوہ ازیں نظر کو تیز کرتا ہے اور عینک کی عادت ترک کرا دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو سے تین سلائی رات کو سوتے وقت ڈالیں۔

## تریاق وجع الفواد

وجع الفواد کے لیے نہایت مفید دوا ہے جو جناب حکیم عمر حیات صاحب چک نمبر ۴۰۷ گ۔ ب تاندلیانوالہ ضلع لائلپور کے مجربات سے ہے اس دوا کے دینے سے پندرہ منٹ کے بعد وجع الفواد کی شکایت نہیں رہتی اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا شکایت تھی ہی نہیں عجیب الاثر دوا ہے۔ جو ہر مطب میں تیار رہنی چاہیے۔

**ھوالشافی** : مٹھا تیلیہ مدبر ۶ ماشہ۔ ول اجوائن ۶ ماشہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ پپلا مول ۶ ماشہ۔ کافور ڈیڑھ ماشہ۔ مصطگی رومی ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ ہینگ ۲ ماشہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ ست پودینہ ۶ ماشہ۔ اجوائن دیسی ۶ ماشہ۔ آب کٹائی خورد ۵ تولہ۔ آب سہانجنہ ۵ تولہ۔

جملہ ادویہ کو آب کٹائی خورد اور آب سہانجنہ میں کھرل کر کے حبوب برابر دانہ نخود بنائیں۔

**فوائد** : وجع الفواد کا بے نظیر علاج ہے اور منٹوں میں فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ عرق بادیاں دیں۔

## طلا رموزیہ

جناب حکیم رحیم بخش صاحب رموزی ملتان کے مطب کا خاص نسخہ ہے جو اپنی زود اثری کی وجہ سے بہت مشہور ہو چکا ہے مخلوق کے لیے مفید اور قابل قدر تحفہ ہے۔

کجی، لاغری، سستی کو دور کر کے عضو کے پٹھوں کو طاقت دیتا اور تمام طاقتوں کو بحال کر دیتا ہے۔

یہ ایک نہایت مفید الاثر تحفہ ہے۔ لطف یہ کہ سہل الحصول اور جلد تیار ہونے والا زود اثر طلا ہے۔

**ھوالشافی** : شیر مدار ۲ تولہ۔ روغن زرد ۲ تولہ۔ ملا کر کھرل کر کے آگ پر رکھ کر شیر کو خشک کر لیں۔ اس روغن میں سم الفار ایک ماشہ۔ میٹھا تیلیہ ایک ماشہ۔ بیر بہوٹی ایک ماشہ۔ خراطین خشک ایک ماشہ۔ گھونگچی سفید ۲ ماشہ۔ جند بیدستر ۲ ماشہ ملا کر خوب کھرل کریں اور محفوظ رکھیں بس تیار ہے۔

**فوائد** : مجلوق کی شکایات لاغری، کجی، کمزوری، کوتاہی کو دور کر کے رگوں، پٹھوں کو طاقت بخشتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۳ رتی گرم کر کے مالش کریں۔ اور برگ پان اوپر باندھیں۔

## مسہل سنیاسی

بہت اصحاب کو دیکھا گیا ہے کہ وہ ایسے نسخہ کے خواہش مند ہیں جو کہ نہایت قلیل مقدار میں دیا جائے اور اسہال کافی ہو جائیں اور وہ بھی بلا تکلیف۔

اس قسم کے نسخہ جات عام طور پر سنیاسی لوگ بہت استعمال کرتے ہیں اس لیے اس کا نام سنیاسی مسہل رکھا گیا ہے۔ نہایت زود اثر اور قابل قدر تحفہ ہے۔ صرف ایک چاول خوراک دینے سے حسب منشاء کھل کر دست آ جاتے ہیں اور لطف یہ کہ کوئی گھبراہٹ، پیچش، مروڑ وغیرہ بالکل نہیں ہوتی۔ بلکہ دست آنے کے بعد طبیعت صاف ہو جاتی ہے۔

یہ نسخہ جناب حکیم پنوں رام صاحب بھکر ضلع میانوالی کا مجرب ہے جو آپ کو ایک سنیاسی سے حاصل ہوا تھا۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ۔ آب حنظل ایک سیر کا چوبہ دیں۔ پھول جائے

گا۔ محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : عجیب الفوائد مسہل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۱/۴ چاول ہمراہ دودھ دیں۔ جب دست بند کرنے ہوں تو دہی کی لسی پلا دیں۔

## نسوار شقیقہ

اس نامراد مرض کے لیے یہ نسوار ایک طلسمی ٹوٹکہ کا حکم رکھتی ہے۔ ادھر کسی کو استعمال کرائی ادھر فائدہ ہوگیا۔ نہایت زوداثر اور لاثانی تحفہ ہے جو وقت پر ہزار ہا قیمتی ادویہ سے بہتر اور مفید ہے۔ علاوہ ازیں کرم دماغ کو دفع کرتی ہے۔

جناب حکیم نبی بخش صاحب سرائے امانت ضلع امرتسر کے خاص مجربات سے ہے آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔

**ھوالشافی** : پوست ریٹھا ایک تولہ۔ کشمیری پٹھا ایک تولہ۔ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۱۲ عدد۔ کافور ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : دردسر۔ درد شقیقہ۔ کرم دماغ کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ایک رتی نسوار لیں۔

## عرق کافوری

جو مطب کا مایہ ناز اور سہل الحصول نسخہ ہے۔ ہر مطب میں تیار رہنا چاہیے کثیر الفوائد اور کثیر الاستعمال دوا ہے ہر قسم کے بخار کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے مفرح، مسکن حرارت، مسکن عطش ہے۔ بچوں کی اکثر امراض کے لیے مفید ہے۔

جناب حکیم بشیر احمد صاحب موضع اتھائیں ضلع بجنور کے مطب کا مایہ ناز اور خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : کافور ۳ ماشہ۔ آب مقطر ایک بوتل۔ کارک لگا کر ایک رات رکھ دیں۔

**فوائد** : ملیریا کے لیے مفید ہے۔ نیز بخاروں کی گرمی۔ جلن کو دور کرتا ہے، دافع عطش، گھبراہٹ، بے چینی اور مصفی خون ہونے کے علاوہ بچوں کی امراض کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ملیریا کے مریض کو ہر روز غذا نہ دے کر ایک خوراک بقدر۲ تولہ پلائیں۔ موسم گرما میں عرق مذکور۲ تولہ شربت مصری حسب ضرورت میں ڈال کر روح کیوڑہ شامل کر کے پلائیں۔ نہایت مفرح اور مسکن حرارت کا کام دے گا۔

نیز بچوں کی گرمی اسہال، پیچش، تالو بیٹھنا وغیرہ امراض کے لیے بقدر ضرورت حسب عمر دیں۔

عرق منڈی ۵ تولہ۔ عرق شاہترہ ۵ تولہ۔ عرق مذکورہ ۲ تولہ شہد سے میٹھا کر کے دیں۔ اعلیٰ درجہ کا مصفی خون ہے۔ آنکھ دکھتی میں ایک بوند ڈلوا دیں فوراً آرام ہوگا۔ غرضیکہ لائق طبیب اس کو ہر مرض پر مناسب بدرقہ سے استعمال کر سکتا ہے۔

## دو مجرب ٹوٹکے

جو جناب حکیم سید اقبال حسین خاں صاحب جے پوری کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتے ہیں۔ ہر دو نسخہ جات لاجواب اور تیر بہدف ہیں اس لیے نذر ناظرین ہیں۔

## بواسیر

**ھوالشافی** : آب برگ سرس سیاہ ۱۰ تولہ۔ فلفل سیاہ ۳ ماشہ۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ رسونت ۴ تولہ سب کو پیس کر حبوب بقدر نخود کلاں بنالیں۔

**فوائد** : بواسیر کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام کھلائیں۔ پرہیز ندارد۔

## سوزاک

حکیم سید اقبال حسین صاحب کا یہ نسخہ سوزاک کے لیے نہایت سریع الاثر ہے۔

**ھوالشافی** : مردار سنگ ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا ایک تولہ۔ باریک کر کے آگ پر

کھیل کریں کتھہ ایک تولہ شامل کریں۔

**فوائد** : سوزاک کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی روزانہ صبح ہمراہ مکھن دیں۔

## پچکاری سوزاک

جناب ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب ویٹرنری اسسٹنٹ مقام برہان پور ضلع کنڈوہ سی پی کے خاص مجربات سے ہیں۔ آپ کے پاس بہت اچھے اچھے مجرب نسخے جمع ہو چکے ہیں۔ ان میں ایک یہ بھی ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے لاثانی ثابت ہوا ہے۔ دوسرے ہی روز پیپ اور سوزش بند ہو جاتی ہے۔

**ھوالشافی** : دودھ گائے ایک سیر تازہ لے کر ایک کتے کے سامنے رکھ دیں تاکہ وہ اس کو پی جائے۔ جب اس میں سے صرف آدھ پاؤ کے قریب رہ جائے تو اٹھالیں۔ پھر اس میں کباب چینی ایک دانہ۔ کتھہ سفید ایک ماشہ خوب باریک کر کے شامل کر دیں اور دن میں دو دفعہ پچکاری کریں۔ اسی طرح چار یوم کریں اور اندر کھانے کے لیے اس حالت میں جبکہ پیپ زرد رنگ کی آ رہی ہو لکڑی کا گھن ۶ ماشہ۔ ہمراہ دودھ بکری لسی بنا کر مصری ملا کر صبح و شام کھلا دیا کریں۔

**فوائد** : اس طرح صرف چار یوم میں سوزاک کا مکمل علاج ہو جاتا ہے۔

## اکسیر جریان

نہایت سریع الاثر اور کامیاب دوا ہے۔ جو جریان، احتلام، سرعت کو دور کرنے میں اکسیر صفت ہے چند ہی یوم کے استعمال سے منی کو بکثرت پیدا کرتا اور گاڑھا کرتا ہے۔ قوت باہ و بدن کی طاقت کو بڑھانا اس کا خاص فعل ہے۔

گو مختصر ہے۔ لیکن تولید و تغلیظ منی کے لیے بڑے بڑے قیمتی نسخوں سے اچھا ثابت ہوا ہے۔ ہر قسم کی زائل شدہ طاقت کو بحال کرتا ہے۔

عالی جناب خان بہادر حکیم سید محمد صاحب قادری آنریری مجسٹریٹ و رئیس اعظم

داؤد نگر ضلع گیا کے مطب کا اکسیری نسخہ ہے۔ آزمائیں اور دیکھیں کہ کیسے کیسے اسرار نہاں آپ کی خدمت میں پیش کر دیئے گئے ہیں۔

**ھوالشافی** : تالمکھانہ ایک تولہ۔ موصلی سنبل ایک تولہ۔ بیج بند ایک تولہ۔ سمندر سوکھ ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ۳ ماشہ۔ نبات سفید ہموزن جملہ ادویہ لے کر سفوف بنا دیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت، رقت کو دور کر کے طاقت کو بڑھاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۹ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ۔

## اکسیر اسہال الاطفال

اس دوا کے استعمال سے بچوں کے رنگ برنگ کے دست حکماً دور ہو جاتے ہیں۔ شب و روز کے تجربہ کی چیز ہے۔ اگر بچہ کے دست کسی دوا سے اچھے نہ ہوں تو اسے استعمال کرائیں۔

یہ نسخہ جناب حکیم بشیر احمد صاحب قریشی قصبہ باڈلی تحصیل دھام پور بجنور کے خاص الخاص مجربات سے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ علاوہ ازیں کھانسی کو نفع دیتی ہے۔

**ھوالشافی** : رب السوس ٦ ماشہ۔ موچرس ٦ ماشہ۔ دانہ الائچی ٦ ماشہ۔ گیرو ٦ ماشہ۔ مصطگی رومی ٦ ماشہ۔ طباشیر ٦ ماشہ۔ زہر مہرہ ٦ ماشہ۔ مصری ٦ تولہ۔ سب کو ملا کر سفوف بنا دیں۔

**فوائد** : بچوں کے بخار، اسہال، گرمی، عطش کو نافع ہے، کھانسی کو دور کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ ماشہ ہمراہ شیر مادر گھس کر دیں۔

## دواء خفقان

جو دل و دماغ کو طاقت دیتا ہے۔ قلیل القیمت اور کثیر المنفعت ہے۔ مقوی معدہ، مقوی اعضائے رئیسہ یعنی تقویت دل و دماغ کے لیے خاص چیز مانی گئی ہے۔

شفاء الملک عالی جناب حکیم فقیر محمدؒ صاحب چشتی نظامی کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔ آزمائش پر اکثر نسخہ جات سے بہتر ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : بلیلہ۲ تولہ۔ ہلیلہ سیاہ۲ تولہ۔ ہلیلہ زرد۲ تولہ۔ بلیلہ۲ تولہ۔ آملہ۲ تولہ۔گل گاؤزبان۲ تولہ۔گل سرخ ۲ تولہ۔ انیسون ۲ تولہ۔کشنیز۱۲ تولہ۔عرق گاؤزبان آدھ پاؤ۔عرق بیدمشک آدھ پاؤ۔قند سفید آدھ سیر۔
قند سفید کا عرق کے ہمراہ قوام کریں اور دیگر ادویہ باریک کر کے معجون بنالیں۔

**فوائد** : دل و دماغ کی طاقت کے لیے یہ معجون نہایت مفید اور لاثانی ثابت ہوئی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ روزانہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## حب سرفہ

عالی جناب مولوی اسرار الحق صاحب امروہہ کے خاص مجربات اور صدری و اسراری تحائف میں سے ایک لاجواب اکسیر ہے۔شدید سے شدید کھانسی کو بے حد مفید ہے۔نزلہ خواہ حار ہو یا بارد دفع کرتی ہے۔سل کو مفید ہے۔ یہ گولیاں اس حالت میں جبکہ کسی دوا کے استعمال سے کوئی فائدہ نہ ہوتا ہو، تریاق کامل کا حکم رکھتی ہیں۔ الغرض ایک ایسا لاجواب تحفہ ہے جو ہر مطب میں رہنا چاہیے۔

**ھوالشافی** : افیون ۷ ماشہ۔ کندر ۲۸ ماشہ۔ میعہ سائلہ ۲۸ ماشہ۔صمغ عربی ۱۴ ماشہ۔رب السوس ۲۸ ماشہ۔ جملہ ادویہ کو پانی سے گھس کر بقدر دانہ باقلا گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : کھانسی ہر قسم کا حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ گرم پانی دیں۔

## روغن موم

عالی جناب حکیم مولوی سید احمد شاہ صاحب طبیب خاص ریاست بھیکم پور کے خاص الخاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ ہر قسم کے دردوں مثلاً وجع المفاصل، وجع الورک، درد کمر۔ دردنقرس وغیرہ وغیرہ خواہ کوئی درد ہو۔ خدا کے فضل سے فوراً آرام دیتا ہے۔ ہزارہا بار کے تجربہ کے بعد یہ ایک اکسیری دوا ثابت ہوئی ہے۔ جس مطب

میں یہ نسخہ تیار ہو وہاں اوجاع کے لیے دوسرے کسی روغن کے تیار کرنے کی چنداں ضرورت نہیں رہتی۔ ایک لاجواب اور اکسیری نسخہ ہے جو جناب حکیم صاحب کی دریا دلی سے آپ کی خدمت میں حاضر کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : موم خالص ایک سیر۔ نمک سانبھر ۳ سیر۔ لوبان کوڑیہ ایک پاؤ جوزبوا ڈیڑھ تولہ۔ قرنفل ۶ ماشہ۔ شنگرف ۲ تولہ۔ قلمی شورہ ایک تولہ۔ نوشادر ۸ تولہ۔ افیون ڈیڑھ تولہ۔ سنکھیا سفید ڈیڑھ تولہ۔ دارچینی ڈیڑھ تولہ۔

جملہ ادویہ کو مخلوط کر کے ایک ہانڈی میں قرحہ انبیق سے روغن کشید کر لیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے دردوں مثلاً وجع المفاصل، نقرس، درد کمر وغیرہ کو کافور کر کے وجع المفاصل سے جفت شدہ اعضاء کو کھول دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : جہاں درد ہو مالش کر کے اوپر روئی باندھیں۔

## حب مراق

مراق کے لیے نہایت مفید دوا جو اپنے اثرات کے لحاظ سے نہایت اکسیر ثابت ہوئی ہے۔

جناب حکیم مخدوم محمد اعظم صاحب جو بھیرہ کے ایک شاہی طبیب ہیں کی مجرب و مخترع ہیں۔ نہایت مفید اور لاجواب تحفہ ہے۔ ضعف ہضم مزمن جس کی وجہ سے کئی تکالیف اور تاطبعی علامات پیدا ہو کر مریض وہمی کہلاتا ہے نہایت زود اثر ہیں۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ۔ جند بیدستر ایک تولہ۔ تخم نیل ایک تولہ۔ آب بھنگرہ سیاہ میں کھرل کر کے حبوب بقدر نصف رتی بنائیں۔

**فوائد** : مراق کے لیے نہایت لاجواب اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## کشتہ چاندی

جناب حکیم عبدالقدیر صاحب چوک متی لاہور کے خاص مجربات سے ہے اس

کے فوائد سے بہت کم لوگ واقف ہوں گے۔ ضعف باہ، ضعف اعضائے رئیسہ کے لیے بے نظیر چیز ہے۔ نہایت اعلیٰ، ملائم اور بے ضرر کشتہ تیار ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں ضیق النفس کو مفید ہے۔

**ھوالشافی** : سیماب مصفی ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار مصفی ایک تولہ۔ کجلی بنائیں پھر دونوں کو عرق لیموں میں دو پہر کھرل کر کے لئی بنا کر ایک روپیہ یا پترہ چاندی پر لیپ کر دیں۔ خشک ہونے پر ظرف گلی میں گل حکمت کر کے ایک من پختہ پاچک دشتی کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی باہ۔ مقوی دماغ۔ مقوی معدہ ہونے کے علاوہ دمہ کے لیے اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدقہ مناسبہ دیں۔

## حب سُرخ

ایک کثیر الفوائد اور عجیب النفع دوا ہے۔ جو وجع المفاصل۔ عرق النساء کے لیے نہایت مفید ہے۔ دیگر امراض ریاحیہ کو دور کرنے کے علاوہ کھانسی اور دمہ کو بے حد نافع ہے۔ پرانی سے پرانی کھانسی اس کے چند روز کے استعمال سے رفع ہو جاتی ہے۔ نیز درد کمر اور نقرس کے لیے نافع ہے۔ علاوہ ازیں فالج، لقوہ کے معالجات میں نہایت مفید ثابت ہوئی ہے۔

یہ نسخہ عالی جناب حکیم پرس رام صاحب وتس آنریری مجسٹریٹ موگہ ضلع فیروز پور کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : بیش مدبر ٦ ماشہ۔ سہاگہ ٦ ماشہ۔ مگھاں ٦ ماشہ۔ مرچ سیاہ ٦ ماشہ۔ شنگرف ٦ ماشہ۔ سب کو پیس کر آب لیموں کی مدد سے گولیاں بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**فوائد** : وجع المفاصل، نقرس، عرق النساء، فالج، لقوہ، کھانسی، نزلہ، زکام وغیرہ امراض بلغمیہ و ریاحیہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پانی صبح و شام کھلائیں۔

## حب کرم امعا

کرم امعا کے لیے یہ نسخہ نہایت اکسیر ثابت ہوا ہے۔

عالی جناب حکیم محمد ہادی رضا خاں صاحب لکھنوی کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : پلاس پاپڑہ ڈیڑھ تولہ۔ تخم بکائن ڈیڑھ تولہ۔ مغز تخم مکو ڈیڑھ تولہ۔ گل سرخ ڈیڑھ تولہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ڈیڑھ تولہ۔ آب برگ شفتالو ایک پاؤ میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : کرم امعا کا نہایت اکسیری دوا ہے۔ جو تجربہ پر کامیاب ثابت ہوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی صبح وشام ہمراہ آب تازہ نہار منہ کھلائیں۔

## حب اسہال

اسہال دمویہ۔ زحیر صادق کے لیے ایک ہی خوراک سے قطعی فائدہ ہو جاتا ہے۔ اپنے فوائد کے لحاظ سے ایک لاجواب اکسیری تحفہ ہے جو اسہال و پیچش کے لیے بہترین دوا ہے اگر سدی پیچش میں سدہ کو خارج کر کے دیا جائے تو ایک گولی سے ہر قسم کے اسہال و پیچش کو فائدہ کرنے میں اکسیر الاثر ثابت ہوئی ہے۔

عالی جناب حکیم محمد اسد اللہ صاحب پھولاہی ضلع ہوشیار پور کے مجربات سے ایک خاص الخاص تحفہ ہے۔ جو طبی دنیا میں بہت مقبول ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ مصطگی ۶ ماشہ۔ پانی کے ہمراہ گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : اسہال، پیچش ہر قسم کے لیے ایک خوراک سے ہی فائدہ ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پانی دیں۔

## رتی پوڑی

عالی جناب حکیم حافظ نور محمد صاحب حیدر آباد دکن کے خاص مجربات سے ایک عجیب الاثر اور کثیر النفع دوا ہے جو جمیع امراض شکم کو دور کرنے کے علاوہ ذات الجنب،

درد گردہ، وجع المفاصل، نزلہ، زکام، کھانسی، اسہال، پیچش وغیرہ وغیرہ کو دور کرتی ہے۔
جس قدر آپ اس کو استعمال کریں گے اسی قدر اس کے فوائد آپ ملاحظہ فرمائیں گے۔
ہر مطب میں رہنے کے لائق دوا ہے۔

**ھوالشافی** : سہاگہ شوی ایک تولہ۔ کچ لون ایک تولہ۔ میٹھا تیلیہ مدبر ایک تولہ۔ فلفل دراز ۴ تولہ۔ مرچ سیاہ ۸ تولہ۔ شورہ قلمی ۴ تولہ۔ چیتہ ۸ تولہ۔ سب کو باریک کر لیں۔

**فوائد** : کثیر النفع دوا ہے۔ لائق طبیب مناسب بدرقہ سے اکثر امراض پر استعمال کر سکتا ہے۔ درد شکم، سول، سرفہ، وجع المفاصل غرضیکہ امراض بلغمی ریحی کے لیے بھی اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر ذات الجنب

جناب حکیم محمد عبدالغنی صاحب کراچی شہر کے معمول مطب ہے...... ذات الجنب کے لیے نہایت مفید ہے۔

علاوہ ازیں بلغمی کھانسی اور دمہ کے لیے بھی مفید ہے۔ آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : بارہ سنگھا ایک تولہ۔ اجوائن ایک تولہ۔ قلمی شورہ ایک تولہ۔
اجوائن، قلمی شورہ کو اجوائن میں گھوٹ کر بارہ سنگھا پر لیپ کرا دیں۔ خشک ہونے پر کوئلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔

**فوائد** : ذات الجنب۔ کھانسی دمہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۴ رتی ہمراہ عرق اجوائن دیں۔

## حب بواسیر

حکیم فتح محمد خاں صاحب بانسی ضلع بستی کے خاص الخاص مجربات میں سے ایک

چیز ہے۔ جس کو اکثر اطباء اکرام نے آزما کر دنیا کے سامنے پیش کیا۔ یہ ایک عمدہ نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : رسونت زرد ایک تولہ۔ مغز تخم نیب ایک تولہ۔ بنسلوچن ایک تولہ۔ عرق مکگروندہ ۵ تولہ۔ گولیاں بقدر جنگلی بیر بنائیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی و بادی کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

## سرمہ عجیب

عالی جناب حکیم حاجی میراں بخش صاحب دفتر قانون گو میراں شاہ کے خاص مجربات سے ہے۔ آنکھ کی تمام امراض خصوصاً خارش، جالا، پھولا کے لیے مفید ہے۔ جس قدر پرانا ہوگا اتنا ہی مفید ہوگا۔

**ھوالشافی** : کوئلہ درخت کیکر ۲ تولہ۔ نیلا تھوتھا ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ جملہ ادویہ کوخوب باریک کرلیں اور چالیس یوم دفن کردیں۔

**فوائد** : جالا، پھولا، ککرا، دھند، غبار کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سلائی رات کو سوتے وقت لگائیں، جب سوزش ختم ہو صبح سرد پانی کے چھینٹے ماریں۔

## حب عزیزی

عالی جناب حکیم عزیز اللہ خاں صاحب شفاخانہ عزیزیہ حیدرآباد دکن کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ جو آپ کے مطب میں کثرت سے تیار ہوتا اور سینکڑوں مریضوں پر استعمال ہوتا ہے۔ کھانسی کے لیے نہایت مفید ہے۔ پہلی ہی خوراک سے کھانسی کا فور ہو جاتی ہے۔

**ھوالشافی** : صمغ عربی ۱۰ ماشہ۔ کتیرا ۱۰ ماشہ۔ دارچینی ٦ ماشہ۔ نشاستہ ۱۰ ماشہ۔ رب السوس ۱۰ ماشہ۔ افیون ۲ ماشہ۔ زعفران ٦ ماشہ۔ جند بیدستر ٦ ماشہ۔ سب کو پیس کر

گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کی کھانسی، نزلہ، زکام کے لیے نہایت ہی مجرب اور مفید ثابت ہوئی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پانی کھلائیں۔

## طلا مجلوق

مقوی اعصاب ہے۔ عضو تناسل کے پٹھوں کو طاقت دیتا ہے۔ جناب حکیم محمد شفیع صاحب پروپرائٹر کوہ نور کمپنی لاہور کا مجرب نسخہ ہے جس کے ایک ہفتہ کے استعمال سے عضو تناسل کی اکثر شکایات کمزوری وغیرہ رفع ہو جاتی ہیں ایک عمدہ اور مفید طلا ہے۔ لطف یہ کہ ترکیب سہل اور اجزا عمدہ ہے۔

**هوالشافی** : بیر بہوٹی ایک تولہ۔ شنگرف رومی ایک تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۴ عدد۔ کھرل کر کے گولیاں بنا کر پتال جنتر سے تیل نکالیں۔

**فوائد** : سستی کمزوری کو رفع کرنے اور تیزی اور تندی کو بڑھانے کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر چار قطرہ حشفہ اور سیون چھوڑ کر مالش کریں اور اوپر برگ پان باندھیں۔

## کشتہ سم الفار

اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ۔ مصفی خون۔ رنگ کو سرخ کرنے والا اور قوت باہ کو حد درجہ بڑھانے والا اکسیری کشتہ ہے جو سہل الحصول اور نادر الوجود طاقت کا مالک ہے۔

یہ نسخہ حکیم محمد نواز خاں صاحب موسیٰ خیل میانوالی کے مجربات سے ہے اور آپ اس کو اکثر بنا کر اپنے زیر علاج مریضوں کو استعمال کرا کر کامیابی حاصل کرتے ہیں۔

**هوالشافی** : سنکھیا ۲ تولہ۔ آب گل سنکھاہولی بوٹی ۱۰ تولہ۔ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور بوٹی مذکور کے نغدہ وزنی دو سیر میں رکھ کر گل حکمت کر کے دو سیر کی آگ

دیں۔ سفیدی مائل کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک اور قرحہ کو دور کرتا ہے ضیق النفس کو نافع ہے۔ مصفی خون ہے۔ ضعف باہ کے لیے اکسیر الاثر ہے۔ رنگ کو سرخ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ مسکہ دیں۔

## شربت معجز نما

عالی جناب حکیم و ڈاکٹر امام الدین صاحب سابق میڈیکل آفیسر افغانستان و ایڈیٹر رسالہ حامی الصحت لاہور کے خاص الخاص مجربات سے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ دق وسل کے پہلے اور دوسرے درجہ میں ایک کامیاب علاج ہے ہر قسم کی کھانسی اور پرانے بخاروں کے لیے تریاق کامل ہے۔ آپ کے مطب میں کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : اصل السوس ۵ تولہ۔ گاؤزبان ۵ تولہ۔ خبازی ۵ تولہ۔ خطمی ۵ تولہ۔ نیلوفر ۵ تولہ۔ بنفشہ ۵ تولہ۔ گلو سبز ۳۰ تولہ۔ برگ بانسہ ۸ تولہ۔ تخم خشخاش ساڑھے ۱۲ تولہ۔ کوکنار ۱۲ عدد۔ قند سفید ۲ سیر۔

حسب دستور جملہ بالا ادویہ کو بھگو کر جوش دیں۔ مل چھان کر قند داخل کر کے قوام درست کریں۔ پھر اس میں روح کیوڑہ ۵ تولہ۔ روح گلاب ۵ تولہ داخل کر کے بوتل میں ڈال لیں۔

**فوائد** : سل و دق کے ابتدائی درجوں میں نہایت مفید ہے۔ ہر قسم کی کھانسی، نزلہ، زکام دور کرتا ہے، پرانے بخاروں کو دور کرنے میں اکسیر صفت ثابت ہو چکا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ تولہ حسب مزاج دیں۔

## حبوب ہاضم

مقوی معدہ ہے۔ غذا کو ہضم کرتی اور خواہش طعام پیدا کرتی ہے۔ نہایت خوش ذائقہ اور قلیل الخوراک ہے۔ درد شکم، اپھارہ، بدہضمی، درد ریحی کو دور کر کے غذا کو منٹوں

میں ہضم کرتی ہے۔ دیگر امراض معدہ کے لیے تیر بہدف چیز ہے۔ الغرض امراض معدہ کے لیے ایک نہایت اکسیری نسخہ ہے جو ہر مطب میں رہنے کے لائق ہے۔

یہ نسخہ جناب حکیم نادر شاہ صاحب موجد تریاق ہندی بازار حکیماں لاہور کے مطب میں کثرت سے تیار ہو کر استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : زیرہ سیاہ ایک تولہ۔ جو اکھار ایک تولہ۔ قلمی شورہ ایک تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ نمک سونچل ایک تولہ۔ نمک سانبھر ایک تولہ۔ نمک سنگ ایک تولہ۔ اجوائن دیسی ایک تولہ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ تربد سفید ایک تولہ۔ سہاگہ ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ مگھاں ایک تولہ۔ انار دانہ ایک تولہ۔ الائچی دانہ ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار ایک تولہ۔ سب کو آب لیموں میں کھرل کر کے گولیاں بقدر کنار دشتی بنا لیں۔

**فوائد** : درد پیٹ، اپھارہ، بدہضمی، سینہ کی جلن، اروغ ترش اور درد ریحی کو دور کر کے غذا کو منٹوں میں ہضم کرتی اور معدہ کو طاقت دیتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام بعد از غذا دیں۔

## حبوب معدہ

یہ گولیاں جناب حکیم حافظ محمد اکبر صاحب فرخ آبادی کے مطب کی خاص چیز ہے ممدوح ان کی بے حد تعریف فرماتے ہیں چنانچہ ذیل کے امراض پر استعمال کرنے سے نہایت مفید ثابت ہوئیں۔

بدہضمی، قراقر معدہ، نفخ، اروغ ترش وغیرہ وغیرہ امراض کے لیے نافع ہے لطف یہ کہ کم خرچ بالا نشین ہے۔

**ھوالشافی** : ہیرا ہینگ ۴ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ۴ ماشہ۔ سونٹھ ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۹ ماشہ۔ نمک سیندھا ۹ ماشہ۔ فلفل دراز ۹ ماشہ۔ عرق بیخ سہانجنہ ۵ تولہ گل مدار ۲ تولہ۔

جملہ ادویہ کو کھرل کر کے گولیاں بقدر نخود بنا دیں۔

**فوائد** : کاسر الریاح، ہاضم اروغ ترش۔ نفخ معدہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی بوقت ضرورت ہمراہ آب گرم دیں۔

## اچھیا بیدی رس

یہ ایک مشہور عالم ویدک نسخہ ہے۔ جو جناب حکیم پنڈت لعل چند صاحب کھول ہریانہ ضلع ہوشیار پور کے مجربات سے ایک خاص چیز ہے اس دوا میں ایک خصہ ہے کہ جس قدر پانی پیا جائے اسی قدر اسہال آ جاتے ہیں جب طبیب چاہے بند کر سکتا ہے۔

لطف یہ کہ کسی قسم کی گھبراہٹ، بے چینی، پیچش وغیرہ نہیں ہوتی بلکہ طبیعت ہلکی پھلکی ہو جاتی ہے اور امراض سوداویہ کا قلع قمع کرنے کے لیے بھی نہایت مفید ثابت ہوا۔ ہر سہ اخلاط کا عمدہ مسہل ہے۔ ویدک کے نسخہ میں سے اس کو خاص اہمیت حاصل ہے۔

**ھوالشافی** : حب الملوک مدبر ۳ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ پارہ ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ سنا مکی ۶ ماشہ۔ مغز ارنڈ ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ تربد ۶ ماشہ۔ سب ادویہ کو آب تازہ کے ہمراہ کھرل کریں اور گولیاں نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : عمدہ اور بے ضرر مسہل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ آب تازہ استعمال کریں اوپر سے جتنے گھونٹ پانی پلائیں، اتنے ہی دست آ جائیں گے۔

## حب سفید

حکیم سید غلام علی شاہ صاحب دیلی پور ضلع گورداسپور کے مطب کا چلتا ہوا ایک بہترین نسخہ ہے۔ جو آپ کے مطب میں کثرت سے بنتا اور تقسیم ہوتا ہے جو اپنی زود اثری کی وجہ سے بہت مشہور ہو چکا ہے۔

یہ گولیاں ہیضہ کے لیے تیر بہدف ہیں۔ تقویت معدہ کے لیے لاثانی معدہ کو طاقت دیتا اور بھوک پیدا کرتا ہے اور غذا کو اچھی طرح ہضم کر کے جزو بدن بناتا ہے۔ اس کے چند روز استعمال کرنے سے معدہ طاقتور ہو جاتا ہے۔ اور بھوک خوب لگتی ہے۔

**ھوالشافی** : پوست بیخ مدار ۴ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۴ تولہ۔ آب پیاز ۴ تولہ۔ آب ادرک ۴ تولہ۔ آب لیموں ۴ تولہ۔

جملہ ادویہ کو باہم ملا کر کھرل کریں جب مسکہ کی طرح سفید ہو جائیں تو گولیاں بقدر دانہ نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : ہاضم، مقوی معدہ اور ہیضہ کے لیے اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی روزانہ بعد از غذا ہمراہ پانی ہیضہ کے لیے ۲ گولیاں ہر تین گھنٹہ کے بعد ہمراہ عرق اجوائن۔

## حب ممسک

عالی جناب مسیح الملک بہادر حکیم محمد جمیل خان صاحب خلف الرشید عالی جناب مسیح الملک بہادر حکیم حافظ محمد اجمل صاحب مرحوم کے خاص مجربات سے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے اور بے حد مقبول عام ہو چکا ہے۔

اعلیٰ درجہ کی ممسک۔ مبہی اور مقوی اعصاب دوا ہے زیادہ تعریف کی ضرورت نہیں۔ از حد ممسک۔ مغلظ اور سرعت انزال کا حکمی علاج ہے۔ علاوہ ازیں ان گولیوں میں زیادہ تعریف یہ ہے کہ جماع کے بعد کمزوری نہیں ہونے دیتیں۔ بلکہ طبیعت میں خاص فرحت اور بشاشت پیدا کرتی ان کے استعمال سے سستی کمزوری کافور ہو کر فوراً طاقت بحال ہو جاتی ہے۔ الغرض ایک نادر و نایاب تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : مشک خالص ۲ ماشہ۔ مازو ایک ماشہ۔ نک چھکنی ۲ رتی۔ لونگ ۴ رتی۔ ریگ ماہی ۲ ماشہ۔ کائی پھل ۲ رتی۔ زعفران ایک ماشہ۔ شنگرف ۲ ماشہ۔ دار چینی ۲ ماشہ۔ افیون ایک ماشہ ۲ رتی۔ ورق نقرہ ایک ماشہ۔ ورق طلا ایک ماشہ سب کو کوٹ کر شہد کی مدد سے گولیاں نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ممسک مقوی باہ، مولد منی، دافع سرعت اور مفرح گولیاں ہیں۔

**ترکیب استعمال** : جماع سے ایک گھنٹہ پیشتر ہمراہ دودھ۔

## پوٹلی مقوی

عالی جناب حکیم مولوی عبدالعزیز صاحب کامل مرحوم جو اپنے زمانہ کے یگانہ طبیب گزرے ہیں۔ آپ کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ اور مغلظ منی ہے۔ جریان، احتلام، سرعت کو دور کرتا اور امساک طبعی پیدا کرتا ہے۔ علاوہ ازیں مولد خون اور محمر لون ہے۔ خون پیدا کر کے رنگ کو سرخ کرتا اور قوت باہ بے حد پیدا کرتا ہے۔

غرضیکہ ایک نادر روزگار تحفہ ہے۔ جو آزمانے اور استعمال کرنے کے بعد تحریر کیا گیا ہے۔

**ھوالشافی** : اجوائن خراسانی ڈھائی تولہ۔ سیماب ایک تولہ دونوں کو یہاں تک کھرل کریں کہ سیاہ کجلی بن جائے پھر اس میں نک چھکنی ۲ تولہ۔ ثعلب مصری ۲ تولہ۔ شقاقل ۲ تولہ۔ زعفران ٦ ماشہ۔ جوزبوا ٦ ماشہ۔ اندر جو ۲ تولہ زرد چوب ۲ تولہ۔ مشک ۲ رتی۔ عنبر ایک رتی۔ کرم مخمل ۲ ماشہ۔ جملہ ادویہ کو جوکوب کر کے سات پوٹلیاں بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مولد خون، دافع جریان، احتلام، سرعت اور عورتوں کے سیلان الرحم میں نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک پوٹلی لے کر کھولتے ہوئے دودھ میں دومنٹ ڈال کر نکال لیں اور دودھ پی جائیں۔ دوسرے دن وہی پوٹلی تین منٹ تیسرے دن پانچ منٹ۔ چوتھے دن نئی پوٹلی تبدیل کر کے حسب دستور سابق ۲۔۳۔۵ منٹ ابال کر پی لیں۔

## شربت حمی

دنیائے طب میں بخاروں کے لیے ہزاروں نسخے اس وقت موجود ہیں لیکن یہ اپنی قسم کا واحد نسخہ ہے۔ جو عالی جناب حکیم مولوی سید شاہ انیس احمد صاحب داؤدنگر ضلع گیا کی کاوش طبع کا رہین منت ہے بے نظیر و اکسیر ہے۔ آپ کے مطب میں اس نسخہ کی

بدولت ہزار ہا مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ اور اس کثرت سے استعمال ہوتا ہے کہ بائد وشاید۔

حکیم صاحب کے اس نسخہ میں خداوند بزرگ و برتر نے وہ تاثیر پیدا کر دی ہے کہ اس دوا کے استعمال کنندگان کے قدموں پر صحت آ کر گرتی ہے غرضیکہ طبی دنیا کی ایک لاجواب چیز ہے جو حکیم صاحب قبلہ کی طبع فیاض نے آپ کے سامنے پیش کر دی ہے۔ ایک ہی خوراک سے ہر قسم کے بخاروں کا قلع قمع ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : گل بنفشہ ۶ ماشہ۔ گاؤزبان ایک تولہ۔ نیلوفر ایک تولہ۔ کاسنی ایک تولہ۔ گل سرخ ۱۴ ماشہ۔ عناب ۱۸ دانہ۔ تمر ہندی ۴ تولہ۔ مویز منقی ۳۰ دانہ۔ بادیان ۳ تولہ۔ انجیر ۸ دانہ۔ مکو ایک تولہ۔ جھاؤ ایک تولہ۔ نیم گرچ ۵ تولہ۔ چرائتہ ۳ تولہ۔ شاہترہ ۳ تولہ۔ آلو بخارا ۱۴ دانہ۔

جملہ ادویہ کو تین سیر پانی میں ایک رات بھگو کر ابال لیں اور حسب دستور ۲ سیر قند سفید میں قوام کر کے شربت بنا دیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کا ایک شافی اور شرطیہ علاج ہے۔ جہاں بھی استعمال کیا گیا ۹۹ فیصدی کامیابی ہوئی پرانے بخاروں کے لیے تریاق ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ تولہ ہمراہ عرق بادیان، عرق مکو یا عرق گاؤزبان کے ہمراہ۔ دن میں دو دفعہ دیں۔

## روغن طوطیا

ایک لاثانی اور عجیب الاثر تحفہ جو کثیر الفوائد اور لاثانی دوا ہے۔ ہر مطب میں تیار رہنے کے لائق بے نظیر تحفہ ہے۔

زبدۃ الحکماء جناب حکیم مولوی عبدالرحمٰن صاحب خلیل قلعہ دیدار سنگھ ضلع گوجرانوالہ کے مطب کا خاص تحفہ ہے۔ جو کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے بلا مبالغہ ایک ایسی چیز ہے جس سے ہزاروں مریض اس وقت تک فیض حاصل کر چکے ہیں۔ نسخہ کیا ہے ایک کیمیائی تحفہ ہے۔ جو ناظرین کی خاطر تحریر کیا جاتا ہے آزمائیں

اور دیکھیں کہ کس طرح حکما کی ایک جماعت اس خاکسار کی تحریک پر اپنے سینے کے راز آپ کی خدمت میں پیش کر رہی ہے امید کی جاتی ہے کہ دیگر اطباء کرام بھی بخل کو دور کر کے اپنے صدری و اسراری مجربات طبی برادری کے سامنے پیش کر کے عنداللہ ماجور ہوں۔

**ھوالشافی**: نیلا تھوتھا حسب ضرورت لے کر اس کا تیل بذریعہ ڈولکان جنتر کشید کریں۔

**فوائد مع ترکیب استعمال**: (۱) چند بوندیں پانی میں ڈال کر رنگ سبز ہو جانے پر اس سے آنکھ دھونے سے ککرے رفع ہو جاتے ہیں۔

(۲) پڑبال اکھاڑ کر سلائی سے اس جگہ پر لگانے سے آئندہ پڑبال نہیں اُگیں گے۔

(۳) روغن مذکور ۲ تولہ پانی ایک بوتل میں ڈال کر مریض سوزاک کو پچکاری کریں۔ بہت جلد صحت ہوگی۔

(۴) چنبل پر لگانے سے دو یوم کے اندر صحت ہو جاتی ہے۔

(۵) گرم پانی میں ڈال کر آتشک کا مریض اگر زخم دھوئے بہت جلد خشک ہو جاتے ہیں۔ کھانے کے لیے صرف دو قطرہ صبح و شام حلوہ میں دیں۔ جملہ عوارضات آتشک کو رفع کرے گا۔

(۶) بیاض چشم کے لیے نہایت احتیاط سے سفیدی پر لگائیں۔ ایک ہفتہ میں کہنہ سے کہنہ بیاض درست ہو جائے گا۔

(۷) بواسیر کے مریض کو ۳ قطرہ صبح و شام ہمراہ رسونت ۲ ماشہ۔ روزانہ مسوں پر سلائی سے لگا دیں۔ مسے خشک ہو جائیں گے۔

(۸) دمہ کے لیے مکھن کے ہمراہ ۴ قطرہ دیں۔

(۹) پائیوریا (ماخورہ) کے لیے روئی کے پھریرے سے مسوڑھوں پر صبح و شام لگائیں۔

(۱۰) صفائی خون کے لیے ۲ قطرہ صبح شام حلوا میں کھلائیں۔

(۱۱) مارگزیدہ کو بقدر دس قطرہ ہمراہ دہی کھلائیں۔ ہر چار گھنٹہ کے بعد ایسا کریں غرضیکہ طبیب اپنی عقل سے اس کو ہر مرض پر استعمال کر سکتا ہے۔

## اکسیر نارِوا

اس مرض کا یہ بہترین نسخہ ہے جو جناب حکیم لالہ لاجپت رائے صاحب لدھیانوی کا خاص مجرب نسخہ ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے۔ صرف اس نسخہ کی بدولت آپ کی اس مرض کے علاج میں کافی شہرت ہو چکی ہے۔ نہایت عجیب الاثر چٹکلہ ہے۔

**ھوالشافی** : ایک پر طاؤس کا چاند لے کر گڑ میں ملا کر گولی بنالیں۔

**فوائد** : نارِوا کا بہترین علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ دیں۔ فقط ایک ہی گولی سے آرام آ جاتا ہے۔ ورنہ دوسری گولی ہمراہ پانی دے دیں۔

## عرق حمیٰ

بخار کے لیے نہایت اکسیری نسخہ جو جناب حکیم قاضی امید علی صاحب رازق پور سندھ کے خاص الخاص مجربات سے ہے۔ ہر قسم کے بخار کے لیے ایک مانا ہوا نسخہ ہے۔ آزمائش پر بھی یہ نسخہ نہایت مفید ثابت ہوا ہے ہزاروں مریضوں نے اس کی بدولت صحت پائی۔ بخار کے اکسیری نسخہ جات میں یہ ایک قابل قدر اضافہ ہے۔

**ھوالشافی** : ست گلو ۲ تولہ۔ فرائی ایٹ کونین سائیٹراس ۶ ماشہ۔ سنکونا ایک تولہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ سنبل الطیب ۶ ماشہ۔ کافور ۶ ماشہ۔ پیپر منٹ ۶ ماشہ۔ مگنیشیا سلفاس ۱۰ تولہ۔ ست اجوائن ۶ ماشہ۔

جملہ بالا ادویہ کو خوب باریک کر کے دو بوتل عرق گلاب میں داخل کر دیں۔ تو سب حل ہو جائیں گے۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کا شرطیہ علاج ہے۔ باری، چوتھیہ، ملیریا وغیرہ کے لیے

عجیب الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ صبح وشام قدرے پانی ڈال کر بعد از غذا دیں۔

## اکسیر آتشک

حکیم احسن اللہ خاں مرحوم دہلوی کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو آتشک کے لیے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔ آتشک اور اس کے جملہ عوارضات کا قطع قمع کرنے کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا ہے، نہ منہ آتا ہے، نہ قے اور نہ اسہال، صرف ۱۴ روز کا استعمال بدن کو کندن بنا دیتا ہے۔ عجیب چیز ہے۔ سینکڑوں آتشک کے نسخوں کا سردار ہے۔

**ھوالشافی** : جوہر رسکپور ۳ ماشہ۔ شیر میش ۲۰ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : آتشک اور اس کے عوارضات کا حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی منقی میں رکھ کر نگل جائیں ۱۴ روز کا استعمال کافی ہے۔

## کشتہ شنگرف

یہ نسخہ جناب حکیم نانک چند صاحب ڈاک خانہ لسوڑیاں ضلع امرتسر کا خاص نسخہ ہے۔ یہ کشتہ قوت باہ کے لیے اکسیر ثابت ہو رہا ہے۔ اکثر طبی تراکیب میں کارآمد ہے۔ ایک نہایت مشہور و معروف نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ایک تولہ۔ شیر مدار ۵ تولہ دونوں کو کھرل کر کے ایک ٹکیہ بنالیں۔ جب خشک ہو جائے اس پر سوت کچا بقدر ۵ تولہ لپیٹ کر محفوظ الہوا جگہ میں آگ لگا دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ کشتہ سفید رنگ کا برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، محمر لون، اور مولد خون ہے۔ ذات الجنب کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مسکہ دیں۔

## حب سعال

یہ نسخہ جناب حکیم عبداللہ صاحب شیخوپورہ کے مطب کا خاص آزمودہ نسخہ ہے۔ ہر قسم کی کھانسی کے لیے تیر بہدف ثابت ہوا۔ جہاں آزمایا گیا اپنا اثر کیے بغیر نہ رہا۔ چونکہ یہ ایک بے نظیر تحفہ ہے اس لیے آپ کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔

**ھوالشافی** : صمغ عربی ٦ ماشہ۔ رب السوس ڈیڑھ تولہ۔ کتیرا ایک تولہ۔ مغز کدو ٢ تولہ۔ مغز تخم خیارین ٢ تولہ۔ خشخاش ٢ تولہ۔ بہی دانہ ٦ ماشہ۔ مویز منقی ٢١ دانہ، افیون ٦ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو پیس کر حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کی کھانسی کا حکمی علاج ہے۔ غالباً پہلی ہی گولی سے اس کا اثر ظاہر ہوتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو گولی صبح و شام ہمراہ شربت شفا کامل دیں۔

## سفوف جریان و رقت

عالی جناب رئیس الاطباء حکیم غلام کبریا خاں صاحب عرف بھورے میاں مالک بڑا دواخانہ و پریزیڈنٹ آل انڈیا ویدک اینڈ یونانی کانفرنس دہلی کے معمولات سے ہے جو جریان و احتلام، سرعت، رقت کے لیے نہایت مفید ہے۔ منی کو گاڑھا کر کے قوت باہ کو طاقت دیتا ہے۔ نہایت مفید الاثر دوا ہے درد کمر کو دور کرتا ہے۔ گو یہ نسخہ مختصر ہے لیکن بڑے بڑے قیمتی نسخے اس کے سامنے ہیچ ہیں۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے کافی فائدہ ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : مغز تخم تمر ہندی ١٠ تولہ۔ مغز تخم بکائن ۵ تولہ۔ صندل سفید ۵ تولہ۔ مصری سفید ایک پاؤ۔ ملا کر سفوف بنائیں۔

**فوائد** : جریان، رقت، سرعت کو دور کرتا اور منی کو گاڑھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ٩ ماشہ روزانہ ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## اکسیر الاوجاع

یہ نسخہ جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب صدیقی گوالیار کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو ہر قسم کے دردوں خصوصاً درد مفاصل، درد اعصاب، درد سینہ، درد کمر، درد پشت، صداع وغیرہ کے لیے بے حد نافع اور منٹوں میں فائدہ کرنے والی اکسیری دوا ہے۔ جہاں استعمال کی گئی فوری کامیابی حاصل ہوئی، ہر مطب میں رہنے کے لائق ایک بہترین نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : سورنجاں شیریں ۲ تولہ۔ کشنیز ۲ تولہ۔ ایسپرین ۶ ماشہ۔ انٹی پائیرین ۵ ماشہ۔ کیفین سائیٹراس ۷ ماشہ۔ نبات سفید ۷ تولہ۔ سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : اوجاع جملہ اقسام کی حکمی واسراری دوا ہے، درد اعصاب، درد مفاصل، درد سینہ، درد کمر، درد گردن وغیرہ وغیرہ جملہ اقسام کے دردوں کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ ماشہ تک آب کے ہمراہ دے دیا کریں۔

## تریاق صداع

ہر قسم کے دردسر کے لیے ایک مانا ہوا اور مشہور عام نسخہ ہے جو جناب حکیم و ڈاکٹر سید عبدالحمید صاحب طبیب ریاست بھوپال کا مجوزہ و مخترعہ اور معمول مطب خاص صندوقچہ کا نسخہ ہے۔

حکیم صاحب قبلہ کی دریا دلی نے محض خلق خدا کی بھلائی کے لیے یہ نسخہ عام کر دیا ہے۔ جس کی سینکڑوں تصدیقات ہو چکی ہیں۔ نسخہ بے نظیر ہے۔

**ھوالشافی** : کیفین سائیٹراس ایک تولہ۔ فینسٹین ۲ تولہ۔ سفوف کشنیز ۳ تولہ۔ شکر سفید ۳ تولہ۔ سب کو ملا کر سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے دردسر کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : بوقت ضرورت ۲ ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

## حب توتیائی

جناب حکیم محمد شجاعت علی صاحب دہلوی کے مطب کا خاص راز ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے بہت مشہور ہو چکا ہے۔ بواسیر، سوزاک، آتشک کے لیے تریاق کامل ہے۔آپ کے مطب میں اس دواء سے ہزاروں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۸ ماشہ۔ کتھ ۸ ماشہ۔ توتیا ہندی ۱۶ ماشہ۔ عرق لیموں ڈھائی سیر میں کھرل کر کے جذب کر دیں۔ خشک ہونے پر حب بقدر دانہ موٹھ بنائیں۔

**فوائد** : بواسیر، سوزاک کہنہ کو نافع ہے، علاوہ ازیں آتشک کو مفید ہے۔ مصفیٰ خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ پانی سے کھلائیں اوگولی رگڑ کر مسہ پر ضماد کرائیں۔ غذا میں گوشت، دال ماش کی پرہیز ہے۔ گھی اور دودھ جتنا ہو سکے کھلائیں۔

## کشتہ توتیا

عالی جناب فیض مآب حکیم مولوی حبیب اللہ صاحب اجمیر شریف کے خاص مجربات سے ایک چیز ہے۔ جس کی آپ بے حد تعریف فرماتے ہیں۔ آتشک سوزاک اور بواسیر وخنازیر کے لیے تریاق کامل کا حکم رکھتا ہے۔ یہ ایک مشہور عالم نسخہ ہے۔ مگر چونکہ آپ کے مطب میں کثرت سے مستعمل ہے۔ اس لیے آپ کے نام پر ہی مشہور ہو چکا ہے۔ ہم حکیم صاحب کی دریا دلی پر آپ کو ہدیہ مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

**ھوالشافی** : توتیا سبز سالم ڈلی ایک تولہ۔ کافور دیسی ڈھائی تولہ۔ توتیا کے نیچے اوپر کافور باریک دے کر کوزہ میں گل حکمت کر کے خشک ہونے پر بحفاظت پانچ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک، بواسیر، جذام، خنازیر کے لیے تریاق کامل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ چاول ہمراہ مکھن استعمال کرائیں۔

## اکسیر بخار

جناب حکیم صفدر علی صاحب وزیر آبادی کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو آپ نے خلق خدا کی بہتری کے لیے عطا فرمایا ہے۔ اور جس کی اکثر اطباء کرام نے بے حد تعریف و توصیف کی ہے۔ ہم بھی حکیم صاحب کی دریا دلی کے لیے آپ کے ممنون ہیں۔

**ھوالشافی :** کونین ۱۰ رتی۔ لائی کوار آرسینک ۱۰ قطرہ۔ پھٹکڑی ۱۰ رتی اور آب لیموں۔ تمام ادویہ کو یک جا کر کے اس میں عرق بادیان ۱۰ تولہ ملا دیں اور خوب ہلا کر رکھیں اور اس پر چار نشان لگا دیں۔

**فوائد :** ملیریا کا حکمی و تریاقی علاج ہے۔ ہر قسم کے بخار، تپہ، چوتھیہ اور بلغمی بخاروں کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال :** ڈھائی تولہ صبح و شام بعد از غذا۔

## طلا مجلوق

جناب حکیم سید مظفر علی صاحب سہوانی ضلع بدایوں کے صندوقچہ کا خاص نسخہ ہے جس کا اکثر اطباء کو خواہش مند پایا۔

مجلوق کی تمام شکایات کا واحد علاج ہے۔ کجی لاغری کے لیے مفید ہے۔ غرضیکہ ایک نہایت ہی عجیب الاثر تحفہ ہے۔ جس کی آزمائش پر آپ خود تعریف فرما دیں گے۔

**ھوالشافی :** عقرقرحا ۹ ماشہ۔ کندش ۹ ماشہ۔ فرفیون ۹ ماشہ۔ حلتیت ۹ ماشہ۔ مغز جمالگوٹہ ۲۷ عدد۔ زفت رومی ۹ ماشہ۔

سب ادویہ کو پیس کر رکھ لیں۔

**فوائد :** مجلوق کی سستی اعصاب کو دور کر کے عضو کی جملہ خرابیوں کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** بقدر ۲ ماشہ شراب میں حل کر کے عضو پر لیپ کر کے اوپر پٹی باندھ دیں اسی طرح ایک ہفتہ عمل کریں مگر ایک ہفتہ میں صرف تین مرتبہ عمل ہو۔ اگر

پھنسیاں برآمد ہوں تو مکھن لگائیں۔

## کشتہ توتیا (بابوٹی باوزن)

لیجئے صاحب جس چیز کے لیے ایک زمانہ سرگردان ہے وہ آپ کو بلا کسی قیمت کے جناب حکیم سید عبداللہ شاہ صاحب پنگنور علاقہ مدراس کی فیاضی سے حاصل ہوگئی۔ وہ کیا ہے۔ اکسیر گروں کی جان کشتہ توتیا۔ جو آپ کو ایک مشہور سیاح سنیاسی سے حاصل ہوا اور آپ کے معمول مطب ہے۔

کشتہ سفید مانند ہیرا کے بے مثل تیار ہوتا ہے۔ جو جوڑہ کے کام کے لیے اکثر مستعمل ہے۔ آگے آپ اپنی عقل سے اس کو کسی کام میں لا سکتے ہیں۔ ہمارا کام آپ کے سامنے ایسے در بے بہا پیش کرنا ہے۔ آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔

**ھوالشافی** : توتیا سبز عمدہ ۲ تولہ (۶ ماشہ کی ۴ ڈلیاں) لے کر برگ بلھل زرد گل والی ایک پاؤ کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے ۵ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں۔ کشتہ عمدہ اور باوزن سفید رنگ کا ہوگا۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک اور بواسیر کو نافع ہے۔ کیمیا گر اسے اپنے کام میں لا سکتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ۲ چاول ہمراہ مکھن یا بالائی۔

## بخور بواسیر

جناب حکیم مہندر ناتھ صاحب شرما میرٹھ محقق النباتات جو ایک تجربہ کار اور ماہر طبیب ہیں۔ آپ کے مطب کا یہ خاص الخاص نسخہ ہے جس کو آپ خلق خدا کی بھلائی کے لیے عام کر دیا ہے۔ یہی وہ نسخہ ہے جس کے حصول کے لیے اکثر اطباء کو میں نے طلب گار پایا ہے اور اس کی تعریف میں رطب اللسان ہیں۔

لہٰذا اطباء کے اصرار پر اس پر اس کو درج کیا جاتا ہے۔ ہم حکیم صاحب کی اس قربانی پر آپ کے ممنون احسان ہیں۔

**ھوالشافی** : تخم بھنگ ٦ ماشہ۔ توتیا سبز ٦ ماشہ۔ مرچ سرخ ٦ ماشہ برگ گگرونده ٦ ماشہ۔ اجوائن خراسانی ٦ ماشہ۔ سب کا سفوف بنالیں۔

**فوائد** : بواسیر کے مسوں کو خشک کرنے کے لیے ایک نادر روزگار تحفہ ہے۔ جہاں استعمال کیا گیا۔ ٩٠ فیصدی کامیابی حاصل ہوئی۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ٦ ماشہ کوئلوں پر ڈال کر منہ کو دھوئیں سے بچا کر روزانہ حسب دستور دھونی لیں۔ پسینہ وغیرہ خشک ہونے تک اوپر ہی بیٹھے رہیں۔ بس چار پانچ روز کافی ہے۔

## دوائے استسقاء

جناب حکیم محمد چراغ صاحب پھلوری جو اپنے زمانہ کے ایک یگانہ روزگار طبیب تھے کا معمول مطب نسخہ ہے جو آپ کی دریا دلی کی وجہ سے آپ تک پہنچ رہا ہے۔ نسخہ فی الواقع نہایت مفید ہے۔

**ھوالشافی** : تربد سفید عمدہ کو باریک کر کے تھوہر کے دودھ میں گوندھ کر گولیاں بقدر دانہ نخود بنالیں۔ تین روز تک یہ گولیاں ۴ سے ٦ تک کھلائیں۔ خوب کھل کر اسہال ہوں گے۔ اس کے بعد سفوف ذیل استعمال کریں۔

**ھوالشافی** : ہینگ ٣ ماشہ۔ وج ٦ ماشہ۔ پیپل دراز ٩ ماشہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ اجوائن سوا تولہ۔ ہلیلہ ڈیڑھ تولہ۔ چتیہ سوا تولہ۔ قسط ٢ تولہ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : استسقاء کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : روزانہ بقدر ۴ ماشہ۔

## کبریت احمر

یہ نسخہ عالی جناب علامہ غلام حسین کنتوری جو اپنے زمانہ کے ایک ماہر طبیب تھے اور جن کی تمام عمر فیض رسانی اور خدمت خلق میں گزری ہے عوام الناس کے سامنے پیش کیا ہے۔

آپ نے اس کے متعلق لکھا ہے کہ ہم نے صدہا نسخے روغن گندھک کے دیکھے۔ اکثر کا اُن میں سے تجربہ بھی کیا۔ مگر اس ترکیب کے ساتھ آج تک نہ یہ روغن بنا اور نہ ایسی مفید چیز میرے تجربہ میں آئی۔

چنانچہ اس روغن کو بنا کر کئی اصحاب کو تجربہ کی غرض سے بھیجا گیا۔ جنہوں نے اس کی حد سے زیادہ تعریف کی ہے یہی نسخہ کبریت احمر کے نام سے عوام میں مشہور ہے اور جس کی تلاش میں ایک دنیا ماری ماری پھرتی ہے۔

یہ روغن مجذوم کو چند روز میں اچھا کر دیتا ہے۔ ڈبل پیسہ کو سرخ کر کے اس پر ایک قطرہ ٹپکایا گیا تو اس کو نہایت اعلیٰ درجہ کا صباغ پایا جس کا رنگ تیزاب سے بھی ضائع نہ ہوا۔

یہ نسخہ آپ کو میر اعجاز حسین صاحب وکیل شکارپوری کی مہربانی سے حاصل ہوا۔ جنہوں نے ایک عرصہ دراز تک ایک فقیر کی خدمت کر کے حاصل کیا۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ۲ تولہ۔ شیر مدار ۱۰ تولہ۔

دونوں کو ملا کر کھرل کریں۔ جب گولی بنانے کے قابل ہو جائے گولیاں بنا لیں۔ ایک پوست بیضہ مرغ میں گولیاں مذکور ڈال کر اسی پوست کے ٹکڑے سے منہ بند کر کے کپڑ وٹی کریں۔ جب ایک دفعہ کپڑ وٹی خشک ہو جائے دوسری دفعہ اسی طرح گل حکمت کریں۔ جب خشک ہو جائے تو روغن السی ایک سیر کڑاہی میں ڈال کر نیچے نرم نرم آگ جلائیں اور اس کے اندر مذکورہ گل حکمت شدہ گولہ رکھ دیں۔ آگ نرم ہو۔ اس طرح تین گھنٹہ نہایت نرم آگ جلائیں زیادہ تیز آگ ہونے سے گولہ باہر اچھل کر گر جاتا ہے۔ سرد ہونے پر نکال لیں اور گل حکمت کر کے دوا مذکور کسی چینی کے ظرف میں رکھیں۔ جو ایک یا ڈیڑھ تولہ روغن برآمد ہوگا۔ بس یہی اکسیر ہے۔

**فوائد** : چاندی پر طرح کرنے سے نہایت اعلیٰ درجہ کا رنگ دیتا ہے۔ وجع المفاصل کا حکمی علاج ہے۔ ذات الجنب اور ذات الصدر وغیرہ پر فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ چاندی کو پگھلا کر اس پر دو قطرہ طرح کریں۔

مجلوق کو حسب دستور طلا استعمال کرائیں۔ وجع المفاصل کے مریض کو اعضاء ماؤفہ پر مالش کرائیں۔ غرضیکہ طبیب اس کو اپنی مرضی سے ہر جگہ استعمال کرسکتا ہے۔

## اکسیر نکسیر

مجربہ جناب حکیم ڈاکٹر گنگا رام صاحب سول ہسپتال جالندھر، نکسیر کے لیے نہایت مفید ہے۔ فوری اثر کرتا ہے۔

**هوالشافی** : کتھہ ایک تولہ۔ کشمیری پٹھہ ایک تولہ۔ دانہ الائچی ایک تولہ۔ کچور ایک تولہ۔ مصری کالپی ایک تولہ۔

سب کو سفوف بنا کر کپڑ چھان کرلیں۔

**فوائد** : نکسیر کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ کے قریب نسوار لیں۔ انشاء اللہ آئندہ کبھی نکسیر نہ پھوٹے گی۔

## دوائے سفید

عالی جناب فیض مآب جالینوس دوران حکیم محمود علی خاں صاحب ماہر دہلی جو زمانہ حال کے کہنہ مشق طبیب ہیں۔ آپ کے مطب میں یہ دوا اس نام سے سیروں کی مقدار میں نکلتی ہے اور خلق خدا فیض یاب ہوتی ہے۔

دوا فی الواقع عجیب الاثر ہے۔ سینکڑوں اطباء دہلی و ہندوستان کے مطبوں کی زینت یہی ایک دوا ہے۔

ہم حکیم صاحب کی دریا دلی۔ خوش اخلاقی اور خدا پرستی کے قائل ہو چکے ہیں اور ایسی بے نظیر ایجاد پر آپ کی خدمت میں ہدیہ تبریک پیش کرتے ہیں۔

**هوالشافی** : ہڑتال گئودنتی ایک پاؤ۔ عرق جل نیم میں کھرل کرکے اور اسی نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے آگ دیں۔ عرق مذکور ایک سیر ہو۔ جب سرد ہو نکال کر سفوف مذکور کو آب مولی ایک سیر میں کھرل کر کے بدستور سابق ۸ سیر کی آگ دیں۔

تیار ہے۔

**فوائد** : بخار جملہ اقسام۔ جریان خواہ کسی وجہ اور کسی سبب سے ہو۔ اس کے لیے تریاق کا حکم رکھتی ہے بواسیر، سل، دق کو بہت مفید ہے اور بلغمی بخاروں اور ملیریا کے لیے اکسیر ہے۔ غرضیکہ طبیب اس کو مناسب بدرقہ سے ہر مرض پر استعمال کرا سکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ٹانک پلز

یہ نسخہ عالی جناب حکیم مولوی مشرف علی صاحب رضوی دہرسون پٹیالہ کا خاص الخاص اور مطب کا چلتا ہوا نسخہ ہے۔ موصوف ایک تجربہ کار، خوش اخلاق اور بخل سے کوسوں دور بھاگنے والے ماہر طبیب ہیں۔

آپ ایک مخیرؔ دریا دل اور خدا رسیدہ بزرگ ہیں طبی دنیا پر آپ کے بے حد احسانات ہیں۔

یہ نسخہ ایک عجیب الاثر تحفہ ہے جو مقوی اعصاب، مقوی بدن اور عام کمزوری کو رفع کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ھوالشافی** : ست کچلہ ۲ ماشہ۔ کونین سوا ماشہ۔ سلفیٹ آف آئرن ۵ ماشہ۔ پلوریہائی ۵ تولہ سب کو لائیکوار آرسنک میں قدرے گوند حل کر کے گولیاں بقدر نخود بنا لیں۔

**فوائد** : مقوی باہ۔ مقوی اعصاب۔ جنرل ٹانک۔ دافع کمزوری کے لیے عدیم المثال دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## دواء الاذن

حکیم ڈاکٹر نصیر الدین صاحب کپورتھلہ خلف الصدق عالی جناب استاد الحکماء حکیم مولوی امام الدین صاحب مؤلف مخزن اکسیر طبیب خاص مہاراجہ کپورتھلہ کشمیر

وغیرہ جن کے مجربات کی ایک دنیا متلاشی ہے۔

یہ نسخہ بھی آپ کے مجربات سے ایک خاص تحفہ ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے نہایت مفید چیز مانی گئی ہے۔

درد کان خواہ کسی وجہ سے ہو، پیپ جاری ہو، اونچا سنائی دیتا ہو یا ورم ہو غرضیکہ کان کا کوئی مرض ہو۔ اس کے چند دفعہ کے استعمال سے خاطر خواہ فائدہ ہو جاتا ہے۔ ایک لاجواب چیز ہے۔

**ھوالشافی** : روغن سرشف ۵ تولہ۔ پیاز مقشر ۶ تولہ۔ لہسن ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو خوب گھوٹ کر حل کرلیں اور آگ پر رکھیں۔ جب سرخ ہو جائیں تو اس میں مشک کافور ۴ رتی افیون ۴ رتی خوب حل کر کے چھان لیں۔

**فوائد** : درد کان کسی وجہ سے ہو، کان میں پھنسی ہو، پیپ جاری ہو، ورم، بہرہ پن، شائیں شائیں وغیرہ جملہ امراض کو مٹاتا ہے، نہایت عمدہ اور مفید دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ قطرہ ہر چار گھنٹہ کے بعد نیم گرم کر کے کان میں ڈالیں۔

## اکسیر یرقان

عالی جناب ابوالاختر حکیم علی محمد صاحب طبیب اعلیٰ مجربات آفس دہلی کے خاص الخاص مجربات سے ایک گوہر نایاب ہے۔ رنگ بالکل زرد ہو چکا ہو۔ ضعف جگر انتہا کو پہنچ چکا ہو۔ ایسی حالت میں یہ دوا بفضل خدا تریاق کا حکم رکھتی ہے۔ رنگت کی زردی سرخی سے تبدیل ہو جاتی ہے۔ بدن اور چہرہ پر ورم ہو یا چہرہ پھول چکا ہو۔ ایسی حالت میں بھی یہ دوا مفید ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر ۵ تولہ۔ سونٹھ ۵ تولہ۔ عشبہ ۵ تولہ۔ پانی ۴ سیر میں دو دن تک بھگو رکھیں۔ بعدہٗ خوب ابالیں کہ قریباً نصف پانی خشک ہو جائے چھان کر بوتل میں بند کر دیں۔

**فوائد** : یرقان کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ علاوہ ازیں جگر کی دیگر شکایات کو نفع

دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ صبح وشام دوپہر کو دیں۔

## حب عرق النساء

فیض الملک حکیم سید فرزند علی شاہ صاحب فرزند علی والہ چک نمبر ۲۰۷ لائلپور جو مرض عرق النساء کے ماہر معالج اور تجربہ کار طبیب ہیں یہ نسخہ آپ کے مطب کی زینت ہے۔ خاص صندوقچہ کا قابل قدر نسخہ ہے جو عرق النساء کے دور کرنے کے لیے جادو اثر دوا ہے۔ جفت شدہ اعضاء کو کھول دیتا ہے۔ وجع المفاصل کو مفید ہے۔

غرضیکہ ہر قسم کے دردوں کے لیے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ جہاں آزمایا گیا۔ مفید پایا گیا اور کبھی خطا نہ ہوا۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ۔ سیماب ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار ۲ تولہ۔ سہاگہ سفید ۲ تولہ۔ جوکھار ۴ تولہ۔ بچھناک ۶ تولہ۔ فلفل سیاہ ایک پاؤ۔

اول سیماب وگندھک کی کجلی بنا دیں۔ بعدہ دوسری اشیاء باریک کر کے شامل کریں اور آب ادرک ڈیڑھ سیر میں کھرل کر کے گولیاں دانہ نخود کے برابر بنالیں۔

**فوائد** : عرق النساء، وجع المفاصل۔ وجع الورک۔ درد کمر کو دور کرنے کے لیے ایک لاثانی اور جادو اثر دوا ہے۔ صرف ایک ہفتہ کا استعمال امراض بالا کا ازالہ کرنے کے لیے کافی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ شیر گاؤ۔

## حب مشکی

حکیم امام الدین صاحب فیروزپوری کا کاص مجرب نسخہ ہے۔ جس کو اکثر اطباء نے آزمانے کے بعد تصدیق فرمائی ہے۔ مقوی باہ، مولد خون اور مقوی اعصاب ہے۔ نہایت مفید ہے اس لیے نذر ناظرین ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ۶ ماشہ۔ کتھہ سفید ڈیڑھ ماشہ۔ مشک خالص ۴ رتی کھرل کر

کے پانی کے ہمراہ گولیاں بمقدار دانہ موٹھ بنا دیں۔

**فوائد** : مقوی باہ۔مقوی اعصاب ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ بعد از غذا دیں۔

## جوہراکسیری

جناب حکیم مولا داد خاں صاحب قصبہ کھرڑ ضلع انبالہ کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے جو سوزاک کے لیے تریاق کا حکم رکھتا ہے۔ ایک ہی خوراک سے جلن وغیرہ بند ہو کر طبیعت میں سکون پیدا کر دیتا ہے۔ ہر قسم کے سوزاک جدید و کہنہ کے لیے عجیب الاثر ہے۔

**ھوالشافی** : کافور دانہ ۴ تولہ۔عرق کیلہ ۱۰ تولہ۔کھرل کر کے خشک کرلیں اور دو پیالوں میں بند کر کے نہایت نرم آگ بتی کی دے کر جوہر حاصل کریں۔

**فوائد** : سوزاک کی جلن اور پیپ کو آرام دینے کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بیضہ نیم برشٹ ایک عدد استعمال کرائیں۔

## اکسیر طحال

طحال خواہ کس قدر بڑھی ہو۔ چند روز کے استعمال سے آرام ہو جاتا ہے یہ نسخہ جناب حکیم محمد صدیق صاحب موروی ضلع نواب شاہ سندھ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

اس کا چند روزہ استعمال طحال کی جملہ خرابیوں کو دور کر کے اس کو اصلی حالت پر کرتا ہے۔ایک بہت مشہور اور لاجواب نسخہ ہے محض اسی نسخہ پر اکثر دواخانوں کی تجارت ہو رہی ہے۔

**ھوالشافی** : مگنیشیا سلفاس ۱۵ تولہ۔کونین فولادی ایک تولہ۔ تیزاب گندھک ۱۵ قطرہ، ہیرا کسیس ۳ ماشہ۔عرق سونف ایک بوتل میں کھرل کر کے اسے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : عظم الطحال کا ایک بہترین علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ڈھائی تولہ صبح و شام پلایا کریں۔

## کشتہ عقیق

جناب حکیم حافظ محمد سعید صاحب کھاری باولی دہلی کے خاص مجربات سے ہے۔ نہایت عمدہ سفید رنگ کا کشتہ تیار ہوتا ہے جو مقوی جگر اور مقوی دماغ و مقوی باہ ہے۔ پرانے بخاروں میں دیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : عقیق سرخ عمدہ ایک تولہ۔ پودینہ سبز ایک پاؤ کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے خشک ہونے پر دس سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سفید رنگ کا کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ۔ مولد خون۔ مقوی دل و دماغ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن روزانہ دیں۔

## حب مدر

عالی جناب حکیم ملک محمد یار صاحب للیانی ضلع سرگودھا کے خاص صندوقچہ کا نسخہ ہے جو آپ کو اپنے استاد محترم استاد الحکما جناب حکیم مفتی سلیم اللہ صاحب لاہوری مرحوم سے حاصل ہوا۔

یہ نسخہ اعلیٰ درجہ کا مدر حیض ہے۔ ہر قسم کی بندش حیض کو کھول دیتا ہے۔ خون حیض درد سے آتا ہو یا تھوڑا تھوڑا اس کے استعمال سے بفضل خدا تمام شکایات کا ازالہ ہو کر خون کھل جاتا ہے۔ بدن کے درد یا اختناق الرحم جو وجہ بندش حیض ہو۔ اس کے لیے بھی مفید ترین چیز ہے۔

**ھوالشافی** : زعفران ٦ ماشہ۔ افسنتین ٦ ماشہ۔ صبر زرد ایک تولہ۔ ریوند خطائی ٦ ماشہ۔ ہیرا کسیس ۴ ماشہ۔ پانی کی مدد سے گولیاں برابر دانہ نخود کے بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مدر حیض ہے۔ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے لاثانی شمار کی جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ شربت بزوری ۳ تولہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ دیں۔

## حب طاعون

حکیم سید مشرف علی صاحب مقام سنگھانا ضلع جے پور کے خاص الخاص مجربات سے ہے۔ یہ گولیاں اگر بطور حفظ ما تقدم استعمال کی جائیں تو اس مرض سے محفوظ رکھتی ہیں۔ تپہ کا بخار، کرب، خون آنا، غشی، بے قراری اس دوا سے رفع ہو کر بہت جلد آرام کی صورت پیدا ہو جاتی ہے۔ دو ہی دن کے استعمال سے مرض رفع ہو کر مریض کو صحت ہو جاتی ہے لطف یہ کہ کم خرچ اور بالا نشین، سہل الحصول اور زود اثر نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : رائی زرد ایک تولہ۔ نارجیل دریائی ایک تولہ۔ پوست بیخ مدار ایک تولہ۔ زہر مہرہ ایک تولہ۔ سب کو آب پیاز سرخ میں کھرل کر کے گولیاں نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : طاعون کے لیے اکسیر الاثر ہے حفظ ما تقدم کے طور پر بھی استعمال کیا جاتی ہے۔ جس سے اس مرض سے شرطیہ طور پر انشاء اللہ محفوظ رہتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہر دو گھنٹہ بعد ہمراہ عرق بید مشک ۴ تولہ، عرق گاؤزبان ۴ تولہ دیں۔ تندرست آدمی دودھ سے ایک گولی روزانہ استعمال کیا کرے۔

## اکسیر معدہ

جناب حکیم چندو لعل صاحب معالج مشیر الطرائق قصبہ نروٹ کے مطب کا ایک خاص الخاص اور مجرب نسخہ ہے، جو آپ کثرت سے بنا کر ہزاروں مرضاء کو استعمال کرا چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : تیزاب گندھک ۲۰ قطرہ۔ سوڈائی بائی کارب ۳ ماشہ۔ ست لیموں ۳ ماشہ۔ ست اجوائن دیسی ۳ ماشہ۔ ست پودینہ ۳ ماشہ۔ عرق گلاب ۱۰ تولہ ملا کر رکھیں۔

**فوائد** : ہاضم طعام، مقوی معدہ اور ہیضہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۵ سے ۱۰ قطرہ پانی میں دیں۔

## حب معین حمل

یہ دوا حمل ٹھہرانے کے لیے بالخاصہ مفید ہے اسی فیصدی کامیاب نسخہ ہے۔

وہ عورتیں جو اولاد سے قطعی مایوس ہو چکی تھیں ان کو خدا نے اس دوا کی بدولت اس نعمت غیر مترقبہ سے سرفراز فرمایا۔ نسخہ ایک عجیب الاثر تحفہ اور بے خطا چیز ہے۔

نسخہ جناب حکیم پنڈت نرائن داس صاحب شرما کمپ میرٹھ کے خاص الخاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : طباشیر ۶ ماشہ۔ مجیٹھ ۶ ماشہ۔ تخم اوٹنگن ۶ ماشہ۔ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ ناگ کیسر ۶ ماشہ۔ لونگ ۶ ماشہ۔ تخم سروالی ۶ ماشہ۔ مالکنگنی ۶ ماشہ۔ گل دھاوا ۶ ماشہ۔ سپاری ۶ ماشہ۔

سب کو کوٹ چھان کر شہد کی مدد سے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : معین حمل دوا ہے جو حمل ٹھیرانے کے لیے نہایت مفید ثابت ہو چکی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ شیر گاؤ چالیس یوم تک دیں۔

## حب امساک

حکیم مولوی نور محمد صاحب مقام خیر اللہ پور ضلع جالندھر کے خاص مجربات سے ہے۔ زیادہ تعریف کی ضرورت نہیں از حد مقوی باہ، ممسک اور سرعت انزال کا حکمی علاج ہے۔

امساک کے لیے ایک بے نظیر اور لاجواب تحفہ ہے جو قابل امرا و رؤسا ہے۔ لطف یہ کہ دوسری ممسک ادویہ کی طرح یہ نقصان نہیں کرتی نہایت ہی عجیب تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : مومیائی ایک تولہ۔ جدوار ایک تولہ۔ شنگرف ایک تولہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ بیر بہوٹی ۶ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ افیون ایک تولہ۔ کچلہ مدبر ایک تولہ۔ جوز بوا ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو شیر برگد ۲۰ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں نخودی بنادیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ممسک اور دافع سرعت دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔ فوری ضرورت امساک کے لیے دو گولی ہمراہ دودھ تین گھنٹہ پیشتر استعمال کریں تا ترشی نخود۔

## اکسیر طحال

عالی جناب حکیم منشی محمد یوسف صاحب ڈھولن ضلع لاہور جو مجرب نسخہ جات کے ماہر خصوصی ہیں اور جو اپنے تجربات خصوصی سے طبی برادری کو مستفید فرماتے رہتے ہیں آپ کے مجربات کی دھوم مچی ہوئی ہے۔ آپ بلا بخل ہمیشہ نسخے دے دیتے ہیں۔

یہ نسخہ بھی آپ کے خاص الخاص مجربات سے ایک چیز ہے۔ عظم الطحال کے لیے ایک خاص الخاص اور تجربہ کی چیز ہے۔ دو ہفتہ کے استعمال سے ان شاء اللہ بالکل آرام آ جاتا ہے۔ بیمار تندرست ہو کر فربہ ہو جاتا ہے۔ ہاضمہ درست ہو جاتا ہے۔ اگر بخار کی شکایت ہو تو وہ بھی رفع ہو کر آئندہ کے لیے قطعاً کوئی تکلیف نہیں رہتی۔

**ھوالشافی** : فلفل گرد ٦ ماشہ۔ نوشادر ٦ ماشہ۔ جو کھار ٦ ماشہ۔ لوٹا کھار ٦ ماشہ۔ صبر زرد ٦ ماشہ۔ سہاگہ ٦ ماشہ۔ چترا ٦ ماشہ۔ فلفل دراز ٦ ماشہ۔ نمک سیاہ ٦ ماشہ۔ نمک سنگ ٦ ماشہ۔ نمک لاہوری ٦ ماشہ۔ نمک سونچل ٦ ماشہ۔ سب کو باریک کر کے لعاب گھیکوار میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : عظم الطحال کے لیے بارہا کی آزمودہ ہے۔ دو ہفتہ کے استعمال سے عظم الطحال کا قلع قمع کر دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح ہمراہ آب تازہ دیں۔

## عرق مفرح

دل کی جملہ امراض کو چند خوراک میں حکماً دور کر دیتا ہے۔ غشی، دھڑکن، ضعف دل۔ نقاہت کو دور کر کے طبیعت میں بشاشت اور فرحت پیدا کرتا ہے۔ طبیعت چست و چالاک ہو جاتی ہے۔

سریع الاثر اس قدر ہے کہ اس کی پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے اور دل کو طاقت آجاتی ہے۔ خفقان کو دور کرتا ہے۔ علاوہ مقوی باہ بھی ہے۔

یہ ڈاکٹری نسخہ جناب ڈاکٹر ولی محمد صاحب ہاشمی مالک دواخانہ مفید عام سعید پور حیدرآباد سندھ کا مجرب ومخترعہ ہے۔

**ھوالشافی** : ٹنکچر ڈیجی ٹیلس ۴ ڈرام۔ ٹنکچر نکس وامیکا ۴ ڈرام۔ اسپرٹ ایتھر ۸ ڈرام۔ اسپرٹ کلورافارم ۸ ڈرام۔ پانی ۳۰ تولہ۔ سب ملالیں۔

**فوائد** : خفقان، غشی، ضعف قلب کا نہایت مفید علاج ہے، ہضم مقوی باہ اور مفرح ہے۔ بدن میں طاقت پیدا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ڈھائی تولہ صبح دوپہر اور شام پی لیں۔

## پچکاری سوزاک

حکیم کندن لعل صاحب شفاخانہ امرت پھل شکارپور سندھ کی خاص ایجاد ہے۔ جو سوزاک کے لیے نہایت مفید ہے۔ اس دواء کو ہم نے بھی بنا کر ہزارہا مرضا پر تجربہ کیا۔ ہر جگہ کامیابی ہوئی۔

**ھوالشافی** : سہاگہ بریاں ۸ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ایک تولہ۔ گیرو ۴ ماشہ۔ نیلا تھوتھا بریاں ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو ملا کر چار پڑیہ بنالیں۔ ایک پڑیہ ایک بوتل کے لیے کافی ہے۔

**فوائد** : سوزاک کی جملہ تکالیف کا ازالہ کرتی ہے پیپ کو بند کرتی اور درد کو مٹاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور پچکاری کرائیں۔

## دوائے پیچش

ہر قسم کی پیچش کے لیے یہ اکسیری نسخہ جناب ابوالاقبال حکیم محمد بخش صاحب انبالہ کے خاص الخاص مجربات سے ہے۔

معمولی آنتوں کا سدہ اس سے خود بخود خارج ہو کر آرام آ جاتا ہے تین چار خوراک سے شکایت دست وپیچش رفع ہو جاتی ہے۔خراش وغیرہ رفع ہو جاتی ہے، اگر سدہ زیادہ سخت ہو تو کسی ملین چیز سے رفع کر لیں۔

**ھوالشافی** : شنگرف ٦ ماشہ۔ افیون ٦ ماشہ۔ فلفل گرد ٦ ماشہ۔ مصطگی ٦ ماشہ۔ سہاگہ ٦ ماشہ۔ گولیاں بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**فوائد** : اسہال وپیچش کا حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ پانی دیں۔

## طلسمی نسوار

جناب حکیم عبدالغفور صاحب فیروز سورج پور بلند شہر کا خاص نسخہ ہے اس کے صرف ایک دفعہ کے استعمال سے مواد بند شدہ خارج ہو جاتا ہے۔

دردسر، عصابہ، شقیقہ، مرگی، ام الصبیان اور بے ہوشی کو دور کرنے کے لیے ایک عمدہ دوا ہے۔

گو بظاہر ایک معمولی نسخہ ہے لیکن حقیقتاً ایک بے بہا تحفہ ہے جو ہر مطب کے رہنے کے لائق ہے۔

**ھوالشافی** : گل بنفشہ ایک تولہ۔ اسطوخودوس ایک تولہ۔ نک چھکنی ایک تولہ۔ الائچی خورد ٦ ماشہ۔ کشمیری پتہ ٦ ماشہ۔ کائی پھل ڈیڑھ ماشہ۔

سب کو ملا کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : دردسر، نزلہ، زکام، شقیقہ، صرع اور بے ہوشی کے لیے عمدہ نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : بوقت ضرورت بقدر دورتی نسوار لیں۔

## اکسیر باہ

یہ دوا قوت باہ کے لیے بالخاصہ مفید ہے۔ صرف ایک ہفتہ کا استعمال ناقابل برداشت طاقت پیدا کرتی ہے۔ اعلیٰ درجہ کی ممسک اور مغلظ منی ہے۔ اعضاء رئیسہ کو

پوری پوری طاقت دیتی ہے۔ درد کمر اور درد پشت کو دور کرتا ہے۔

اس کے ایک ہفتہ کے استعمال سے کمزوری بدن اور ضعف باہ کی جملہ شکایات کا ازالہ کر دیتی ہے۔ قوت باہ کو تیز کر کے حقیقی امساک پیدا کرنے کے لیے اس سے بہتر شاید ہی کوئی چیز مل سکے۔

یہ نسخہ جناب حکیم رفیق احمد صاحب جلال آباد ڈاک خانہ نجیب آباد بجنور کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : پارہ خالص ۴۰ ماشہ۔ گندھک آملہ سار مصفی ۲۰ ماشہ۔ کتھہ سرخ ۲۰ ماشہ۔ لونگ ۲۰ ماشہ۔ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ۳ عدد۔ شہد خالص ۳ تولہ۔

اول پارہ و گندھک کی کجلی بنائیں اور باقی اشیاء کو ملا کر کھرل کریں اور گولیاں نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ اور مولد منی ہیں۔ قوت باہ کے لیے ایک نایاب تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ دودھ روزانہ دیں۔

## حب احمر

عالی جناب سرتاج الحکما افلاطون زمان لقمان الملک حکیم ناصر الدین احمد خاں صاحب آنریری مجسٹریٹ و رئیس اعظم دہلی کے خاص مجربات سے ہے۔ حضور کے خاندانی مجربات سے ایک چیز ہے۔

آپ کے والد بزرگوار عالی قدر جناب شفاء الملک بہادر حکیم رضی الدین احمد خاں صاحب مرحوم و مغفور کے مطب کی ایک خاص دوا اکسیر سفید، کافہ انام پیشتر ازیں ناظرین کی خدمت میں پیش کی جا چکی ہیں اور لطف یہ کہ سابقہ نسخہ کی طرح یہ بھی سہل الحصول اور بیش قیمت تحفہ ہے۔ جو اپنے فوائد میں ایک لاثانی چیز ہے۔

بھوک کو بڑھاتی ہیں۔ قوت باہ میں اضافہ کرتی ہیں اور رنگ کو سرخ کر دیتی

ہیں۔

**ھوالشافی** : سم الفار۲ تولہ۔ بنگلہ پان یک صد۔ کتھہ سفید۲ تولہ۔

اول سم الفار اور کتھہ کو پچاس برگ پان کے پانی میں کھرل کریں اور بعد ازاں دو دو پان ڈال کر کھرل کرتے جائیں اور خشک ہونے پر گولیاں بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون صالح، مشتہی۔ مقوی اعصاب رنگ کو سرخ کرتی اور بھوک لگاتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پان یا لبوب کبیر روزانہ کھلائیں۔

## ملذذ بے نظیر

عالی جناب فخر الاطباء حکیم محمد ہادی رضا خاں صاحب ماہر رئیس اعظم لکھنو کے خاص مجربات سے ہے۔

اعلیٰ درجہ کا ملذذ اوصاف کے لیے نام ہی کافی ہے۔ دلوں کو مفتون و گرویدہ بنالینا اس کا ادنیٰ فعل ہے۔ عیش و سرور کا معاون کامل اور بے حد جلد ملذذ نسخہ ہے۔ جو امراء و شاہاں کے لیے نادر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : مصطگی ایک تولہ۔ جدوار ۶ ماشہ۔ مغز بادام شیریں ۴ تولہ۔ نائیزہ خرس جوان ایک عدد۔ چربی گردہ بز ایک تولہ۔ چربی ناقہ ایک تولہ۔ بیر بہوٹی ایک تولہ۔ خراطین ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ شاہ دیمک ۴ عدد۔ جونک ۶ عدد۔ سرطاوس ۲ عدد۔ چربی سرطان نہری ۴ تولہ۔ عطر حنا ۶ ماشہ۔ عطر ناگ کیسر ۶ ماشہ۔ مشک خالص ۳ ماشہ۔ جملہ ادویہ کو یک جان کر کے بذریعہ پتال جنتر روغن کشید کریں۔

**فوائد** : عیش و سرور کا معدن، حب کا تعویذ، دنیا کی ملذذات کا سرتاج اگر کوئی نسخہ کہلا سکتا ہے تو یہی ہے عجیب الاثر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : پندرہ منٹ پیشتر...... بقدر ۲ رتی ...... پر ضماد کریں۔

## طلا ملذذ لاثانی

عالی جناب شفاء الملک بہادر حکیم عبدالرشید صاحب لکھنوی کے خاص اور صندوقچہ کے نسخوں میں ایک بے بہا تحفہ ہے۔ جو اپنے اثرات وفوائد کے لحاظ سے اس طرح کے ملذذ نسخوں میں سب سے اعلیٰ ہے۔

**ھوالشافی** : بیر بہوٹی ۳ ماشہ۔ افیون ۹ ماشہ۔ خراطین ۳ ماشہ۔ چرس ۳ ماشہ۔ اسگندھ ۳ ماشہ۔ جائفل ۳ ماشہ۔ شہد ۳ تولہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ عطر کیوڑہ ۳ ماشہ۔ عطر گلاب ۳ ماشہ۔ عطا حنا ۳ ماشہ۔ عطر مولسری ۳ ماشہ۔ سب ادویات کو عطریات میں شامل کر کے رکھیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا ملذذ طلاء ہے جو اس قسم کے اکثر طلاؤں سے اعلیٰ ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور بقدر ۴ رتی۔

## معجون اکسیری

جناب حکیم مولوی نور محمد خاں صاحب مشتاق مولوی فاضل احسان پور مظفر گڑھ کے مطب کا خاص الخاص اور صندوقچہ کا اکسیری نسخہ ہے۔

ہر قسم کی کمزوری و کمی باہ کو دور کرنے میں اس کے برابر شاید ہی کوئی دوا ہو گی۔ بالخصوص منی کے پیدا کرنے اور گاڑھا کرنے میں کمال مفید اور تجربہ کی چیز ہے۔ قوت ہضم کو بڑھاتی ہے۔ قبض کشا ہے۔ دودھ گھی خوب ہضم کرتی ہے۔ بدن میں خون صالح پیدا کر کے رنگ کو مانند انار سرخ بناتی ہے۔ جریان منی کا قلع قمع کرتی ہے۔

**ھوالشافی** : تخم قنب ڈھائی تولہ۔ سعد کوئی ڈھائی تولہ۔ جائفل ڈھائی تولہ۔ کندر ڈیڑھ تولہ۔ اقاقیا ڈھائی تولہ۔ ثعلب مصری ڈھائی تولہ۔ مایہ شتر اعرابی ڈیڑھ تولہ۔ شاہدانہ ایک تولہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ شاہ بلوط ۶ ماشہ۔ خولنجاں ۶ ماشہ۔ بہمن سرخ ۴ تولہ۔ بہمن سفید ۴ تولہ۔ افیون ایک تولہ کشتہ فولاد ساڑھے ۳ تولہ۔ کشتہ عقیق ڈیڑھ تولہ۔ کشتہ سہہ دھاتہ ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ڈھائی تولہ۔ کشتہ طلاء ایک ماشہ۔ زعفران ایک تولہ۔ شہد

## طلا ملذذ لاثانی

عالی جناب شفاء الملک بہادر حکیم عبدالرشید صاحب لکھنوی کے خاص اور صندوقچہ کے نسخوں میں ایک بے بہا تحفہ ہے۔ جو اپنے اثرات وفوائد کے لحاظ سے اس طرح کے ملذذ نسخوں میں سب سے اعلیٰ ہے۔

**ھوالشافی** : بیر بہوٹی ۳ ماشہ۔ افیون ۹ ماشہ۔ خراطین ۳ ماشہ۔ چرس ۳ ماشہ۔ اسگندھ ۳ ماشہ۔ جائفل ۳ ماشہ۔ شہد ۳ تولہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ عطر کیوڑہ ۳ ماشہ۔ عطر گلاب ۳ ماشہ۔ عطا حنا ۳ ماشہ۔ عطر مولسری ۳ ماشہ۔ سب ادویات کو عطریات میں شامل کر کے رکھیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا ملذذ طلاء ہے جو اس قسم کے اکثر طلاؤں سے اعلیٰ ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور بقدر ۴ رتی۔

## معجون اکسیری

جناب حکیم مولوی نور محمد خاں صاحب مشتاق مولوی فاضل احسان پور مظفر گڑھ کے مطب کا خاص الخاص اور صندوقچہ کا اکسیری نسخہ ہے۔

ہر قسم کی کمزوری و کمی باہ کو دور کرنے میں اس کے برابر شاید ہی کوئی دوا ہو گی۔ بالخصوص منی کے پیدا کرنے اور گاڑھا کرنے میں کمال مفید اور تجربہ کی چیز ہے۔ قوت ہضم کو بڑھاتی ہے۔ قبض کشا ہے۔ دودھ گھی خوب ہضم کرتی ہے۔ بدن میں خون صالح پیدا کر کے رنگ کو مانند انار سرخ بناتی ہے۔ جریان منی کا قلع قمع کرتی ہے۔

**ھوالشافی** : تخم قنب ڈھائی تولہ۔ سعد کوئی ڈھائی تولہ۔ جائفل ڈھائی تولہ۔ کندر ڈیڑھ تولہ۔ اقاقیا ڈھائی تولہ۔ ثعلب مصری ڈھائی تولہ۔ مایہ شتر اعرابی ڈیڑھ تولہ۔ شاہدانہ ایک تولہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ شاہ بلوط ۶ ماشہ۔ خولنجاں ۶ ماشہ۔ بہمن سرخ ۴ تولہ۔ بہمن سفید ۴ تولہ۔ افیون ایک تولہ کشتہ فولاد ساڑھے ۳ تولہ۔ کشتہ عقیق ڈیڑھ تولہ۔ کشتہ سہہ دھاتہ ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ڈھائی تولہ۔ کشتہ طلاء ایک ماشہ۔ زعفران ایک تولہ۔ شہد

خالص ڈیڑھ پاؤ مصری کوزہ ڈیڑھ پاؤ۔ ترنجبین خراسانی آدھ سیر۔

اول ترنجبین۔ مصری اور شہد کا قوام کر کے باقی ادویہ باریک کر کے اس میں شامل کر کے معجون بنالیں۔

**فوائد** : جریان کو دور کرتی ہے۔ امعاء و معدہ کو تقویت دیتی ہے۔ گھی دودھ خوب ہضم ہو جاتا ہے۔ قبض کو کھولتی اور منی گاڑھا کرتی ہے۔ خون پیدا کرتی اور رنگ کو مثل انار بناتی ہے۔ وزن کو کئی گنا بڑھاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۹ ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

## اکسیر آتشک

حکیم ودھایا رام گلاٹی بلوال تحصیل خوشاب ضلع شاہ پور کے خاص مجربات سے ہے۔ ہزار ہا بار کا اکسیر الاثر ہے۔ ہر قسم کے آتشک کو رفع کر دیتی ہے۔ آپ ہزار ہا نسخوں کی آزمائش کریں لیکن آپ کو ایسا بے نظیر نسخہ ملنا مشکل ہے کیونکہ یہ آتشک کو بلا تکلیف منہ آنے بلا دست و قے مرض مذکور کا ازالہ کر دیتی ہے۔

نسخہ کیا ہے۔ ایک لاجواب تحفہ ہے۔ جو آزمائش پر اکثر نسخہ جات سے بہتر ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ۲ تولہ۔ شنگرف ۲ تولہ۔ دارچکنا ۲ تولہ۔ رسکپور ۲ تولہ۔ نیلا تھوتھا ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو جوکوب کر کے بطریق معروف دو پیالوں میں جوہر حاصل کریں۔ حاصل شدہ جوہروں کو ایک بکرے کی نلی خالی میں بھر کر اس پر آرد ماش کا ہلکا لیپ کر کے پانی میں دو گھنٹہ جوش دیں اتار کر دوائی مذکور نکال کر زردی بیضہ مرغ دو عدد میں کھرل کر کے ایک بیضہ میں بند کر کے آرد ماش کا لیپ کر کے بھوبل میں دفن کر دیں تاکہ سرخ ہو جائے نکال کر نصف نصف رتی کی گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے آتشک کو بیخ و بن سے اکھاڑتا ہے عجیب الخواص و بے ضرر نسخہ ہے۔ لطف یہ کہ زخموں کو بھی خود ہی خشک کر دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی بوقت صبح ہمراہ مکھن کھلائیں اور پہلے مریض کو ہلکا سا مسہل دے لیں۔

## حب ممسک

جناب ابوالحکمت حکیم غلام محمد صاحب ناظم لاہوری کے مطب کا مشہور و معروف نسخہ جو موصوف کے مطب میں کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے۔

یہ گولیاں پرلے درجہ کی ممسک مقوی بدن، مقوی باہ اور مولد خون ہیں۔ جو لوگ سرعت کے شاکی ہیں اور صحیح معنوں میں امساک کے طلب گار ہیں ان کو ذیل کی گولیوں کا چند روزہ استعمال حسب دل خواہش امساک پیدا کرتا ہے۔ بارہا تجربہ پر مفید ثابت ہوئی ہیں۔

**ھوالشافی** : افیون ۳ ماشہ۔ جائفل ایک عدد۔ ثمر دھتورہ ایک عدد۔ بیگن گول ایک عدد۔

اول جائفل کو قدرے خلا کر کے اس میں افیون ڈال دیں اور منہ کو اسی بورہ جائفل سے بند کر دیں بعد ازاں جائفل کو ثمر دھتورہ میں اور دھتورہ کو بینگن میں بند کر کے اس پر آرد ماش کا لیپ کر کے گرم بھوبل میں دفن کر دیں۔ سرخ ہو جانے پر نکال کر افیون و جائفل کو پیس لیں اور شہد کی مدد سے حب بقدر موٹھ بنا دیں۔

**فوائد** : ممسک، مقوی باہ اور دافع سرعت ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ دودھ۔

## نسوار شقیقہ

جناب حکیم سعید احمد صاحب طبیب حاذق کٹڑہ کرم سنگھ کوچہ مداریاں امرتسر کے مطب کی خاص دوا ہے۔ درد شقیقہ اور درد سر کے رفع کرنے میں عجیب الاثر ہے۔ خواہ کس قدر پرانی درد ہو چند یوم کے استعمال سے کلیتاً رفع کر دیتی ہے مطب کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔

**ھوالشافی** : برگ کنیر ایک تولہ۔ کائپھل ایک تولہ۔ سمندر پھل ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ جائفل ایک تولہ۔ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : درد شقیقہ کو فوراً دور کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : قدرے نسوار لیں۔

## سفوف جریان

جریان کے لیے کمال درجہ کی مفید سریع الاثر او بالخاصہ فائدہ دینے والی شب و روز کے تجربہ کی چیز ہے دو ہفتہ کا استعمال جریان کو نیست و نابود کر دیتا ہے۔
سیلان رطوبت، مذی و ودی کو دور کرتا ہے۔ سرعت کو مفید ہے۔ مولد و مغلظ منی ہے۔

یہ نسخہ جناب حکیم غلام محمد صاحب احمدی کا ہنواں ضلع گورداسپور کے مطب کی خاص چیز ہے۔ آزمائش پر بے نظیر ثابت ہوا ہے علاوہ ازیں سوزاک کو بھی نفع کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : ملٹھی ٦ ماشہ۔ الائچی خورد۔ ست گلو ٦ ماشہ۔ طباشیر ٦ ماشہ۔ تالمکھانہ ٦ ماشہ۔ کشتہ قلعی ڈیڑھ تولہ۔ سلاجیت ٦ ماشہ۔ پکھان ٦ ماشہ۔ قند سفید ١٠ تولہ۔ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان۔ احتلام اور سرعت کا حکمی علاج ہے علاوہ اس کے سوزاک کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ٦ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ۔

## حب جریان

جریان جیسی نامراد مرض کے لیے یہ نسخہ جو ایک بے نظیر تحفہ ہے جناب حکیم منظور الحق صاحب بھاگووال ضلع گورداسپور کے مطب میں کثرت سے بنتا اور استعمال کرایا جاتا ہے۔ اس کی چند خوراک سے جریان جیسی نامراد مرض کا ازالہ ہو جاتا ہے جہاں استعمال کیا گیا۔ ستر فیصدی کامیابی حصل ہوئی۔

**ھوالشافی** : تخم جوز ماثل ۵ تولہ۔ مرچ سیاہ ڈھائی تولہ۔ دونوں کو علیحدہ علیحدہ باریک کر کے شیر برگد کی مدد سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : جریان احتلام کے لیے نہایت مفید ہے۔ علاوہ ازیں نزلہ، زکام کو نفع دیتی ہیں۔ معدہ کی رطوبت فاسدہ کو زائل کرتی ہیں ہضم کو درست کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح ہمراہ عرق بادیان دیں۔

## حبوب مقوی باہ

یہ نسخہ جناب حکیم فتح حیات خاں اوراک سوہن پوری کے مجربات سے ہے اکثر تجربہ میں یہ گولیاں قوت باہ کے لیے نہایت مفید اور زود اثر ثابت ہوئی ہیں۔ ہر قسم کی کمزوری کی شکایت کو دور کر کے انسان کو جوانمرد بنا دیتی ہیں۔ دو ایک ہفتہ کے استعمال سے قوت اعضاء رئیسہ اور باہ کے لیے اکسیر الاثر ثابت ہوئی ہیں۔

علاوہ ازیں مقوی جگر اور مولد خون ہیں۔ چند روز کا استعمال کافی سے زیادہ فائدہ کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک مصفی ۲ تولہ۔ سیماب مصفی ۲ تولہ کجلی بنا دیں اور کجلی مذکور کو دو تین کیلے کے پتوں کی تہہ میں چار پہر دبا کر رکھیں ازاں بعد زردی بیضہ مرغ ۳ عدد میں خوب کھرل کریں اور ذیل کی اشیا باریک شدہ اس میں شامل کر لیں۔

جلوتری ۳ ماشہ۔ عقرقرحا ۳ ماشہ۔ ستاور ۳ ماشہ۔ موچرس ۳ ماشہ۔ کتھہ ۳ ماشہ۔ موصلی سنبل ۳ ماشہ۔ تخم کنوچہ ۳ ماشہ۔ بداری کند ۳ ماشہ۔ موصلی سفید ۶ ماشہ سب کو ملا کر کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ منی اور مولد منی ہیں مقوی اعضاء رئیسہ اور مولد خون ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ دودھ۔

## روغن اکسیر اعظم

عالی جناب حکیم خوشی محمد صاحب قادری معالج چشماں چک مغلانی تحصیل نکودر ضلع جالندھر کے مطب کا خاص الخاص تجارتی نسخہ جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہو رہا ہے اور جس سے بلا مبالغہ سینکڑوں مریض فائدہ حاصل کر چکے ہیں۔

پہلے آپ کا یہ نسخہ تبصرۃ الاطبا شاہدرہ میں شائع ہوا۔ جہاں پر اکثر حضرات نے اس کے متعلق تجربات کر کے اس کی حد سے زیادہ تعریف کی اس کے بعد میں نے جناب کے اسم گرامی سے مزین کر کے اس کو تحفہ نایاب جلد اول میں درج کیا پھر سینکڑوں اطباء کے تجربہ میں یہ نسخہ آیا۔ میں نے خود اسے کئی دفعہ تیار کیا اور استعمال کرایا۔ ایک عجیب النفع اور زود اثر دوا ہے جس کے لیے حکیم صاحب موصوف کا شکریہ ادا کرنا میرا فرض ہے۔ میرے مطب میں ہر وقت یہ اکسیر تیار رہتی ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ۲ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۲ تولہ۔ ہڑتال ۲ تولہ۔ بورا دندان فیل ایک تولہ۔ لوبان کوڑیہ ایک تولہ۔ سم الفار سفید ایک تولہ۔ سم الفار سرخ ایک تولہ۔ گوگل بھینسیہ ایک تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ سلاجیت ۶ ماشہ۔ جند بیدستر ۳ ماشہ۔ مغز تخم پستہ ایک تولہ۔ مغز تخم نیم ایک تولہ۔ برادہ شاخ گوزن ایک تولہ۔ شب یمانی ایک تولہ۔ کافور ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو ایک پاؤ شیر مدار میں کھرل کر کے خشک کر لیں۔ بعدہٗ آب برگ سہانجنہ ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ خشک ہونے پر آب ہرن کھری ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ خشک ہونے پر آب کچلہ ایک پاؤ (کچلہ ۵ تولہ ایک سیر پانی میں جوش دیں۔ ایک پاؤ رہ جانے پر چھان لیں) میں کھرل کر کے گولیاں بنا لیں اور پتال جنتر سے تیل نکالیں۔ بس یہ ایک اکسیر تیار ہو گئی۔ جس کو اگر اکسیر اعظم کہا جائے تو بجا درست اور صحیح ہے۔ آزمائیں اور دعائیں خیر سے یاد فرمائیں۔

**فوائد** : بے شمار امراض کا حکمی علاج ہے۔ تفصیل کے لیے ترکیب ملاحظہ فرمائیں۔

**ترکیب استعمال** : قوت باہ کے لیے ایک بوند ہمراہ بالائی دیں تین روز میں

ناقابل ضبط قوت پیدا کرے گا۔

(۲) مولد خون اس قدر ہے کہ چار پانچ یوم کے استعمال سے چہرہ مانند انار کابلی سرخ کرتا ہے۔

(۳) بواسیر خونی ہو یا بادی، ایک بوند ہمراہ مسکہ دیں دو خوراک سے کافور ہوگی۔

(۴) سنگرہنی، پیچش، اسہال کے لیے ایک بوند شکرتری کے ہمراہ دیں ایک ہی خوراک سے آرام ہوگا۔

(۵) ہر قسم کے بخاروں کے لیے پتاشہ میں ایک بوند دیں۔

(۶) مجلوق کو صرف تین یوم مالش کافی ہے۔

(۷) لقوہ، فالج، ادھرنگ کے لیے ایک بوند ہمراہ شکرتری دیں۔

(۸) جریان احتلام اور سرعت کے لیے ایک بوند مکھن کے ہمراہ تین یوم کافی ہے۔

(۹) امساک کے لیے ایک بوند پتاسہ میں کھا کر اوپر سے دودھ پی لیں۔

(۱۰) دمہ کے لیے ایک بوند ہمراہ سفوف زنجبیل عرق چہار دیں۔ دو ایک خوراک سے کافور ہوگا۔

(۱۱) آتشک کے لیے ایک بوند حلوا میں دیں۔

(۱۲) ہیضہ کے مریض کو ایک بوند آب سونف سے دیں۔

(۱۳) سوزاک کے واسطے ایک بوند طباشیر ۲ رتی اور الائچی سبز ایک رتی میں ڈال کر کھلائیں۔

(۱۴) کھانسی اور زکام کے لیے ایک بوند پتاشہ میں ڈال کر دیں۔

(۱۵) بخار جملہ اقسام کے لیے ہمراہ آردگلو و آردنیم کے ایک بوند دیں۔

(۱۶) یرقان، ضعف جگر اور امراض معدہ کے لیے منقہ کے دانہ میں صرف ایک بوند ڈال کر دیں۔

(۱۷) سل کے مرضاء کو ایک بوند آب برگ بانسہ کے ہمراہ دیں۔

اسی طرح لائق طبیب اس کو ہر مرض پر مناسب بدرقہ کے ہمراہ استعمال کرا سکتا

ہے۔ جو لوگ اس بات کے قائل نہیں کہ ایک دوا کس طرح کئی بیماریوں کو فائدہ دے سکتی ہے وہ اسے ضرور آزما کر دیکھیں۔

## مرہم لاثانی

ہر قسم کے پھوڑے، پھنسی، دمل، زخم وغیرہ کے واسطے اکسیر ہے۔ بارہا کی مجرب ہے۔ اس کی موجودگی میں کسی دوسری مرہم کی ضرورت نہیں گہرے سے گہرے زخم کو چند دنوں میں بھر دیتی ہے۔ حتیٰ کہ ناسور اور باوفرنگ کو بھی مفید ہے۔

یہ نسخہ جناب حکیم لالہ فقیر چند صاحب بھسین ضلع جہلم کے مطب میں کثرت سے مستعمل ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : سیماب ڈھائی تولہ۔ گندھک آملہ سار ڈھائی تولہ۔ توتیا سبز ڈھائی تولہ۔ کتھہ گلابی ڈھائی تولہ۔ سندھور ڈھائی تولہ۔ مردار سنگ ڈھائی تولہ۔

سب سے اول سیماب و گندھک کی کجلی کر کے دوسرا دویہ شامل کر کے سفوف بنالیں۔

سفوف مذکور ۵ تولہ لے کر اس میں گائے کا مکھن شستہ صد بار ملا کر مرہم تیار کریں۔

**فوائد** : ہر قسم کے زخم، پھوڑا پھنسی، داد، دھدر و غیرہ کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور مرہم کپڑے پر لگا کر استعمال کریں۔

## حبوب بخار

ہر قسم کے بخار کے لیے خواہ روزانہ ہوں یا باری، وبائی ہو یا ملیریا سب کے لیے ایک اعلیٰ پایہ کا مفید ترین نسخہ ہے جہاں استعمال کیا گیا بفضل خدا ہر جگہ کامیابی حاصل ہوئی۔ یہ اُن نسخوں میں سے ایک ہے جو بہت کم خطا کرتے ہیں، بخاروں کے لیے اگر اس نسخہ کو اکسیر اعظم کہا جائے تو بجا ہے ہر مطب میں رہنے کے لائق اور لاجواب تحفہ ہے۔

حکیم محمد حسین صاحب چشتی نوکھر ضلع گوجرانوالہ کا مجرب اور مطب میں استعمال ہونے والا بے نظیر نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : کشتہ ابرک سیاہ ۶ ماشہ۔ کشتہ ابرک سفید ۶ ماشہ۔ ریوند عصارہ ۶ ماشہ۔ ست گلو ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ کونین ۶ ماشہ۔ الائچی سبز ۳ ماشہ۔ کشتہ ہڑتال ۶ ماشہ۔ مغز کرنجوہ ڈھائی تولہ۔

جملہ بالا ادویہ کو جوشاندہ ذیل میں گولیاں بنالیں۔

گلو ۵ تولہ۔ برگ نیم ڈھائی تولہ۔ چرائتہ ڈھائی تولہ۔ مرچ سیاہ ڈھائی تولہ۔ اتیس ڈھائی تولہ۔

سب کو پانی میں بھگو کر جوش دیں۔ جب ایک چھٹانک رہ جائے تو ادویہ بالا میں ملا کر حبوب نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : جملہ اقسام بخار کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے سو فیصدی کامیاب اور لاثانی چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## سرمہ بیاض

عالی جناب حکیم محمد حیات صاحب تائب خانکی ہیڈ ضلع گوجرانوالہ کے خاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔

آپ کو ایک سنیاسی سے بصد مشکل حاصل ہوا اور جناب نے نہایت فراخدلی سے اس نسخہ کو طبی برادری کے سامنے پیش کیا سینکڑوں مایوس سے مایوس مریض اس سے صحت یاب ہو چکے ہیں۔

ہر قسم کا پھولا اس سے بفضلہٖ حکماً کافور ہو جاتا ہے۔ مگر چیچک کا پھولا اس سے دور نہیں۔ باقی ہر قسم کا پھولا خواہ نیا ہو یا پرانا چھوٹا یا بڑا کچھ عرصہ کے استعمال سے پورے طور پر جاتا رہتا ہے۔ ایک عجیب اور قابل قدر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : نمک شیشہ سندھی ۶ ماشہ۔ مرچ سفید ۶ ماشہ۔ قلمی شورہ ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ سمندر جھاگ ۶ ماشہ۔ کانچ سبز ۶ ماشہ۔ لوٹا سجی ۶ ماشہ۔ تخم سرس سیاہ ۶ ماشہ۔ زنگار ۶ ماشہ۔ پھٹکڑی ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک کر کے کھرل کرلیں۔

**فوائد** : پھولا، چٹا کے لیے ایک لاجواب چیز ہے۔ بلا مبالغہ پھولا کے لیے ایک بے بہا تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ سلائی رات کو لگایا کریں۔

## حب ام الصبیان

جناب حکیم سید فضل حسین صاحب رضوی دھولڑی ضلع میرٹھ کا خاص نسخہ ہے جو بچوں کی مرض الصبیان کے لیے نہایت مفید ثابت ہوئی ہے۔ جہاں استعمال کی گئی۔ کامیابی ہوئی۔ صاحب موصوف کے مطب میں یہ گولیاں کثرت سے استعمال کی جاتی ہیں اور اپنی زود اثری کی وجہ سے بہت مشہور ہو چکی ہیں۔ کم خرچ اور بالانشین ایک عمدہ سہل الحصول نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : مرچ سیاہ ۲ ماشہ۔ برگ تلسی ۲ ماشہ۔ چاکسو ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر پانی کی مدد سے گولیاں بقدر دانہ مونگ بنالیں۔

**فوائد** : ام الصبیان کا حکمی و تریاقی علاج ہے فوری اثر کرنے والی بے نظیر گولیاں ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ شیر مادر گھس کر دیں۔

## معجون فضل مسہلی

اعلیٰ درجہ کی قبض کشا دوا ہے۔ جس کے استعمال سے دو تین اسہال کھل کر ہو جاتے ہیں اور طبیعت صاف ہو جاتی ہے۔ جہاں قبض کشا کی ضرورت ہو یہ معجون اعلیٰ درجہ کا کام دیتی ہے۔ اس کے استعمال سے کسی قسم کی گھبراہٹ، بے چینی نہیں ہوتی بلکہ نہایت آرام سے مسہل ہو کر طبیعت صاف ہو جاتی ہے۔

جناب حکیم مفتی فضل الدین صاحب مالک شفاخانہ بٹالہ ضلع گورداسپور کے خاص مجربات سے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : تربد ۵ تولہ۔ گل سرخ ڈھائی تولہ۔ گل گاؤزبان ڈھائی تولہ سنا مکی ڈھائی تولہ۔ بنفشہ ڈھائی تولہ سبکو ایک سیر پانی میں رات بھر بھگو کر صبح جوش دے کر نصف رہ جانے پر مل چھان کر دس تولہ عمدہ شہد سے قوام درست کر کے سونٹھ ۶ ماشہ۔ سقمونیا ڈیڑھ تولہ۔ مصطگی ۶ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ عود ہندی ۶ ماشہ۔ سفوف کر کے شامل کریں۔ بس معجون تیار ہے۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی قبض کشا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہمراہ گرم پانی۔

## اکسیر ککرہ

عالی جناب حکیم ڈاکٹر محمد طفیل صاحب یاد احمدی ایم۔ ڈی قادیان کے مجربات خصوصی میں سے ایک چیز ہے۔ ککروں جیسی تکلیف دہ مرض کے لیے ایک خاص تحفہ ہے۔ صرف دو ہفتہ کے استعمال سے وہ ککرے جو کاسٹک سے نہ جاتے ہوں اس سے رفع ہو جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں خارش، پانی بہنا، دھند اور غبار کو نافع ہے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی ۴ ماشہ۔ قلمی شورہ ۸ ماشہ۔ چاکسو مدبر ۱۴ ماشہ۔ افیون ۷ ماشہ۔ سرمہ سیاہ ۳ تولہ ۴ ماشہ۔ زنگار ۶ ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ۸ ماشہ۔ کشتہ جست ۳ تولہ ۴ ماشہ۔ مصری کالپی ۸ ماشہ۔ سمندر جھگ ۱۰ ماشہ سب کو باریک کر کے سرمہ بنالیں۔

**فوائد** : ککروں کے لیے ایک عجیب الاثر تحفہ ہے۔ پرانے سے پرانے ککروں کے لیے عمدہ دوا ہے۔ علاوہ ازیں خارش، پانی جانا، ناخونہ کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : سلائی سے بطور سرمہ لگائیں۔

## طلائے شمسی

جناب ابوالفقیر حکیم مولوی حاجی محمد شمس الحق خاں صاحب امرتسر کے مطب کا مایہ ناز نسخہ جو آپ کے ہاں کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے۔ جو عضو مخصوص کی جملہ خرابیوں کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔

اکثر طبی احباب کو اس نسخہ کی تلاش میں سرگرداں پایا چنانچہ حکیم صاحب نے نہایت دریا دلی سے اس کو پبلک کے سامنے پیش کر دیا۔ جس کو آزمائش کے بعد ایک بہترین نسخہ قرار دیا گیا۔

**ھوالشافی** : بیر بہوٹی ۲ تولہ۔ سم الفار سیاہ ۲ تولہ۔ خراطین ۲ تولہ۔ زلو خشک ۲ تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۱۲ عدد۔ آب جل نیم ۳۰ تولہ۔ آب جل دھنیا ۳۰ تولہ کھرل کر کے خشک کریں اور گولیاں مخروطی بنا کر بذریعہ پتال جنتر روغن کشید کریں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے عمدہ دوا ہے۔ پٹھوں کو طاقت دے کر عضو مخصوص کی کجی وغیرہ کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حشفہ اور سیون چھوڑ کر چار قطرہ کی مالش کر کے اوپر برگ پان باندھیں۔ پھنسیاں برآمد ہونے پر روغن گاؤ لگا دیں۔

## حب احتباس

عورتوں کی جملہ امراض متعلقہ ایام ماہواری کے لیے قابل تعریف نسخہ ہے جو جناب حکیم سری رام صاحب دوساچھ کائیں نور انبالہ کے مطب میں مستعمل ہے اور کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

قلت حیض، بے قاعدگی، درد کمر وغیرہ عوارضات کے لیے نہایت مفید ہے۔ غرضیکہ یہ نسخہ امراض نسوانی کی لاثانی دوا ہے۔

**ھوالشافی** : زعفران کشمیری ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ سہاگہ بریاں ایک تولہ۔ جواکھار ایک تولہ۔ سب کو لعاب گھیکوار میں کرل کر کے حب بقدر نخود بنا دیں۔

**فوائد** : کمی خون حیض، بے قاعدگی، احتباس طمث کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی ہمراہ دودھ روزانہ۔

## معجون اسراری

یہ معجون طبی دنیا کی ایک لاجواب اور بے نظیر تحفہ ہے اطباء حاذقین کے صدری

اسراری مجربات میں سے ایک لاجواب اور بے خطا نسخہ ہے۔ دل و دماغ، معدہ، جگر، گردہ، مثانہ، سینہ اور پھیپھڑہ، اعصاب، پشت امعاء وغیرہ جملہ اضاء کو پوری طاقت دیتا ہے۔ مفرح اور مقوی اعضاء رئیسہ ہونے کے علاوہ مشتہی اور معدہ کی تقویت کے لیے لاجواب اکسیر ہے۔ دل کو طاقت اور دماغ کو فرحت بخشتی ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے نعمت غیر مترقبہ ہے۔ مقوی جگر اور مولد خون ہے۔

جناب حکیم انوار حسین صاحب بلب گڑھ ضلع گوڑگانواں کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : پوست آملہ ۲۸ ماشہ۔ پوست ہلیلہ ۲۸ ماشہ۔ پوست بلیلہ ۱۴ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۱۴ ماشہ۔ فلفل سفید ۱۴ ماشہ۔ اصل السوس ۵۶ ماشہ۔ نمک سنگ ۷ ماشہ۔ طباشیر ۱۴ ماشہ۔ فاسفیٹ آف آئرن ۱۴ ماشہ۔ شہد خالص سوا بارہ تولہ۔ روغن گاؤ ۷ تولہ۔ مصری ۱۵ تولہ۔ جملہ بالا ادویہ کو کوٹ کر روغن سے چرب کر کے شہد و مصری کا قوام بنا کر معجون بنا دیں۔

**فوائد** : مقوی دل و دماغ، جگر، مولد خون، اعصاب و معدہ کو طاقت دیتی ہے، بھوک لگاتی ہے، خون بے حد پیدا کرتی ہے مقوی باہ بھی ہے۔ الغرض ایک تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## دوائے باہ

جناب حکیم احمد سعید صاحب مٹیا برج کلکتہ کا خاص نسخہ ہے جو غایت درجہ کا طاقت دینے والا تسلی بخش نسخہ ہے معدہ کو طاقت دے کر قوت بڑھاتا ہے، تقویت باہ کے مایوسوں کے لیے ایک بے بہا تحفہ ہے۔ چند ہی یوم میں بے نظیر طاقت لاتا ہے۔ جریان کو رفع کر کے منی کو غلیظ کرتا ہے۔ اس کے باقاعدہ چالیس یوم کے استعمال سے بہت زیادہ طاقت آ جاتی ہے۔ بدن کا رنگ نکھرتا ہے۔ اور جملہ نقائص ہمیشہ کے لیے کافور ہو جاتے ہیں۔

**ھوالشافی** : ثعلب مصری ایک تولہ۔ شقاقل ایک تولہ۔ بہمن سرخ ایک تولہ۔

بہمن سفید ایک تولہ۔ تودری سرخ ایک تولہ۔ تودری زرد ایک تولہ۔ موصلی سفید ایک تولہ۔ موصلی سیاہ ایک تولہ۔ مصطگی ایک تولہ۔ اسارون ایک تولہ۔ فرنجمشک ۲ تولہ۔ دارچینی ۲ تولہ۔ مغز فندق ۸ تولہ۔ مغز اخروٹ ۸ تولہ۔ مغز چلغوزہ ۸ تولہ۔ مغز بادام ایک سیر۔ شہد خالص سہہ چند ملا کر معجون بنالیں۔

**فوائد** : مقوی اعضائے رئیسہ، مقوی بدن، مقوی باہ، دافع جریان، سرعت، رقت اور اعلیٰ درجہ کا مغلظ منی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## منجن اکسیر

جناب حکیم معظم حسین صاحب وکیل ہائیکورٹ سلوانی بھوپال کا خاص مجرب نسخہ ہے جس کو آپ بکثرت استعمال کر رہے ہیں۔ دانتوں کی میل کچیل صاف کرنے کے لیے ایک تجربہ کی چیز، چند بار کے استعمال سے دانتوں کو مانند موتی چمکاتا ہے۔ ہلتے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ دانتوں سے خون آنے کو روکتا ہے۔ الغرض ایک مفید اور مجرب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ پوست بلیلہ ایک تولہ۔ آملہ منقی ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ پپلا مول ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ زیرہ سفید ایک تولہ۔ مصطگی رومی ایک تولہ۔ سنگ جراحت ایک تولہ۔ گوند ببول ایک تولہ۔ ناگرموتھہ ایک تولہ۔ خاکستر سرب جو چوب برگد سے بنایا گیا ہو ۲ تولہ۔

جملہ ادویہ کو سرمہ سا باریک کر کے منجن بنا دیں۔

**فوائد** : دانتوں کی اکثر امراض کے لیے ایک مفید ترین دوا ہے۔ مسوڑھوں کا پھولنا۔ خون آنا کو دور کر کے دانتوں کو سفید اور چمکدار بناتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور بطور منجن دانتوں پر ملیں۔

## سفوف پیچش

کم خرچ بالانشین کے مصداق عمدہ اور مفید نسخہ ہے، تین چار خوراک سے انشاء اللہ دست وپیچش کی شکایت جاتی رہتی ہے اگر کوئی دست وپیچش کے لیے تیر بہدف و اکسیری نسخہ ہے تو ان میں سے یہ بھی ایک نسخہ ہے۔ پیچش کسی قسم کے ہو۔ مروڑ کتنے آتے ہوں، چند خوراک سے آرام ہو جاتا ہے حکیم سالک رام صاحب قصبہ پونڈری ضلع کرنال کا مجرب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : کشنیز خشک ایک تولہ۔ زیرہ سفید ایک تولہ۔ سونف ایک تولہ۔ مروڑ پھلی ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ کوکنار ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو پہلے الگ الگ روغن زرد میں بریاں کریں۔ بعد سفوف بنالیں۔

**فوائد** : اسہال وپیچش غیر سدی کے لیے ایک اکسیری تحفہ ہے۔ اگر سدہ کی تکلیف ہو تو سدہ خارج کر لینے کے بعد اس کا استعمال اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار ماشہ ہر دو گھنٹہ کے بعد ہمراہ آب سونف یا شربت انجبار دیں۔

## اکسیر بواسیر

یہ نسخہ ایک خاص پایہ کا نسخہ ہے جو عالی جناب حکیم عبدالعزیز صاحب کامل مرحوم لاہوری کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا تھا۔ علاوہ ازیں بیرون ملک بھی کثرت سے استعمال ہو کر اس کی بے شمار تصادیق ہو چکی ہیں آپ نے اس دوا کا ہزارہا مریضوں پر تجربہ کیا۔ بواسیر خونی و بادی اور ریاحی، مسے والی یا سادی کو دور کرتی ہے خون خواہ کتنی مقدار میں خارج ہوتا ہو، بند ہو جاتا ہے آپ ہمیشہ اس دوا کی بے حد تعریف فرماتے تھے۔

غرضیکہ یہ دوا ایک بے نظیر تحفہ ہے جو ہر قسم کی بواسیر کے لیے تریاق کامل مانا جا چکا ہے۔ لطف یہ کہ ہر قسم کی بد پرہیزی کریں۔ فائدہ ضرور کرے گا۔

**ھوالشافی** : مردار سنگ ٦ ماشہ۔ کف دریا ٦ ماشہ۔ مرچ سیاہ ٦ ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ ٦ ماشہ۔ خرمہرہ زرد سوختہ ٦ ماشہ۔ صدف صادق ٦ ماشہ۔ عرق لیموں ساڑھے ۳ سیر کھرل کر کے عرق کو جذب کر کے حبوب بقدر نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : بواسیر کا ایک کامل و مکمل علاج ہے۔ متواتر ٦ ماہ کا استعمال تو گویا عمر بھر کے لیے اس مرض سے چھٹکارہ کر دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں اور ایک گولی لعاب دہن میں گھس کر مسوں پر لگائیں۔

## دوائے ذات الجنب

یہ دوا واقعی اکسیر ہے۔ ذات الجنب ہو یا ذات العرض۔ ذات الریہ ہو خواہ سرسام سانس لینے میں سخت دقت محسوس ہو رہی ہو۔ خواہ مریض کتنا تنگ ہو اور آخری مایوسی کی علامت ظاہر ہو چکی ہو۔ خدا کے فضل سے یہ اسراری نسخہ ایک جادو کا حکم رکھتا ہے۔ منٹوں میں مریض کی طبیعت میں ایک خاص تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔

جناب حکیم مہر چند صاحب مندرا جوگ راجہ جنگ ضلع لاہور کا خاندانی نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے نہایت مجرب اور لاجواب تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال طبقی ۴ تولہ۔ مٹھا تیلیہ ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ ان اشیاء کو آب ادرک ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ خشک ہونے پر آب کنوار گندل میں کھرل کریں اور خشک کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : پسلی کی ہر قسم کی درد کے لیے اس سے بہتر اور مفید چیز ملنا محال ہے۔ ہر قسم کے درد ذات الجنب، ذات الصدر اور ذات الریہ کو منٹوں میں تسکین دیتی ہے۔ دوا کیا ہے ایک جادو ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی دوا ایک تولہ کھانڈ میں ملفوف کر کے گرم دودھ سے دے دیں۔ اگر ایک خوراک سے کلی آرام نہ ہو تو ایک گھنٹہ کے بعد دوسری خوراک دے دیں۔

## معجون تریاق دماغ

جناب حکیم ضمیر نور پیر صاحب گردیزی جرگ پٹیالہ کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے جو اعلیٰ درجہ کا مقوی دماغ نزلہ دماغی کو دور کرتا ہے۔ قوت حافظہ کی ترقی کے خواہشمند اسے استعمال کر کے فائدہ حاصل کریں۔ جب احباب کو زیادہ دماغی کام کرنا پڑتا ہے ان کے لیے نہایت مفید ہے اور ضعف دماغ کو دور کرتی ہے، کمر درد کو فائدہ کرتی ہے، دافع قبض ہے، حافظہ کو خاص طور پر بڑھاتی ہے۔

**ھوالشافی** : مغز کدو ۵ تولہ۔ مغز خیارین ۵ تولہ۔ مغز خربوزہ ۵ تولہ۔ مغز تربوز ۵ تولہ۔ مغز بادام ۵ تولہ۔ مغز پنبہ دانہ ۵ تولہ۔ نارجیل ۵ چھٹانک۔ برگ سنا مصفی ڈھائی تولہ۔ اسطوخودوس ڈھائی تولہ۔ خشخاش ۱۰ تولہ۔ چاول ساٹھی ۱۰ تولہ۔ دانہ الائچی خورد ڈیڑھ تولہ۔ مرچ سیاہ ڈیڑھ تولہ۔ کشنیز ڈیڑھ تولہ۔ روغن زرد ایک پاؤ۔ تخم سروالی ڈھائی تولہ۔ شکر سفید حسب ضرورت۔

اول خشخاش و چاول کو ایک رات دودھ میں بھگو رکھیں صبح صاف گھوٹ کر ٹکیہ بنا کر گھی میں بریاں کر لیں۔ پھر کوٹ کر سنا کی شامل کریں ازاں بعدہ دوسری ادویہ سفوف کر کے ملا لیں اور شکر سفید بقدر ضرورت جملہ ادویہ لے کر قوام کر کے معجون بنا لیں۔

**فوائد** : مقوی دماغ، ہر قسم کے امراض دماغی، نزلہ دائمی، ضعف دماغ اور نسیان کو دور کر کے حافظہ کو طاقت دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۵ تولہ روزانہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## حب پیچش

عالی جناب رئیس الاطباء زبدۃ الحکما حکیم محمد حسن صاحب قرشی کے مطب کی خاص چیز ہے۔ جو پیچش و اسہال کے لیے ایک لاجواب اور بے نظیر تحفہ ہے۔

موصوف کے مطب میں کثرت سے بنتی اور استعمال کرائی جاتی ہے جہاں دی گئی فائدہ ہی فائدہ کی آواز آئی۔ بڑے بڑے قیمتی نسخے اس کے سامنے ہیچ ہیں دو ایک

خوراک سے ہی ان شاء اللہ دست وپیش کی شکایت رفع ہو جاتی ہے۔ درد مروڑ اور پیچش وغیرہ قطعی طور پر زائل ہو جاتے ہیں۔ اگر سدہ نہ ہو تو پہلی خوراک سے تمام تکالیف کا قلع قمع ہو جاتا ہے۔

موصوف نے نہایت دریا دلی سے اپنے سینہ کا راز طبی دنیا کے سامنے پیش کر کے ممنون احسان بنایا ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۶ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ۔ مصطگی رومی ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ پانی کی مدد سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : اسہال وپیچش کے لیے ایک لاثانی تحفہ ہے زحیر صادق کو ایک روز میں دور کرتی ہے۔ اسہال بواسیری کے لیے تریاق ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ پانی۔

## معجون دماغ افروز

یہ دوا اعلیٰ درجہ کی خوش ذائقہ، مفرح، مقوی دماغ اور مقوی باہ ہے۔ علاوہ ازیں سرعت و رقت کو دور کر کے خون کو صاف کرتی اور بدن کو طاقت دیتی ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ درد کمر کو دور کرتی اور پٹھوں کو طاقت دیتی ہے۔ رنگ کو سرخ کرتی ہے غرضیکہ اکسیر البدن اور تحفہ بے بہا ہے۔

یہ نسخہ حکیم ابوالضیا محمد قمر الدین صاحب الٰہ آباد کے مطب کا ایک چلتا ہوا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : مغز بادام ایک پاؤ۔ نارجیل ایک پاؤ۔ تخم خشخاش ایک پاؤ۔ خرما خشک ایک پاؤ۔ صندل سفید ایک تولہ۔ جلوتری ایک تولہ۔ دانہ الائچی خورد ایک تولہ۔ دانہ الائچی کلاں ایک تولہ۔ کچلہ مدبر ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ زعفران ایک تولہ۔ شہد خالص سہ چند بوزن جملہ ادویہ بدستور معروف معجون بنالیں۔

**فوائد** : مقوی دماغ، مقوی بدن، مفرح، دافع سرعت اور مقوی باہ بھی ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۶ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ۔

## اکسیر نفث الدم

یہ دوا ہر جگہ کی روانی خون بند کرنے کے لیے میرے تجربہ میں مدتوں سے آ رہی ہے اور خدا کے فضل سے ایسی بے نظیر ثابت ہوئی کہ ہے کہ جس کی نظیر ملنا محال ہے۔
جہاں استعمال کرایا گیا مفید ثابت ہوا۔

خون منہ سے آتا ہو یا حلق اور ناک سے جاری ہو یا دماغ سے، بواسیر کا خون بہتا ہو یا قے الدم یا پھیپھڑے کا ہو چند ہی خوراک سے بیمار تندرست ہو جاتا ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم محمد اسحاق صاحب کے مطب کی خاص چیز ہے۔

**ھوالشافی** : دم الاخوین ۳ تولہ۔ کتیرا ۳ تولہ۔ گل نیم ۳ تولہ۔ گل انار ۳ تولہ۔ کہربا ۲ تولہ سب کو سفوف کریں۔

**فوائد** : ہر قسم کے جریان خون کو بند کرنے کے لیے عجیب الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۴ ماشہ ہمراہ شیرہ چار مغز دیں۔

## دوائے سنگرہنی

حکیم لالہ رام چند صاحب گپتا وید کے خاص مجربات کی ایک چیز ہے جس کو دی گئی فائدہ سے خالی نہ رہی۔ اس دوا کے صرف ایک ہفتہ کے استعمال سے سنگرہنی نیست و نابود ہو جاتی ہے۔ نہایت مفید اور قابل قدر چیز ہے۔ علاوہ ازیں بخار، پیچش، اسہال ہر قسم کو نافع ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ۔ میٹھا تیلیہ مدبر ۶ ماشہ۔ تخم دھتورہ ۶ ماشہ۔ رس بھنگرہ ۱۰ تولہ میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : اسہال، سنگرہنی اور بخار کے لیے مفید چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ آب دیں۔

## اکسیر آتشک

آتشک کے لیے یہ بے نظیر تحفہ جناب حکیم احمد حسن صاحب پانی پتی کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ جو ایک ہفتہ کے استعمال سے آتشک کو بیخ و بن سے اکھاڑ کر پھینک دیتا ہے۔ آتشک اور اس کے عوارضات متعلقہ کا حکمی علاج ہے۔ جسم خواہ گل چکا ہے اور آتشک آخری علامات پر ہو اس حالت میں بھی یہ نسخہ تریاق کا حکم رکھتا ہے۔

**هوالشافی** : بھلانوہ سر بریدہ ۲ تولہ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ اجوائن دیسی ایک تولہ۔ پارہ مصفی ۴ ماشہ۔

اول ہر دو اجوائن کو کوٹ کر پارہ کے ہمراہ کھرل کریں۔ ازاں بعد بھلانوہ شامل کر کے خوب حل کریں اور قند سیاہ پرانا ایک پاؤ ملا کر خوب حل کریں اور حبوب بقدر کنار صحرائی بنالیں۔

**فوائد** : آتشک کے لیے نہایت مفید اور بے ضرر نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ بالائی روزانہ دیں۔

## حب مسہل

جناب حکیم محمد فضل الٰہی صاحب اکمل سیالکوٹ کے خاص الخاص مجربات میں سے ہے اس دوا سے بلا تکلف مسہل ہو جاتے ہیں۔ نہایت بے نظیر اور فوری اثر دکھانے والی گولیاں ہیں۔ ہر سہ اخلاط کا عمدہ مسہل ہے جو اصحاب ہمیشہ جلاب کے عادی ہوتے ہیں انہیں ضرور اس کا استعمال کرنا چاہیے۔

**هوالشافی** : جمالگوٹہ مدبر عمدہ ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ چاول ساٹھی ۲ تولہ۔ باریک پیس کر عرق سونف کے ہمراہ حبوب نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : عمدہ اور بے نظیر مسہل ہے جس سے بلا تکلیف اسہال ہو جاتے ہیں اس سے کسی قسم کی پیچش وغیرہ نہیں ہوتی۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ آب تازہ دیں۔

## اکسیر ذیابیطس

ذیابیطس کے لیے نہایت مفید اور چوٹی کا علاج ہے جو حکیم ظہور حسین صاحب طبیب شاہی کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے اور نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔ مرض ذیابیطس خواہ آخری درجہ پر پہنچ چکا ہو اس دوا کے چند روزہ استعمال سے کافی سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : کشتہ قلعی ۳ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۳ ماشہ۔ اسگندھ ۳ ماشہ۔ ستاور ۳ ماشہ۔ افیون مصفی ۴ رتی۔ زعفران ۲ رتی۔ تخم پیلو ۶ ماشہ۔ سلہارا ۶ ماشہ۔ تخم جامن ۶ ماشہ۔ سنگ یشب ۳ ماشہ۔ ورق نقرہ ۴۰ عدد۔ کتھہ ۶ ماشہ۔ صدف اصلی ۶ ماشہ۔ ست برگد ۶ ماشہ۔

جملہ بالا ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : ذیابیطس کے لیے نہایت اکسیر تحفہ ہے چند ہی خوراک سے آرام آجاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب انار ترش ۲ تولہ۔

## حب مقوی باہ

جناب حکیم سید محمد صاحب آنریری مجسٹریٹ کے خاص مجربات اور صندوقچہ کی چیز ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ، مغلظ، ممسک اور دافع جریان دوا ہے چند ہی یوم کے استعمال سے قوت باہ میں قابل قدر اضافہ کرتی ہے۔ سرعت کے لیے حکمی طور پر مفید ہے۔ غرضیکہ ایک بیش بہا تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : بہمن سرخ ایک تولہ۔ بہمن سفید ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ جائفل ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ جدوار ۶ ماشہ۔ خبث الحدید ۶ ماشہ۔ تخم بھنگ ۶ ماشہ۔ تخم گندر ۶ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔

ایک نارجیل مقشر میں جملہ اجزاء کو کوٹ کر داخل کریں اور آرد گندم سے لیپ کر کے شیر

گاؤ ایک سیر اور عرق پیاز آدھ سیر میں جوش دیں جب دودھ خشک ہو جائے نکال کر گھی میں تل لیں حتی کہ سرخ ہو جائے بعد ازاں آٹا صاف کر کے معہ نارجیل خوب باریک کوٹیں کہ مانند موم ہو جائے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : جملہ شکایات متعلقہ باہیہ کا مکمل علاج ہے۔ سرعت کو دور کرتی ہیں۔ جریان کا نہایت عمدہ علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## حب کھانسی

جناب منشی کرم چند صاحب شرما وید ہڈیارہ کے مطب میں استعمال ہوتی ہیں۔ کھانسی کے لیے نہایت مفید ہیں۔ بلغمی کھانسی جو چیز سے نہ جاتی ہو اس کے استعمال سے رفع ہو جاتی ہے۔

علاوہ ازیں نزلہ وبائیہ کی کھانسی میں بھی مفید ہیں۔

**ھوالشافی** : آرد اصل السوس ۵ تولہ۔ پوست بیخ مدار خشک ۶ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ سب کو پانی کی مدد سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کی کھانسی اور نزلہ وبائیہ کے لیے مفید ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## قبض کشا گولیاں

حاذق الہند حکیم سید ظفر یاب علی خاں صاحب دہلوی مرحوم کے مخصوص مجربات سے یہ ایک خاص چیز ہے۔ آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور ایک بے نظیر چیز مانی گئی ہے۔

اس دوا سے مروڑ پیچش اور گھبراہٹ قطعاً نہیں ہوتی بلکہ کھل کر پاخانہ آجاتا ہے اور طبیعت صاف ہو جاتی ہے۔

**ھوالشافی** : ریوند عصارہ ایک تولہ۔ صمغ عربی ایک تولہ۔ سقمونیا ۳ تولہ۔ رب

السوس ۳ تولہ۔ صبر زرد ۴ تولہ۔ سب کو ملا کر کھرل کر کے پانی کی مدد سے دانہ نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ملین اور قبض کشا دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی پانی سے دینے سے ایک دست کھل کر آ جاتا ہے دو گولی اسی طرح دینے سے ۲ دست آئیں گے۔

## اکسیر آتشک

عالی جناب سردار راجندر سنگھ صاحب کوئز لینڈ آسٹریلیا کے خاندان میں یہ نسخہ ایک عرصہ دراز سے چلا آ رہا ہے۔ موصوف کے خاندان میں ایہ ایک قابل اخفا چیز سمجھی جاتی تھی لیکن آپ نے نہایت فراخدلی سے اس نسخہ کو ظاہر کر کے طبی دنیا پر ایک احسان عظیم فرمایا۔ سب سے پہلے آپ کے خاندان کے شاگرد جو ایک پہلوان بھی تھے ان کو یہ نسخہ بتایا گیا اس کے بعد ہمارے ضلع کے ایک بزرگ میاں نور الدین صاحب کو جو چھاؤنی میں ملازم تھے معلوم ہوا آپ نے بھی ہزار ہا مریضوں پر تجربہ کیا بے حد تعریف کی۔ بعد ازاں حکیم صاحب موصوف نے بھی اس نسخہ کو نہایت دریا دلی سے پبلک کے سامنے پیش کر کے بخل شکنی کا زندہ ثبوت پیش کیا۔

نسخہ کیا ہے؟ ایک تریاق کامل، ہزاروں میں ایک لاجواب نسخہ ہے جہاں اسے استعمال کرایا معجز نما اثر دیکھا۔ علاوہ آتشک متقرحہ کے سوزاک اور چنبل کو بھی دور کرتا ہے۔ جذام کو مفید ہے خون کی خرابی کی وجہ سے کوئی مرض ہو سب کے لیے ایک عمدہ تحفہ ہے۔ میں دعویٰ کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ یہ نسخہ جواہرات سے بھی بیش قیمت تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : رسکپور مدبر ۲ تولہ۔ دار چکنا مدبر ۲ تولہ۔ فلفل دراز ۶ عدد۔ رسوت مصفیٰ ۲ تولہ۔ گوگل مصفیٰ ۲ تولہ۔ مشک کافور ۲ تولہ۔ فلفل سفید ۲ تولہ۔ سب کو مبالغہ سے کھرل کریں اور حب بقدر نخود کلاں بنائیں۔

**فوائد** : آتشک کے لیے تریاق کامل ہے میرے مطب میں کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے سو فیصدی کامیاب نسخہ ہے۔ علاوہ ازیں تمام سوداوی امراض کو نافع

ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ۵ تولہ گھی کے ہمراہ دیں۔

**غذا** : ایک پاؤ گوشت میں ایک پاؤ گھی اور خوب مصالحہ ڈال کر بھون کر گندم کی روٹی سے کھلائیں۔

## حبوب پیچش

عالی جناب مسیح الملک بہادر حکیم حافظ محمد اجمل خاں اعظم مرحوم دہلوی کے خاص مطب کی چیز ہے جس سے بلا مبالغہ لاکھوں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ آپ کے ہندوستانی دواخانہ دہلی میں منوں کے حساب سے بنتی اور فروخت ہوتی ہے ایک بے نظیر اور نادر تحفہ مانی گئی ہیں۔ ہر قسم کی پیچش کے لیے ایک بہترین چیز ہے۔

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ۲ تولہ۔ کافور ۲ تولہ۔ پوست آملہ ۲ تولہ۔ مازو ۲ تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ سب کو ملا کر عرق گلاب کے ہمراہ کھرل کر کے دانہ نخود کے برابر حبوب بنالیں۔

**فوائد** : اسہال و پیچش ہر قسم کے لیے ایک اکسیری نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پانی صبح وشام دیں۔

## ملین گولیاں

عالی بنناب زبدۃ الحکماء حکیم مولوی کبیر الدین صاحب مولف کتب طبیہ وایڈیٹر رسالہ مسیح دہلی کے خاص تجربہ اور بھروسہ کی چیز ہے آپ کے مطب میں کثرت سے بنتی اور استعمال ہوتی ہیں۔ تجربہ پر ایک نہایت بہترین چیز ثابت ہوئی ہے۔

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ ریوند عصارہ ایک تولہ۔ مصطگی رومی ایک تولہ۔ کوٹ چھان کر دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ملین گولیاں ہیں، قبض دائمی کو نافع ہیں۔ اکثر بخار کی حالت میں نضج ان گولیوں کا استعمال کثیر فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ گولی ہمراہ آب گرم دیں کھل کر پاخانہ آئے گا طبیعت صاف ہو جائے گی۔

## روغن سوزاک وقرحہ

جو دیوان بوگھا رام صاحب وید کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ سوزاک کے لیے نہایت مفید اور عجیب الاثر ہے۔ اس کی پہلی خوراک سے ہی جلن وغیرہ بند ہو کر مرض میں افاقہ ہو جاتا ہے۔ بیسیوں مرضاء پر تجربہ کیا تیر بہدف ثابت ہوا۔ مزمن سے مزمن اور شدید سے شدید سوزاک کا چند خوراک میں خاتمہ ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ صندل سفید ایک پاؤ۔ کافور ۵ تولہ۔ کتھہ سفید ۵ تولہ۔ دانہ الائچی خورد ۵ تولہ۔ کباب چینی ۵ تولہ۔ رال سفید ۵ تولہ۔ دم الاخوین ۵ تولہ۔ پکھان بید ۵ تولہ۔ پھٹکڑی ۵ تولہ سب کو کوٹ کر بیروزہ تر سوا سیر میں ملا کر بذریعہ ڈول جنتر روغن کشید کریں اور محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک خواہ کہنہ ہو یا جدید بمنزلہ اکسیر ہے۔ ایک اکسیری اور قابل قدر نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۱۰ قطرہ ہمراہ کھانڈ یا مصری دیں۔

## سفوف تپدق

یہ نسخہ جناب حکیم مولوی احمد بخش صاحب مالک شفاخانہ احمدیہ کے خاص مجربات سے ہے جو ہر قسم کے بخار کو دور کرنے کے علاوہ تپدق کے لیے خاص طور پر مفید ہے آپ کا یہ نسخہ بہت مشہور ہو چکا چونکہ نہایت عمدہ نسخہ ہے اس لیے ناظرین کی نذر کرتا ہوں۔ بخار کے علاوہ عظم جگر اور عظم طحال کو نافع ہے۔

**ھوالشافی** : شاہترہ ۹ ماشہ ست گلو ۹ ماشہ۔ سلیخہ ۹ ماشہ۔ طباشیر ۹ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۹ ماشہ۔ کشتہ ابرک ۶ ماشہ۔ مصری ہموزن جملہ ادویہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا لیں۔

**فوائد :** صلابت جگر کو دور کرتا ہے ہر قسم کے بخار کو دور کرتا ہے دق کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** ۲ سے ۳ ماشہ دن میں دو دفعہ بعد از غذاء ہمراہ شربت اعجاز دیں۔ اگر کھانسی نہ ہو تو ہمراہ شیر بز دیں۔

## سرمہ بے نظیر

جناب حکیم دیوی دیال صاحب وید کے مطب کی خاص دوا ہے جو آپ کے مطب میں سیروں بن کر تقسیم کیا جاتا ہے۔ چونکہ یہ ایک مفید چیز ہے اس لیے اس کی لاگت آپ کے مطب میں بہت زیادہ ہے۔ آنکھوں کے تمام امراض کے لیے یہ ایک مفید ترین چیز ہے اس سرمہ کو غریب نواز کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی :** شورہ قلمی ۶ ماشہ۔ نیلا تھوتھا ۶ ماشہ۔ فلفل ۶ ماشہ۔ فلفل سفید ۶ ماشہ۔ زنگار ۶ ماشہ۔ سمندر جھگ ۶ ماشہ۔ کشتہ مس بہ آملہ سار ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ رسوت ۶ ماشہ۔ کانچ سفید ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ۔

تمام ادویات کو آب سونف ایک سیر میں کھرل کریں کہ باریک ہو جائے ایک شیشی میں ڈال لیں۔

**فوائد :** جالا، پھولا، ناخونہ، سرخی، ڈھلکہ، بیاض، خارش وغیرہ امراض کے لیے نہایت اکسیر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال :** ۲۔۲ سلائی روزانہ رات کو سوتے وقت لگائیں۔

## رڈ مکسچر

اس کا نسخہ تحفہ نایاب جلد اول میں بھی دیا گیا ہے چونکہ اس نسخہ کی اس کثرت سے تصادیق ہوئی ہیں۔ یہ نسخہ جناب حکیم احمد حسین خان صاحب حیدر آباد دکن کا عطیہ ہے جو حیدر آباد کی ڈسپنسریوں میں کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے۔ یہ نسخہ حیدر آباد میں بے حد مشہور ہے اور فی الواقع ایک بے نظیر تحفہ ہے جو آپ کی بدولت ناظرین کرام تک

پہنچ رہا ہے۔ تمام امراض معدہ اور جگر کا مفید ترین علاج ہے۔

**ھوالشافی** : ٹنکچر لاونڈر ۶ اونس۔ اسپرٹ ایمونیا ایرومیٹک ۴ اونس اور پیپر منٹ آئل ۴ ڈرام ۱۶ منم۔ اولیم لونڈر ۲ ڈرام ۸ منم باہم ملالیں۔

**فوائد** : امراض معدہ و جگر کے لیے ایک لاثانی دوا ہے وجع المعدہ، دردسول، ضعف ہاضمہ، ضعف جگر، عظم جگر، درد جگر، قے، فساد، اشتہا، غثیان تہوع وغیرہ وغیرہ امراض کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳۰ سے ۶۰ قطرہ ہمراہ آب ۲ تولہ دیں۔

## اکسیر النساء

عورتوں کی اکثر امراض کے لیے تریاق کامل مانا جاچکا ہے۔ درد رحم، باؤ گولہ اور درد کمر و درد اعضاء گرانی بدن، کمی خون حیض وغیرہ امراض کے لیے تریاق کامل ہے عوارضات متعلقہ ایام ماہواری کو دور کر کے صحت نسوانی کی حفاظت کرتا ہے۔ احتباس طمث کے لیے خاص طور پر مفید اور مجرب ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم ایس۔ جے رام انند مقام کیرت پور کے خاص الخاص مجربات میں سے ہے۔

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ ہیرا کسیس ایک تولہ۔ زعفران کشمیری ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ مرمکی ایک تولہ۔ سب کو ملا کر لعاب گھیکوار کے ہمراہ حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : احتباس طمث کو دور کر کے ایام ماہواری کو باقاعدہ و درست کرتا ہے۔ گرانی بدن، باؤ گولہ، درد رحم وغیرہ وغیرہ امراض نسوانی کو دور کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ آب دیں۔

## تریاق بواسیر

بواسیر کے لیے سینکڑوں نسخوں میں ایک انتخاب شدہ نسخہ ہے جو ہر قسم کی بواسیر خوہ خونی ہو یا بادی کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا۔ جناب حکیم مرزا محمد ابراہیم بیگ صاحب قصبہ مڑل ضلع ملتان کے خاص مجربات سے ایک چیز ہے۔ آپ کے مطب میں یہ

کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے اور محض اس نسخہ کی بدولت بواسیر کا کامیابی سے علاج کر رہے ہیں۔

**ھوالشافی** : مقل ارزق ایک تولہ۔ رسوت عمدہ ایک تولہ۔ مغز تخم نیم ایک تولہ۔ صبر زرد ایک تولہ۔ ثمر بکائن ایک تولہ۔ نمک سیاہ ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ ہینگ ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ نانخورہ ۶ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۶ ماشہ۔ آجمود ۶ ماشہ۔ مصطگی رومی ۶ ماشہ۔ تخم گندنا ۶ ماشہ۔ صعتر فارسی ۶ ماشہ۔ مویز منقی ۱۰ تولہ۔

سب کو آب برگ لگروندہ ایک پاؤ سے کھرل کر کے حبوب کنار دشتی بنائیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی ہو یا بادی کے لیے مفید ہے۔ پہلی خوراک خون بند کر دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

## حب کثیر الفوائد

عالی جناب حکیم مولوی محمد علی صاحب سند و تمغہ یافتہ کے صندوقچہ کا صدری و اسراری نسخہ ہے جو اعلیٰ درجہ کی مصفی خون اور بواسیر کے لیے مفید دوا ہے۔ چند روز کے استعمال سے خنازیر کو نیست و نابود کر دیتی ہے۔ خون کو صفا کر کے پھوڑے پھنسی کو رفع کرتی ہے۔ مقوی معدہ، مقوی اعصاب اور دودھ گھی خوب ہضم کر کے خون صالح پیدا کرتی ہے۔ خون خواہ کتنا ہی خراب ہو چکا ہو۔ بدن تمام خراب ہو چکا ہو مگر اس دوا کے چند روزہ استعمال سے پھوڑے پھنسیوں کو فائدہ ہو جاتا ہے۔ خون کو صاف کر کے رنگ کو چمکاتی ہے، الغرض یہ دوا اعلیٰ درجہ کی مصفی خون، بواسیر، خنازیر وغیرہ امراض سوداویہ کا بہترین علاج ہے۔

**ھوالشافی** : رسوت مصفی ۴ تولہ کو عرق عشبہ مغربی ۱۶ تولہ میں بھگو دیں اور دس بارہ گھنٹہ تک رکھ دیں۔ صاف زلال اتار کر اس میں کچلہ نیم بریاں ۲ تولہ۔ اجوائن دیسی نیم بریاں ۲ تولہ۔ چاکسو نیم بریاں ۲ تولہ۔ گندھک مغسول ۲ تولہ۔ ڈال کر کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی ہو یا بادی ہر دو کے لیے اکسیر ہے، خنازیر کو اس کا چند روزہ

استعمال بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے، اعلیٰ درجہ کی مصفی خون ہے خون کی خرابی سے ہونے والی تمام امراض کا حکمی علاج ہے، معدہ کو طاقت دے کر دودھ گھی خوب ہضم کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی ہمراہ باسی پانی روزانہ دیں۔ زخم خنازیر اور بواسیر کے مسوں پر پانی میں گھس کر لیپ کر دیں۔

## تریاق الحمیٰ

بخار ہر قسم خصوصاً ملیریا کے لیے نہایت اکسیر نسخہ ہے۔ جہاں آزمایا گیا مفید پایا۔ ایک لاجواب تحفہ ہے جو طبی دنیا میں بے حد مقبول ہوا ہے اور اکثر اطباء کے زیر عمل ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم مولوی ابو محمد یوسف رئیس سوڑن کے خاص الخاص مجربات اور صندوقچہ کا نسخہ ہے جو طبی دنیا میں بہت مشہور ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : طباشیر ایک تولہ۔ الائچی سبز ایک تولہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ زہر مہرہ خطائی ایک تولہ۔ کافور ۳ تولہ۔ کونین ۳ ماشہ۔ سب کو باریک کر کے لعاب اسپغول سے گولیاں بقدر دانہ نخود بنائیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخار، بلغمی و صفراوی اور نوبتی و ملیریا کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## سرمہ اکسیر چشم

جملہ امراض چشم کے لیے ایک بہترین سرمہ ہے جو جناب حکیم مولوی حاجی احمد صاحب کندیاں ضلع میانوالی کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ چونکہ ایک مفید نسخہ ہے اس لیے نذر ناظرین ہے۔

ناخونہ، خارش، دھند، غبار، جالا کو دور کر کے نظر کو تیز کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : پارہ ایک تولہ۔ جست ایک تولہ۔ سرمہ سیاہ ۲ تولہ۔ اول پارہ اور جست کو ملالیں پھر سرمہ ملا کر اچھی طرح پیس کر محفوظ رکھیں بس تیار ہے۔

**فوائد** : شب کوری، ناخونہ، دھند، جالا، خارش کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سلائی بوقت شب لگائیں۔

## طلائے اعظم

عضو مخصوص کو دراز و فربہ کرتا ہے بعض اطباء کا خیال ہے کہ عضو مخصوص میں درازی و فربہی ناممکن ہے لاکھوں میں سے ایک نسخہ ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے لاثانی ہے۔ عضو مخصوص کی کمزوری و سستی وغیرہ کو رفع کر کے تیزی و تندی پیدا کرتا ہے جبکہ عضو مخصوص اور خصیے بوجہ کمزوری سکڑ گئے ہوں، چند ہی یوم میں سستی کو رفع کر کے بے حد طاقت پیدا کرنے والا اکسیری طلاء ہے۔

ابوالحسنات جناب حکیم احمد حسین صاحب سند و تمغہ یافتہ چک نمبر ۴۷۹ لائلپور کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور فروخت ہوتا ہے لوگ دور دور سے صحت یاب ہو رہے ہیں۔ میں نے بھی اپنے دواخانہ دارالعلاج گجرات میں اس کو تیار کر رکھا ہے واقعی اکسیر الاثر تحفہ ہے اور ان اثرات کا حامل ہے جو ایک بہترین طلا میں ہونے چاہئیں۔

**ھوالشافی**: بیر بہوٹی ۵ تولہ۔ خراطین ۵ تولہ۔ چربی سانڈہ ۳ تولہ۔ زعفران ۲ تولہ۔ مغز جمالگوٹہ ۲ تولہ۔ سرطان خالص ۲ تولہ۔ جونک ۲ تولہ۔ لونگ ۲ تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۴۵ عدد۔ ہڑتال ڈھائی تولہ۔ شنگرف ڈھائی تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو اچھی طرح باہم کھرل کر کے پتال جنتر کے ذریعہ روغن کشید کریں اس تیل میں مور چہ صحرائی زندہ یک صد ڈال کر دھوپ میں چالیس یوم لٹکا دیں پھر چھان کر مشک خالص ایک ماشہ اور عنبر خالص ایک ماشہ ملا کر دھوپ میں رکھیں بس تیار ہے۔

**فوائد** : مجلوق کی سستی کمزوری وغیرہ کے لیے ایک انتہائی دوا ہے۔ اس کے چند روزہ استعمال سے کجی کوتاہی کا نام و نشان نہیں رہتا۔ بلکہ عضو مخصوص کی درازی و فربہی میں خاصہ اضافہ ہوتا ہے۔ شائقین کے لیے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۳ رتی روزانہ حشفہ اور سیون چھوڑ کر مالش کریں اور اوپر برگ پان باندھیں۔ ایک ہفتہ میں کافی سے زیادہ فائدہ کرے گا۔

## اکسیر تپ دق

عالی جناب حکیم ڈاکٹر محمد لطیف صاحب بی اے سرجن کے خاص مجربات سے ایک چوٹی کی دوا ہے۔ کہا جاتا ہے تپ دق کا علاج درجہ سوم میں ناممکن ہے مگر یہ دوا اس حالت میں دی جاتی ہے جبکہ مریض سوکھ کر کانٹا ہو جائے، دست آنے شروع ہو جائیں، پھیپھڑوں سے پیپ جاری ہو گئی ہو۔ یہ دواء اورام اندرونی کو دور کر کے بخار کو دور کر دیتی ہے۔

بہرحال حکیم صاحب کا یہ نسخہ نعمت عظمیٰ ہے اور امید کی جاتی ہے کہ اطباء کرام اسے معمول بنا کر ایک ایسی مرض کے ازالہ میں کامیاب ہو جائیں گے جو ناممکن العلاج خیال کی جاتی ہے۔

**ھوالشافی** : عقیق ۲ تولہ۔ سنکھ ۲ تولہ۔ سنگ یشب ۲ تولہ۔ مرجان ۲ تولہ۔ کوڈ کلاں ۲ تولہ۔ سنگجراحت ۲ تولہ۔ ابرک سیاہ ۲ تولہ۔ ابرک سفید ۲ تولہ۔ آب اجوائن ۵ تولہ۔ آب بانسہ ۵ تولہ۔ آب گلو ۵ تولہ۔ آب نیم ۵ تولہ۔ آب کرنجوہ ۵ تولہ۔ آب کنوار ۵ تولہ۔ آب کاسنی ۵ تولہ۔ آب زرشک ۵ تولہ۔ شیر خرمادہ ۵ تولہ۔ شیر بز ۵ تولہ۔

جملہ ادویہ کو باریک کر کے سب پانیوں میں یکے بعد دیگر کھرل کر کے خشک کر لیں اور آگ دیتے جائیں یعنی پہلے آب اجوائن کھرل کر کے اور گل حکمت کر کے دس سیر کی آگ دیں۔ نکال کر پھر آب بانسہ میں کھرل کر کے آگ دیں۔ اسی طرح دس آگ پوری کریں۔ بس تیار ہے۔

**فوائد** : تپ دق کے لیے اکسیر اعظم۔ تریاق کامل اور آب حیات کا کام دیتا ہے۔ تیسرے درجہ تک کے مریضوں کو تندرست کر دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## معجون مقوی باہ

جناب حکیم سندر داس صاحب پردیسی کے خاص مجربات اور مطب میں استعمال

ہونے والی اکسیری دوا ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے بے نظیر مانی گئی ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ اور ناقابل برداشت قوت پیدا کرنے والی اکسیر دوا ہے۔ کمزوروں کا عصا ہے۔ ایک ہفتہ کا استعمال بے حد قوت پیدا کرتا ہے۔ آزمانے کے بعد آپ خود تعریف کریں گے۔

**ھوالشافی** : سپاری تیلیہ ۸ تولہ۔ بہمن سرخ ۴ تولہ۔ بہمن سفید ۴ تولہ۔ عقرقرحا ۴ تولہ۔ منقی ۱۰ تولہ۔ مصری آدھ سیر۔ گھی ایک پاؤ۔

سپاریوں کو باریک کر کے دو سیر دودھ میں بھگو کر رکھیں۔ صبح جوش دے کر خشک کر لیں۔ اور گھی ڈال کر کھویا کو سرخ کر لیں۔ بعد ازاں دوسری ادویہ ملا کر مصری کا قوام داخل کر کے معجون بنالیں۔

یہی معجون نشاط کے نام سے عام دواخانوں میں فروخت ہوتی ہے۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ، مغلظ، مولد منی اور خون پیدا کرنے والی دوا ہے۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے حیرت انگیز طاقت پیدا کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ صبح ہمراہ دودھ نصف سیر سفوف الائچی سبز ۳ ماشہ آمیختہ کر کے دیں۔

## دوائے ضیق النفس

یہ نسخہ پنجاب کے مشہور طبیب حکیم دوست محمد صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ہے جو ضیق النفس کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا ہے ضیق النفس کے علاوہ کھانسی نزلہ دائمی کو فائدہ دیتا ہے۔ غرضیکہ ایک ہمہ صفت موصوف اور لاجواب تحفہ ہے۔ جو حکیم صاحب نے بخل کو دور کرتے ہوئے طبی برادری کے سامنے پیش کر دیا۔ جس کو تصدیقات کیساتھ پیش کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : لوبان کوڑیہ ایک پاؤ۔ سم الفار ۲ تولہ۔ اجوائن دیسی ۲ تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ میعہ سائلہ ایک تولہ۔ جاوتری ایک تولہ۔

تمام ادویہ کو جوکوب کر کے روغن بذریعہ اکاش جنتر نکالیں۔

**فوائد** : ضیق النفس، کھانسی، نزلہ دائمی وغیرہ امراض کے لیے تریاق اعظم ہے۔

**ترکیب استعمال** : بلغمی مزاج کو ۲ بوند منقی میں دیں۔ صفراوی مزاج والوں کو مکھن میں ۲ قطرہ ڈال کر کھلائیں۔

## حب ممسک

حکیم مولوی احمد علی شاہ چشتی چوچک کے خاص مجربات سے ایک چیز ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہے اور آپ اس کو مشتہر کر کے کافی فائدہ حاصل کر رہے ہیں ایک نہایت مفید اسم با مسمیٰ اور عجیب الاثر دوا ہے۔

اعلیٰ درجہ کی ممسک، مغلظ اور مقوی باہ ہیں۔ آزمائش پر آپ اس کی خود تعریف فرمائیں گے۔

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ۶ ماشہ۔ سنکھیا سرخ ۳ رتی۔ ہیراکسیس ۵ ماشہ۔ شنگرف در شیر برگد سلایہ کردہ ۵ ماشہ۔ عقرقرحا ۹ ماشہ۔ تخم دھتورہ سیاہ ۵ ماشہ۔ بزرالبنج ۹ ماشہ۔ دارچینی ۵ ماشہ۔ جوزبوا ۵ ماشہ۔ افیون ۹ ماشہ۔ سب کو شہد کی مدد سے گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : نہایت اعلیٰ درجہ کی مقوی و ممسک دوا ہے علاوہ ازیں مقوی اعصاب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔ فوری ضرورت کے لیے ۲ گولی دو گھنٹہ پیشتر۔

## مجلوق کا مکمل دستور العلاج

جو عالی جناب سلطان الاطباء حکیم مولوی عبدالخالق صاحب طبیب شاہی راولپنڈی کے مطب کا خاص الخاص دستور العمل ہے۔ حکیم صاحب موصوف نے محض اس علاج کی بدولت شمالی ہند میں بے حد شہرت حاصل کی ہے۔ آج تک طبی دنیا ایک مکمل طریق علاج کی خواہش مند ہے۔ مگر حکیم صاحب کی دریا دلی نے ایک مکمل طریق علاج پیش کر کے ایک مثال قائم کر دی ہے۔ جس کو اکثر اطباء نے اپنا دستور العمل بنا

رکھا ہے جس سے کبھی بھی ناکامی کا منہ نہیں دیکھنا پڑا۔

حکیم صاحب جیسے کہنہ مشق طبیب کا مجوزہ طریق ایک مکمل رہنما کا کام دے رہا ہے۔

(تکمید (۲) پٹی (۳) کباب (۴) ضماد (۵) علاج داخلی۔

## (۱) تکمید

**ھوالشافی** : برادہ دندان فیل ۵ تولہ۔ آنبہ ہلدی ۵ تولہ۔ پیاز نرگس ۵ تولہ۔ دارچینی ۵ تولہ۔ لونگ ۵ تولہ۔

سب ادویہ کو باریک کر کے شیر میش میں چرب کر کے دو پوٹلیاں تیار کریں بعد ازاں کسی کڑاہی میں روغن کنجد ۵ تولہ۔ موم دیسی ۳ تولہ ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب پگھل جائے دونوں پوٹلیاں اس کے اندر رکھیں قابل برداشت گرم کرنے پر ایک پوٹلی سے عضو کو سینکیں۔ جب ایک ٹھنڈی ہو جائے تو دوسری سے اسی طرح سینک کریں۔ نصف گھنٹہ یہ عمل کرنے کے بعد جو چکنائی عضو پر رہ جائے اس کو مل کر جذب کر دیں اور اوپر پان کا نیم گرم پتہ باندھیں، صبح گرم پانی سے دھوڈالیں اسی طرح دس یوم عمل کریں بعد ازاں پٹی کا استعمال شروع کریں۔

## (۲) پٹی

ایک کھدر کا کپڑا بقدر مربعہ فٹ لے کر اس کو شیر میش ایک روز تر کر کے خشک کریں بعد ازاں شیر مدار میں تر کر کے خشک کریں بعد ازاں شیر تدھار تھوہر میں تر کر کے خشک کریں دودھ اس قدر ڈالیں کہ فقط کپڑا ہی تر ہو اور سایہ میں خشک کریں اور خشک ہونے پر احتیاط سے رکھیں۔

بعد ازاں حشفہ چھوڑ کر عضو کے برابر پٹی کاٹ لیں، پہلے عضو مخصوص کو گرم پانی سے جس میں خولنجاں جوش دی گئی ہوں دھولیں اور پٹی چسپاں کر دیں جو خود بخود چپک جائے گی ۲۴ گھنٹہ کے بعد پٹی کھول کر بدستور گرم پانی سے دھو کر نئی پٹی لگا دیں۔ اگر

چھالا پڑ جائے تو چند روز توقف کے بعد پھر لگا دیں یہ عمل ۳ سے ۵ روز کرنا چاہیے بعد ازاں کباب شروع کریں۔

## (۳) کباب

گوشت کنجشک نر ۳ عدد۔ گوشت، مرغ جوان ۵ تولہ۔ مغز کنجشک نر ۳ عدد۔ بیر بہوٹی ۳ تولہ۔ زنجبیل ۳ ماشہ۔ خراطین مصفیٰ ۵ ماشہ۔ عقرقرحا ۳ ماشہ۔ دارچینی ۳ ماشہ۔ جائفل ۳ ماشہ۔ قرنفل ۳ ماشہ۔ برگ تنبول ۱۲ عدد۔

اول ادویہ کو باریک کر کے گوشت کا قیمہ کر لیں ادویہ ملا کر کسی صاف لکڑی پر لپیٹ دیں اور کوئلوں پر کباب بنا کر عضو پر چڑھا دیں۔ حشفہ چھوڑ دیں۔ بارہ گھنٹہ کے بعد اتار دیں اور دوبارہ عمل کریں ایک ہفتہ یہ عمل کرنے کے بعد ضماد شروع کریں۔

## (۴) ضماد

**ھوالشافی** : شنگرف ۳ ماشہ۔ سم الفار ۳ ماشہ۔ سیماب مصفیٰ ۳ ماشہ پیاز نرگس ۳ ماشہ۔ زہرہ گاؤ ۹ ماشہ۔

اول سیماب و شنگرف کو کھرل کریں باقی اجزاء ملا کر زہرہ گاؤ ۹ ماشہ۔ شراب برانڈی ایک تولہ۔ شیر زہوک ایک تولہ روغن مادہ گاؤ ایک تولہ میں خوب کھرل کریں مثل مرہم بنا کر حشفہ سیون چھوڑ کر ضماد کریں اور اندرونی طور پر معجون مناسب کا استعمال کرائیں۔ مگر آپ کے مطب میں یہ معجون کثرت سے استعمال ہوتی ہے۔

## (۵) معجون

**ھوالشافی** : بھنگ سبز ایک پاؤ کو ۴ سیر دودھ میں جوش دے کر ضامن لگا کر مکھن حاصل کریں۔ مکھن کو صاف کر کے گھی بنا لیں۔

مشک خالص ایک ماشہ۔ ورق نقرہ ۴ ماشہ۔ بہمن سفید ۶ ماشہ۔ بہمن سرخ ۶ ماشہ۔ کبابہ ۶ ماشہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ شقاقل ایک تولہ۔ دانہ ہیل ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ جوز بوا ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ فرنجمشک ایک تولہ۔ صندل ایک

تولہ۔ تخم ہالیوں ایک تولہ۔ تودری سرخ ایک تولہ۔ تودری زرد ایک تولہ۔ بسباسہ ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ مغز بادام ایک پاؤ۔ تخم خشخاش ایک پاؤ۔ عرق گلاب ایک پاؤ۔ شہد ۳ پاؤ۔ قند سفید ۳ پاؤ۔ معجون بنائیں۔

**فوائد** : مقوی باہ مجلوق کی شکایات کا ازالہ کرنے والی مفرح مقوی اعضاء رئیسہ اور اعلیٰ درجہ کی ممسک دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

## اکسیر معدہ

یہ نسخہ علی جناب حکیم مولوی قطب الدین صاحب طبیب خاص ریاست چندراول کے مطب کا خاص نسخہ ہے آپ نے اس کے متعلق بے حد تعریف فرمائی۔ قبض، درد معدہ، نفخ معدہ وغیرہ امراض پر آپ نے اس نسخہ کا تجربہ کیا، بے حد مفید پایا، آپ کو یہ نسخہ اپنے استاد صاحب سے سینہ بسینہ حاصل ہوا تھا۔ جو آپ نے خلق خدا کی بہتری کے لیے عام کر دیا ہے۔

**ھوالشافی** : صبر زرد ۶ ماشہ۔ مصطگی ۶ ماشہ۔ ریوند عصارہ ۶ ماشہ۔ ہمراہ آب گولیاں نخودی بنائیں۔

**فوائد** : درد معدہ، قبض، نفخ شکم اور ڈبہ اطفال کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ آب تازہ دیں۔

## اکسیر دمہ

دمہ کے لیے یہ عجیب الاثر نسخہ عالی جناب حکیم شیخ محمد صالح صاحب حیدر آباد سندھ کا خاص الخاص اور مجرب نسخہ ہے آپ کے اس نسخہ کی بے حد تعریف کی جاتی ہے دمہ کے مریضوں کے لیے آب حیات کا کام دینے والا نسخہ ہے۔

کیسا ہی پرانا دمہ ہو اسکے استعمال سے معتد بہ فائدہ ہو جاتا ہے بلکہ متواتر استعمال سے جڑ سے اکھڑ جاتا ہے۔ آزمائش کی کسوٹی پر پرکھنے سے یہ نسخہ اپنی نظیر آپ

ہے۔

**ھوالشافی** : پوٹاسیم آیوڈائیڈ ۴۰ گرین۔ وائینم اپیکاک ۱۰ بوند۔ لائیکولا آرسنک ۲۰ بوند۔ ٹنکچر ہائیوسائیمس ۸۰ بوند۔ سپرٹ کلورافارم ۲ ڈرام۔ ایکوا کمفر ۴ اونس۔ یہ چار خوراک ہیں۔

**فوائد** : دمہ کا اکسیری علاج ہے فوری نفع کرتا ہے اور مستقل فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک اونس دن میں دو دفعہ بعد از غذا دیں۔

## اکسیر جریان واحتلام

مجربہ جناب حکیم جلال الدین صاحب شفا محمد پورہ ضلع شیخوپورہ۔ منی بے حد پیدا کرتا ہے اور اس کو مانند قوام حقیقی کرتا ہے دل و دماغ جگر کو طاقت دیتا ہے احتلام کو اس کی پہلی خوراک روک دیتی ہے مقوی باہ اور ممسک ہے جریان خواہ کتنا دیرینہ ہو ۲ ہفتہ میں قطعی زائل کر دیتا ہے۔ ہزاروں سے یہ ایک بہتر نسخہ ہے آپ کے مطب میں کثرت سے تیار ہو کر استعمال کرایا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : تخم دھتورہ سیاہ ۲ تولہ۔ فلفل گرد ۲ تولہ۔ کشتہ بیضہ مرغ ایک تولہ۔ کشتہ نقرہ ۶ ماشہ۔ عرق بادیان عمدہ ۶ تولہ کے ہمراہ کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ باقلا بنائیں۔

**فوائد** : جریان واحتلام اور سرعت کا حکمی علاج ہے ہزاروں میں سے ایک چنیدہ اور بے خطا نسخہ ہے جو کہنہ سے کہنہ جریان واحتلام کو چند خوراکوں سے بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ شیر گاؤ یا عرق بادیان دیں۔

## کشتہ نقرہ

**ھوالشافی** : برادہ نقرہ ایک تولہ۔ شیر ثمر بول ۱۰ تولہ کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے بدستور معروف دس سیر کی آگ دیں تیار ہے۔ داخل کر

لیں۔

## سفوف مردمی

**ھوالشافی** : پوست درخت گولر ۵ تولہ۔ پوست درخت سنبل ۵ تولہ۔ برگ کنار ۵ تولہ۔ سایہ میں خشک کر لیں۔

**فوائد** : جریان احتلام اور سرعت کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ ہمراہ دودھ روزانہ دیں۔

## حبوب مردمی

**ھوالشافی** : اسپند ڈیڑھ تولہ۔ پوست خشخاش ۷ ماشہ۔ تل سیاہ ۷ ماشہ۔ قند سیاہ حسب ضرورت کوٹ چھان کر جملہ سات گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ممسک اور مقوی دوا ہے دو ہفتہ کا استعمال نا قابل ضبط قوت پیدا کرے گا۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## حبوب سعال

جناب مہتہ بندرابن صاحب موہن کے مجربات سے ایک لاجواب چیز ہے۔ ہر قسم کی کھانسی کے لیے خواہ خشک ہو یا تر کو دور کرنے کے علاوہ نزلہ و زکام کو نفع دیتی ہے۔ بارہا کے تجربہ میں مفید ثابت ہوئی ہیں۔ گو یہ مختصر اور معمولی اجزاء سے مرکب ہیں۔ لیکن فائدہ میں تیر بہدف اور اکسیر الاثر ہیں۔

**ھوالشافی** : افیون ساڑھے ۳ ماشہ۔ صمغ عربی ۷ ماشہ۔ میعہ سائلہ ۱۴ ماشہ۔ کندر ۱۴ ماشہ۔ رب السوس ۱۴ ماشہ۔ سب کو پیس کر شہد کی مدد سے گولیاں بنا لیں بقدر دانہ موٹھ۔

**فوائد** : ہر قسم کی کھانسی کے لیے خواہ خشک ہو یا تر مفید ہیں صرف دو تین روز میں کھانسی کو آرام دیتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ آب گرم صبح و شام دیں۔

## شاہی چورن

عالی جناب حکیم مولوی فرید احمد صاحب عباسی ہاؤس فزیشن طبیہ کالج کے مجربات خصوصی سے ایک چیز ہے فی الواقع شاہی چورن ہے۔ ہر قسم کی بدہضمی، قے، ڈکار ترش، غشیان، تہوع کو دور کر کے بھوک کو بڑھاتا ہے اور ثقل معدہ کو رفع کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر ۴ تولہ۔ الائچی خورد ۴ تولہ۔ فلفل سیاہ ۲ تولہ۔ نمک سیاہ ۲ تولہ۔ ست پودینہ ۶ ماشہ۔ سب کو یک جان کرلیں۔ تیار ہے۔

**فوائد** : ہاضم، مشتہی، ثقل معدہ کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ پانی دیں۔

## کشتہ ہڑتال

جناب حکیم حکم چند صاحب شرما پٹواری کا مجرب ہے جو ہر قسم کے بخار کو دور کرنے کے علاوہ ضیق النفس اور کھانسی کو بھی ہے پرانے بخاروں کا علاج اور مصفی خون ہے۔

**ھوالشافی** : پیپل کی راکھ ڈیڑھ سیر۔ ہڑتال ورقی ایک تولہ۔

اول ایک توے پر اچھی طرح دبا کر راکھ کو رکھ دیں۔ اس پر ڈلی رکھ کر باقی راکھ اوپر دبا دیں۔ نیچے بیری کی نرم نرم آگ جلائیں جہاں سے دھواں نکلے قدرے راکھ اس پر رکھ کر دبا دیں حتی کہ راکھ اس قدر گرم ہو جائے کہ اس کے اوپر دانہ گندم رکھنے سے بھن جائیں۔ سرد ہونے دیں پھولا ہوا کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : بخاروں کے لیے نافع ہے۔ مصفی خون اور کھانسی و دمہ کو بے حد فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ۴ چاول ہمراہ دانہ منقی دیں۔

## اکسیر درد گردہ

جو جناب حکیم احمد علی شاہ صاحب چشتی سند یافتہ طبیب کے خاص مجربات سے ایک بے بہا تحفہ ہے۔ درد گردہ جو بسبب سنگ گردہ یا ریگ گردہ ہو اس کے دفعیہ کے لیے ایک بے نظیر اور لاجواب دوا ہے۔ اس چیز میں رب العالمین نے وہ تاثیر رکھی ہے کہ جیسا کسی نے جادو کر دیا۔ ویسے یہ دوا دے دی جہاں استعمال ہوئی منٹوں میں فائدہ ہوا۔ مریض چیختا چلاتا آیا اور ہنستا ہوا چلا گیا۔ جیسے اس کو مرض تھا ہی نہیں۔ الغرض ایک عمدہ تحفہ ہے۔ جس کی پہلی خوراک درد گردہ کو تسکین دیتی ہے اور چار خوراک سے قطعاً زائل ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : جوا کھار ایک تولہ۔ شورہ قلمی ایک تولہ۔ لوٹا کھار ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ سہاگہ ایک تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ۔ نمک سیندھا ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ سنگ یہود ایک تولہ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ ہیرا ہینگ ایک تولہ۔ نمک سفید ایک تولہ۔ افیون ۴ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو باریک کر لیں۔

**فوائد** : درد گردہ کے لیے اس سے بہتر سریع الاثر نسخہ دیکھنے میں نہیں آیا۔ جہاں استعمال کیا گیا ہے منٹوں میں جادو کی طرح اثر پذیر ہوا۔ نسخہ کیا ہے ایک جادو ہے جو فوری اثر کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ ماشہ ہمراہ آب گرم۔ جس میں ۴ ماشہ روغن بادام ملایا گیا ہو کے دیں۔

## اکسیر دمہ

دمہ کے لیے ایک نہایت مفید نسخہ ہے۔ ضیق النفس۔ بلغمی کھانسی، دم کشی اور بلغم کی صفائی کے لیے اکسیر ہے۔ امراض مذکورہ کو جڑ سے اکھاڑ کر پھینک دینا اس کا ایک ادنیٰ کرشمہ ہے۔ دم صاف آنے لگتا ہے۔ مداومت کرنے سے انشاء اللہ دمہ جڑ سے اکھڑ

جاتا ہے اور آئندہ ہونے کے احتمال نہیں رہتا۔ یہ نسخہ جناب حکیم بشن داس صاحب کے خاص مجربات سے ہے اور آپ کے علاقہ میں اس نسخہ کی بے حد تعریف کی جاتی ہے اور نسخہ بھی قابل تعریف ہے۔

**ھوالشافی** : سرطان یعنی کیکڑے کو ٹانگوں وغیرہ سے صاف کر کے ایک سیر پانی ڈال کر خوب جوش دیں کہ گوشت گل کر ہڈی سے جدا ہو جائے اب اس گوشت کو کونڈے میں ڈال کر خوب رگڑیں اور ایک پاؤ شراب برانڈی ڈال کر خوب حل کر کے چھان لیں۔ بعد ازاں اس میں مرچ سیاہ ایک تولہ باریک کر کے شامل کر لیں اب گھی ایک پاؤ لے کر خوب گرم کر کے پانی سرطان وشراب آمیختہ میں ڈال دیں تیار ہے یہ تمام مرکب ایک بوتل بن جائے گا۔

**فوائد** : اس کی چند خوراک میں دمہ کافور ہو جاتا ہے پوری مداومت کرنے سے دمہ کھانسی، دم کشی وغیرہ جڑ سے اکھڑ جاتے ہیں۔ بارہا کے تجربہ میں اکسیر ثابت ہوئی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ سے ۲ تولہ روزانہ پلایا کریں۔

## حبوب دافع نزلہ

نزلہ وزکام کے لیے یہ نسخہ ایک تریاق ہے جو نزلہ دائمی کے لیے بلا مبالغہ مسیحائے صادق کا کام دیتا ہے۔ ایک دو دن کے استعمال سے نزلہ کی شکایت کا ازالہ کر دیتا ہے۔

حلق کی خراش، کھانسی، نزلہ، زکام وغیرہ شکایات کو دور کر کے کھانسی کو رفع کرتا ہے۔ یہ نسخہ جناب علامہ حکیم غلام حسین صاحب سملال ضلع راولپنڈی کے مطب کا خاص نسخہ ہے جو طبی دنیا کے سامنے پیش ہو کر خراج تحسین وصول کر چکا ہے نسخہ کیا ہے نزلہ، زکام اور کھانسی کا جانی دشمن ہے۔

**ھوالشافی** : بادام شیریں ۷ ماشہ۔ زعفران ۷ ماشہ۔ افیون ۷ ماشہ۔ مصری کوزہ ۷ ماشہ۔ شنگرف ساڑھے ۵ ماشہ۔ دار چینی ۷ ماشہ۔ رب السوس ۷ ماشہ۔

جملہ بالا ادویہ کو پانی کی مدد سے گولیاں بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**فوائد** : نزلہ، زکام، کھانسی کا حکمی علاج ہے ایک خوراک سے کلیتاً فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پانی دیں۔

## تریاق اسمنا

عجیب الاثر دوا ہے جو جناب حکیم اوتار سنگھ صاحب کے خاص مطب کا نسخہ ہے آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور بھی واقعی ایک عجیب تحفہ ہے۔ جو طبی دنیا میں ایک قابل قدر اضافہ ہے۔ ہم حکیم صاحب کی اس دریا دلی پر آپ کی خدمت میں ہدیہ تبریک پیش کرتے ہیں۔ کیونکہ آپ نے اطباء کے سامنے ایک نہایت اعلیٰ درجہ کا بے مثل نسخہ پیش کر کے اپنی فراخدلی کا ثبوت دیا ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۶ ماشہ۔ ہڑتال ورقی ۶ ماشہ۔ خراطین ایک تولہ۔ عروسک ایک تولہ۔ مغز تخم ارنڈ ڈیڑھ تولہ۔ کچلہ ۶ ماشہ۔ مال کنگنی ڈیڑھ تولہ۔ سم الفار ۶ ماشہ۔ مٹھا تیلیا ۶ ماشہ۔ رتکان سفید ۶ ماشہ۔ عقرقرحا ایک تولہ۔ پپلا مول ایک تولہ۔ جلوتری ایک تولہ۔ جائفل ایک تولہ۔ قرنفل ایک تولہ۔ کوڑی زرد ایک تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۸ عدد۔ تمام ادویہ کو باریک کر کے زردی بیضہ مرغ کے ہمراہ کھرل کر کے پتال جنتر کے ذریعہ سے تیل حاصل کریں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے اکسیر کا حکم رکھنے والا تریاق ہے، کجی، لاغری، کوتاہی کو مفید ہے از سر نو جوانی کا لطف آ جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار قطرہ کی مالش کر کے اوپر برگ پان باندھیں حشفہ سیون بچائیں۔ پھنسیاں برآمد ہونے پر مکھن لگائیں، تین یوم کے بعد پھر استعمال کریں۔ تین قطرہ پان کے پتہ پر ڈال کر کھائیں بے حد قوت پیدا کرے گا۔

## اکسیر تپ لرزہ

تپ لرزہ کے لیے ایک عمدہ دوا ہے جو اکثر مطبوں میں استعمال ہوتا ہے خصوصاً جناب چوہدری دیبی پرشاد صاحب بلگرامی ثم لکھنوی کے مطب میں کثرت سے مستعمل

ہے، آزمائش پر یہ دوا مفید ثابت ہوئی۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی سوختہ ایک تولہ۔ سفوف گیرو ۳ تولہ ملا کر کھرل کرلیں بس تیار ہے۔

**فوائد** : تپ لرزہ کی نوبت کو روکنے کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : اول اچھی طرح مسواک کرلیں۔ بعد ازاں نوبت سے ایک گھنٹہ پیشتر ہمراہ پانی دیں۔



## شربت مصفی خون

اعلیٰ درجہ کا مصفی خون اور اس کے تمام عوارضات کے لیے ایک عمدہ نسخہ ہے۔ ہر قسم کے پھوڑے پھنسیاں دور کر کے بدن کو مانند کندن چمکاتا ہے۔ حکیم مولوی علی محمد صاحب قریشی غزنی پور کے مطب کا خاص نسخہ ہے جو ناظرین کی خاطر درج کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : برگ مہندی ۴ تولہ۔ برگ نیم ۴ تولہ۔ شاہترہ ۴ تولہ۔ صندل سفید ۴ تولہ۔ منڈی بوٹی ۸ تولہ۔ چرائتہ ۶ تولہ۔ صندل سرخ ۴ تولہ۔ برادہ شیشم ۸ تولہ۔ عناب ۵۰ دانہ۔

تمام ادویہ کو ڈیڑھ سیر پانی میں بھگو کر صبح جوش دے کر مل چھان کر ڈیڑھ سیر کھانڈ کا درست قوام کرلیں۔

**فوائد** : خون کو صفا کرتا ہے۔ پھوڑے پھنسیاں رفع کرتا ہے دیگر عوارضات متعلقہ خون کا ایک بہترین علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ صبح و شام ہمراہ پانی دیں۔

## حب اکسیر

عالی جناب فیض مآب استاد الحکماء حکیم شیخ غلام محمد صاحب راولپنڈی کے مجربات کو کون نہیں جانتا۔ آپ کے تمام مجربات تیر بہدف بے نظیر اور اکسیر الاثر ثابت

ہوئے ہیں۔ اسی لحاظ سے آپ کے مجربات کی طبی دنیا میں بے حد قدر ہو رہی ہے چنانچہ ذیل کا اکسیری نسخہ بھی آپ کے خاص الخاص مجربات سے ایک چیز ہے۔ جونمبر ۵ کے نام سے آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ تپ محرقہ، ملیریا، تپ بلغمی اور دیگر امراض کے لیے نہایت اکسیر ثابت ہوا ہے، مقوی باہ اعلیٰ درجہ کا ہے۔

**هوالشافی** : کشتہ سم الفار ایک تولہ۔ پھٹکڑی سوختہ ایک ماشہ۔ طباشیر کبود ایک ماشہ۔ بل کتھ ایک تولہ۔ مشک خالص ۳ رتی۔ زعفران ایک ماشہ۔ سب لوبان۔ کشتہ فولاد ۳ ماشہ۔ ایکسٹریکٹ جنشن ۲ رتی۔

جملہ ادویہ کو شیر زقوم میں مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : جملہ اقسام کے تپوں کے لیے نافع ہے۔ مقوی باہ، مولد خون اور مسمن بدن ہے۔ دودھ گھی خوب ہضم کرتا ہے۔ حتیٰ کہ چھ سات سیر دودھ ہضم کر دینا اس کا معمولی فعل ہے۔ طبیب اپنی مرضی سے تمام امراض میں مناسب بدرقہ سے استعمال کرسکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ شیر گاؤ صبح وشام دیں۔

## حب سبز

یہ وہی دوا ہے جس سے بلا مبالغہ کئی ہزار مریض صحت حاصل کر چکے ہیں۔ ممیرہ اس کے سامنے ہیچ ہے۔ تمام امراض چشم کا حکمی و اسراری علاج ہے۔ آشوب چشم، بیاض چشم، خارش، دھند، جالا، ناخونہ غرضیکہ تمام امراض چشم کے لیے نہایت مفید ہے۔ جناب حکیم اکبر حسین صاحب الہٰ آبادی کے مطب میں سیروں کی مقدار میں تیار ہوتی اور مفت تقسیم کی جاتی ہیں، آپ کو یہ نسخہ کسی سنیاسی کی خدمت سے حاصل ہوا، مگر آپ نے بخل کو بالائے طاق رکھتے ہوئے طبی دنیا کے سامنے پیش کر کے اپنی فراخدلی کا ثبوت دیا ہے۔ اس سے بہتر دوا امراض چشم کے لیے ملنا محال ہے یہ ایک خاص سنیاسی ٹوٹکہ ہے جس کے استعمال سے عینک عادت دور ہو جاتی ہے اور نظر تیز ہو جاتی ہے۔ الغرض جو صاحب ایک دفعہ بنائیں گے آپ کو دعائے خیر سے یاد فرمائیں گے۔

**ھوالشافی** : سمندر پھین ایک تولہ۔ شورہ قلمی ایک تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ۔ نمک لاہوری ایک تولہ۔ توتیا سبز ایک تولہ۔ صدف اصلی ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ ناخن فیل ایک تولہ۔ گوند ببول ایک تولہ۔ برگ نیم ایک تولہ۔

جملہ ادویہ کو باریک کر کے آب بادیاں سبز ۱۰ تولہ میں کھرل کریں۔ بعدہٗ عرق سرس ۱۰ تولہ میں کھرل کریں۔ خشک ہو جانے کے بعد عرق ستیاناسی ۲۰ تولہ میں کھرل کر کے دانہ مسور کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : دنیا بھر کے سرموں سے افضل اور بہترین چیز ہے تمام امراض چشم کا شرطیہ اور حکمی علاج ہے۔ آشوب رتوندھی، ناخونہ، جالا، پھولا، سرخی، ضعف بصر وغیرہ امراض کو دور کر کے نظر کو تیز کرتی ہیں، عینک کی عادت کو دور کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : پانی میں گھس کر سلائی سے آنکھ میں لگوائیں دن میں دو مرتبہ ایسا کریں۔

## اکسیر جریان

جناب حکیم دین دیال صاحب اورنگ آباد دکن کے خاص الخاص مجربات اور صندوقچہ کا نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے ایک نہایت مفید نسخہ ہے جو جریان، احتلام، رقت، سرعت کو دور کر کے منی کو قوام حقیقی پر لاتا ہے، امساک طبعی پیدا کرتا ہے غرضیکہ ہمہ صفت موصوف بے نظیر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : سمندر سوکھ ایک تولہ۔ ستاور ایک تولہ۔ موصلی سیاہ ایک تولہ۔ موصلی سفید ایک تولہ۔ سعد کوفی ایک تولہ۔ تخم اوٹنگن ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ گل دھاوا ایک تولہ۔ دانہ الائچی ایک تولہ۔ مالکنگنی ایک تولہ۔ خارخسک خورد ایک تولہ۔ خارخسک کلاں ایک تولہ۔ جائفل ۲ عدد۔ مصری ۲۰ تولہ۔ تالمکھانہ ۱۰ تولہ۔

مصری اور تالمکھانہ کو شیر برگد سے تر کر کے خشک کر لیں۔ بعد ازاں جملہ ادویہ علیحدہ علیحدہ باریک کر کے شامل کر لیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت، رقت کو دور کرتا ہے اور اعصاب کو طاقت دیتا ہے،

مقوی باہ اور مولد منی ہے۔ چند ہی یوم میں جسم کے اندر ایک خاص تغیر پیدا کر دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ روزانہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## حب صرع

پرانے سے پرانا صرع بفضل خدا اس دوا کے استعمال سے قطعی زائل ہو جاتا ہے۔صرع ایک عسر العلاج مرض شمار کی جاتی ہے لیکن یہ دوا اس مرض کے لیے نہایت ہی مفید ثابت ہوئی ہے۔

جناب حکیم عزیز الدین صاحب نصرتی چرتھاول بھوپال کے مجربات خاص سے ایک چیز ہے جو آپ نے طبی دنیا کے سامنے پیش کر کے احسان عظیم فرمایا ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ۳ ماشہ۔ خولنجاں ایک تولہ۔ طوطیا سبز ۳ ماشہ۔ کتھہ سفید ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ جملہ ادویہ کو عرق برگ تنبول میں کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ جوار بنالیں۔

**فوائد** : ان کے استعمال سے کہنہ سے کہنہ صرع بفضل تعالیٰ چند دنوں میں جاتی رہتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : مریض کو روزانہ ایک گولی ہمراہ مکھن چالیس یوم تک کھلاتے رہیں۔

## جلاب اکسیری المعروف ۳ پائی والا جلاب

یہ نسخہ جناب حکیم لالہ وزیر چند صاحب نندہ کے خاص الخاص مجربات سے ہے حکیم صاحب ایک ماہر اور طب یونانی کی تڑپ رکھنے والے کہنہ مشق طبیب ہیں۔ بجل شکنی آپ کا نصب العین ہے آپ کے مطب کا یہ خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : سونف دیسی ۵ تولہ لے کر اس میں شیر تھوہر ٹھنڈا اس قدر ڈالیں کہ دو انگل اوپر تیرتا رہے اور سایہ میں خشک ہونے پر تیار ہے سہل الحصول اور کم خرچ جلاب تیار ہے۔

**فوائد** : مسہل لانے کے لیے نہایت اکسیر تحفہ ہے۔ جس قدر ٹھنڈا پانی پئیں دست آتے جائیں گے۔

**ترکیب استعمال** : جتنے جلاب لینے ہوں اتنے ہی دانہ کھالیں اوپر سے سرد پانی پئیں۔ گرم پانی نہ پئیں ورنہ پیچش ہو جائیں گی بچوں کو ایک دانہ ہمراہ آب سرد دیں۔

## تریاق الاطفال

مولوی علم الدین صاحب کے مخصوص مجربات سے ایک عمدہ نسخہ ہے جو طبی دنیا میں اس قدر مشہور ہوا ہے کہ اس کی ہزاروں تصادیق آ چکی ہیں۔ بچوں کی تمام امراض کا ایک حکمی و اسراری علاج ہے۔ سوکھا، اسہال، پیچش اور بخار، بدہضمی، قبض، پیاس زیادہ لگنا، حتی کہ بچہ کو کوئی مرض ہو اور کوئی وجہ ہو اس کے لیے اکسیر سے کم نہیں۔ یہ نسخہ طبی دنیا میں ایک خاص چیز ہے گویا جواہرات سے تولنے کے قابل ایک تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : مروارید ناسفتہ ۴ رتی۔ زہرمہرہ خطائی ۶ ماشہ۔ حجر الیہود ۶ ماشہ۔ نارجیل دریائی ۶ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ مغز کنول گٹہ ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی ۶ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو عرق گلاب میں کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ مونگ بنالیں۔

**فوائد** : بچوں کی کھانسی، بخار، پیاس، اسہال، پیچش، پیٹ پھولنا، سوکھا مسان کو دور کر کے بچہ کو طاقتور سرخ رنگ بناتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی سے ۲ گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر بواسیر

بواسیر کا یہ نسخہ جناب حکیم انباشی رام صاحب حکیم راجگان شملہ کے مجربات سے ہے جو بواسیر خونی و بادی کے لیے مفید ہے۔ جو ہر قسم کی بواسیر کو انشاء اللہ دور کرنے کے لیے مفید ہے لطف یہ کہ کم خرچ اور فائدہ زیادہ۔ واقعی ایک بے نظیر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ مغز تخم بکائن ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار مصفی ایک تولہ۔ ہر سہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی و بادی کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی، غذا میں دال مونگ، نان، گندم، گھی، رکھیں۔

## جلاب گوہری

عالی جناب حکیم مولا بخش صاحب رکنوی مینجر دواخانہ دارالگوہر الشفا موجد اکسیر حیات بنگلہ کوٹ خدایار کے خاص الخاص مجربات سے ہے۔ موصوف ایک بجل شکن اور لائق طبیب ہیں۔ آپ کے مطب میں یہ جلاب ہر وقت تیار رہتا اور حقیقت ہے کہ یہ ایک بے نظیر دوا ہے جو ہر مطب میں رہنے کے لائق تحفہ ہے۔ قبض دائمی کو دور کرنے کے علاوہ ایک عمدہ مسہل ہے جس سے بلا کسی قسم کی تکلیف کے اسہال آ کر طبیعت ہلکی پھلکی ہو جاتی ہے کسی قسم کی گھبراہٹ، گرمی محسوس نہیں ہوتی، اس قسم کے اکثر نسخوں سے عمدہ اور اعلیٰ ہے اپنے فوائد میں بے نظیر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : سقمونیا ۲ تولہ۔ جلاپہ ۲ تولہ۔ ایلوا زرد ۲ تولہ۔ ریوند عصارہ ۲ تولہ۔ مصطگی رومی ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ مرکی ایک تولہ۔ جمال گوٹہ مدبر ایک تولہ۔

جملہ ادویہ باریک کر کے پانی کی مدد سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : قبض دائمی کے لیے عمدہ نسخہ ہے۔ بے ضرر مسہل ہے اس سے بہتر قلیل القدر اور کثیر المنفعت چیز کا ملنا محال ہے۔ لطف یہ کہ اس سے کسی قسم کی تکلیف نہیں ہوتی۔ بلکہ نہایت آرام سے دست آ کر طبیعت کھل جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : قبض کشائی کے لیے ایک گولی رات کو سوتے وقت پانی سے، جلاب کے لیے ۵ سے ۷ گولیاں ہمراہ آب دیں۔

## حب مقوی

جناب حکیم جلال الدین صاحب جلیل چک نمبر ۲۲ رادتیانی سندھ کے خاص مجربات سے ایک دوا ہے جو اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ اور مولد خون، دفع درد کمر، کمزوری اعصائے رئیسہ، ضعف ہاضمہ، دائمی قبض، بواسیر، کمی خون، سرعت، رقت، جریان وغیرہ کو رفع کر کے جسم میں ایک نئی روح پھونک دیتی ہے۔ حکیم صاحب کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہے اس کا نام آپ نے آنند رسائن رکھا ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ڈھائی تولہ۔ سلاجیت ڈھائی تولہ۔ کشتہ فولاد ۲ تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ زعفران ٦ ماشہ۔ سب کو شہد کی مدد سے گولیاں دانہ نخود کے برابر بنالیں۔

**فوائد** : مقوی جگر، مولد خون، مقوی باہ ہے کمزوری اعصاب، قبض، بواسیر، کمی خون، سرعت، جریان، احتلام کو دور کر کے اعضاء رئیسہ کو بے حد طاقت دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## طلا مجلوق

صدہا بار کا مجرب ہے جس سے بے شمار مریض اچھے ہو کر دعائیں دے رہے ہیں۔ مجلوق کے لیے آب حیات ہے۔

سستی، کمزوری اور کجی کو دور کرنے کے بعد تیزی و تندہی بڑھاتا ہے چند روز میں اکثر شکایات مجلوق کا قلع قمع کر کے بے حد طاقت دیتا ہے۔ علاوہ ازیں فربہی و درازی بخشتا ہے۔ ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ جو جناب ڈاکٹر محمد یوسف صاحب بدر قریشی بی اے کا خاص تجارتی اور مطب کا چلتا ہوا نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : کنجد سیاہ ۲ تولہ۔ مالکنگنی ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ جاوتری ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ عقرقرحا ۲ تولہ۔ زعفران ۲ ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ٦ عدد۔ روغن چنبیلی ایک پاؤ۔

سب ادویہ کو باریک کر کے زردی بیضہ مرغ اور روغن چنبیلی شامل کر کے حل کر لیں اور

آگ پر رکھ کر جوش دیں۔ جب ادویہ جل جائیں تو کپڑے سے چھان کر اس میں تخم ارنڈ ۴ تولہ۔ حرمل ۴ تولہ۔ رائی خورد ۴ تولہ۔ سرمہ سا باریک کر کے شامل کر لیں۔

**فوائد** : مجلوق کی کجی، سستی کو دور کر کے عضو کو فربہ وسخت کرتا ہے نہایت بے نظیر تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ضرورت حشفہ وسیون چھوڑ کر مالش کر کے اوپر برگ ارنڈ باندھیں۔

## مرہم اکسیر

جو ہر قسم کے پھوڑے پھنسی ورم طاعون کھرالی وغیرہ کا شرطیہ اور بے خطا علاج ہے۔ جو جناب حکیم فقیر محمد صاحب نمبردار کا مجرب اور معمول مطب ہے۔

**ھوالشافی** : لوبان کوڑیہ ایک تولہ۔ کافور دیسی عمدہ ایک تولہ۔ خوب پیس کر ملا لیں اور قطرہ قطرہ پانی ڈال کر مرہم کی طرح بنا لیں۔

**فوائد** : پھوڑے، پھنسی، ورم، طاعون، کھرالی وغیرہ کے لیے مفید ہے اگر اندر بیٹھنے والا ہوگا تو فوراً ورم کو دور کر کے اندر ہی گم کر دے گی اگر پک کر اچھا ہونے والا ہو تو اس کو پکا کر بہت جلد اچھا کرے گی۔ ایک عمدہ اور بے خطا نسخہ ہے۔

## طلائے عجیب

عضو مخصوص کی جملہ خرابیوں کو دور کرنے والا نہایت مفید طلا ہے جو عضو مخصوص کی کمزوری، کجی، لاغری اور رگوں کا موٹا ہونا دور کر کے فربہی وطوالت بخشتا اور مردہ رگوں کو درست کرتا ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم خواجہ عبدالقادر صاحب شفا حیدر آباد کے مطب میں کثرت سے مستعمل ہے اور آپ کے ہاں کثرت سے بنتا اور فروخت ہوتا ہے ایک عمدہ اور بہترین نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : جمالگوٹہ ۲ تولہ۔ شنگرف ایک تولہ۔ ہڑتال ایک تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ بلادر ۲ تولہ۔ ریگ ماہی ۲ تولہ۔ بیر بہوٹی ۲ تولہ۔ دارچینی ۲ تولہ۔ لونگ ۲ تولہ۔ مغز

نارجیل ۸ تولہ۔ جونک خشک ایک درجن۔ خراطین خشک ڈیڑھ تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ٦ عدد۔

سب کو یکجان کر کے گولیاں بنا کر پتال جنتر سے تیل نکالیں۔

**فوائد** : ایام شباب کی بداعمالیوں سے جو شکایات پیدا ہوگئی ہوں ان کے ازالہ کے لیے ایک مفید ترین دوا ہے۔ عضو فربہ اور سخت کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حشفہ سیون چھوڑ کر بقدر ایک ماشہ مالش کریں اوپر برگ پان باندھیں۔ گرم پانی کا استعمال کریں۔

## مفرح یوسفی

عالی جناب حکیم محمد یوسف حسن صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ایک تحفہ ہے جو مقوی اعضائے رئیسہ، مشتہی، مقوی گردہ و مثانہ، دافع سرعت اور قوت باہ کو بڑھانے کے لیے عجیب وغریب تحفہ ہے۔ بدنی طاقت کو بڑھانے کے لیے اس سے بہتر ومفید چیز شاید ہی ملے گی۔

اعضائے رئیسہ کی کمزوری کو بہت جلد رفع کر دے گی۔ ضعف جگر کے لیے ایک مفید چیز ہے زرد رنگ کو مانند گلاب سرخ کرتی ہے۔

آپ کے دواخانہ میں سیروں بنتی ہے اور کثرت سے فروخت ہوتی ہے۔ تمام قوائے بدنیہ کی طاقت دینے کے لیے بے مثل اور بے نظیر چیز ہے۔ علاوہ ازیں درد کمر کو دور کرتی ہے۔

**ھوالشافی** : دار فلفل ڈیڑھ تولہ۔ دارچینی ڈیڑھ تولہ۔ آملہ منقی ۴ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد۔ شیطرج ہندی ساڑھے ۵ تولہ۔ خصیۃ الثعلب ساڑھے ۵ تولہ۔ مغز چلغوزہ ساڑھے ۵ تولہ۔ مغز نارجیل ساڑھے ۵ تولہ۔ گل بابونہ ساڑھے ۵ تولہ۔ جدوار خطائی ڈھائی تولہ۔ عود صلیب ڈھائی تولہ۔ زراوند مدحرج ساڑھے ۵ تولہ۔ بہمن سرخ ۳ تولہ۔ بہمن سفید ۲ تولہ۔ مروارید ناسفتہ یا صدف مرواریدی ایک تولہ۔ مویز منقی ۱۰ تولہ۔ شہد سہ چند جملہ ادویہ بدستور معروف معجون بنالیں۔

**فوائد** : مقوی اعضائے رئیسہ، مقوی باہ، دافع درد کمر، مقوی معدہ، دافع سرعت، کمزوری جگر دور کر کے خون پیدا کرتی اور طاقت دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## روغن کیمیا

ہر قسم کے دردوں کے لیے ایک معجز نما اکسیر دوا ہے جو جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب صدیقی کے مطب میں ہر وقت تیار رہتا ہے۔ آپ کے ہاں اس نسخہ کی بے حد شہرت ہے اور اس نام سے بے شمار فروخت ہوتا ہے۔ ہر قسم کے اورام کی تحلیل کے لیے اکسیر الاثر ہے، چوٹ درد کیلیے مفید ہے وجع المفاصل وغیرہ ہر قسم کے دردوں کو مفید ہے۔ غرضیکہ ایک ایسی لاجواب دوا ہے جو ہر مطب میں رہنے کے قابل ہے۔

**ھوالشافی** : روغن لونگ ۴ ماشہ۔ روغن دارچینی ۴ ماشہ۔ روغن مالکنگنی ۱۰ تولہ۔ روغن بابونہ ۴ ماشہ۔ روغن قسط ۸ ماشہ۔ روغن بلسان ایک تولہ۔ روغن موم ۸ ماشہ۔ روغن الائچی ۴ ماشہ۔ مذکورہ بالا روغنوں کو حل کر لیں اور اس میں کاربالک ایسڈ ۴ ماشہ۔ روغن کافور ۸ ماشہ ملا کر حل کر لیں۔

**فوائد** : جو امراض مفصل کے لیے اکسیر الاثر ہے۔ ہر قسم کے دردوں کے لیے حکمی علاج ہے نہایت اکسیر الاثر اور مسکن اوجاع ہے محلل اورام بھی ہے۔

**ترکیب استعمال** : اول عضو ماؤف کو کپڑے سے خوب رگڑ کر سرخ کر لیں بعد ازاں تیل مذکورہ کی مالش کر کے اوپر گرم کپڑا باندھ دیں۔

## معجون مرواریدی

عالی جناب حکیم سید فضل حسن صاحب رضوی کے مطب کی ایک بے نظیر اور بہترین دوا ہے جو آپ کی ہزارہا دفعہ کی تجربہ شدہ اور کمال درجہ کی طاقت افزا دوا ہے۔ کمزوری کو رفع کرتی، طاقت کو بڑھاتی، مقوی اعصاب اور تمام اقواء مردانہ کی محافظ مددگار ہے، بے حد انتشار پیدا کرتی ہے ممسک بھی ہے۔

**ھوالشافی** : بہمن سفید ساڑھے ۳ تولہ۔ بادیان رومی ساڑھے ۳ تولہ۔ مصطگی رومی ۹ ماشہ۔ تگر ۹ ماشہ۔ ناگرموتھا ۹ ماشہ۔ عشق پیچہ ۱۴ ماشہ۔ بیخ مرجان ڈیڑھ تولہ۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ صمغ عربی ۶ ماشہ۔ شگوفہ اذخر ۹ ماشہ۔ بیخ کاکنج ۱۴ ماشہ۔ مائیں کلاں ۹ ماشہ۔ دارچینی ۹ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ ڈیڑھ تولہ۔

جملہ ادویہ کوکوٹ چھان کر ہموزن شہد ملا کر معجون بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، نعوظ پیدا کرتی۔ پٹھوں کو طاقت دیتی اور قضیب کوسخت کرتی ہے۔ مولد منی و مغلظ منی ہونے کے علاوہ جریان احتلام کو دور کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## سرمہ مقوی بصر

جناب حکیم منشی غریب داس صاحب کا خاص تجارتی نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے بنتا اور فروخت ہوتا ہے نہایت مفید الاثر اور بہترین نسخہ ہے۔ جملہ امراض چشم، جالا، دھند، غبار، رتوندی، پانی بہنا وغیرہ کے لیے حکمی علاج ہے، موتیا بند کو نافع ہے، آزمائش پر اکثر نسخوں سے بہترین ثابت ہوا۔

**ھوالشافی** : اول سرمہ سیاہ ۲ تولہ کو چیل کے انڈا کے ہمراہ کھرل کریں۔ انڈا معہ چھلکا وفضلہ ڈالنا چاہیے جبکہ باریک ہو جائے ادویہ ذیل شامل کرلیں۔ گل چنبیلی خشک ایک تولہ۔ مغز تخم سرس ایک تولہ۔ چاکسو ایک تولہ۔ نرملی ۶ ماشہ۔ سمندر جھگ ۶ ماشہ۔ پوست بیخ سونف ایک تولہ۔ پھٹکڑی بریاں ۳ ماشہ۔ تمام چیزوں کو کھرل کر کے سرمہ بنائیں تیار ہے۔

**فوائد** : جملہ امراض چشم خصوصاً دھند، جالا، پھولا، ڈھلکہ، ناخونہ اور خارش وغیرہ کے لیے تریاق کامل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ سلائی رات کو سوتے وقت لگائیں۔

## کشتہ شنگرف

مجربہ حکیم لدھا رام صاحب بہادری والا۔ کشتہ شنگرف جو نہایت آسانی سے تیار ہو جاتا ہے غایت درجہ کا طاقت دینے والا اکسیر صفت نسخہ ہے جو لوگ اکثر مقوی ادویہ کھا کر بھی مایوس رہ گئے ہوں وہ اس نسخہ سے فائدہ حاصل کریں فائدہ میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ، مولد خون اور محمر لون ہے۔ رنگ کو مانند انار سرخ کرتا ہے۔ غرضیکہ اس کشتہ میں وہ تمام صفات موجود ہیں جو کشتہ شنگرف میں ہونے چاہئیں۔

**ھوالشافی** : تخم شبت ایک پاؤ۔ شنگرف ایک تولہ۔ ایک توا آہنی پر نصف تخم شبت ڈال کر اوپر شنگرف رکھ کر بقایا نصف تخم اوپر رکھ کر نیچے آگ جلا دیں۔ حتیٰ کہ تمام تخم شبت جل جائیں سرد ہونے پر اتار لیں۔ ہمرنگ کشتہ ہو گا۔ کشتہ مذکور ایک تولہ۔ مصری کوزہ ایک تولہ۔ صمغ عربی ۴ ماشہ۔ سب کو عرق گلاب کے ہمراہ کھرل کر کے حبوب بقدر دانہ جوار بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد منی، مولد خون، مقوی اعضائے رئیسہ اور خون پیدا کر کے رنگ کو مانند انار سرخ کرتا ہے مقوی دماغ ہونے کی وجہ سے نسیان اور دیگر امراض دماغیہ کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ حریرہ ذیل دیں۔

بادام، مسکہ، پستہ، الائچی، دال مالش کو گھی دودھ میں رگڑ کر مسکہ شامل کر کے پکا لیں۔ جب خوب پک جائے تو شیرہ بادام پستہ وغیرہ داخل کر کے اتار لیں نیم گرم ہونے کی حالت میں ایک گولی کے ساتھ کھلائیں۔

## اکسیر دمہ

دمہ کے لیے اکسیر الاثر اور خاص بھروسہ کی چیز ہے۔ عالی جناب حکیم شاہزادہ غلام محمد صاحب سرگودھا کے مطب کا خاص الخاص اور مجرب نسخہ ہے۔

ضیع النفس، بلغمی کھانسی، دم کشی، کے لیے نافع ہے اگر اس کو کچھ عرصہ بلاناغہ

استعمال کیا جائے تو امراض بالا کو جڑ سے اکھاڑ دیتا ہے دمہ جیسی عسر العلاج مرض کے لیے اکسیر اعظم ہے جو اطباء اپنی ادویہ کو اس مرض کے لیے اکسیر بتاتے ہیں ان میں یہ دوا ایک مفید اضافہ ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر ۶ تولہ۔ صدف مروارید ی۴ تولہ۔ چونا آب نارسیدہ ۴ تولہ۔ سنکھیا بلوری ۲ تولہ۔ شیر مدار ایک پاؤ۔ ادویہ کو باریک کر کے شیر مدار میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور ایک مٹی کی ڈولی میں گل حکمت کر کے ۴ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں کشتہ سفید ہو گا۔

**فوائد** : ہر قسم کی کھانسی، ضیق النفس، بلغمی کھانسی کے لیے ایک اکسیر الاثر اور بے نظیر تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ شربت اعجاز ۲ تولہ روزانہ دیں۔

## دوائے ضعف جگر

عالی جناب حکیم منظور احمد صاحب الہڑ ضلع سیالکوٹ کے مطب کا بہترین نسخہ ہے جو ضعف جگر، یرقان کے لیے نہایت سریع الاثر اور مفید ترین چیز ہے۔ گرمی، عظم جگر کو مفید ہے۔ علاوہ ازیں وہ بخار جو خرابی جگر کی وجہ سے پیدا ہو جائیں بمنزلہ اکسیر ہے کہنہ سے کہنہ امراض کو چند یوم میں دور کرتا ہے۔ بہر حال لائق طبیب اس کو مناسب بدرقہ سے جگر کے اکثر امراض پر استعمال کر سکتا ہے۔

**ھوالشافی** : کشتہ فولاد ۶ ماشہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ الائچی ایک تولہ۔ افسنتین ۶ ماشہ۔ جوہر نوشادر ۶ ماشہ۔ مصری کالپی ساڑھے ۳ تولہ سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : ضعف جگر۔ عظم جگر۔ ورم جگر۔ بخار جو بوجہ خرابی جگر پیدا ہو۔ ان کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

استعمال کیا جائے تو امراض بالا کو جڑ سے اکھاڑ دیتا ہے دمہ جیسی عسر العلاج مرض کے لیے اکسیر اعظم ہے جو اطباء اپنی ادویہ کو اس مرض کے لیے اکسیر بتاتے ہیں ان میں یہ دوا ایک مفید اضافہ ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر ۶ تولہ۔ صدف مروارید ی۴ تولہ۔ چونا آب نارسیدہ ۴ تولہ۔ سنکھیا بلوری ۲ تولہ۔ شیر مدار ایک پاؤ۔ ادویہ کو باریک کر کے شیر مدار میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور ایک مٹی کی ڈولی میں گل حکمت کر کے ۴ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں کشتہ سفید ہوگا۔

**فوائد** : ہر قسم کی کھانسی، ضیق النفس، بلغمی کھانسی کے لیے ایک اکسیر الاثر اور بے نظیر تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ شربت اعجاز ۲ تولہ روزانہ دیں۔

## دوائے ضعف جگر

عالی جناب حکیم منظور احمد صاحب الہڑ ضلع سیالکوٹ کے مطب کا بہترین نسخہ ہے جو ضعف جگر، یرقان کے لیے نہایت سریع الاثر اور مفید ترین چیز ہے۔ گرمی، عظم جگر کو مفید ہے۔ علاوہ ازیں وہ بخار جو خرابی جگر کی وجہ سے پیدا ہو جائیں بمنزلہ اکسیر ہے کہنہ سے کہنہ امراض کو چند یوم میں دور کرتا ہے۔ بہرحال لائق طبیب اس کو مناسب بدرقہ سے جگر کے اکثر امراض پر استعمال کر سکتا ہے۔

**ھوالشافی** : کشتہ فولاد ۶ ماشہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ الائچی ایک تولہ۔ افسنتین ۶ ماشہ۔ جوہر نوشادر ۶ ماشہ۔ مصری کالپی ساڑھے ۳ تولہ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : ضعف جگر۔ عظم جگر۔ ورم جگر۔ بخار جو بوجہ خرابی جگر پیدا ہو۔ ان کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## کشتہ صدف

جناب حکیم ابوسعید خدابخش صاحب پرنسپل یونانی میڈیکل سکول ملتان کے تجربہ کی دوا ہے۔ جوسیلان الرحم۔ استحاضہ اور جریان الرحم کو مفید ہے۔ ایک مفید ترین دوا ہے۔ جوقابل قدر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : صدف خالص ایک تولہ۔ شیر مدار ۵ تولہ کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر گل حکمت کر کے ۱۲ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں۔

**فوائد** : سیلان الرحم، استحاضہ، جریان الرحم وغیرہ امراض کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مسکہ ۵ تولہ دیں۔

## دوائے مومیائی

عالی جناب حکیم ظہور حسین صاحب کے مطب کا مایہ ناز اور قابل قدر تحفہ ہے۔ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے اکسیر البدن اور لاجواب نسخہ ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ، مولد خون اور رنگ کو سرخ کرتی ہے۔ منی کو بڑھاتی اور گاڑھا کرتی ہے۔ پٹھوں کو طاقت دیتی ہے۔ چوٹ لگنے پر کھلانے سے دردوں کو زائل کرتی ہے، الغرض ایک ایسی بے نظیر چیز ہے جو ہر مطب میں رہنے کے لائق لاجواب تحفہ ہے۔ جہاں آزمائی گئی مفید ثابت ہوئی۔

**ھوالشافی** : بھلانوہ ۱۰ تولہ۔ رال ۱۰ تولہ۔ جائفل ڈھائی تولہ۔ لونگ ڈھائی تولہ۔ لوبان ڈھائی تولہ۔ ان کا پتال جنتر کے ذریعہ تیل نکالیں۔ اس روغن میں روغن بیضہ مرغ ۳ تولہ، موم ۳ تولہ۔ سلاجیت ۳ ماشہ خوب ملالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون، رنگ کو سرخ کرنے والی، مقوی اعصاب، دافع ضعف جگر، مولد منی اور مغلظ منی ہے، مقوی اعضائے رئیسہ اور بے حد ممسک ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

## سفوف احمر

جناب حکیم محمد جان صاحب امرتسری کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں ہر وقت تیار رہتا ہے اور روزانہ سینکڑوں مریضوں پر استعمال ہوتا ہے۔ تپ محرقہ، تپ طاعون اور دوسرے اقسام کے تیز تپوں کیلیے نہایت اکسیر الاثر دوا ہے۔ نئے تپوں کے لیے تو گویا آب حیات کا حکم رکھتا ہے۔ مریض کو دوا دیتے ہی تسکین ہو جاتی ہے۔ گھبراہٹ، پیاس اور جلن وغیرہ کافور ہو جاتی ہے۔ ہر مطب میں رہنے کے لائق بے نظیر تحفہ ہے۔

**هوالشافی** : صندل سرخ ۱۰ تولہ۔ کافور ۸ ماشہ۔ زہر مہرہ ۵ تولہ۔ گیرو ۵ تولہ۔ باریک کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : تپ محرقہ، تپ طاعون اور دیگر اقسام کے تپوں کے لیے نہایت الاثر دوا ہے۔ گھبراہٹ، پیاس اور بے چینی وغیرہ کافور ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر درد گردہ

درد گردہ کے لیے جناب حکیم رحمت علی صاحب دروازہ سیداں ملتان کے خاص مجربات سے ہے، درد گردہ کے لیے اس کو اگر اعجاز مسیحا کہا جائے تو بجا ہے۔ جہاں تجربہ کیا گیا مفید ثابت ہوا۔ مریض خواہ کس قدر لاچار ہو اس دوا کے استعمال سے بہت جلد آرام آ جاتا ہے۔ ایک قابل قدر تحفہ ہے آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔

**هوالشافی** : قلمی شورہ ۵ تولہ۔ مرچ سیاہ ۵ تولہ۔ اول قلمی شورہ کو کسی کڑاہی میں ڈال کر گرم کریں۔ جب پگھل جائے تو مرچ سیاہ کا سفوف ڈال دیں۔ جب مرچ سیاہ کو آگ لگ جائے فوراً اتار کر کسی برتن میں الٹا دیں سرد ہونے پر کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : درد گردہ کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہر چار گھنٹہ کے بعد ہمراہ شربت بزوری وشیرہ خارخسک، بارتنگ، برگ ڈھاک تازہ حب القلت ہموزن دیں۔

## طلائے مجلوق

صد ہا بار کا تجربہ شدہ مستند نسخہ ہے، بے شمار مایوس مریض صحت یاب ہو کر دعائیں دے رہے ہیں۔ جناب حکیم غلام قادر صاحب جالندھری کے خاص مجربات سے ہے اور آپ کے ہاں کثرت سے تیار ہو کر استعمال کرایا جاتا ہے مجلوق کے لیے آب حیات ہے۔ عضو کی جملہ خرابیوں مثلاً کجی، لاغری، سستی کو دور کر کے عضو کو طاقتور اور مضبوط بناتا ہے۔ ایک قابل تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ڈھائی تولہ۔ تخم ڈھاک ۵ تولہ۔ ہڑتال ورقی ۶ ماشہ۔ گھونگچی سفید ڈھائی تولہ۔ گھونگچی سیاہ ڈھائی تولہ۔ سم الفار سفید ۳ ماشہ۔ سم الفار زرد ۳ ماشہ۔ سم الفار سیاہ ۳ ماشہ۔ شنگرف ۶ ماشہ۔ مال کنگنی ۱۰ تولہ۔ جوز ماثل ڈھائی تولہ۔ پوست بیخ کنیر سفید ڈھائی تولہ۔ کنجد سیاہ ڈھائی تولہ۔

جملہ ادویہ کو باریک کر کے بذریعہ پتال جنتر تیل نکالیں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے بے نظیر تحفہ ہے۔ جملہ نقائص عضو کو دور کر کے عضو کو طاقت دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار قطرہ حشفہ سیون چھوڑ کر عضو پر مالش کر کے اوپر برگ پان باندھیں، پندرہ یوم یہ عمل کریں کافی ہے۔

## مرہم خنازیر

جناب حکیم محمد ہاشم صاحب کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔ موصوف اس مرہم سے خنازیر کا نہایت کامیابی سے علاج کرتے ہیں۔ خنازیر کے لیے نہایت اچھا اثر کرتی ہے، قابل قدر اور مفید ترین نسخہ ہے جو اپنے معجز نما اثرات کے لحاظ سے ایک اکسیری درجہ رکھتا ہے۔ تحلیل اورام، خنازیر اور دوسرے پھوڑوں کے لیے بے حد نافع ہے چند

روز کے استعمال سے مواد فاسدہ کو خارج کر کے زخم خنازیر کو درست کر دیتی ہے۔

**ھوالشافی** : صابن امرتسری ۲ تولہ۔ بجی ایک تولہ۔ پوست ریٹھہ ایک تولہ۔ نیلہ تھوتھا ۲ تولہ۔ دانہ گندم ۲ تولہ۔ پوست درخت سرس برنگ سفید ۸ تولہ۔ گوبر جاموش بقدر ضرورت لے کر تمام ادویہ کو پانی میں حل کر کے خفیف سا جوش دے کر مرہم تیار کر لیں۔

**فوائد** : تحلیل اورام، خنازیر، طاعون پھوڑا، سرطان، زخم وغیرہ کو دور کرنے میں مسیحائی اثر رکھتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : کپڑے پر لگا کر بطور مرہم لگا دیں۔

## اکسیر ڈبہ اطفال

عالی جناب حکیم مولوی نور احمد صاحب صابر طبیب کا خاص تجربہ کا نسخہ ہے۔ ڈبہ اطفال کے لیے نہایت مفید اور زود اثر چیز ہے آخری حالتوں میں فائدہ کرنے والی اکسیر بے نظیر ہے خواہ کس قدر تکلیف ہو اس دوا کے استعمال سے تھوڑے ہی عرصہ میں کمال فائدہ ظہور میں آتا ہے اور قابل قدر، لاجواب تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : اجوائن دیسی بریاں ڈھائی تولہ۔ بھلانوہ سوختہ کلاہ دور کردہ ۴ عدد، زیرہ گل عشر ۶ ماشہ، شنگرف مدبر ۴ ماشہ۔ سب کو پیس کر آب برگ تلسی میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : بچوں کی مرض ڈبہ کے لیے اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی عرق پان میں وشہد میں ملا کر چٹائیں۔

## دوائے جریان

حکیم سید سبط حسین صاحب مراد آبادی کے مطب میں استعمال ہونے والا بے نظیر نسخہ جو جریان کے لیے اکسیر ہے، فوائد میں بے نظیر ہے۔ جریان وسرعت کو دو ہفتہ میں بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے علاوہ ازیں سیلان رطوبات منی و مذی کو دور کر کے قوت میں اضافہ کر دیتا ہے۔ جدید اور قدیم جریان کا حکمی علاج ہے۔ مقوی معدہ بھی ہے۔

**ھوالشافی** : ست گلو ایک تولہ۔ ست سلاجیت ایک تولہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ تخم کشنیز ایک تولہ۔ بہمن سفید ایک تولہ۔ طباشیر کبود ایک تولہ۔ بیج بند ایک تولہ۔ تخم اوٹنگن ایک تولہ۔ دانہ الائچی سرخ ۲ تولہ۔ شقاقل مصری ایک تولہ۔ سبوس اسپغول ۳ تولہ۔ تخم تمر ہندی مقشر ۶ تولہ۔ شکر سفید ہموزن جملہ ادویہ ملا کر سفوف بنائیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام اور سرعت کا حکمی علاج ہے، بارہا آزمائش پر بے حد مفید ثابت ہوا۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ روزانہ صبح ہمراہ دودھ جس میں ترنجبین ۲ تولہ حل کی گئی ہو دیں۔

## کحل النور

آنکھوں کی اکثر امراض کا بہترین علاج ہے جو جناب حکیم محمد صادق صاحب صادق سیالکوٹ کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے۔

موصوف کے مطب میں اس نسخہ کی بہت شہرت ہے کیونکہ یہ ایک مفید ترین چیز مانی گئی ہے۔

آنکھوں کی جملہ امراض، دھند، غبار، پانی بہنا، جالا، پھولا، ناخونہ، رمد اور خارش وغیرہ کو دور کرنے میں اکسیر اعظم سے کم نہیں جو اصحاب اس کا تجربہ فرمائیں گے وہ خود بخود اس کا اعتراف کریں گے۔

**ھوالشافی** : سمندر جھگ ایک تولہ۔ رسوت ایک تولہ۔ سنگ بصری ۱۴ ماشہ۔ پھٹکڑی سفید ایک تولہ۔ سرمہ سیاہ ۱۴ ماشہ۔ ورق نقرہ ۲ ماشہ۔ زعفران ایک تولہ۔ توتیا سبز ۶ ماشہ۔ نوشادر ۲ ماشہ، تنکار ۲ ماشہ۔ مصری کوزہ ۶ ماشہ سب کو باریک کرلیں۔

**فوائد** : آنکھ کی اکثر امراض کے لیے ایک بہترین دوا ہے۔ از حد مقوی بصر اور جملہ امراض چشم کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : رات کو سوتے ایک سلائی لگائیں۔

## دوائے زرنیخ

عالی جناب حکیم شیخ محمد عبداللہ صاحب تلونڈی چوہدریاں کے خاص مجربات سے ہے۔ آپ فخر الحکماء جناب حکیم مولوی امام الدین صاحب مرحوم طبیب خاص کپورتھلہ مؤلف مخزن اکسیر کے خاص الخاص شاگردوں میں سے ہیں آپ کے پاس حکیم صاحب موصوف کے بیش قیمت مجربات کا ایک خزانہ ہے۔ ذیل کی لاثانی اور اکسیر الاثر دوا بھی انہیں جواہرات سے ایک قیمتی ہیرا کی حیثیت رکھتی ہے۔ جو ضیق النفس و دیگر تمام امراض بلغمیہ اور امراض دماغیہ مثلاً نزلہ، زکام کو نافع ہے۔ سرفہ مایوسیہ کو حکماً دور کر دیتی ہے اورام وثبور دمامیل اور دمہ وسرفہ کو تو ایک ہی خوراک سے نفع تام دیتا ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال ورقی ۵ تولہ۔ مغز ارنڈ پختہ آدھ سیر میں کھرل کریں اور ایک کوزہ میں بند کر کے اس کے منہ پر ایک پیالہ جس میں باریک سوراخ ہو رکھ دیں اور منہ بند کر دیں۔ اس برتن کو ایک ایسے برتن میں جو ریگ سے پر ہو اس میں رکھ کر ارد گرد ریگ ڈال دیں اور نیچے آگ جلا دیں جب سیاہ دھواں خارج ہو جائے اور سفید یا سرخ دھواں نکلنا شروع ہو جائے سوراخ مذکور بند کر دیں اور نیچے چار پہر آگ جلائیں سرد ہونے پر دوا مذکور نکال کر کھرل کریں۔

**فوائد** : دمہ، کھانسی، آتشک، سوزاک، نزلہ، زکام اور بخار وغیرہ وغیرہ امراض میں مناسب بدرقہ کے ہمراہ کمال فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک خس مسکہ، بتاشہ یا برگ پان کے ہمراہ دیں۔

## دوائے یرقان

موصوف کا نسخہ ہے جو یرقان کے لیے اعلیٰ درجہ کا مفید اور زود اثر ثابت ہوا ہے۔ کبھی خطا نہیں گیا۔ یعنی سو فیصد ہی صحیح اور مجرب نسخہ ہے لطف یہ کہ کم خرچ اور بالا نشین۔ جملہ اقسام یرقان، سیاہ، زرد کے لیے اکسیر النفع ہے نہایت ہی لاجواب چیز ہے جو فوائد میں جواہرات سے تولنے کے قابل اور قیمت میں کوڑیوں کے مول ہے۔ آزمائش کے

بعد آپ خود تعریف فرمائیں گے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی بریاں کردہ پیس کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : یرقان ہر قسم کے لیے عمدہ اور لاثانی تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : پہلے دن جس قدر چٹکی میں آ سکے کھا کر اوپر سے ایک پیالی دہی کی پئیں۔ دوسرے دن دو چٹکیاں اور تیسرے دن تین یہ عمل ایک ہفتہ تک روزانہ کریں۔ انشا اللہ جملہ شکایات رفع ہو جائیں گی آئندہ ہونے کا اندیشہ نہیں رہے گا۔

## روغن مقوی

جو باہ کو طاقت دیتا، جسم میں طاقت پیدا کرتا اور رنگ کو مثل انار سرخ کرتا ہے۔
یہ نسخہ جناب حکیم اکبر حسین صاحب الہ آبادی کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو بے حد مقوی باہ، ممسک، مغلظ اور مقوی اعصاب ہونے کے علاوہ ہاضم اور مفرح ہے، قوت باہ اس سے بدرجہ کمال بڑھ جاتی ہے۔ مایوس سے مایوس کمزور مریض کو طاقتور بنا دینا۔ محض اسی کا کام ہے کمزوری کے جملہ نقائص کو رفع کرتا ہے۔ رنگ بدن نکھر جاتا ہے جوانی کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔ الغرض حکیم صاحب کا یہ نسخہ ایک قابل قدر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : مومیائی اصلی ایک تولہ۔ لوبان کوڑیہ ۲ تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ افیون خالص ایک تولہ۔ ہینگ ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ مغز چڑا نر ۸ عدد۔ شققنقور ۸ عدد۔ کچلہ مدبر ۴۰ عدد۔ زردی بیضہ مرغ ۸ عدد۔ عرق پیاز ۸ تولہ۔ عرق ادرک ۸ تولہ۔ پتہ روہو مچھلی ۸ عدد۔ ٹنکچر مسک دو اونس۔

جملہ ادویہ کو ملا کر کھرل کریں اور گولیاں بنا کر بذریعہ پتال جنتر روغن کشید کریں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ، مقوی اعصاب، مولد خون اور مولد منی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ قطرہ مکھن میں ملا کر دیں اوپر سے دودھ پلائیں۔

## اکسیر خارش

خارش کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔ جو حکیم منشی شیر محمد صاحب چشتی خیر اللہ پور کے مجربات خصوصی سے ایک چیز ہے۔ آپ کا اس دوا پر نہایت وسیع تجربہ ہے۔ دوا کیا ہے۔ خارش کے لیے ایک جادو یا اکسیر اعظم ہے خارش کے علاوہ چنبل، داد وغیرہ کو بھی نفع دیتی ہے۔

**ھوالشافی** : منسل ۲ تولہ سرمہ سا باریک کر لیں۔ روغن سرسوں ۱۰ تولہ آگ پر جلا دیں۔ یہاں تک کہ قریب آگ لگنے کے ہو جائے کڑچھی اتار کر نیچے رکھ دیں اور نہایت احتیاط سے ذرا دور ہو کر منسل مذکور اس میں ڈال دیں۔ شعلہ برآمد ہو گا۔ سرد ہونے پر ایک مٹی کا پیالہ پانی سے بھرا ہوا لے کر اس میں دوا مذکور ڈال کر آٹھ گھنٹے ڈھک کر رکھ دیں۔ صبح اُٹھ کر دوا مذکور پانی کی سطح پر جمی ہوئی ہو گی۔ احتیاط سے اتار کر رکھ لیں۔ احتیاط ہے کہ اس میں پانی نہ آئے دوا تیار ہے۔

**فوائد** : خارش، چنبل، داد کے لیے ایک اکسیر اعظم نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : خارش وغیرہ کی جگہ لگا دیا کریں ایک دفعہ لگنے سے فائدہ ہو جائے گا۔

## روغن دفعی

جناب حکیم منشی عنایت اللہ صاحب کے مطب کی ایک بے نظیر دوا ہے۔ جو ہر قسم کے درد پر مالش کرنے سے فی الفور نفع دیتی ہے ذات الصدر، ذات الریہ، ذات الکبد، درد مفاصل، نقرس، درد چوٹ، غرضیکہ کوئی درد ہو اس کے لیے آب حیات ہے لطف یہ کہ ایک سہل الحصول چیز طبی دنیا کے سامنے پیش کی۔ شکریہ۔

**ھوالشافی** : تیل مٹی ۸ تولہ۔ کافور ۲ تولہ۔ دونوں کو ایک شیشی میں ڈال کر رکھ دیں۔ ۲۴ گھنٹہ کے عرصہ میں دونوں اشیاء حل ہو جائیں گی۔

**فوائد** : ہر قسم کے دردوں کے لیے آیوڈین سے بدرجہا بہتر اور سستی چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : عضو ماؤف پر روئی سے لگا کر اوپر روئی باندھ دیں اگر عمل تیز کرنا ہو تو اس کے اوپر نمک شیشہ اور پھٹکڑی سفید ہموزن کا سفوف چھڑک دیں۔

## حب ترک افیون

افیون کے عادیوں کے لیے ایک لاجواب چیز ہے جو لوگ افیون چھوڑنا چاہیں ان کے لیے ایک بیش بہا تحفہ ہے۔ افیون کی عادت کو بہت جلدی دور کر دیتی ہے علاوہ ازیں برص کو دور کرتی ہیں۔ مصفی خون ہیں۔

یہ نسخہ عالی جناب حکیم سید احسان حسین صاحب کا مجرب ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے مستعمل ہے۔ بہت لوگ فیض حاصل کر رہے ہیں۔

**ھوالشافی** : بھلانوہ ایک تولہ۔ کنجد سیاہ ایک تولہ۔ قند سیاہ ایک تولہ۔ تینوں کو ملا کر اس قدر کوٹیں کہ مانند موم ہو جائے بس تیار ہے گولیاں دانہ نخود کے برابر بنالیں۔

**فوائد** : افیون کی عادت کو دور کرتی ہیں۔ علاوہ ازیں برص، پھلبہری کو نافع ہیں۔

**ترکیب استعمال** : برص، پھلبہری کے لیے ایک گولی بعد از غذا صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں اور کھانے سے پہلے منہ کو گھی سے تر کر لیں۔ افیون چھڑانے کے لیے جس قدر افیون کھاتے ہوں اتنی ہی مقدار میں بجائے افیون کھلائیں۔

## حب عنبری

اعضائے رئیسہ و بدنی طاقت کے لیے یہ ایک نہایت عمدہ نسخہ ہے۔ جہاں استعمال کیا گیا امید سے بڑھ کر فائدہ حاصل ہوا۔ یہ نسخہ عالی جناب حکیم محمد عبدالمعید صاحب کے خاص صندوقچہ کا نسخہ ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : خصیۃ الثعلب ایک ماشہ۔ عنبر اشہب ایک ماشہ۔ خولنجاں ایک ماشہ۔ مایہ شتر اعرابی ایک ماشہ۔ مشک خالص ایک ماشہ۔ قرنفل ایک ماشہ۔ سب کو باریک کر

کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ، مقوی اعصاب اور مقوی اعضائے رئیسہ دوا ہے، دل و دماغ میں ایک خاص قوت و فرحت پیدا کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ دیں۔

## چورن عجیب

جملہ امراض معدہ کے علاوہ کھانسی، دمہ، بدہضمی اور نفخ شکم کے لیے مفید ہے۔ یہ نسخہ جناب پنڈت مولراج صاحب وید امرت سری کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور نہایت مفید دوا ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے کافی مشہور ہو چکی ہے۔

**هوالشافی** : دارچینی ۲ تولہ۔ ناگیسر ۳ تولہ۔ مرچ سیاہ ۳ تولہ۔ مگھاں ۵ تولہ۔ الائچی سبز ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ مصری ہموزن جملہ ادویہ سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : بدہضمی، ہچکی، نفخ، کھانسی، بلغمی دمہ کے لیے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۶ ماشہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر فالج ولقوہ

علامہ غلام حسنین کنتوری کے بے نظیر مجربات سے کون ناواقف ہے آپ کے خاص الخاص مجربات سے ذیل کا نسخہ ایک تحفہ ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے تمام نسخوں کا سردار تسلیم کیا گیا ہے۔

فالج، رعشہ، لقوہ، وجع المفاصل کے لیے اکسیر کا حکم رکھنے والا بے نظیر نسخہ ہے۔ آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا تھا۔ علامہ مرحوم چونکہ ایک بلا بخل انسان تھے۔ اس لیے یہ نسخہ آپ تک پہنچ رہا ہے۔

**هوالشافی** : جدوار خطائی ۶ ماشہ۔ ہڑتال ورقی ۶ ماشہ۔ سیماب ۶ ماشہ۔ بیش سیاہ مدبر ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار مصفی ۶ ماشہ۔

سب سے پہلے گندھک اور سیماب کی کجلی بنالیں پھر باقی ادویہ کو باریک کر کے شامل کریں اور عرق بھنگرہ ڈیڑھ پاؤ میں کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ مونگ بنالیں۔

**فوائد** : فالج، لقوہ، رعشہ، وجع المفاصل، نقرس، عرق النساء کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ جوشاندہ زنجبیل دیں۔

## دواحرق النار

ایسا زود اثر نسخہ ہے کہ لگاتے ہی ٹھنڈک پیدا کر دیتا ہے۔ یہ نسخہ جناب مصرام ناتھ صاحب کا مجرب اور مخترعہ ہے۔

**هوالشافی** : کاک سوختہ ایک تولہ، شہد خالص ایک تولہ، زردی بیضہ مرغ ایک تولہ۔

**فوائد** : جلن کی جگہ کو فوراً ٹھنڈک پیدا کرتا ہے۔ ایک یا دو لیپ سے آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب ضرورت لیپ کریں۔

## اکسیر ہیضہ

ہیضہ کے لیے آخری حالتوں میں اکسیر کا کام دینے والا اکسیری نسخہ جو نوے فیصدی مجرب اور مفید ہے۔ جو فوائد کے لحاظ سے تریاق اعظم کہلانے کا مستحق ہے۔ عدیم النظیر دوا ہے۔ ایک دو خوراک کے استعمال سے اس قدر فائدہ کرتا ہے کہ حیرانگی ہوتی ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم چونی لعل صاحب گپتا کے خاص الخاص مجربات سے ایک موتی ہے جو ناظرین کی خاطر حکیم صاحب موصوف نے دریا دلی سے پیش کر دیا ہے۔ شکریہ۔

**هوالشافی** : کافور ایک تولہ۔ افیون ایک تولہ۔ ہینگ خالص ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ ست پیپرمنٹ ۲ ماشہ۔ سب کو ملا کر حبوب بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : ہیضہ کے لیے تریاق کامل اور اکسیری نسخہ ہے جس کے استعمال سے فوری فائدہ ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں پیچش اسہال کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ہیضہ کی حالت میں دو گھنٹہ کے بعد ایک گولی ہمراہ عرق گلاب اور پیچش کے لیے ہمراہ عرق سونف دن میں تین دفعہ دے سکتے ہیں۔

## اکسیر طحال

یہ نسخہ حکیم ڈاکٹر چوہدری گنگا رام صاحب کا مجرب اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے۔ نسخہ چونکہ سہل الحصول اور زود اثر ہے۔ اس لیے نظر ناظرین ہے۔

**ھوالشافی** : شیر مادہ گاؤ ایک سیر کو جوش دیں جب دو تین جوش آ جائیں قلمی شورہ ۴ تولہ اثنائے جوش میں ڈالیں اور چولہے سے فوراً اتار لیں اور کپڑے میں چھان کر رکھ لیں۔ یہ ایک قسم کا ماء الجبن ہوگا۔

**فوائد** : بڑھی ہوئی تلی کے واسطے یہ دوا مجرب ہے، متواتر تین روز استعمال کریں اور پینے کے بعد بائیں کروٹ لیٹ جائیں۔

**ترکیب استعمال** : تمام پانی یکدم پی لیں۔ اگر تین روز میں فائدہ نہ ہو تو سات یوم میں فائدہ حکماً ظاہر کرتا ہے۔

## اکسیر قلب

یہ نسخہ جناب حکیم مولوی قادر بخش صاحب پر وال ضلع منٹگمری کے خاص الخاص مجربات سے ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور مطب میں ہر وقت تیار رہتا ہے۔

ضعف دل و دماغ کے لیے اس سے بہتر نسخہ ملنا محال ہے خفقان اور غشی وغیرہ کے لیے تریاق کامل ہے۔ غرضیکہ اس نسخہ کی جہاں تک تعریف کی جائے بجا ہے۔

**ھوالشافی** : کشتہ عقیق ایک تولہ۔ کشتہ مرجان ایک تولہ۔ کشتہ سنگ یشب ایک تولہ، ورق نقرہ ۶ ماشہ۔ ورق طلا ۱۰ عدد۔ روح کیوڑہ ۲ تولہ۔ روح گلاب ۳ تولہ۔ روح بیدمشک ۳ تولہ۔ روح گاؤزبان ۲ تولہ جملہ ادویہ ملا کر کھرل کر کے خشک کر لیں۔

**فوائد** : ضعف دل و دماغ خواہ کتنے عرصہ کا ہو ایک ہفتہ میں کافور ہو جاتا ہے۔ خفقان کو بے حد نافع ہے۔ غشی اور دل کی کمزوری کو نافع ہے، مقوی دماغ اعلیٰ درجہ کی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## بال جیون رکھشا

حکیم دیوراج صاحب شرما اناج منڈی پٹیالہ کی خاص الخاص مجرب اور تجارتی دوا ہے جو آپ کے ہاں کثرت سے بنتی اور فروخت ہوتی ہے اور جو ہندوستان بھر میں اپنی زود اثری کی وجہ سے مقبول عام ہو چکی ہے۔ نہایت مفید و اکسیر نسخہ ہے۔ بچوں کی بدہضمی، بخار، کھانسی، دست، قبض، پیچش کو دور کر کے دانتوں کو نہایت آسانی سے نکالتا ہے۔ اس کے روزانہ استعمال سے بچے نہایت ہی طاقتور، سرخ رنگ کے ہو جاتے ہیں۔

**ھوالشافی** : ناگرموتھا ایک تولہ۔ اتیس ایک تولہ۔ کاکڑا سنگی ایک تولہ۔ مگھاں ایک تولہ۔ طباشیر ایک تولہ الائچی خورد ایک تولہ۔ زہر مہرہ ایک تولہ۔ نارجیل دریائی ایک تولہ۔ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : بچوں کی جملہ امراض کا حکمی علاج ہے۔ کھانسی، پیچش، اسہال، سوکھا مسان، دست، قبض، ڈبہ وغیرہ کا تریاق کامل ہے۔ آزمائش پر اس قسم کے نسخوں سے عمدہ ثابت ہوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماہ کے بچہ کو ۲ رتی اس کی والدہ کے دودھ میں دیں اور ایک سال کے بچہ کو ایک ماشہ دیں۔

## اکسیر تپ

ہر قسم کے نئے و پرانے تپوں کے لیے اکسیر اعظم نسخہ ہے۔ بلا مبالغہ شرطیہ فائدہ دینے والا چند خوراک سے بخار کو روک دیتا ہے۔ حتی کہ دو ہفتہ کا استعمال دق کو بھی دور

کر دیتا ہے۔ یہ ایک مانا ہوا مشہور و معروف ویدک نسخہ ہے۔ جو جناب حکیم منی رام صاحب دھنڈ ضلع امرت سر کے مطب میں کثرت سے بنتا اور استعمال کیا جاتا ہے آپ کی یہ دوا خاص تجربہ کی ہے اور صندوقچہ میں ہر وقت تیار رہتی ہے۔ دراصل ایک تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : پارہ مصفی ۶ ماشہ۔ گندھک ایک تولہ۔ میٹھا تیلیہ ڈیڑھ تولہ۔ چوک ۲ تولہ۔ جمالگوٹہ مدبر ڈھائی تولہ۔ سب کو عرق لیموں میں کھرل کر کے بقدر دانہ سرسوں گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بلغمی بخاروں کا عمدہ علاج ہے۔ دق کو مفید ہے۔ پرانے سے پرانا بخار اس کے چند یوم کے استعمال سے رفع ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ مصری کوزہ ۲ ماشہ ملا کر اوپر سے عرق گاؤزبان ایک پاؤ پلائیں۔

## عرق اکسیر (کڑوی دوا)

عالی جناب حکیم ڈاکٹر محمد اسماعیل صاحب ناب باغبانپورہ لاہور کے پندرہ سالہ معمول مطب اور تجربہ کا نسخہ ہے بیسیوں مریض محض اسی نسخہ کی بدولت صحت یاب ہو رہے ہیں۔ امراض معدہ، جگر، طحال کے لیے ایک لاثانی اور عجیب الاثر دوا ہے، اطباء کرام ضرور اس کو اپنا معمول مطب بنائیں، دیکھیں کہ یہ ایک ہی دوا سینکڑوں ادویہ سے بے نیاز کردے گی۔

**ھوالشافی** : گلو تازہ ۱۰ تولہ۔ اجوائن دیسی ۱۰ تولہ۔ منڈی بوٹی ۱۰ تولہ۔ تخم کاسنی ۱۰ تولہ۔ خوب کلاں ۱۰ تولہ۔ چرائتہ ۱۰ تولہ۔ شاہترہ ۱۰ تولہ۔ سب کو تین سیر پانی میں بھگو رکھیں۔ گرمیوں میں دو یوم اور سردیوں میں چار پانچ یوم کے بعد آگ پر رکھ کر جوش دیں۔ جب پانی نصف رہ جائے چھان لیں اور فضلہ میں دو سیر پانی ڈال کر پکائیں۔ جب نصف رہ جائے چھان کر اور فضلہ میں دو سیر پانی ڈال کر پکائیں جب نصف رہ جائے چھان کر ہر سہ پانی اکٹھے کرلیں اور فی سیر پانی کے حساب سے نوشادر ۲ تولہ

تیزاب گندھک ۶ ماشہ ملا کر بوتلوں میں بھر دیں اور تین یوم تک احتیاط سے رکھیں۔
فضلہ یا گاد نیچے بیٹھ جائے گی پھر احتیاط سے عرق نتھار لیں تیار ہے۔

**فوائد** : ملیریا کو خاص طور پر مفید ہے۔ عظم طحال کو نافع ہے۔ تمام امراض جگر کو نافع ہے۔ ثقالت و صلابت معدہ کو نافع ہے، کہنہ بخار اور تپ دق کو مفید ہے اعلیٰ درجہ کا مصفی خون ہے۔ جس کی وجہ سے داد چنبل، خارش، آتشک کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بخار کے مریض کو اگر ساتھ قبض بھی ہو تو کڑوی دوا ۶ اونس۔ مگنیشیا ۱۲ اونس ملا کر حل کر لیں اور تین خوراک بنا لیں۔ ہر تین گھنٹہ کے بعد ایک خوراک دیں۔ دوسرے روز مریض کو تین چار دست آ جائیں گے اور ۸۰ فیصدی بخار ٹوٹ جائے گا۔ صبح دیکھیں اگر حرارت باقی ہو تو عرق اکسیر ۲ اونس۔ کونین ۱۰ گرین۔ فرائی سلفاس ۵ گرین مریض کو پلا دیں اور دو خوراک جس میں فی خوراک ۲ گرین کونین سفید ملائی گئی ہو۔ جو ہر چار گھنٹہ کے بعد پلاتے جائیں۔ انشاء اللہ بخار رفو چکر ہو جائے گا۔

عظم الطحال، عظم الکبد، وجع الکبد، یرقان جس میں خفیف سا بخار بھی رہتا ہو۔ اس کے لیے کڑوی دوا ۸ اونس۔ کونین ۱۲ گرین، فرائی سلفاس ۶ گرین۔ مگنیشیا ڈھائی اونس۔ لائیکوار اسٹر کنیا ۸ بوند۔ ملا کر شیشی میں رکھیں اور تین نشان لگا لیں اور ہر چار گھنٹہ کے بعد پلانے کی ہدایت کریں اور مقام طحال پر ٹنکچر آیوڈین لگا دیں اور مریض طحال کو دو بوند لائیکوار آرسنی کیلس ڈال دیں۔

اگر وجع الکبد ہو۔ تو بجائے لائیکوار آرسنی کیلس کے ٹنکچر ہائیوسائمس ۱۰ بوند اضافہ کریں۔ اور چار چار گھنٹہ کے بعد دیں۔

درد معدہ سے مریض تڑپ رہا ہو۔ اگر ساتھ قبض بھی ہو تو کڑوی دوا ۸ اونس۔ ٹنکچر بلاڈونا ۲۵ بوند۔ ٹنکچر جنجر ۳۰ ملا کر شیشی میں ڈال کر تین نشان لگا لیں اور ہر تین گھنٹہ کے بعد پلانے کی ہدایت کریں۔ پیٹ پر گرم پانی اور روغن تارپین کی مالش کریں اگر قبض نہ ہو تو مگنیشیا نہ ڈالیں۔

بخار کہنہ اگر جگر کی خرابی سے ہو، تو کڑوی دوا ۶ اونس، فرائی سلفاس ۱۰ گرین، کونین ۵ گرین، لائیکوار آرسنی کیلس ۸ بوند ملا کر تین نشان لگا دیں اور بعد از غذا پینے کی ہدایت کریں۔

داد، چنبل، فساد خون، شبورات، خارش تر، آتشک درجہ سوئم وغیرہ کیلیے کڑوی دوا ۸ اونس، لائیکوار ڈونونس ۱۰ بوند۔ پوٹاشیم آیوڈائیڈ ۱۰ گرین ملا کر شیشی میں ڈالیں اور تین نشان لگا دیں اور دن میں تین مرتبہ پلایا کریں۔ خارش داد چنبل میں خارجی علاج بھی کریں۔

پیچش سدی کے لیے کڑوی دوا ۸ اونس۔ مگنیشیا سلفاس ۴ اونس ملا کر شیشی میں ڈالیں اور چھ نشان لگا لیں اور مریض کو ایک ایک گھنٹہ کے بعد پینے کی ہدایت کریں۔ جب اسہال آ کر سدے خارج ہو جائیں تو کوئی قابض نسخہ حبوب سرخ وغیرہ دے دیں۔

## حبوب سرخ

شنگرف ۳ ماشہ۔ مازو ۶ ماشہ۔ مائیں خورد ۶ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ مصطگی ۶ ماشہ۔ ملا کر حبوب نخودی بنا لیں۔

حکیم صاحب کے پندرہ سال تجربہ میں اس سے بہتر کوئی دوا نہیں آئی جو ایسی سہل الحصول، کثیر المنفعت، زود اثر اور ارزاں ہو۔ اگر آپ اس دوا کو بنائیں گے تو ان امراض کے ماہر خصوصی بن جائیں گے۔

یہ دوا مطب کی جان ہے، اگر آپ اس دوا کو بنائیں گے تو خود ہی اس کے والا شیدا ہو جائیں گے۔

## دواء الطحال

عالی جناب حکیم رضا حسین صاحب کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے جس کے استعمال سے طحال خواہ کس قدر بڑھی ہوئی ہو چند روز کے استعمال سے طحال اصلی حالت پر آ جاتی

ہے۔

طحال کی خرابی کی وجہ سے اگر بخار ہو تو دور ہو جاتا ہے۔ مریض کا رنگ سرخ ہو کر چند یوم میں تندرست ہو جاتا ہے اعلیٰ درجہ کا بینظیر نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : جوا کھار ۲ تولہ۔ سجی کھار ۲ تولہ۔ سہاگہ ۲ تولہ۔ ہینگ بریاں ۲ تولہ۔ نمک سیاہ ۸ ماشہ۔ نمک سیندھا ۸ ماشہ۔ نمک کانچ ۸ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو ایک بوتل عرق گلاب میں ڈال دیں اور اس میں ۴ تولہ فلفل دراز ڈال دیں جب فلفل دراز پھول جائے تیار ہے۔

**فوائد** : عظم الطحال کا شافی و حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک عدد فلفل دراز مذکور روزانہ کھلائیں۔

## اکسیر درد مفاصل ریحی

گو یہ نسخہ دیکھنے میں بے حقیقت ہے لیکن استعمال کرنے کے بعد آپ اس کی تعریف فرمائیں گے کہ یہ واقعی ایک جادو اثر اور بے نظیر نسخہ ہے درد ریحی، درد مفاصل کے لیے تریاق کامل اور بے نظیر نسخہ ہے ایک ہفتہ کے استعمال سے انشاء اللہ وجع المفاصل کو دور کر کے مریض کو شفا حکمی بخشتا ہے، نہایت اکسیر نسخہ ہے لطف یہ کہ کم خرچ اور بالانشین بہترین طبی عجائبات سے ہے۔

حکیم منشی شیر محمد صاحب چشتی خیر اللہ پور کے مجربات خصوصی سے ایک تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : کالی زیری کو باریک کپڑ چھان کرلیں تیار ہے۔

**فوائد** : درد مفاصل ریحی، عرق النساء کو دور کر کے جفت شدہ اعضاء کو کھول دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ روزانہ صبح ہمراہ پانی باسی کھلائیں۔

## کشتہ ہڑتال

جناب حکیم غلام حسین صاحب نواں محلہ راولپنڈی کے خاص مجربات سے ہے۔

ہر قسم کے بخاروں کو دور کرنے کے علاوہ جریان اور احتلام کو دور کرتا ہے، تپ دق اور سل کے مریضوں کے لیے آب حیات ہے ضیق النفس، کھانسی بلغمی کو مفید عمدہ تحفہ ہے، جس نے بھی بنایا بے حد تعریف کی۔

**ھوالشافی** : ہڑتال ورقی ڈھائی تولہ۔ عرق دودھ بھتل برنگ زرد ڈھائی پاؤ کھرل کر کے گولی بنالیں۔ بعد ازاں ایک پاؤ نغدہ بوٹی مذکور میں دے کر گل حکمت کر کے ۵ سیر کی آگ دیں۔ سفید کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : دافع بخار، جریان، احتلام، دق، سل کو نافع ہے۔ ضیق النفس کو دور کرتا ہے غرضیکہ ایک لاجواب تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : بخاروں کے لیے کشتہ مذکور ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ الائچی سبز ۶ ماشہ ملا کر کھرل کر کے لعاب بہدانہ سے گولیاں بنالیں۔

تپ دق کیلیے لعاب بہیدانہ کی بجائے صرف پانی سے گولیاں بنالیں۔

جریان، سرعت، رقت کیلیے دودھ بڑھ سے گولیاں بنالیں ایک گولی روزانہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر عقر

عالی جناب حکیم سید علی اکبر صاحب آزاد چاند پور بجنور کے بہترین مجربات سے ایک خاص الخاص تحفہ ہے جو سو فیصدی مجرب اور حمل ٹھہرانے کے لیے ایک نایاب و نادر روزگار تحفہ ہے۔ اس کے استعمال سے ہزاروں بے چراغ گھر روشن ہو گئے اور نامراد بامراد ہو گئے اور خداوند تعالیٰ نے اس نعمت سے مالا مال کیا، دو ماہ کے استعمال سے کامیابی یقینی ہے ایک لاجواب اور بے نظیر تحفہ ہے۔

ہم نے اس نسخہ کو کبھی خطا ہوتے نہیں دیکھا۔ ایک کامیاب اور لاجواب نسخہ ہے۔ جو اس امر میں ایک لاثانی تحفہ ہے۔ آزمائیں اور مراد پائیں۔

**ھوالشافی** : قلب الحجر ایک تولہ۔ سنگ جراحت ایک تولہ۔ مشک خالص ڈیڑھ ماشہ۔ زعفران ۶ رتی۔ کشتہ مرجان ۶ ماشہ۔ عرق بوٹی مچھمچھی میں گولیاں نخودی

بنالیں۔

**فوائد** : اعلی درجہ کی معین حمل دوا ہے جوحمل ٹھہرانے کے لیے اپنی نظیر آپ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی صبح و شام ہمراہ دودھ گاؤ کھلائیں، ایک ماہ میں اگر کامیابی نہ ہوتو دوسرے مہینے یقینی ہے۔

## سفوف مفرح

ضعف قلب کے لیے جناب رئیس الاطباء حکیم محبوب عالم صاحب کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے بنتا اور فروخت ہوتا ہے۔ ضعف دماغ، ضعف قلب، خفقان اور اختلاج القلب کے لیے مفید الاثر نسخہ ہے۔ ایک ہی خوراک سے مریض میں جان آ جاتی ہے۔ جہاں استعمال ہوا فائدہ ہی فائدہ ہوا۔ ہر مطب میں رہنے کے لائق اور قابل قدر نسخہ ہے۔

**هوالشافی** : کشتہ مرجان ایک ماشہ۔ سنگ یشب سائیدہ ایک ماشہ۔ صدف صادق سائیدہ ایک ماشہ۔ زہر مہرہ سادہ ۲ ماشہ۔ روح کیوڑہ میں پیس کر محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ مربہ کھلائیں اوپر سے عرق گاؤزبان ۲ تولہ، عرق بید مشک ۲ تولہ پلادیں۔

## حب ممسک لاثانی

عالی جناب فیض مآب حکیم حافظ سید ماہر ظہیری صاحب رئیس میرٹھ کے مطب کا خاص الخاص اور تجارتی نسخہ ہے دنیا بھر کے ممسکات کا سرتاج اس سے بہتر ممسک دوا ملنا محال ہے۔ دنیا بھر میں ممسکات کی تلاش کرتے پھریں مگر یہ ان سب میں لاثانی اور یگانہ روزگار نسخہ ہے اس کی تعریف وہی صاحب کریں گے جو اس کو ایک دفعہ بنا کر استعمال کریں گے ایک لاکھ روپیہ دے کر بھی اگر ایسا لاجواب نسخہ حاصل ہو جائے تو زہے نصیب۔ مگر ناظرین کی خاطر وہ در بے بہا صرف کوڑیوں کے مول لٹائے ہیں۔ آزمائیں اور دیکھ لیں کہ جو لوگ ممسکات کو عنقا خیال کرتے ہیں یہی ایک نسخہ ان سب

کی تکذیب کے لیے کافی ہے۔ زیادہ تعریف خلاف تہذیب اور خلاف قانون ہے۔

تاثر شی ...... کا معاملہ اگر کسی نسخہ پر صادق آ سکتا ہے تو وہ یہی اکسیر پر تاثیر ہے اور لاجواب اکسیر ہے جس کے آزمانے کے بعد آپ کو اس کتاب کی قدر و قیمت کا اندازہ ہوگا۔ حکیم صاحب موصوف کی دریا دلی اور بخل شکنی کے لیے ان کی خدمت میں ہدیہ تبریک پیش کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : زرد زنبور کا ڈنگ ایک درجن۔ جوز بوا ۶ ماشہ۔ عقر قرحا ۶ ماشہ۔ بچھو کا ڈنگ ایک درجن۔ کوکین ۶ گرین۔ چاک پوڈر ۷ ماشہ۔ ان سب کو احتیاط سے پیس کر آب ادرک کی مدد سے گولیاں بقدر دانہ مونگ بنالیں۔

**فوائد** : یہ دوا کیا ہے ایک جادو یا طلسم! جو دنیا بھر کے ممسکات کی سرتاج ہے۔ اس نسخہ سے بڑھ کر ممسک دوا کا ملنا محال ہے ایک اکسیری تحفہ یا کان جواہرات کا حکم رکھنے والا اکسیری نسخہ ہے۔ یہ نسخہ اپنے اندر وہ تمام خوبیاں رکھتا ہے جس کے موجودہ زمانہ کے عیش پسند حضرات خواہش مند ہیں۔ زیادہ تعریف لا حاصل جو صاحب اس کو بنا کر آزمائیں گے والا وشیدا ہو جائیں گے۔ راجاؤں مہاراجوں کے لائق ایک اکسیری تحفہ ہے۔ لاکھوں روپے خرچ کرنے سے اس لاجواب اکسیر کا ملنا محال ہے۔ بس میں دعویٰ سے کہوں گا کہ یہ تمام دنیا کے ممسکات کا سرتاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی پیشتر ...... ہمراہ دودھ۔

## حب رضائی

عالی جناب فیض مآب حکیم علی رضا خاں صاحب کوچہ چیلاں دہلی کے مخصوص مجربات سے ایک چیز ہے جو ضعف دل و دماغ، ضعف گردہ و مثانہ، کمی خون، سرعت، رقت، جریان وغیرہ امراض کے لیے لاثانی و حکمی دوا ہے۔ آپ کے مطب میں کثرت سے بنتی اور استعمال کی جاتی ہے نسخہ کیا ہے؟ ایک تحفہ ہے! جو ناظرین کی خاطر درج کیا جاتا ہے۔ آپ کے مطب میں حب رضائی کے نام سے بہت مشہور ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : افیون ۶ ماشہ۔ عرق گلاب ۵ تولہ میں حل کریں۔

زعفران ۳ ماشہ۔ تخم کرفس ساڑھے ۴ ماشہ۔ جوزبوا ۲ ماشہ۔ درونج عقربی ساڑھے ۴ ماشہ۔ قلفل سیاہ ۲ ماشہ۔ زرنباد ۲ ماشہ۔ مصطگی ۲ ماشہ۔ عودغرقی ۲ ماشہ۔ بالچھڑ ۲ ماشہ۔ قرنفل ۲ ماشہ۔ دانہ ہیل کلاں ۲ ماشہ۔ صمغ عربی ۲ ماشہ۔ خولنجاں ۲ ماشہ۔ دارچینی ۲ ماشہ۔ عقرقرحا ۲ ماشہ۔ فرفیون ایک ماشہ سب کا سفوف کر کے افیون کے محلول میں حل کر کے حب نخودی بنادیں۔

**فوائد** : سرعت، رقت، ضعف دل و دماغ، ضعف گردہ ومثانہ کو دور کر کے طاقت کو بڑھاتی، خون پیدا کرتی اوراعصاب کو طاقت دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ دودھ۔

## اکسیر بواسیر

سنیاسیانہ چٹکلہ ہے۔ جو بواسیر جیسی نامراد مرض کے لیے تریاق کامل ہے۔

عالی جناب حکیم مولوی محمد عبداللہ صاحب روڑی مصنف متعدد کتب طبیہ کے خاص صندوقچہ کا نسخہ ہے جو سیروں کی مقدار میں آپ کے مطب میں بنتا اوراستعمال ہوتا ہے۔ جہاں استعمال ہوا تعریف سے بڑھ کر فائدہ حاصل ہوا۔ نسخہ کیا ہے ایک بے نظیر تحفہ ہے۔ جو آزمائش را کثر نسخوں سے بہتر ثابت ہوا۔

**ھوالشافی** : سونا مکھی ۵ تولہ۔ برگ مہندی ایک سیر۔ برگ مہندی سونا مکھی کے نیچے اوپر دے کر گل حکمت کر کے دس سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سرخ کشتہ برآمد ہوگا۔ اس میں سے کشتہ مذکور ایک تولہ۔ رسونت ۵ تولہ ملا کر حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : سات روز کے استعمال سے بواسیر قطعاً زائل ہو جاتی ہے۔ مسے خشک ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ صبح ہمراہ دودھ۔

## حب ہیضہ

ہیضہ کی آخری علامات میں کام دینے والا تریاق اعظم نسخہ ہے جو جناب کنورسین

صاحب پریذیڈنٹ پریم سبھا ریاست جنید کے مجربات خصوصی میں سے ایک خاص چیز ہے۔ آزمائش پر اس نسخہ سے وہ بے بہا فوائد حاصل ہوئے جو بیان سے باہر ہیں۔
آخری علامات جبکہ مریض نڈھال ہو چکا ہو۔ ناخن سیاہ اور زبان بند ہو چکی ہو، چہرہ پر مردنی چھائی ہو، یہ دوا اس حالت میں واقعی لاثانی اور بے نظیر ثابت ہوئی ہے۔

**ھوالشافی** : ہلدی ۶ ماشہ۔ پوست بیخ مدار ۶ ماشہ۔ چونہ خردنی ۶ ماشہ۔ تخم مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ سب کو آب پودینہ میں تین پہر کھرل کر کے حب نخودی بنائیں۔

**فوائد** : ہیضہ کا لاثانی اور تریاق کامل ہے۔ جس کی ایک ہی خوراک ساقط شدہ نبض کو اُبھار دیتی ہے اور تمام علامات ردیہ کا قلع قمع کر دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہر چار گھنٹہ کے بعد ہمراہ عرق پودینہ دیں۔

## اکسیر ذیابیطس

عالی جناب حکیم محمد اشفاق حسین صاحب ایڈیٹر اخبار رہنما جن کا ہر نسخہ ایک بے بہا تحفہ ہے۔ مگر ان تمام نسخہ جات میں سے یہ سب کا سردار ہے۔ جس میں آپ کو اپنے تجربات میں ۹۰ فیصدی کامیابی حاصل ہوئی اور کثرت سے مریض آپ کے دست شفا سے شفایاب ہو رہے ہیں اور یہی وہ نسخہ ہے جس کی طبی دنیا میں دھوم مچ رہی ہے۔ یہ ایک عمدہ اور بے نظیر نسخہ ہے۔ جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ ذیابیطس کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ جہاں استعمال کیا گیا فائدہ حاصل ہوا۔

**ھوالشافی** : طباشیر ایک تولہ۔ تخم خشخاش ایک تولہ۔ کشنیز ۶ ماشہ۔ گلنار ۶ ماشہ۔ مغز تخم کدو ایک تولہ۔ مغز تخم خیارین ایک تولہ۔ مغز تخم خربوزہ ایک تولہ۔ تخم خرفہ ایک تولہ۔ تخم کاہو ایک تولہ۔ گل سرخ ۶ ماشہ۔ رب السوس ۴ ماشہ۔ کافور بھیم سینی ۴ ماشہ۔ گل ارمنی ۴ ماشہ۔

جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : ذیابیطس کا ایک حکمی و کامل علاج ہے جس سے نوے فیصدی کامیابی یقینی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ روزانہ صبح ہمراہ عرق گلاب ۴ تولہ، عرق بید مشک ۴ تولہ، شربت انار بقدر ضرورت سے شیریں کر کے دیں۔

## سفوف مقوی دماغ

جو بنانے میں آسان اور فوائد میں بہترین دوا ہے۔ دماغی کمزوری کو دور کرنے کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ دل و دماغ میں طاقت اور فرحت پیدا کرتا ہے، سر چکرانا، آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا جاتا ہے، دردسر اور نسیان وغیرہ کو دور کر کے دماغ کو از حد طاقت دیتا ہے۔ دماغی محنت کرنے والوں کے لیے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے، جہاں استعمال کرایا گیا مفید ثابت ہوا۔

جناب حکیم ظہور حسین صاحب کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : مغز بادام ایک تولہ۔ مغز تخم خربوزہ ایک تولہ۔ مغز تخم تربوز ایک تولہ۔ خشخاش ایک تولہ۔ ثعلب مصری ۶ ماشہ۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ مغز بادرنگ ایک تولہ۔ موصلی سفید ۹ ماشہ۔ زیرہ سفید ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد۔ برہمی بوٹی ۳ تولہ۔ کشتہ مرجان ڈیڑھ تولہ سب کو ملا کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا مقوی دماغ حافظہ کو طاقت دینے والا اور جملہ دماغی کمزوریوں کو رفع کرنے والا اکسیری نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ ماشہ روزانہ ہمراہ مکھن دیں۔

## روغن وجع المفاصل

جناب حکیم رام لبھایا صاحب چہار پشتی تجربہ کار کا خاص نسخہ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے بہت مشہور ہو چکا ہے۔ ہر قسم کے دردوں کے لیے عموماً اور وجع المفاصل کے لیے خصوصاً ایک مفید دوا ہے بفضل خدا جڑے ہوئے مریض اس سے اچھے ہو جاتے ہیں، نہایت مفید اور مجرب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : ہلدی ۲ تولہ۔ فلفل دراز ایک تولہ۔ مصطگی ۶ ماشہ۔ سورنجاں تلخ ۲

تولہ۔ روغن کنجد ایک پاو۔ روغن بابونہ ایک پاؤ۔ کٹھ تلخ ۵ تولہ۔ لونگ ۵ تولہ۔ جائفل ۵ تولہ۔ رتن جوت ۳ تولہ سب کو ملا کر روغن میں ڈال دیں اور کڑاہی میں ڈال کر نیچے نرم آگ جلائیں جب سب جل کر سیاہ ہو جائیں اتار کر چھان لیں سرخ رنگ کا عمدہ تیل تیار ہوگا۔

**فوائد** : وجع المفاصل کے لیے عمدہ مالش ہے، نیز ہر قسم کے دردوں پر مالش کرنے سے ایک معتد بہ فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور مالش کریں۔

## روغن سوزاک

سوزاک کے لیے مفید ہے جو لوگ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ سوزاک کو ایک دن میں آرام آ جاتا ہے وہ اس دوا پر صادق آتا ہے۔ ہر قسم کے سوزاک جدید و کہنہ کو پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔ جناب بابو محمد خورشید علی صاحب مقام ذکر پور کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : روغن صندل ایک تولہ۔ روغن بیروزہ ایک تولہ۔ روغن رال ایک تولہ۔ روغن سرد چینی ایک تولہ سب کو ایک شیشی میں رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک کے لیے بہترین علاج ہے۔ پہلی خوراک اپنا پورا اثر دکھاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۷ بوند ہمراہ لسی میں۔

## اکسیر الاوجاع

ہر قسم کے دردوں مثل وجع المفاصل، وجع الورک، نقرس، عرق النساء وغیرہ کے لیے معجز نما بلکہ اکسیر اعظم ہے۔ ایسے مریض جو دردوں کے سبب جڑ گئے ہوں ان گولیاں کی بدولت شفا پا چکے ہیں۔ چند ہی یوم کے استعمال سے مرض قطعاً رفع ہوگیا۔ جناب حکیم مولوی علم الدین صاحب بھاگووالیہ کے خاص مجربات سے ہے اور آپ کے مطب میں اسی نام سے استعمال ہوتا ہے اور اپنی زود اثری کی وجہ سے اس کی بکری بھی بہت

زیادہ ہے۔ حکیم صاحب نے کمال دریادلی سے یہ نسخہ طبی برادری کے سامنے پیش کر دیا۔

**ھوالشافی** : افیون ٦ ماشہ۔ شنگرف ٦ ماشہ۔ چاکسو ایک تولہ۔ مٹھا تیلیا ایک تولہ۔ فلفل دراز ایک تولہ۔ فلفل سیاہ ایک تولہ۔ اجوائن دیسی ایک تولہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ کچلہ ٨ عدد۔ گوگل ٣ تولہ۔

جملہ ادویہ کو ملا کر یک جان کر کے آب برگ آکسن بوٹی سے بقدر دانہ نخودی گولیاں بنالیں۔

کچلہ کو ریگ میں بریاں کر کے داخل ترکیب کریں۔

**نوٹ** : ہر قسم کے دردوں وجع المفاصل، وجع الورک، عرق النساء کے لیے ایک معجز نما اکسیر اعظم دوا ہے جہاں استعمال کی گئی ٩٩ فیصدی کامیابی ہوئی۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ گھی ٥ تولہ دیں۔

## بال اکسیر گھٹی

جناب حکیم منشی عبدالصمد صاحب ناگپوری کے مطب کا خاص نسخہ جو امراض اطفال کے لیے ایک تریاق کامل کا حکم رکھتا ہے۔ بچوں کے تمام امراض مثلاً ڈبہ، سوکھا، دست، قے، بخار، قبض، کھانسی، درد شکم وغیرہ وغیرہ تمام امراض کو دور کر کے بچہ کو طاقت ور سرخ اور تندرست بناتی ہے۔ اس وقت تمام مروجہ گھٹیوں سے عمدہ و اعلیٰ چیز ہے جو موصوف کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہے۔

**ھوالشافی** : گاؤزبان ٦ ماشہ۔ بچ ٦ ماشہ۔ بادرنجبویہ ٦ ماشہ۔ بادیان ٦ ماشہ۔ عناب ١٠ عدد۔ مروڑ پھلی ٦ ماشہ۔ نمک سیاہ ٤ ماشہ۔ سپستان ٢٠ عدد۔ نبات سفید ١٠ تولہ۔ بڑنگ کابلی ٩ ماشہ۔ گل بنفشہ ٩ ماشہ۔ فلوس خیار شنبر ٦ ماشہ۔ صبر سقوطری ایک ماشہ۔ سنا مکی ٣ ماشہ۔ تخم خطمی ٦ ماشہ۔ بہوپھلی ٦ ماشہ۔ نانخواہ ٦ ماشہ۔ پرسیاؤشاں ٦ ماشہ۔ انجیر ٧ عدد۔ مویز منقی ٢٠ عدد سب کو عرق بادیان یا آب خالص میں جوش دے کر قوام مصری سے درست کر لیں۔

**فوائد** : بچوں کی تمام امراض مثلاً قے، دست، پیچش، سنگرہنی، سوکھا، ڈبہ، قبض، بخار،

دردشکم وغیرہ کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۳ ماشہ صبح وشام پانی میں حل کر کے دیں۔

## اکسیر سرفہ سیاہ

جناب حکیم غلام رسول صاحب کالو والی کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے نہایت مفید اور فائدہ بخش ہے۔ بفضل خدا اس کا چند روزہ استعمال کھانسی کو حکمی طور پر دور کر دیتا ہے۔ علاوہ ازیں بلغمی کھانسی کو بھی مفید ہے۔ اس کھانسی کے لیے بہت سے نسخوں میں یہ نسخہ مفید ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : نمک سیاہ ایک تولہ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ سہاگہ سفید ایک تولہ۔ اجوائن دیسی ایک تولہ۔ پھل کٹائی خورد ۱۲ تولہ۔ جوا کھار ایک تولہ۔

سب کو باریک کر کے ایک کوزہ گلی میں بند کر کے ۱۲ سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ تیار ہے۔

**فوائد** : بچوں کی کالی کھانسی کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ رتی ہمراہ شہد چٹائیں۔

## سفوف سیلان

عالی جناب شمس الاطباء حکیم ڈاکٹر غلام جیلانی خاں صاحب مرحوم مؤلف مخزن حکمت کے خاص مجربات سے ہے۔ سیلان الرحم کے لیے مفید و مجرب ہے، اپنے فوائد کے لحاظ سے اکسیر ثابت ہو چکی ہے صرف دو ہفتہ کا استعمال اس مرض کو بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے۔

**ھوالشافی** : بیج بند گجراتی ۸ ماشہ۔ گل سپاری ۸ ماشہ۔ تالمکھانہ ۸ ماشہ۔ گل پستہ ۸ ماشہ۔ پوست بیرون پستہ ۸ ماشہ۔ گل دھاوا ۸ ماشہ۔ ثعلب مصری ۲ تولہ۔ آرد مونگ بریاں ۲ تولہ۔ تخم تمر ہندی ۲ تولہ۔ مصطگی رومی ۶ ماشہ۔ نبات سفید ہموزن جملہ ادویہ

سفوف بنالیں۔

**فوائد**: سیلان الرحم کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال**: ۷ ماشہ روزانہ ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## مسکن اوجاع

جناب حکیم مولوی حافظ عبدالرحمٰن صاحب طب جدید پنجابی کے مجربات سے ایک تحفہ ہے۔ ہر قسم کے دردوں کے تسکین کے لیے ایک عمدہ تحفہ ہے۔ درد کسی جگہ ہو اور کسی وجہ سے ہو اس کے لیے یہ بے نظیر دوا ہے فوراً خوراک کے دیتے ہی مریض کی جان میں جان آ جاتی ہے۔ دردسر، درد کمر، ذات الجنب، وجع المفاصل، درد اعصاب وغیرہ کے لیے ایک عجیب الاثر حکمی دوا ہے، غرضیکہ ایک معجز نما دوا ہے۔ اس کے استعمال کرنے کے بعد آپ خود تعریف کریں گے ایک عمدہ اور لاجواب تحفہ ہے۔ ہزارہا دفعہ کے استعمال کے بعد میں نے خود بھی اسے اکسیر الاثر اور تحفہ پایا ہے۔

**ھوالشافی**: سورنجاں تلخ ۲ تولہ۔ انٹی فیبرین ۲ تولہ۔ سوڈا سلی سلاس ۴ تولہ۔ بیش مدبر ۶ ماشہ۔ سفوف بنالیں۔

**فوائد**: درد مفاصل، درد عصبی، درد سینہ، درد کمر، درد گردن، دردسر، غرضیکہ جسم میں کسی جگہ درد ہو اس کو استعمال کرنے کے نصف گھنٹہ کے بعد آرام آ جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال**: ۲ سے ۴ رتی ہمراہ آب تازہ دیں۔

## عرق مصفی خون

جناب حکیم جیون مل صاحب جسوال کے خاص مجربات سے ایک تحفہ ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مصفی خون دوا ہے۔ خرابی خون سے ہونے والے تمام امراض کے لیے تریاق کامل ہے۔ اس کی چند خوراک سے ہر قسم کے پھوڑے پھنسیاں وغیرہ امراض جو بوجہ خرابی خون ہوں رفع ہو جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں پرانے بخاروں کے لیے مفید ہے، مفرح، مسکن حرارت اور مصفی خون دوا ہے۔

**ھوالشافی** : ہلیلہ ۵ تولہ۔ بلیلہ ۵ تولہ۔ آملہ ۵ تولہ۔ برگ نیم ۵ تولہ۔ پاپڑہ ۵ تولہ۔ منڈی بوٹی ۵ تولہ۔ عناب ۵ تولہ۔ گلو۲ تولہ۔ مہندی ۲ تولہ۔ عشبہ۲ تولہ۔ صندل سفید۲ تولہ۔ صندل سرخ ۲ تولہ۔ چرائتہ ڈھائی تولہ۔ سلہارا ڈھائی تولہ۔ رسوت ڈھائی تولہ۔ کتھہ ڈھائی تولہ۔ برادہ شیشم ۳ تولہ۔ پانی ۳ سیر حسب دستور دہ بوتل عرق کشید کریں۔

**فوائد** : مصفی خون، مولد خون صالح، مسکن حرارت اور ان عوارضات کے لیے جو بوجہ خرابی خون پیدا ہوتے ہیں مفید ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۵ تولہ شہد سے میٹھا کر کے صبح وشام دونوں وقت دیں۔

## عرق ہاضم

جناب حکیم کندن لعل صاحب کے مطب کی خاص تحفہ دوا ہے، تمام امراض شکم کی حکمی واسراری دوا تسلیم کی جا چکی ہے۔ کمی اشتہا، درد معدہ، درد جگر، عظم الطحال، عظم جگر، ورم جگر، اسہال کہنہ، خرابی امعاء بخار کے لیے بے مثل تحفہ ہے۔ نہایت عمدہ لاثانی اور زود اثر دوا ہے۔ باؤ گولہ، سختی شکم کے لیے تریاق ہے، غرضیکہ لائق طبیب اس کو اپنی مرضی سے حسب موقعہ استعمال کر سکتا ہے۔

**ھوالشافی** : مغز گھیکوار آدھ سیر۔ آب ادرک آدھ سیر۔ نمک سیاہ ۵ تولہ۔ نمک لاہوری ۵ تولہ۔ سہاگہ چوکیہ ۵ تولہ۔ نوشادر ۵ تولہ۔ سب کو ملا کر دھوپ میں رکھیں۔ کہ حل ہو جائیں، چھان کر بوتلوں میں بھر لیں۔

**فوائد** : درد شکم، کمی اشتہا، ورم طحال، عظم الطحال، باؤ گولہ، درد معدہ کو دور کرنے کے لیے نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ صبح وشام پلا دیا کریں۔

## دوائے جریان

یہ ایک مشہور و معروف اور بھروسہ کی چیز ہے جو جناب حکیم مولوی عبدالوحید خاں صاحب داؤدسرائے سہارن پور کے زیر استعمال اور خاص مطب کی چیز ہے۔ جریان و احتلام کے لیے ایک خاص بھروسہ کی چیز ہے۔ جو اکثر دفعہ کے تجربہ میں مفید ثابت ہوئی ہے۔ منی خواہ پانی کی طرح پتلی ہو چکی ہو اس کو مانند قوام حقیقی کرتا ہے غرضیکہ ایک نادر تحفہ ہے جو ناظرین کی خاطر درج کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : مازو مدبر ۴ ماشہ۔ کجلی پارہ گندھک ۲ تولہ (ہموزن ملا کر کھرل کر دو) ستاور ۶ تولہ۔ سنگ جراحت ۶ تولہ۔ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان منی کا ایک مکمل اور حکمی علاج ہے۔ سرعت کو دور کرتا ہے اور قوت بڑھاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ ماشہ ہمراہ دودھ روزانہ صبح دیں۔

## تریاق

اگر مارگزیدہ کے لیے کوئی کامل اور مکمل علاج ہے تو یہی ہے اور تجربہ میں نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔ اگر مریض بے ہوش پڑا ہو اور چہرہ پر مردنی چھائی ہو تو ایسی مایوسی کی حالت میں بھی یہ دوا واقعی تریاق کا حکم رکھتی ہے۔ اس سے بھی زود اثر دوائیں دنیا میں موجود ہیں لیکن اپنے اندر یہ ایک خاص جوہر رکھتا ہے اکثر موقعہ پر اس کو استعمال کرنے کا اتفاق ہوا ہر جگہ مفید ہی ثابت ہوا۔ خداوند تعالیٰ نے اس دوا میں عجیب وغریب تاثیر پیدا کر دی ہے آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔ حکیم پنڈت گنگا سہائے صاحب پھاٹک بسوہلی کے خاص مجربات کی ایک زریں چیز ہے۔

**ھوالشافی** : پوست ریٹھہ ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا ایک تولہ۔ خالص ریشم کا کپڑا ۱۰۱ تولہ۔ گھونگچی ۲۰ عدد۔

جملہ ادویہ کو ریشم کے کپڑے میں لپیٹ کر جلتے ہوئے کوئلوں پر رکھ دیں۔ جل جانے پر

راکھ کے ہموزن ریوند عصارہ شامل کرلیں۔ تیار ہے۔

**فوائد** : سانپ کاٹے کا تریاق کامل ہے۔ آخری حالتوں میں مریض کونئی زندگی بخشا ہے۔

**ترکیب استعمال** : جس قدر جلد ہو سکے۔ اس دوا کو بقدر ۳ ماشہ ہمراہ دودھ کے دے دیں۔

## اکسیر آتشک

آتشک کے لیے یہ اکسیری نسخہ حکیم عبدالغفار صاحب کوہاٹی کے خاص الخاص مجربات سے ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے آتشک کے لیے بہترین نسخہ مانا گیا ہے۔ آپ کے مطب میں اس غرض کے لیے کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے اور فی الواقع مفید ہے لطف یہ کہ پرہیز کچھ نہیں۔ یہ نسخہ استعمال کرائیں اور قدرت خدا کا ملاحظہ فرمائیں۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا ایک تولہ۔ دارچکنا ایک تولہ۔ رسکپور ایک تولہ۔

سب کو جوکوب کر کے برگ مدار ایک سیر نیچے اوپر دے کر درمیان میں ادویہ رکھ کر کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے دس سیر کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں ادویہ کو باریک کر کے برگ مدار کی راکھ علیحدہ رکھیں۔

**فوائد** : آتشک کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مسکہ دیں۔ برگ مدار کی راکھ زخموں پر زرور کریں۔

## حب بے نظیر

عالی جناب ڈاکٹر امام الدین صاحب میڈیکل پریکٹیشنر میونسپل کمشنر گجرات کے خاص الخاص مجربات سے ایک تحفہ ہے۔ سرعت رقت، جریان، احتلام کو مفید ہے۔ بدن

میں خون پیدا کر کے رنگ کو سرخ کرتا ہے، پژمردہ رخساروں پر سرخی پیدا کرتا ہے۔ امساک کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ غرضیکہ ایک نادر و نایاب تحفہ ہے جو ڈاکٹر صاحب موصوف کی دریا دلی سے آپ تک پہنچ رہا ہے جو آپ کو نہایت محنت اور خدمت کے بعد ایک سنیاسی صاحب سے حاصل ہوا۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۲ تولہ۔ جلوتری ۱۰ ماشہ۔ ریگ ماہی ۲ تولہ۔ مغز تخم اوٹنگن ۲ تولہ۔ افیون ۱۰ ماشہ۔ مغز اخروٹ ۴ تولہ۔ مغز بادام ۴ تولہ۔ مغز پستہ ۴ تولہ۔ چرونجی ۴ تولہ۔ منقی ۴ تولہ۔ تخم گندر ایک تولہ۔ تخم پیاز ایک تولہ۔ زعفران ۸ ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ۴ عدد۔

سب ادویہ کو پیس کر زردی بیضہ شامل کر کے پوست بیضہ جس سے مواد نکال لیا گیا ہو جس قدر انڈوں میں آسکے ڈال کر بھوبھل گرم میں تشویہ دے لیں۔ بس کافی ہے۔ نکال کر کشتہ قلعی ایک تولہ اضافہ کر کے گولیاں بمقدار جنگلی بیر بنائیں۔

**فوائد** : سرعت، رقت، جریان کو دور کر کے امساک طبعی پیدا کرتا ہے، بدن میں خون بے حد پیدا کر کے طاقت پیدا کرتا ہے، نسخہ اپنے اثرات وفوائد کے لحاظ سے بہترین اثرات کا حامل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ شیر گاؤ دیں اور امساک کے لیے دو گولی پیشتر...... کھلائیں۔

## کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم حافظ حاجی مفتی ابوتراب محمد عبدالحق صاحب کے مجربات خصوصی سے ایک تحفہ ہے جو آزمائش پر بہتر سے بہتر فوائد کا حامل پایا گیا۔ اس لیے نذر ناظرین ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ۔ مال کنگنی ایک پاؤ۔ ایک تابہ آہنی پر نصف مال کنگنی جوکوب کر کے ڈال دیں۔ اس پر شنگرف کی ڈلی رکھ دیں۔ باقی مال کنگنی اوپر ڈال دیں۔ نیچے نرم آگ جلائیں کہ تمام جل جائے۔ سرد ہونے پر نکال کر محفوظ رکھیں۔

ہمرنگ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : خون صالح پیدا کرتا ہے۔ ضعف جگر، ضعف دماغ کے لیے مفید ہے، کمی باہ کو نافع ہے ایک نہایت چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مسکہ گاؤ ۴ تولہ دیں۔

## اکسیر شریٰ

شری کے لیے ذیل کا نسخہ ایک عجوبہ روزگار ہے۔ جہاں آزمایا گیا سو فیصدی کامیابی ہوئی۔ یہ نسخہ جناب پنڈت رادھا کشن صاحب شرماوئید کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ آپ کی دریا دلی سے یہ نسخہ طبی دنیا کے سامنے رکھا گیا۔ یہ نسخہ آپ کو ایک سادھو صاحب کو بصد منت وخوشامد حاصل ہوا تھا۔ ہر قسم کی شریٰ کے لیے خواہ نیا ہو یا پرانا فوراً فائدہ کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : جل نیم ۴ تولہ۔ فلفل سیاہ ۸ تولہ۔ دونوں کو گھوٹ کر یک جان کر کے گولیاں بمقدار بیر بنالیں۔

**فوائد** : شریٰ کے لیے مفید ہے۔ مصفی خون اعلیٰ درجہ کی ہے ہر عمر میں یکساں مفید ہے خارش خشک وتر کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ آب دیں۔

## کشتہ ابرک

جو عالی جناب حکیم دینا ناتھ صاحب مستانہ فقیر کے خاص الخاص تجربہ اور صندوقچہ کا نسخہ ہے جو کئی ایک امراض کی حکمی دوا تسلیم کی گئی ہے۔

**ھوالشافی** : ابرک ورقی ورق کردہ پر لعاب گھیکوار اس قدر ڈالیں کہ دو انگل اوپر رہے۔ کلیہ میں گل حکمت کر کے ۱۰ سیر کی آگ دیں۔ ورق مضمحل ہو جائیں گے۔ بعد ازاں ابرک کے وزن سے ڈیڑھ گناہ شورہ قلمی میں کھرل کریں اور گل حکمت کر کے دس سیر کی آگ دیں۔ سفید کشتہ برآمد ہوگا۔ اس کو نہایت اچھی طرح سے دھولیں۔

**فوائد** : تپ صفراوی، تپ بلغمی، درد شکم کے لیے مفید ہے، مقوی باہ ہے، سنگ مثانہ، ریگ مثانہ، کھانسی، ضعف دماغ، ضعف جگر وغیرہ امراض کے لیے تریاق ہے۔

**ترکیب استعمال** : تپ صفراوی کے لیے نقوع تمر ہندی کے ہمراہ ایک رتی تپ بلغمی کے لیے شیرہ کاہو کے ہمراہ، درد شکم کے لیے اجوائن کے ساتھ، قوت باہ کے لیے بیضہ نیم برشٹ کے ہمراہ، ضعف دماغ وجگر کے لیے مکھن یا بالائی کے ہمراہ، ریگ گردہ کے لیے آب مولی یا شربت بزوری بارد کے ہمراہ دیں۔

**نوٹ** : ریگ گردہ کے لیے جو استعمال کرنا ہو اس کو دھوئیں نہیں۔ لائق طبیب اس کو ہر مرض پر مناسب بدرقہ سے استعمال کر سکتا ہے۔

## شربت مفرح

یہ شربت اختلاج القلب، ضعف قلب، غشی، تبخیر معدہ، ضعف معدہ وغیرہ امراض کے لیے ایک قابل قدر تحفہ ہے، جہاں استعمال کیا گیا تیر بہدف ثابت ہوا۔ یہ نسخہ عالی جناب حکیم مولوی صوفی محمد ابرار الحق صاحب قادری چشتی نظامی راولپنڈی کا مخترعہ ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ غرضیکہ ایک عجیب الاثر دوا ہے۔

**ھوالشافی** : آملہ سبز کا پانی جو پتھر کے ذریعہ کوٹ کر نکالا گیا ہو۔ اس کو صاف مروق کریں تاکہ اس میں کوئی ذرہ باقی نہ رہے یہ پانی بمقدار ڈیڑھ پاؤ لے کر اس میں مصری کوزہ ڈیڑھ پاؤ ڈال کر کسی ایسے مقام پر بوتل بند کر کے رکھیں جہاں دھوپ اور شبنم پڑتی رہے۔

**فوائد** : مقوی دل، مقوی دماغ، دافع اختلاج، ضعف قلب، مقوی معدہ کو نافع ہے، اشتہا بڑھاتا اور تبخیر معدہ کو دور کرتا ہے، خواہ کتنی پرانی امراض ہوں نفع تام کرتا ہے، غم و فکر کی حالت میں طبیعت میں بشاشت پیدا کرتا ہے، غرضیکہ ایک نادر تحفہ ہے جو امراض قلبی معدی کے لیے اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ صبح و شام پلا دیا کریں۔

## پچکاری سوزاک

سوزاک کے لیے تیر بہدف اور چوٹی کا نسخہ ہے اکثر نسخوں سے بہتر اور آزمانے پر مفید ثابت ہوا ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم ناظر حسین صاحب قادر پوری کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔ حکیم صاحب کے مطب میں کثرت سے استعمال کیا جاتا اور عوام اس سے مستفید ہوتے ہیں۔

**ھوالشافی** : موئے سر انسان ۵ ماشہ۔ انزروت ۴ ماشہ۔ دم الاخوین ۶ ماشہ۔ استخوان سر آدم سوختہ ۴ ماشہ۔ رسوت ۴ ماشہ۔ پھٹکڑی ۴ ماشہ۔ توتیا سوختہ ۴ ماشہ۔ کتھ سفید ۴ ماشہ۔ زبان سگ سوختہ ۶ ماشہ۔ روغن گل ۱۰ تولہ۔ سب کو ملا کر باریک کر کے کڑاہی میں ڈال کر دو پہر گھسیں، بعدہ شیشی میں بھر کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک کو ۵ دن میں جڑ سے اکھاڑ دینے میں عجیب الاثر ثابت ہوئی ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور پچکاری کریں۔

## اکسیر سفید

عالی جناب شفاء الملک بہادر حکیم مولوی رضی الدین خان صاحب مرحوم دہلوی کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔ جو آپ کو اپنے بزرگان عمدۃ الحکما افلاطون دوران حاذق زمان حکیم محمد احسن اللہ خاں صاحب ثابت جنگ بہادر مرحوم اور آپ کے جد امجد استاد جناب اعتماد الملک حکیم نجف خاں بہادر سے حاصل ہوا۔ ان بزرگان نے بھی اس دوا کو عمر بھر میں اپنا معمول رکھا ہے۔ خود حکیم صاحب موصوف نے اس دواء کو متواتر چالیس سال تک استعمال کیا ہر جگہ مفید پایا۔ چنانچہ آپ کے مطب میں یہ دوا کافہ انام کے نام سے بہت مشہور رہی۔ بنی نوع انسان کی بھلائی کے لیے آپ نے اس دواء کو عام شائع کر دیا جو ناظرین کی خاطر نذر ہے۔ نسخہ سہل الحصول اور زود اثر ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال گئودنتی ۱۰ تولہ۔ اسگند ناگوری ۱۰ تولہ۔ اسگند کو ہڑتال کے نیچے اوپر دے کر ایک کوزہ گلی میں ڈال دیں اور گل حکمت کر کے ایک گڑھا میں بیس سیر

اوپلہ کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔

**فوائد** : ایک کثیر الفوائد دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : (۱) پرسوت زناں کے لیے کشتہ مذکو رایک چاول۔ جائفل ۲ رتی کے ہمراہ دن میں دو مرتبہ دیں۔

(۲) تپ سوداوی کے لیے پان مصالحہ دار پر ایک رتی کشتہ مذکور ڈال کر کھلائیں۔

(۳) تپ بلغمی کے لیے ایک عدد برگ تلسی کے ہمراہ ایک چاول کشتہ مذکور صبح و شام دیں۔

(۴) فالج ولقوہ کے لیے ایک چاول ہمراہ مربہ زنجبیل۔

(۵) تشنج کے لیے ایک چاول ہمراہ مربہ زنجبیل۔

(۶) وجع المفاصل نقرس کے لیے عقرقرحا مسحوق ایک ماشہ کے ہمراہ ایک چاول دوا مذکور دیں۔

(۷) تپ لرزہ کے لیے پان کے پتہ کے ہمراہ ایک چاول دیں۔

(۸) قوت باہ کے لیے ایک چاول ہمراہ سفوف ترپھلہ ۹ ماشہ دیں۔

(۹) اسہال ہر قسم کے لیے سفوف لونگ چار رتی میں ایک چاول دوا مذکور ڈال کر کھلائیں۔

(۱۰) آشوب چشم کے لیے سفوف لونگ میں ایک چاول ڈال کر کھلائیں۔

(۱۱) آتشک کے لیے تنقیہ کے بعد ایک چاول ہمراہ برگ دودھی۔

(۱۲) خنازیر کے لیے تنقیہ کے بعد ایک چاول ہمراہ برگ دودھی۔

(۱۳) سوزاک کے لیے ایک چاول ہمراہ بتاشہ دیں۔

(۱۴) بواسیر کے لیے ایک چاول ہمراہ رسوت ۲ رتی۔

(۱۵) پیچش کے لیے ایک چاول ہمراہ رب انار ۲ رتی۔

(۱۶) ذات الجنب کے لیے ایک چاول ہمراہ جاوتری ۴ رتی دیں۔ وغیرہ وغیرہ امراض کے لیے حکمی اثر رکھنے والی دوا ہے۔ غرضیکہ لائق طبیب اس دوا کر ہر مرض پر مناسب

بدقت سے استعمال کر سکتا ہے۔ ہر مطب میں رہنے کے قابل دوا ہے۔

## روغن مسہل

جناب پیر سرور شاہ صاحب لاڑکانہ سندھ کے مطب کا خاص نسخہ ہے آپ نے اس کو ہمیشہ اپنا معمول رکھا ہے اور نسخہ بھی فی الواقع نہایت عجیب الاثر ہے۔ لطف یہ ہے کہ بلا تکلیف ایک قطرہ سے دست آتا ہے۔

**ھوالشافی** : مغز جمالگوٹہ ۹ ماشہ۔ مغز تخم ارنڈ ۶ ماشہ۔ مغز بادام ۶ ماشہ۔ مغز خیارین ۶ ماشہ۔ مغز خربوزہ ۶ ماشہ۔ مغز کدو ۶ ماشہ۔ مغز تربوز ۶ ماشہ۔
سب کو باریک کر کے گھوٹ کر بادام روغن کی طرح روغن حاصل کریں۔

**فوائد** : عمدہ مسہل ہے۔ ایک قطرہ سے ایک دست آ جاتا ہے عجیب الاثر نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک قطرہ مکھن یا بالائی میں دیں۔

## طلائے عجیب

ابوالشمس جناب حکیم احمد حسن خان صاحب کا مجرب اور خاص صندوقچہ کا تجارتی نسخہ ہے جس نے طبی دنیا میں دھوم مچا دی تھی اور اطباء کا ایک گروہ اس کے حصول کے لیے کوشاں تھا۔ جو آج ناظرین کی خاطر درج کیا جاتا ہے۔ یہ طلا تمام مروجہ طلاؤں کا سردار اور زود اثر ہے آزمائش پر آپ خود اس کی تعریف فرمائیں گے۔

**ھوالشافی** : روغن بیضہ مرغ ایک تولہ۔ چربی سانڈہ ایک تولہ۔ بیر بہوٹی ۶ عدد۔
روغن و چربی کو گرم کر کے ملا لیں اور بیر بہوٹی کو اس میں کھرل کریں اور چھان لیں۔ اس روغن میں زعفران ۴ رتی، مشک خالص ۴ رتی۔ جاوتری ۲ ماشہ۔ لونگ ۲ ماشہ۔ عقرقرحا ۲ ماشہ۔ جائفل ۲ ماشہ اور گئولوچن ۲ ماشہ خوب کھرل کریں کہ مانند مکھن نرم ہو جائے تیار ہے۔

**فوائد** : عضو مخصوص کی جملہ خرابیوں کو دور کرتا اور مردہ رگوں کو از سر نو زندہ کرتا ہے مخلوق کے لیے ایک عجیب الاثر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ایک ماشہ روزانہ رات کو سوتے وقت مالش کریں۔
اوپر برگ پان باندھیں۔

## اکسیر سوزاک

عالی جناب حکیم احمد علی صاحب قصور کا خاص نسخہ جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور جس کے حصول کے لیے اکثر اطباء کو خواہشمند پایا۔ ناظرین کی خاطر درج کیا جاتا ہے۔ نسخہ کیا ہے؟ ایک سنیاسیانہ ٹوٹکہ یا مطب کا خاص راز جو حکیم صاحب کی دریادلی کی وجہ سے آپ تک پہنچ رہا ہے۔

**ھوالشافی** : نخود بھونے ہوئے مقشر ۴ تولہ۔ بیروزہ تر ۲ تولہ۔ نخود کی کھلیوں کو باریک پیس لیں اور بیروزہ کو گرم کر کے اس کو کپڑے سے چھان کر ڈال دیں اور گرم گرم ہی کی گولیاں بقدر کنار صحرائی بنالیں۔

**فوائد** : سوزاک کا حکمی علاج ہے۔ حکیم صاحب کے مطب کا خاص نسخہ جو آج تک خطا نہیں گیا۔ جس سے ہزاروں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ آپ بھی بنائیں اور دعا خیر کریں۔ قلیل قیمت آسان ترین نسخہ ہے، یہ خاص راز ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ شیر بز۔

## حبوب کرامت

عالی جناب حکیم مولوی حاجی محمد صدیق صاحب سندھ کا خاص تجربہ شدہ اور عمر بھر کا معمول نسخہ ہے۔ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے بہترین نسخہ جات میں شمار کیا جاتا ہے اور فی الواقعہ عجیب الاثر دوا ہے۔ واقعی کرامت کا اثر دکھانے والی درد شکم، درد ریحی، بادی، باؤ گولہ، درد معدہ کو نافع ہے، تقویت معدہ کے لیے نافع ہے، تمام معاجین اور جوارشات اس کے سامنے ہیچ ہیں، آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے، گو اجزاء معمولی ہیں لیکن فوائد میں جواہرات سے کم نہیں ہیں۔

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ٦ ماشہ۔ مصطگی رومی ۳ ماشہ۔ زنجبیل ۴ ماشہ۔ دانہ

الائچی کلاں ایک ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۴ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۴ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر ہمراہ عرق لیموں کاغذی گولیاں بقدر کنار دشتی بنا لیں۔

**فوائد** : درد معدہ، تقویت معدہ، درد ریحی، ہضم طعام وغیرہ امراض معدہ کے لیے لاثانی اور زود اثر نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی بعد از غذا کھائیں۔

## منجن لاثانی

دانتوں کی تمام امراض کا حکمی علاج ہے جو علی جناب حکیم مظہر الحسن صاحب کے مطب میں استعمال ہوتا ہے اور آپ کا خاص تجربہ کا اکسیری نسخہ ہے۔ دانتوں کی تمام امراض کو دور کر کے ان کو سفید اور پختہ کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : مازو۔ مجیٹھ۔ بائوبڑنگ۔ گیرو۔ کسیس۔ مرچ سیاہ۔ توتیا سبز سوختہ ہر ایک ایک تولہ لے کر سب کو باریک کر لیں اور رات کو سوتے وقت دانتوں پر ملیں صبح کے وقت سپاری سوختہ ۶ ماشہ۔ پوست بادام سوختہ ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۲ ماشہ ملا کر رکھیں۔

**فوائد** : دانتوں کی جملہ امراض کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور منجن دانتوں پر ملیں۔

## حب مقوی

جناب حکیم اللہ داد خاں صاحب کے مجربات سے ایک بہترین دوا ہے جو تقویت باہ امساک کے لیے نہایت عجیب وغریب دوا ہے اس کی پہلی خوراک سے اس قدر قوت پیدا ہوتی ہے کہ حیرت ہوتی ہے، درحقیقت اس دوا کے اثرات کرشمہ سے کم نہیں۔ آزمائیں اور دیکھیں کہ اس نسخہ میں قدرت نے کیا تاثیر بھر دی ہے۔

**ھوالشافی** : مشک ایک ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ اسٹرکنیا ۲ رتی۔ عقرقرحا ۳ ماشہ۔ جلوتری ۳ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔

چھوہارا سے گٹھلی نکال کر افیون بھر دیں اور ایک پیاز کلاں میں سوراخ کر کے اس میں چھوہارہ رکھ کر آٹا لگا دیں اور گرم راکھ میں دبا دیں۔ تین چار گھنٹہ کے بعد نکال لیں اور دوسری ادویہ کے ہمراہ کوٹ کر یک جان کر کے شہد کی مدد سے گولیاں بمقدار ۲ رتی بنا لیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## حب اعجاز

جناب حکیم اکبر حسین صاحب دواخانہ شفائیہ کے صدری مجربات سے ایک لاجواب چیز ہے جو اعلیٰ درجہ کی ممسک ہونے کے علاوہ نزلہ، زکام، کھانسی کو دور کرتی ہیں، نوبت بخار کو روکتی ہیں، درد سر کو دفع کرتی ہیں، افیونی اس سے افیون چھوڑ دیتا ہے۔ غرضیکہ ایک کثیر الفوائد تحفہ ہے۔ جو آپ نے نہایت دریا دلی س عام کر دیا ہے۔

**ھوالشافی** : تخم دھتورہ مدبرہ ایک تولہ (ایک تولہ دھتورہ کو ایک سیر دودھ میں جوش دے کر نصف دودھ رہ جانے پر اتار کر صاف کر لیں مدبر ہوں گے)

افیون ایک ماشہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ مشک ایک ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۲ ماشہ۔ زنجبیل ۲ ماشہ۔ تج ۲ ماشہ سب کو پیس کر حبوب نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : ممسک، مقوی باہ، نزلہ، زکام، کھانسی وغیرہ و امراض بلغمیہ اور بخار کی نوبت کو روکتی ہیں۔ لائق طبیب اس کو اپنی مرضی سے ہر جگہ استعمال کر سکتا ہے۔ افیون کی عادت چھڑاتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ بدرقیہ مناسبہ دیں افیمی کے لیے جس قدر افیون کم کرتے جائیں یہ گولیاں بڑھاتے جائیں بڑھاتے جائیں امساک کے لیے ۲ گولی پیشتر ہمراہ دودھ دیں۔

## حب بواسیر

جناب حکیم نند لعل صاحب بھارت مسافر کے مجربات سے ہے بواسیر خونی و بادی

ہر قسم کے لیے تریاق کا حکم رکھتی ہے۔ چند ہی خوراک کے استعمال سے جملہ عوارضات متعلقہ کا قلع قمع کر دیتی ہیں۔

حکیم صاحب موصوف نے نہایت دریا دلی سے یہ نسخہ طبی دنیا کے سامنے پیش کر دیا ہے۔

**ھوالشافی** : گوگل ایک تولہ۔ ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ مغز تخم بکائن ۶ ماشہ۔ گل ارمنی ایک تولہ۔ رسونت ایک تولہ۔ کہربائے شمعی ایک تولہ۔ ریش برگد ایک تولہ۔ ۱۰ تولہ ککرونده کے پانی میں کھرل کر کے حبوب بقدر دانہ نخود بنائیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی و بادی کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

## کشتہ مردار سنگ

عالی جناب حکیم حاجی اصغر علی صاحب مولف گنجینہ طبیب کے تجربہ کی خاص دوا ہے جو مقوی باہ اور مولد خون ہونے کے علاوہ سوزاک، بواسیر کو دور کرتا ہے، مصفی خون اور وبائی امراض کو دور کرنے کے لیے نہایت اکسیر تحفہ ہے۔ حکیم صاحب ایک نہایت دریا دل طبیب ہیں اپنے معمولات ہمیشہ اطباء کے سامنے پیش فرماتے رہتے ہیں یہ نسخہ بھی آپ نے نہایت دریا دلی سے اطباء کے سامنے رکھ دیا ہے۔

**ھوالشافی** : مردار سنگ ۲ تولہ۔ بھوا ( کرونڈ ) ایک پاؤ کے درمیان رکھ کر پانچ سیر اوپلہ کی آگ دیں کشتہ ہوگا۔ اگر ایک دفعہ سفید نہ ہو تو دوسری آگ میں سفید براق ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون، کھانسی، دمہ، آتشک، سوزاک اور بواسیر و فساد خون کو دور کرتا ہے۔ سمیات کے لیے تریاق ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## طلائے مجلوق

جناب ڈاکٹر امرناتھ صاحب میڈیکل پریکٹیشنر کے مجربات سے خاص چیز ہے۔ ضعف عضو خواہ کسی وجہ سے ہو۔ یہ طلا بے حد مفید ثابت ہوا ہے۔ اس کے استعمال سے عضو کی تمام خرابیاں دور ہو جاتی ہیں۔ سینکڑوں مرضا اس کے استعمال سے صحت حاصل کر چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : مٹھا تیلیہ ایک تولہ۔ کچلہ ایک تولہ۔ گھونگچی سفید ایک تولہ۔ بلادر ایک تولہ۔ بیر بہوٹی ۱۰ ماشہ۔ دودھ بھیڑ آدھ پاؤ میں کھرل کر کے گولیاں بنا لیں اور پتال جنتر کے ساتھ تیل نکالیں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے۔ اسراری ادویات سے ایک خاص تحفہ ہے، کجی، لاغری کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ایک رتی مالش کر کے اوپر برگ پان باندھ دیں سرد پانی سے پرہیز کریں۔

## دوائے پتھری

ریگ گردہ، مثانہ کو دور کرنے کے لیے ایک سریع الاثر اور لاجواب تحفہ ہے جو جناب حکیم فضل احمد صاحب بدایونی کے مطب کا خاص الخاص تحفہ ہے۔ بلا اپریشن اس دوا سے انڈا سے بڑی پتھریاں بھی خارج ہوتی دیکھی گئی ہیں میں نے خود اس دوا کا سینکڑوں مریضوں پر تجربہ کیا ہر جگہ کامیابی ہوئی حکیم صاحب موصوف نے یہ نسخہ آل انڈیا ویدک اینڈ یونانی کانفرنس کے تیسرے سالانہ جلسہ میں ظاہر فرمایا اس کے بعد اس پر مزید تجربات ہوئے حکیم صاحب موصوف قریباً تین صد سے زائد پتھریاں اس دوا سے خارج شدہ ہمراہ لائے ہوئے تھے جن میں سے اکثر مرغی کے انڈے سے بڑی تھیں واقعی حکیم صاحب کا یہ ایثار قابل داد ہے۔

**ھوالشافی** : سنگ یہود ۵ تولہ۔ شورہ قلمی ۱۰ تولہ۔ آب مولی ۳ سیر۔ ایک سکورہ

مٹی کالے کر پہلے ایک تہ ایک چھٹانک شورہ کی رکھیں اس پر حجر الیہود اس پر باقی شورہ اور آدھ سیر مولی کا پانی ڈالیں اور گل حکمت کر کے دس سیر کی آگ دیں، سرد ہونے کے بعد بدستور پانچ سیر کی آگ دیں۔ اسی طرح چھ آگ پوری کریں دوا تیار ہے۔

**فوائد** : ریگ گردہ مثانہ اور پتھری کے اخراج کے لیے اعجاز مسیحا ہے۔ اس دوا سے آپریشن کی ضرورت نہیں رہتی۔

**ترکیب استعمال** : دوا مذکور ۴ چاول۔ ترب کھار ایک رتی۔ جوکھار ایک رتی ملا کر ہمراہ شربت بزوری دیں۔

## حب کرامات

عالی جناب حکیم عبدالکریم صاحب عباسی صدر انجمن ضیاء الاسلام حیدر آباد سندھ کے خاص مجربات سے ایک تحفہ ہے جو معدہ کی امراض کے لیے ایک لاثانی دواء تسلیم کی جا چکی ہے۔ قراقر، ضعف ہضم، کمی اشتہا کو دور کر کے معدہ کو طاقت دیتی ہیں نفخ شکم کو دور کرتی ہیں، بدہضمی کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ الغرض حکیم صاحب نے اپنے خاص الخاص مجربات سے یہ ایک لاجواب تحفہ طبی برادری کے سامنے پیش کر دیا ہے۔

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ الائچی خورد ایک تولہ۔ زیرہ سفید ایک تولہ۔ سہاگہ ایک تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ اجوائن ایک تولہ۔ مصطگی ۴ ماشہ۔ دانہ الائچی کلاں ۴ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۴ ماشہ۔ ہینگ ۴ ماشہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ لونگ ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ ایک درجن لیموں کاغذی کے رس میں گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ضعف معدہ، ضعف ہضم، اروغ ترش کو دور کر کے اشتہا صادق پیدا کرتی ہیں۔ نفخ شکم کو دور کرتی ہیں، ہیضہ کے لیے مفید ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## حب کچلہ

حکیم ڈاکٹر پنڈت بھگوان سہائے صاحب کی خاص تجربہ شدہ اکسیری دوا ہے، جو

دائمی نزلہ، زکام کو اکسیر ہے۔ ضعف اعصاب کے لیے ایک عمدہ تحفہ ہے۔ دردسر، وجع المفاصل کو دور کرتی ہیں، جملہ امراض اعصابی بلغمی کو نافع ہیں۔ مقوی باہ، دافع جریان اور مولد خون ہونے کے لحاظ سے ایک اکسیری نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : دارچینی ۶ ماشہ۔ جوز بوا ۶ ماشہ۔ جلوتری ۶ ماشہ۔ عود صلیب ۶ ماشہ۔ قرنفل ۶ ماشہ۔ کچلہ مدبر ایک تولہ سب کو عرق اجوائن سے حب بقدر دانہ نخود بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون، دافع درد کمر، نزلہ دائمی، کھانسی اور امراض اعصابی کے لیے مفید ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## حافظ حمل

اسقاط حمل کے لیے نہایت لاجواب اکسیری نسخہ جو جناب حکیم میر صفدر علی صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ایک تحفہ ہے جو تجربہ پر نہایت اکسیر ثابت ہوا ہے۔ پانچ ماہ تک کے حمل کو گرنے سے روک دیتا ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ ہاتھی دانت ۴ ماشہ۔ فوفل ۴ ماشہ۔ کشتہ شاخ گوزن ۴ ماشہ۔ گلنار ۴ ماشہ۔ ابریشم ۴ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ ۴ ماشہ۔ کشتہ مرجان ۸ ماشہ۔ گل سرخ ۸ ماشہ۔ کشنیز ۸ ماشہ۔ عود ہندی ۸ ماشہ۔ مصطگی ۸ ماشہ۔ زرنباد ۸ ماشہ۔ کباب چینی ۸ ماشہ۔ کافور ۲ ماشہ۔ مصری ایک پاؤ۔ آملہ مربی ۲ عدد۔ ہلیلہ مربی ۴ عدد۔
سب ادویہ کو باریک کر کے مصری کا قوام بنا کر معجون بنالیں۔

**فوائد** : محافظ حمل ہے۔ اسقاط حمل کو روکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ ماشہ روزانہ صبح منہ نہار کھلائیں۔

## منجن اختر

عالی جناب حکیم ڈاکٹر شفاعت علی صاحب اختر بخاری کی خاص دوا ہے جو امراض دنداں کے لیے نہایت مفید ہے۔ دانتوں سے خون آنے سے روکتا ہے۔ ملتے دانتوں کو

پختہ اور میلے دانتوں کو سفید مانند موتی بناتا ہے۔ علاوہ ازیں تمام امراض دندان کو دور کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : مازو ایک تولہ۔ مصطگی ایک تولہ۔ خاک بھلانوہ ایک تولہ۔ خاکستر کچلہ ایک تولہ۔ عقرقرحا ایک تولہ۔ پھٹکری بریاں سرخ ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی ۶ ماشہ۔ کتھہ سفید ۶ ماشہ۔ فوفل سرخ ڈھائی ماشہ۔ چھال اخروٹ ڈھائی ماشہ۔ چھال ببول ڈھائی تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ڈھائی تولہ۔ سب کو سفوف کر کے رکھیں۔

**فوائد** : دانتوں کی تمام امراض مثلاً خون آنا، ہلنا، درد دنداں کو دور کر کے دانتوں کو سفید چمکدار کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور منجن دانتوں پر ملیں اور منہ کو ڈھیلا چھوڑ کر رال ٹپکائیں۔

### اکسیر ہیضہ

جناب حکیم بابو رام صاحب دیسی طبیب کے خاص مجربات سے یہ ایک تحفہ ہے۔ جو ہیضہ کے لیے نہایت اکسیر ہے۔ آخری علامات میں جبکہ ناخن سیاہ ہو چکے ہوں۔ مریض العطش العطش پکار رہا ہو یا بیہوشی طاری ہو چکی ہو۔ غرضیکہ ہر طرف سے مایوسی طاری ہو چکی ہو یہ دوا اکسیر کامل کا حکم رکھتی ہے۔

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ایک تولہ۔ مٹھا تیلیہ مدبر ایک تولہ۔ فلفل سیاہ ایک تولہ سب کو پیس کر پانی کی مدد سے گولیاں بمقدار دانہ باجرہ بنا دیں۔

**فوائد** : ہیضہ کے لیے نہایت سریع الاثر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہر دو گھنٹہ کے بعد ہمراہ پانی دیں۔

### دوا ریگ مثانہ

جناب ڈاکٹر بلدیو سہائے صاحب دھام پور بجنور کے مجربات سے ہے گردہ مثانہ کی ریگ و پتھری کو دور کرتا ہے، فوری اثر دکھانے والی لاجواب اکسیر ہے۔ اس دوا

سے پتھری خود بخود ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جاتی ہے علاوہ ازیں سوزاک کے ابتدائی درجہ میں فائدہ دیتی ہے۔ غرضیکہ ایک اکسیری تحفہ ہے۔ جو طبی دنیا میں ایک قابل قدر اضافہ ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر قلمی ایک تولہ۔ شورہ قلمی ایک تولہ۔ سوڈا بائیکارب ایک تولہ۔ جوکھار ایک تولہ۔ مولی کھار ایک تولہ سب کو ملا کر سفوف کر لیں۔

**فوائد** : ریگ مثانہ، سنگ مثانہ کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ عرق لیموں ۲ تولہ۔ عرق مولی ۲ تولہ۔ عرق نیشکر (رس گنا) ۲ تولہ۔ پلا دیا کریں۔

## اکسیر سعال

جناب مہتہ بشمبشر ناتھ صاحب ناتھ کے مجربات سے ہے آپ کے پاس ہر وقت تیار رہتی ہے۔ اس کی پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔ پرانی سے پرانی کھانسی کو اس کے چند یوم کے استعمال سے بالکل آرام آ جاتا ہے۔ علاوہ ازیں نزلہ زکام، دمہ کو از احد مفید ہے۔ ہر وقت مطب میں رکھنے کی ایک اکسیری دوا ہے۔ حکیم صاحب موصوف نے ایک لاجواب چیز طبی دنیا کے سامنے پیش کر کے اپنی فراخدلی کا ثبوت دیا ہے۔

**ھوالشافی** : افیون ۶ ماشہ۔ زعفران کشمیری ۶ ماشہ۔ صمغ عربی ۶ ماشہ۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ کاکڑا سنگی ۶ ماشہ۔ تخم کاہو ایک تولہ۔ بہیدانہ ایک تولہ۔ خشخاش ایک تولہ۔ سب کو کوٹ کر پانی کی مدد سے گولیاں بقدر نخود بنا دیں۔

**فوائد** : کھانسی کہنہ و جدید، نزلہ، زکام، دمہ کے لیے اعجاز مسیحا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ آب تازہ دیں۔

## حب ممسک

جناب حکیم بلونت سنگھ صاحب مالک بیر امرت فارمیسی کی مجرب دوا ہے جو آپ کے تجربہ میں مفید ثابت ہو چکی ہے۔ علاوہ ازیں اکثر اطباء نے اس نسخہ کی بے حد

تعریف فرمائی ہے۔ سرعت انزال کو چند یوم کے استعمال سے بہت فائدہ دیتا ہے۔ جریان رقت کو دور کرتی ہے۔ غرضیکہ ایک قابل قدر تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : کافور ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ جوزبوا ۶ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ تخم جوز ماثل ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ کر شہد کی مدد سے گولیاں دانہ نخود کے برابر بنالیں۔

**فوائد** : ممسک ہیں، سرعت کو دور کرتی اور جریان کو نفع دیتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## تیر بہدف

ایک کثیر الفوائد دوا جو کونین سے بڑھ کر مفید اور اکسیر الاثر ثابت ہوئی ہے تلخ نہیں ہے۔ مقوی، محرک، مصفی خون اور اورام جملہ اقسام کو نافع ہے۔ علی جناب حکیم سید ناظر حسین صاحب صابری کے مطب کا اکسیر الاثر اور لاجواب نسخہ ہے اس کو مناسب بدرقہ سے جہاں بھی استعمال کیا گیا لاجواب پایا۔ وجع المفاصل، استسقاء کے علاوہ چڑھے ہوئے بخاروں کو اتار دینے میں بے مثل ثابت ہوا ہے، لطف یہ کہ کم خرچ اور بالانشین ایک عام ملنے والی اکسیری دوا ہے۔

**ھوالشافی** : ناگ پھنی (تھوہر) کے موٹے پتوں کے اوپر سے کانٹے اور سخت چھلکا دور کر کے سفید حصہ کو سایہ میں خشک کرلیں۔ پھر نرم حصہ یعنی سبز پتوں کا پانی نکال کر ایک تولہ سفوف مذکور ۱۰ تولہ پانی میں کھرل کر کے خشک کرلیں۔ تیار ہے۔

**فوائد** : محرک، مصفی خون، ذات الجنب، ذات الصدر، حمیات ہر قسم، نزلہ، زکام، رعشہ وغیرہ وغیرہ امراض کے لیے کثیر النفع ہے۔

**ترکیب استعمال** : (۱) نزلہ، زکام، رعشہ اور فالج میں ۴ رتی ہمراہ سفوف دارچینی۔

(۲) ذات الجنب، ذات الصدر، ذات الریہ میں ۳ سے ۶ رتی ہمراہ جوشاندہ اصل السوس دیں۔

(۳) وجع المفاصل، استسقاء میں ہمراہ آب تازہ۔

(۴) حمیات ہر قسم میں ہمراہ عرق سونف دیں، نوبت سے پہلے دینے سے نوبت روک دیتا ہے۔

(۵) عاقرہ کو ہمراہ حلوا دیں۔

علاوہ ازیں لائق طبیب اس کو مناسب بدرقہ سے ہر مرض پر استعمال کرا سکتا ہے۔

## دوا بواسیر

حکیم قاضی محمد غوث صاحب گولڑہ کے مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے، بواسیر خونی ہو یا بادی، ریاحی ہو یا سادی مسے کتنے تکلیف دہ ہوں سیروں خون آتا ہو سب کے لیے ایک اکسیر الاثر تحفہ ہے۔ جو لوگ سینکڑوں علاج کرنے کے بعد بھی صحت یاب نہ ہوئے ہوں وہ اس دوا کو استعمال کر کے قدرت خداوندی کا ملاحظہ فرمائیں۔

**ھوالشافی** : مصبر ایک تولہ۔ حلتیت اصلی ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ گوگل ایک تولہ۔ مغز تخم نیم ایک تولہ۔ آرد چاکسو ایک تولہ۔ مغز تخم بکائن ایک تولہ۔ کچور ایک تولہ۔ تخم مولی ایک تولہ۔ سم الفار ۶ رتی۔ سب کو اکاس بیل سے کھرل کر کے حبوب بقدر کنار دشتی بنا دیں۔

**فوائد** : بواسیر ہر قسم کا ایک نہایت مفید دوا ہے۔ خون کو بند کرتی اور مسوں کو خشک کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ باسی پانی دیں۔

## اکسیر درد گردہ

اگر درد گردہ کا دورہ ہوتا ہو تو اس اکسیر سے فائدہ اٹھایئے جو اگرچہ ڈاکٹری نسخہ ہے لیکن فائدہ میں سریع الاثر، درد کی شدت فوراً کافور ہو جاتی ہے۔ عالی جناب حکیم ڈاکٹر مہاراج راچند دکشا رام صاحب شرما کے خاص صندوقچہ کے تجارتی نسخہ جات میں سے ایک لاجواب تحفہ ہے، آزمائیں اور دیکھیں کہ کیسا ہی مہلک درد گردہ ہو پہلے ہی روز تخفیف ہو جاتی ہے۔

**ھوالشافی** : پوٹاشیم آیوڈائیڈ ۸ گرین۔ لائیکوار آسنی کیلس ۱۰ منم۔ ٹنکچر بیلا ایتھرس ۳۰ منم۔ ٹنکچر بلاڈونا ۱۰ منم۔ وائنم اپیکاک ۳۰ منم۔ سیرپ ٹولو ۲ ڈرام۔ ایکوا کلورا فارم ۳ اونس سب کو ملا لیں۔

**فوائد** : درد گردہ کا فوری اور حکمی علاج ہے، پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔ درد گردہ کا دورہ رک جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک اونس دن میں تین دفعہ پلائیں۔

## دوا پیچش

جناب حکیم مشتاق احمد صاحب حکیم حاذق احمد نگر کے مطب کا خاص نسخہ جو آپ کے مطب میں بکثرت استعمال ہوتا ہے اور کافی مشہور ہو چکا ہے۔ اسہال کبدی و اسہال بواسیری کے لیے لاجواب تحفہ ہے پیچش میں خون آتا ہو یا نہ آتا ہو، پیچش سدی ہو یا غیر سدی ہر حالت میں یہ دوا جادو اثر دکھاتی ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ۸ ماشہ۔ سفوف برگ آم ۲۰ ماشہ۔ پارہ مصفی ۸ ماشہ۔ افیون ۸ ماشہ۔ سفوف برگ جامن ۲۰ ماشہ۔ گندھک پارہ کی کجلی کر کے باقی اشیاء ملا کر سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : ہر قسم کی پیچش کے لیے نہایت اکسیر بلکہ تریاق کامل ہے چند دفعہ کے استعمال سے کہنہ سے کہنہ پیچش رفع ہو جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ رتی ہمراہ دہی دن میں تین مرتبہ دیں۔

## اکسیر سوزاک

سوزاک و قرحہ کے لیے یہ بے عدیل نسخہ جناب حکیم حبیب اللہ خاں صاحب کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ موصوف نے اس دوا کی بدولت بہت سے لا علاج مریضوں کا علاج کیا جو صحت یاب ہو گئے پھر بھی آپ نے بخل شکنی کا ثبوت دیتے ہوئے یہ نسخہ طبی برادری کے سامنے پیش کر دیا ہے۔

**ھوالشافی** : روغن صندل ایک تولہ۔ مازو ایک تولہ۔ الائچی کلاں ایک تولہ۔ طباشیر ایک تولہ سب کو ملا کر سفوف بنا لیں۔ اور سات پڑیہ بنا لیں۔

**فوائد** : سوزاک کا شرطیہ علاج ہے پہلی خوراک سے پیپ جلن اور درد کو مٹاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : رات کو ایک چھٹانک مصری پانی میں بھگوئیں صبح اس پانی کے ہمراہ کھلائیں۔

**نوٹ** : ضروری امر ہے کہ شربت رات کو تیار کیا جائے صبح تازہ تیار نہ کریں۔

## روغن مجلوق

جناب حکیم سید عباس علی شاہ صاحب کے مطب میں اکثر تیار ہوتا ہے اس کی طفیل لاتعداد مجلوق، سست، ناکارہ اور نامرد، مرد ہو کر صاحب اولاد ہو چکے ہیں۔ اس کے دو تین روز کے استعمال سے مردہ رگوں اور پٹھوں میں وہ برقی لہریں دوڑنے لگتی ہیں کہ صبر و شکیبائی ہاتھ سے جاتی رہتی ہے اور وہ قوت پیدا ہوتی ہے جس کا ہر شخص خواہش مند ہے۔ کجی اور لاغری کے لیے ایک بہترین اور موثر شے ہے۔

**ھوالشافی** : زرنیخ زرد۔ گوکھرو۔ مٹھا تیلیہ۔ پوست بیخ کنیر سفید۔ تخم دھتورہ سیاہ۔ حرمل۔ مغز ارنڈ۔ اجوائن خراسانی، مال کنگنی۔ سہاگہ تیلیہ۔ اندر جو تلخ۔ بیخ مدار۔ لوبان کوڑیہ۔ قرنفل۔ کچلہ۔ بلادر۔ بچی سفید۔ سم الفار زرد۔ عقر قرحا۔ افیون۔ دار ہلدی۔ عروسک ہر ایک ۳ ماشہ زردی بیضہ مرغ میں دو دن تک کھرل کریں اور پتال جنتر سے روغن نکالیں اس روغن کا چہارم حصہ پارہ اس روغن میں کھرل کریں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا لاجواب اور مفید طلا ہے جو مجلوق کے لیے تریاق کامل اور آب حیات کا حکم رکھتا ہے۔ کجی، لاغری، کوتاہی کو دور کر کے جملہ خرابیوں کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۴ قطرہ مالش کریں اوپر برگ پان باندھیں صبح گرم پانی سے دھو ڈالیں۔

## حب اکسیری

دمہ کے لیے نہایت مفید دوا، جو مریض اس نامراد مرض کی وجہ سے ماہی بے آب کی طرح سے تڑپ رہے ہوں بلغم کی کثرت ہو اس کے استعمال سے چند دن تک دمہ کا فوراً ہو جاتا ہے پرانی اور مزمن کھانسی کے لیے بھی تریاق کا حکم رکھتا ہے۔ عالی جناب حکیم سید محمد احمد صاحب خاکی تحصیل مانسہرہ ضلع ہزارہ کے خاص مجربات سے ہے، آپ نے بہت سے کہنہ مرضا کا علاج محض ان گولیوں سے کیا جو بفضلہٖ اچھے ہو گئے۔

**ھوالشافی** : تمباکو تلخ ۸ تولہ۔ نمک لاہوری ۵ تولہ۔ قند سیاہ کہنہ ۴ تولہ۔ مرغ کرکناتھ ایک عدد۔ سب کو ایک ہانڈی میں پانی ڈال کر پکائیں۔ یہاں تک کہ گل کر پوست اور ہڈیاں علیحدہ ہو جائیں۔ اس کو مل چھان کر اور غلیظ القوام کر کے حبوب نخودی بنادیں۔

**فوائد** : دمہ کے لیے ایک نہایت اکسیر الاثر دوا ہے جو آزمائش پر بہت مفید ثابت ہوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ آب دیں۔

## اکسیر آتشک

حکیم مرزا خورشید علی صاحب کمیدان جے پور کے سنیاسیانہ تحائف سے ایک خاص تحفہ ہے جو آپ کو اپنے سیاحت کے زمانہ میں ایک رئیس سے ہاتھ آیا جس کو آپ نے متعدد دفعہ تجربہ میں مفید پایا۔ آتشک کے کہنہ سے کہنہ مریض کو ایک ہفتے میں بفضلہٖ اچھا کر دیتا ہے۔ گو اجزاء معمولی ہیں لیکن فوائد میں لاثانی ہیں۔

**ھوالشافی** : کافور ۳ ماشہ۔ ارنڈی کا تیل خالص ۱۰ تولہ۔ اول کافور کو باریک کر لیں۔ اور ارنڈی کا تیل شامل کر لیں۔ پھر سحق کریں کہ سفید مانند دودھ کے ہو جائے تیار ہے۔

## اکسیر جریان واحتلام

جناب حکیم امیر چند صاحب جین کامل طب و جراحت زیرہ ضلع فیروز پور کے خاص مجربات سے ہے۔ آپ کا خاندانی معمول مطب اور ہزارہا مرتبہ کا ذاتی تجربہ شدہ نسخہ ہے۔ جہاں آزمایا مفید ثابت ہوا۔ جریان واحتلام اور سرعت کے لیے ایک عجیب الاثر تحفہ ہے۔ قابل تعریف ہے، جلق و کثرت جماع کے ستائے ہوئے مریضوں کے جریان وسرعت اور ذکاوت کو دور کرنے کے لیے مفید ہے۔

**ھوالشافی** : بہمن سفید ایک تولہ۔ بہمن سرخ ایک تولہ۔ عقرقرحا ایک تولہ۔ خارخسک ایک تولہ۔ تخم اوٹنگن ایک تولہ۔ شاہدانہ ایک تولہ۔ صمغ عربی ایک تولہ۔ موچرس ایک تولہ۔ پھلی ببول خام ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ۶ ماشہ۔ کشتہ عقیق ۶ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام اور سرعت کا شافی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## حَبّ حُبّ

عالی جناب حکیم محمد موسیٰ خاں صاحب کے مطب کا مایہ ناز اور سریع الاثر کامیاب نسخہ ہے جو اپنے اثرات کی وجہ سے کافی مشہور ہو چکا ہے، اسم بامسمی اور لاجواب چیز ہے۔ اعلیٰ درجہ کی ملذذ اور ممسک دوا ہے۔ جو آزمائش پر آپ کو اپنے کرشموں سے روشناس کرے گی۔

**ھوالشافی** : بچھناک تیلیہ ایک تولہ۔ عرق ادرک ۲ سیر پختہ۔ جند بیدستر ۶ ماشہ۔ کائی پھل ۲ تولہ۔ تمام ادویہ کو تھوڑا تھوڑا آب ادرک ڈال کر کھرل کرتے جائیں پھر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ، ممسک اور ملذذ دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : وقت ضرورت ایک گولی لعاب دہن میں حل کر کے عضو

مخصوص پر طلا کریں۔ جب سوزش محسوس ہو تو گرم پانی سے دھو کر مشغول ہوں اور ہر بار جماع کے بعد عضو مخصوص کو دھو لیں ایک رات میں پانچ دفعہ...... کی طاقت رکھتا ہے۔ خواہ کتنا کمزور کیوں نہ ہو۔

## حب اکسیر ڈبہ

بچوں کے مرض ڈبہ کے لیے نہایت سریع الاثر ثابت ہوئی ہے جناب حکیم حافظ محمد منیر صاحب کرمانی کے خاص مجربات سے ایک تحفہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور اپنی سریع الاثری کی وجہ سے کافی مشہور ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : صبر سقوطری ۹ ماشہ۔ عصارہ ریوند ٦ ماشہ۔ جند بیدستر ۲ ماشہ۔ زعفران ۲ ماشہ۔ رسونت زرد ۹ ماشہ۔ افیون سوختہ ۳ ماشہ۔ سب کو عرب کیوڑہ و عرق گلاب سے کھرل کر کے حبوب بقدر دانہ مونگ بنائیں۔

**فوائد** : ڈبہ اطفال کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی حسب عمر ہر دو گھنٹہ کے بعد شیر مادر میں گھس کر دیں۔

## دوائے داد

داد کے لیے ذیل کا لاجواب نسخہ جناب حکیم ڈاکٹر عبدالاحد خاں صاحب کے خاص مجربات سے نہایت مفید اور اکسیر ثابت ہو چکا ہے داد کو اس کا چند ہی دن کا استعمال بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے۔

**ھوالشافی** : اجوائن دیسی ۴ تولہ۔ پھٹکری سفید ایک تولہ۔ طوطیا سبز ایک تولہ۔ سب کو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ حتیٰ کہ سیاہ ہو جائے پھر مثل سرمہ باریک کر کے ویزلین ملا کر مرہم بنا لیں۔

**فوائد** : داد کا عمدہ علاج ہے۔ علاوہ ازیں خارش اور چنبل کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ضرورت داد پر لیپ کریں۔

## طلائے طلسم

عالی جناب حکیم مولوی عبدالرحیم صاحب کے مطب میں کثرت سے تیار ہوتا ہے جو مجلوق کی جملہ شکایات کا ازالہ کر دیتا ہے۔ کجی، لاغری، کوتاہی کو دور کر کے عضو مخصوص کو طاقت دیتا ہے، جلق کثرت جماع، اغلام سے پیدا شدہ تمام خرابیوں کو دور کرتا ہے، ایک نہایت مفید اور اکسیر چیز ہے۔

**ھوالشافی** : جائفل تیلیہ ۸ عدد۔ قرنفل گلدار سوا ۶ تولہ۔ بیر بہوٹی ڈھائی تولہ۔ جمالگوٹہ سوا تولہ۔ سم الفار ۹ ماشہ۔ سب کو شیر مدار ۸ تولہ میں کھرل کر کے گولیاں لمبوتری بنائیں اور پتال جنتر سے تیل کشید کریں۔

**فوائد** : مجلوق کی جملہ شکایات مثلاً کجی، لاغری، کوتاہی کو دور کر کے عضو کو دراز و فربہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر چار قطرہ مالش کر کے اوپر برگ پان گرم کر کے باندھیں۔

## محلول نوشادر

عالی جناب حکیم شبیر احمد صاحب کے معمولات سے ہے جو پرانی سے پرانی تلی کے لیے نہایت اکسیر ہے۔ ضعف معدہ کو دور کر کے قوت ہضم کو تیز کرتا ہے، ہیضہ کے لیے اکسیر ہے۔ معمولی درجہ کی بڑھی ہوئی تلی کو چند یوم میں اصلی حالت پر لاتا ہے۔ نہایت ہی عمدہ اور معمول مطب نسخہ ہے۔ جو صاحب ایک دفعہ بنائیں گے اس کی خود تعریف فرمائیں گے۔

**ھوالشافی** : نوشادر معدنی ایک تولہ پیس کر گائے کی آنت میں بھر دیں اور ہر دو اطراف میں گرہ لگا کر ایک دیگچہ میں پانی جوش دے کر اس میں آمت مذکور کو غوطے دیئے جائیں تھوڑی دیر میں روغن ہو جائے گا۔

**فوائد** : عظم طحال، ضعف ہضم، ہیضہ، عظم جگر کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول پان میں رکھ کر کھلائیں۔ گیارہ روز میں بیس سالہ پرانی عظم طحال کو دور کرتا ہے، معمولی عظم طحال کو چار یوم میں درست کرتا ہے۔

## دوائے خنازیر

خنازیر کے لیے یہ نسخہ جناب حکیم ڈاکٹر نانک چند صاحب کے مطب کا خاص صندوقچہ کا نسخہ ہے۔ جو آپ کے علاوہ آپ کے بزرگان کا بھی معمول رہ چکا ہے نہایت اکسیر دوا ہے۔ علاوہ خنازیر کے آتشک، بواسیر، نواسیر، برص، پھلبہری وغیرہ امراض کے لیے نہایت اکسیر ثابت ہوئی ہے۔ جس مطب میں یہ نسخہ تیار ہو ان امراض کے لیے کسی دوسرے نسخہ کی تیاری کی ضرورت نہیں رہتی، بنائیں اور فائدہ حاصل کریں۔

**ھوالشافی** : نیلہ تھوتھا ایک تولہ۔ چھلکا ریٹھا ایک تولہ۔ سورن گنڈا (بچھوا بوٹی کی جڑ) ایک تولہ۔ سب کو نغدہ بنائیں اور ایک مینڈک کلاں زرد رنگ کا پیٹ چاک کر کے اس میں نغدہ مذکور بھر کر سی دیں اور ایک کوزہ میں گل حکمت کر کے دس سیر کی آگ دیں۔

**فوائد** : خنازیر، بھگندر، ناسور، آتشک، سوزاک، گھمبیر، بواسیر، نواسیر، برص، پھلبہری وغیرہ امراض کا اکسیری دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## حب مسہل

جناب حکیم بشیر احمد صاحب سیکرٹری انجمن طبیہ کے مجربات سے اس کے استعمال سے بلا تکلیف حسب ضرورت اسہال آ جاتے ہیں۔ لطف یہ کہ کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔ دوسرے مسہلات کی طرح اس سے جی متلانا اور پیچش وغیرہ قطعاً نہیں ہوتی۔ ایک نہایت اکسیر اور لاجواب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : فلفل گرد ۹ ماشہ۔ فلفل دراز ۹ ماشہ۔ شیطرج ہندی ۹ ماشہ۔ کبریت آملہ سار ۶ ماشہ۔ سیماب ۳ ماشہ۔ حب السلاطین مدبر ۳ ماشہ۔

اول سیماب و کبریت کی کجلی کریں مابعد دوسری ادویہ ملا کر شہد سے گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : عمدہ مسہل ہے جو امراض سوداوی کے لیے تریاق ہے موردمحرقہ آتشک کو خارج کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے دو گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## دوائے سوزاک

جناب حکیم محمد کاظم صاحب فاضل کے مطب میں استعمال ہوتا ہے، سوزاک کے لیے مفید ہے، خصوصاً ابتدائی درجہ سوزاک کے لیے تو بہترین اور اعلیٰ درجہ کا علاج ہے۔ علاوہ مردوں کے سوزاک کے عورتوں کے سوزاک کو بھی نافع ہے۔

**هوالشافی** : ست سلاجیت ایک تولہ، رال سفید ۶ ماشہ۔ تخم تالمکھانہ ایک تولہ۔ الائچی خورد ایک تولہ۔ زیرہ سفید ایک تولہ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : سوزاک زنان و مرداں کے ابتدائی درجات میں دینے سے فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

## اکسیر اسہال وپیچش

اسہال وپیچش کے لیے جناب حکیم ایم۔ کرم عظیم صاحب کے خاص تجربہ کی دوا ہے جو موصوف کے مطب میں بلامبالغہ ہزارہا مریضوں پر استعمال ہو چکا ہے اور ہو رہا ہے جس کی ایک ہی خوراک سے اسہال وپیچش کا قطع قمع ہو جاتا ہے لطف یہ کہ کم خرچ بالانشین عمدہ نسخہ ہے۔

**هوالشافی** : دارچینی ۳ ماشہ۔ کتھہ کانپوری ۳ تولہ۔ پارچہ بیز کر کے سفوف کر لیں اور دس چھٹانک پانی کو جوش دے کر سفوف مذکور اس میں ڈال دیں نیچے اتار کر منہ بند کر کے تین گھنٹہ رکھیں پھر کپڑے سے چھان کر بوتل میں بند کر کے رکھیں۔

**فوائد** : اسہال وپیچش کے لیے نہایت عجیب الاثر نسخہ ہے۔ ایک ہی خوراک سے

فائدہ ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۵ تولہ صبح وشام پلائیں بچوں کے لیے حسب عمر دیں بے حد مفید ہے۔

## توبہ شکن

یہ دوا جناب ابوالنظر حکیم سید علی معطر صاحب ہاشمی کے خاص تجربہ کی اکسیر ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہے۔ درد گردہ، ریگ گردہ مثانہ، حبس بول، سوزاک جدید کے لیے نہایت اکسیر دوا ہے۔ موصوف کے مطب کی ایک چلتی دوا ہے، جو تجربہ پر اکسیر ثابت ہوئی ہے۔

**ھوالشافی** : شورہ قلمی ۱۰ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ مولی کھار ۲ تولہ۔ جوا کھار ۲ تولہ۔

شورہ قلمی کو آہنی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں اور گندھک کا سفوف بنا کر چٹکی چٹکی اس کے اوپر ڈالتے جائیں۔ رنگ برنگ کی شعاع نکلے گی جب گندھک ختم ہو جائے اتار کر زمین پر ڈال دیں۔ جم جائے گی پھر پیس کر باقی ادویہ ملا کر سفوف تیار کریں۔

**فوائد** : سنگ گردہ، مثانہ، ریگ گردہ، درد گردہ، حبس بول کے لیے کرشمہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ آب گرم دیں فوری فائدہ کرے گا۔

## اکسیر بخار

ہر قسم کے بخار خصوصاً ملیریا کا حکمی علاج ہے جو جناب حکیم ہربنس لال صاحب کے خاص مجربات سے ہے۔ موصوف کے مطب میں کثرت سے استعمال کی جاتی ہے ایک عمدہ اور اکسیری تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : مغز کرنجوہ ۲ تولہ۔ افسنتین ۲ تولہ۔ برگ گاؤزبان ۳ ماشہ۔ گل سرخ ۳ ماشہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ گلو سبز کے پانی

میں کھرل کر کے گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کا عمدہ علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔

## سنگ اسود

یہ دوا کیا ہے؟ ایک تحفہ ہے جو ناظرین کی خاطر درج کیا جاتا ہے۔ عالی جناب ابوالاکبر حکیم سید محمد حسین صاحب رضوی المشہدی کالا چک نمبر ۲۷۴ ڈ چکوٹ ضلع لائل پور کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے نہایت ہی اکسیر دوا ہے، جہاں استعمال ہوئی اکسیر ثابت ہوئی۔ ورم طحال، ورم جگر، عظم طحال، عظم جگر، یرقان، احتراق خون کو دور کر کے بخار کہنہ کو نفع دیتی ہے، وجع المفاصل کے لیے مفید ہے۔ غرضیکہ ایک لاجواب تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : کونین سبز ۶ ماشہ۔ کونین سفید ۳ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ جواکھار ۶ ماشہ۔ لوٹا سجی ۶ ماشہ۔ نمک سجی ۶ ماشہ۔ نمک شیشہ ۶ ماشہ۔ ست لیموں ۶ ماشہ۔ سرکہ جامن ۶ ماشہ۔ تیزاب گندھک ڈائیلوٹ ۳ ماشہ۔ ہیراکسیس ۳ ماشہ۔ سوڈا بائیکارب ۶ ماشہ۔ ست پودینہ ایک ماشہ۔ عرق گلاب نصف بوتل۔ مگنیشیا سالٹ ۱۴ تولہ۔

مگنیشیا سالٹ اور تیزاب میں پانی ڈال کر ہر دو کونین حل کر لیں بعد ازاں دوسری جملہ ادویہ شامل کر کے رکھیں۔

**فوائد** : ورم طحال، ورم جگر، عظم جگر، عظم طحال، یرقان، احتراق خون، بخار کہنہ، وجع المفاصل کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ تولہ روزانہ صبح پلا دیا کریں۔

## حیات جاودان

ہر قسم کے بخاروں کے لیے ایک اکسیری تحفہ ہے۔ جہاں استعمال ہوا بے حد

فائدہ ہوا، ملیریا کے لیے تو تریاق کامل ہے۔ علی جناب حکیم سید محمد شریف صاحب رضوی المشہدی حکیم حاذق چک نمبر ۲۷۴ لائل پور کے خصوصی مجربات سے ہے، نہایت اکسیر ہے۔

**ھوالشافی** : کونین سبز ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ الائچی سبز ۶ ماشہ۔ کشتہ ابرک سیاہ ۶ ماشہ۔ تخم دھتورہ ۶ ماشہ۔ مغز کرنجوہ ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ کشتہ گاؤدنتی ۶ ماشہ۔ قلمی شورہ ۶ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ۔ عصارہ بوٹی سورج مکھی ڈھائی تولہ۔ آب گلو سبز ڈھائی تولہ۔ آب چرائتہ ڈھائی تولہ۔ آب افسنتین ڈھائی تولہ۔ سب ادویہ کو پانی میں حل کر کے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کا تریاق ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی دن میں تین دفعہ استعمال کریں۔

## سرمہ غریب نواز

عالی جناب حکیم بہاری لعل صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ہے، موصوف کے مطب میں یہ نسخہ سیروں کی مقدار میں تیار ہو کر مفت تقسیم کیا جاتا ہے فی الواقعہ ایک اکسیری تحفہ ہے دھند، جالا، غبار، پھولا وغیرہ کے لیے اکسیر ہے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی سفید ۲ تولہ۔ شورہ قلمی ۲ تولہ۔ نوشادر ۲ تولہ۔ سمندر جھگ ۲ تولہ۔ نمک سیندھا ۲ تولہ۔ طوطیا سبز بریاں ایک ماشہ۔ آب تازہ سے دو دن کھرل کر کے خشک کرلیں۔

**فوائد** : جالا، پھولا، دھند، غبار وغیرہ وغیرہ جملہ امراض چشم کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ سلائی رات کو لگائیں۔

## دوائے سیاہ

جب کسی دوا سے آنکھ کے درد کو فائدہ نہ ہوتا ہو، درد سے آنکھ کی بصارت زائل ہوگئی ہو، آنکھ سفید ہوگئی ہو، اس وقت یہ دوا جادو کا اثر رکھتی ہے، درد کی وجہ سے آنکھ

سرخ ہو گئی ہو اس دوا کو استعمال کر کے قدرت خدا کا ملاحظہ فرمائیں۔ جناب حکیم احمد حسین صاحب زبدۃ الحکما کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی خام ۲ رتی۔ افیون ۳ ماشہ۔ زعفران ۳ رتی۔ نبات سفید ۳ ماشہ۔ عرق گلاب ۲ تولہ۔ تمام ادویہ کو ملا کر کپڑ چھان کر لیں اور شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : درد چشم، سرخی، جالا، آشوب کا اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ بوند کے قریب آنکھ میں ڈالیں اور ہر چار گھنٹہ کے بعد استعمال کریں۔ بکری کے دودھ میں روئی بھگو کر اوپر باندھیں۔

## اکسیر جرب

جناب حکیم محمد حسین صاحب نوکھر کا معمول مطب نسخہ ہے موصوف اس کی بے حد تعریف فرماتے ہیں اور نسخہ بھی فی الواقعہ عمدہ ہے ہر قسم کی خارش خشک وتر کے لیے مفید ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ پارہ ۶ ماشہ۔ مردار سنگ ۶ ماشہ۔ باپچی ۶ ماشہ۔ کمیلہ ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ گندھک اور پارہ کی کجلی بنائیں پھر سب کو سفوف کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : خارش خشک وتر کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ سفوف مذکور میں ۴ تولہ مکھن سو دفعہ دھویا ہوا ملا لیں اور دن میں تین دفعہ لگائیں۔

## کشتہ سم الفار

ضیق النفس کے لیے یہ دوا بے حد مفید ہے۔ جناب حکیم فقیر محمد صاحب کے تجربہ کی خاص دوا ہے جو تجربہ پر مفید ثابت ہوئی ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ۔ شورہ قلمی ۴ تولہ۔ سم الفار کے نیچے اوپر شورہ دے کر کوزہ میں منہ بند کر کے بھوسی دھان کی آگ آٹھ سیر کی دیں۔ کشتہ ہو گا۔

**فوائد** : ضیق النفس کے لیے تریاق کامل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول پان میں رکھ کر کھالیں۔

## اکسیر وجع المفاصل

عالی جناب حکیم وید کویراج وید رتن رام سروپ صاحب کے مطب میں کثرت سے استعمال ہونے والا اکسیری نسخہ جو وجع المفاصل، نقرس، گنٹھیا، لقوہ، فالج وغیرہ کے لیے نہایت سریع الاثر ہے۔ ہر جگہ نہایت کامیاب ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ٦ ماشہ۔ زعفران ٦ ماشہ۔ جاوتری ٦ ماشہ۔ ہیرا کسیس ٦ ماشہ۔ سوڈا بائیکارب ایک تولہ۔ سوڈا سلی سلاس ایک تولہ۔ آب برگ سہانجنہ میں کھرل کر کے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : وجع المفاصل، نقرس، لقوہ، فالج، گنٹھیا وغیرہ امراض باردہ کا حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام سفوف مرچ سیاہ ایک ماشہ میں ملا کر آب تازہ سے دیں۔

## اکسیر جریان

جریان کے لیے بے نظیر نسخہ ہے، منی خواہ کس قدر پتلی ہو اس کے چند روزہ استعمال سے مکمل فائدہ ہو جاتا ہے۔ جناب حکیم رحمت اللہ صاحب کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : سمندر سوکھ ۵ تولہ۔ بیج بند ۵ تولہ۔ تخم سروالی ۵ تولہ۔ تخم قنب ۵ تولہ۔ کشتہ قلعی ٦ ماشہ۔ کشتہ چاندی ٦ ماشہ۔ کشتہ بیضہ مرغ ٦ ماشہ۔ سب کو ملا کر سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت اور رقت کا ایک اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ٦ ماشہ صبح ہمراہ شیر گاؤ۔

## طلسم شقیقہ

گو یہ بہت مشہور نسخہ ہے لیکن حکیم نظام دین صاحب کے مطب کا خاص نسخہ ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے آپ اس کی بے حد تعریف فرماتے ہیں اور نسخہ بھی واقعی نہایت مفید ہے۔

**ھوالشافی** : اسطوخودوس ۳ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۳ ماشہ۔ کشنیز ۳ ماشہ۔

**فوائد** : درد شقیقہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ہر سہ ادویہ دن چڑھے سے پیشتر پانی میں گھوٹ کر پلا دیا کریں۔



## اکسیر سوزاک

عالی جناب حکیم دیوان چند صاحب مالک خیر اندیش شفاخانہ کے خاص تجربہ کی چیز ہے اور آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہے جہاں استعمال کرائی گئی ۹۹ فیصدی فائدہ ہوا۔ سوزاک کے اکثر نسخہ جات سے مفید اور اکسیر دوا ہے۔ آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔

**ھوالشافی** : چوب چینی ۲ تولہ۔ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ سرد چینی ۶ ماشہ۔ ابرک قلمی شورہ والا ۳ ماشہ۔ ست بیروزہ ۲ تولہ۔ روغن صندل ۲ تولہ۔ سب کو ملا رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک جدید و کہنہ کا اکسیری نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ بکری پانی ملا ہوا دیں۔

## اکسیر باہ

باہ کے لیے تریاق کا حکم رکھنے والی اکسیری دوا جس کی چند ہی خوراک سے نامرد مایوس العلاج کو فائدہ ہو جاتا ہے قوت باہ بے حد پیدا کرتا ہے۔ لطف یہ کہ کھانے اور لگانے کے کام آتا ہے۔ طلا کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ خون پیدا کر کے طاقت میں بے حد اضافہ کرتا ہے۔ جناب حکیم ڈاکٹر بشیشر داس صاحب کپورتھلہ کا مجربہ ومخترعہ

ہے۔

**ھوالشافی** : بھلانوہ سالم ۱۰ تولہ۔ کچلہ ۵ تولہ۔ مالکنگنی ۱۰ تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ ایک ہانڈی میں پہلے نصف بھلانوہ بعدہ کچلہ بعدہٗ مالکنگنی اوپر سم الفار رکھ کر اسی طرح اوپر بتدریج ادویہ رکھ دیں اور پتال جنتر سے تیل نکالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، دافع جریان اور مولد خون ہے اور رنگ کو سرخ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک قطرہ سے ۲ قطرہ روزانہ مکھن میں کھلائیں۔ طلاء استعمال کرنے والے تیل میں ایک ماشہ فی تولہ کے حساب سے روغن جمال گوٹہ شامل کر کے حسب دستور مالش کریں۔

## اکسیر ڈبہ اطفال

بچوں کے ڈبہ کے لیے یہ دوا اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ ایک ہی خوراک سے معتد بہ فائدہ ہو جاتا ہے۔ جناب حکیم نتھو لعل صاحب کوچہ ہری بھون لدھیانہ کا مجرب اور خاص تجربہ کا نسخہ ہے۔ آزمائیں اور دیکھیں کہ آپ کی خاطر کیسے کیسے بے بہا خزائن لوٹائے جا رہے ہیں۔

**ھوالشافی** : مشک ۴ رتی۔ ریوند چینی ایک ماشہ۔ بلیلہ زرد ۲ ماشہ۔ صبر سقوطری ایک ماشہ۔ مغز تخم ارنڈ ۷ دانہ۔ جند بیدستر ۴ رتی۔ زعفران کشمیری ۴ رتی۔ سہاگہ خام ایک ماشہ۔ مغز جمالگوٹہ ۶ رتی۔ سب کو کوٹ کر حبوب بمقدار دانہ ماش بنالیں۔

**فوائد** : ڈبہ اطفال کے لیے اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ عرق سونف یا شیر مادر دیں۔

## اکسیر العین

عالی جناب حکیم گورداس مل صاحب خاندانی طبیب کا یہ خاندانی اور تجربہ کا نسخہ ہے آنکھ کی جملہ امراض کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے جہاں استعمال کیا گیا ۹۹ فی صدی مفید پایا۔

**ھوالشافی** : رسونت ۳ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ پھٹکڑی ایک ماشہ۔ سب کو عرق گلاب ۵ تولہ میں حل کریں اور کپڑے میں چھان کر رکھیں۔

**فوائد** : جملہ امراض چشم خصوصاً آشوب، دھند، جالا اور ککرے جو کاسٹک سے نہ گئے ہوں ان کو چند روز میں فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : سلائی سے آنکھ میں لگا دیں۔

## اکسیر آتشک

عالی جناب حکیم محمد سلیمان صاحب کے خاص مجربات سے ایک تحفہ ہے۔ موصوف نے نہایت دریا دلی سے پبلک کے سامنے پیش کر دیا ہے اور اعلان فرمایا ہے کہ اس نسخہ کو غلط ثابت کرنے والوں کو پچاس روپیہ انعام دوں گا۔ آتشک خواہ کتنا پرانا اور مریض خواہ گلا سڑا ہوا ہو اس کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ آزمائیں اور دیکھیں کہ کیسے کیسے تحائف آپ کی خدمت میں پیش کیے جا رہے ہیں۔

**ھوالشافی** : پوٹاسیم آیوڈائیڈ ۵ گرین۔ وونو ونس رسولیوشن ۵ گرین۔ ایکوا کلورا فارم ایک اونس۔ یہ ایک خوراک ہے۔

**فوائد** : آتشک کے لیے لاجواب تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایسی ایک خوراک دن میں تین دفعہ دیں۔

## سیال نورانی

آنکھ کی تمام امراض کے لیے اکسیر اعظم ہے، دھند، غبار، جالا، ناخونہ، ککرے تو اس کے چند روزہ استعمال سے کافور ہو جاتے ہیں۔ جناب حکیم قاضی صاحب الدین صاحب قریشی کے مطب کا خاص نسخہ ہے، آپ نے نہایت مہربانی سے یہ نسخہ عام پبلک کے سامنے پیش کر کے بخل شکنی کا ثبوت دیا ہے۔

**ھوالشافی** : سہاگہ ۵ تولہ۔ نمک شیشہ ۵ تولہ۔ پھٹکری ۵ تولہ۔ نوشادر ۵ ماشہ۔ بذریعہ پتال جنتر تیل نکالیں۔

**فوائد** : آنکھ کی تمام امراض خصوصاً دھند، غبار، جالا، پھولا، ناخونہ کا عمدہ علاج ہے۔
**ترکیب استعمال** : بقدر ایک چاول سلائی سے لگا کر آنکھ میں لگائیں۔

## دوا طلسمی

دردگردہ کے لیے ایسے بے نظیر نسخہ کا ملنا محال ہے لطف یہ کہ استعمال کے صرف پانچ منٹ کے بعد درد میں        ہوپھوتی ہے۔ جناب حکیم چونی لعل صاحب کوہلی کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے موصوف کے والد بزرگوار کا بھی یہ نسخہ معمول رہا ہے آپ اس نسخہ کو استعمال کرنے کے بعد یقیناً خوش ہوں گے۔

**ھوالشافی** : پوست ارنڈ ڈھائی تولہ۔ پوست بیخ پلاہ ڈھائی تولہ۔ اندر جو شیریں ۶ ماشہ۔ ہیرا ہینگ ایک ماشہ۔

اول ہر دو ادویہ کو ایک سیر پانی میں جوش دیں جب تین چھٹانک پانی رہ جائے اتار کر اندر جو اور ہیرا ہینگ داخل کریں اور چھان لیں۔

**فوائد** : دردگردہ کے لیے اعجاز مسیحائی کا حکم رکھتا ہے۔
**ترکیب استعمال** : جوشاندہ مذکور ایک خوراک ہے، پلا دیں دو گھنٹہ کے بعد اگر ضرورت ہو تو پھر پلائیں۔

## حب مشترک النفع

یہ گولیاں جناب حکیم ڈاکٹر رام چند صاحب حکیم حاذق کا خاندانی اور مطب کا نسخہ ہے۔ جو آپ کے مطب میں اور آپ کے بزرگان کے زیر استعمال رہا ہے۔ آپ نے کمال مہربانی سے یہ نسخہ طبی دنیا کے سامنے پیش کر دیا ہے۔

**ھوالشافی** : آرد بیخ حنظل ایک تولہ۔ آرد بیخ حرمل ایک تولہ۔ آرد بیخ مدار ایک تولہ۔ آرد چاکسو ایک تولہ۔ سب کو گودہ کنوار گندل میں حل کر کے گولیاں نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : قبض، بواسیر، باؤ گولہ، جملہ امراض معدہ، درد شکم کو از حد نافع ہے۔ علاوہ ازیں درد مفاصل کو مفید ہیں، لائق طبیب کو اپنی عقل کے مطابق ہر مرض پر استعمال کر

سکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دودھ، عرق سونف یا سادہ پانی کے ساتھ یا اور کسی مناسب بدرقہ سے ایک گولی سے ۲ گولی دیں۔

## دوا پیچش مزمن

عالی جناب حکیم حافظ مولوی محمد حسین صاحب کا خاص نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ ہر قسم کے اسہال و پیچش کے لیے تریاق ہے، نہایت عمدہ بے خطا اور سہل الحصول تریاق ہے۔

**ھوالشافی** : زنجبیل ایک تولہ۔ آملہ ایک تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ایک تولہ۔ بادیان ۲ تولہ۔ اسپغول مسلم ۲ تولہ۔ پہلی ہر سہ ادویہ کو روغن گاؤ میں چرب کرلیں پھر بادیان ملا کر سفوف کرلیں اور اسپغول مسلم ملالیں۔

**فوائد** : اسہال و پیچش مزمن کا اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۷ ماشہ سے ایک تولہ تک ہمراہ شربت انجبار ۴ تولہ دیا کریں۔

## اکسیر الاطفال

بچوں کی تمام امراض بخار، کھانسی، اسہال، پیچش وغیرہ وغیرہ کے لیے اکسیر النفع ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم محمد سعید الحق صاحب کے مطب کا خاص اور صندوقچہ کا نسخہ ہے، نہایت اکسیری تحفہ ہے۔ جو ہر مطب میں ہر وقت تیار رہنا چاہیے۔

**ھوالشافی** : طباشیر ایک تولہ، الائچی سبز ایک تولہ۔ برادہ اصل السوس ایک تولہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ کاکڑا سنگی ۱۰ ماشہ۔ دانہ الائچی کلاں ۱۰ ماشہ۔ دار فلفل ۶ ماشہ۔ دار چینی ۶ ماشہ۔ نبات سفید ۲ تولہ۔ سب کو سفوف کرلیں۔

**فوائد** : بچوں کے بخار، دست، کھانسی، نفخ، قراقر معدہ کے لیے نافع ہے، علاوہ ازیں پیچش اسہال کو نافع ہے۔

## تریاق ضیق النفس

ضیق النفس کے لیے تریاق اعظم اور اکسیری نسخہ ہے دمہ کو حیرت انگیز طور پر نفع دیتا ہے۔ علاوہ ازیں سرفہ کو دور کرتا ہے جب کہ دمہ کے دورہ کی وجہ سے سانس لینا مشکل ہو گیا ہو، اور کتنا ہی پرانا ہو اور مریض خواہ کس قدر مایوس ہو چکا ہے یہ دوا ان تمام حالتوں میں اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ جناب حکیم بابو رام صاحب کے مطب کا مایہ ناز اور بہت مشہور نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال ورقی ایک تولہ۔ ہڑتال گاؤدنتی ایک تولہ۔ مرجان ایک تولہ۔ صدف مروارید ڈھائی تولہ۔ سہاگہ ڈھائی تولہ۔

اول ایک کوزہ میں صدف نیم کوفتہ رکھ کر اوپر ہر سہ ادویہ ترتیب وار رکھ دیں اور سہاگہ سفوف مذکور کا لحاف کریں، پھر کوزہ شیر مدار سے بھر دیں اور گل حکمت کریں اور تیس سیر اوپلہ کی آگ دیں، کشتہ عمدہ ہوگا۔

**فوائد** : دمہ کا ایک معجز نما اکسیری اور آخری حالت میں فائدہ کرنے والا دوا ہے۔ مایوس سے مایوس مریض اس دوا کی بدولت ہی صحت یاب ہو گئے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی بالائی یا مکھن میں روزانہ دیں۔

## دوا پیچش

حکیم محمد عبدالکریم صاحب کے مجربات سے ایک عمدہ نسخہ ہے جو کہ بارہا تجربہ پر مفید ثابت ہوا۔

**ھوالشافی** : مغز تخم آم ایک تولہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ کتھہ سفید ۳ ماشہ۔ سب کو پیس کر دو رتی کی گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : پیچش غیر سدی کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی دن میں تین دفعہ ہمراہ آب دیں پہلی ہی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔

## دوا سیلان الرحم

جناب حکیم کرتار سنگھ صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ جو عورتوں کے مرض سیلان الرحم کا حکمی و اسراری علاج ہے۔ عورتوں کی اس تباہ کن مرض کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ حکیم صاحب نے بلا بخل اپنے اس صدری نسخہ کو اطباء کے سامنے پیش کر کے احسان عظیم فرمایا ہے جو صاحب ایک دفعہ اس کو استعمال فرمائیں گے اس کے شیدا ہو جائیں گے۔

**ھوالشافی** : پوست ببول ۵ سیر کو ۱۲ سیر پانی میں جوش دیں اس میں ایک سیر گندم کی پوٹلی ڈال دیں، جب گندم پھٹ جائے نکال کر خشک کر کے آٹا بنالیں اور قدرے روغن زرد میں بریاں کر لیں۔

صمغ عربی ۵ تولہ۔ تخم تالمکھانہ ایک تولہ۔ تخم سروالی ایک تولہ۔ مائیں خورد ایک تولہ۔ مائیں کلاں ایک تولہ۔ بیج بند ایک تولہ۔ بہمن سرخ ایک تولہ۔ بہمن سفید ایک تولہ۔ گل سپاری ایک تولہ۔ لودھ پٹھانی ایک تولہ۔ گل پستہ ایک تولہ۔ صمغ ڈھاک ایک تولہ۔ سنگجراحت ایک تولہ۔ ستاور ۲ تولہ۔ ثعلب مصری ۲ تولہ۔ شقاقل مصری ۳ تولہ۔ بادیاں ۵ تولہ۔ مازوئے سبز ۵ عدد۔ سب کو ملا کر ایک سیر روغن زرد میں بریاں کر کے ڈیڑھ سیر شکر سفید کا قوام بنا کر شامل کر لیں۔

**فوائد** : سیلان الرحم کا اکسیری علاج ہے جو حکمی طور پر فائدہ دیتا ہے۔ کہنہ سے کہنہ مرض کو چند یوم میں نیست و نابود کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۳ تولہ، صبح و شام کھلا دیا کریں۔

## طلائے مجلوق

عالی جناب حکیم سید انعام علی صاحب افسر الاطباء کے خاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے سہل الحصول کم خرچ اور زود اثر دوا ہے، مجلوق کی اکثر شکایات کا ازالہ کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : شیر مدار ایک تولہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ دونوں کو حل کر کے مثل مرہم بنا لیں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے نہایت مفید ہے۔ آبلہ پیدا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حشفہ سیون بچا کر لیپ کریں۔ چھالا پیدا ہوگا۔ توڑ کر پانی نکال دیں اور اوپر مکھن لگائیں۔ سرد پانی سے پرہیز کریں۔

## شربت سعال

کھانسی کا نہایت اکسیری علاج جو ہر قسم کی کھانسی کے لیے اکسیر اعظم مانا جا چکا ہے۔ دق سل کی کھانسی میں استعمال کرنے سے کمال فائدہ پہنچاتا ہے۔ نزلہ دائمی کے لیے نافع ہے۔ عالی جناب حکیم تاج محمد خاں صاحب افغان مالک دواخانہ مخزن فیض شہر بدین ضلع حیدرآباد سندھ کے خاص مجربات سے ایک تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : گل بنفشہ ۲ تولہ۔ گل نیلوفر ۲ تولہ۔ زوفا ایک تولہ۔ عناب ۳۰ عدد۔ سپستان ۳۰ عدد۔ خطمی ایک تولہ۔ خبازی ایک تولہ۔ مویز منقی ۳ تولہ۔ خشخاش ۳ تولہ۔ بہیدانہ ایک تولہ۔ قند سفید آدھ سیر۔ گلاب ۵۰ تولہ۔ جملہ ادویہ کو گلاب میں بھگو کر جوش دے کر چھان لیں۔ کھانڈ شامل کر کے قوام درست کر لیں۔

**فوائد** : کھانسی کا نہایت مفید اور عجیب الاثر علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۳ تولہ دیں۔

## دوا ضیق النفس

دمہ کے لیے ذیل کا اکسیری نسخہ جناب حکیم غلام محمد صاحب کے مطب میں مستعمل ہے آپ کو ایک سنیاسی سے عرصہ دراز کی خدمت کے بعد حاصل ہوا۔ ضیق النفس کو فوری فائدہ کرنے والی اکسیری دوا ہے، لطف یہ کہ کم خرچ اور سہل الحصول دوا ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر ۲ تولہ۔ شب یمانی ۲ تولہ۔ سہاگہ ایک تولہ۔ طباشیر ایک

تولہ۔شہد ۱۰ تولہ حل کر کے رکھیں۔

**فوائد** : ضیق النفس، کھانسی بلغمی اور کوتاہ دمی کے لیے نہایت ہی مفید دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۶ ماشہ صبح وشام چٹا دیا کریں اوپر شربت زوفا ۵ تولہ پلا دیں۔

## معجون مقوی باہ

عالی جناب حکیم قمر الدین صاحب کے خاص مطب کا چلتا ہوا بے نظیر نسخہ ہے جو موصوف کے خاص الخاص تجربہ اور دعویٰ کی چیز ہے۔ مقوی باہ، مولد اور مغلظ وممسک ہر چہار صفات کی حامل دوا ہے۔

**ھوالشافی** : بہمن سرخ ایک تولہ۔ بہمن سفید ایک تولہ۔ تودری سرخ ایک تولہ۔ تودری زرد ایک تولہ۔ موصلی سفید ایک تولہ۔ موصلی سیاہ ایک تولہ۔ بیج بند ۹ ماشہ۔ تخم اونٹگن ۹ ماشہ۔ تالمکھانہ ۷ ماشہ۔ ستاور ۶ ماشہ۔ سپاری دکھنی ۵ ماشہ۔ روغن بادام ۵ تولہ۔ بسد مدبر ۹ ماشہ۔ مرجان مدبر ۷ ماشہ۔ مایہ شتر اعرابی ۹ ماشہ۔ کہربا ۷ ماشہ۔ طباشیر ۵ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۹ ماشہ۔ مغز تخم تمر ہندی ۳ تولہ۔ قند سفید دو چند وزن جملہ ادویہ۔ ادویہ کو باریک کر کے روغن بادام سے چرب کر کے قوام شامل کر کے معجون بنائیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون، مغلظ منی، ممسک اور اعلیٰ درجہ کی مقوی اعصاب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۹ ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## کشتہ سنگ یشب

ایک نہایت کثیر النفع اور جامع صفات کشتہ ہے جو عالی جناب حکیم مولوی صوفی محمد حسین صاحب جبل پوری کا مجوزہ اور مخترعہ ہے۔

**ھوالشافی** : سنگ یشب ایک تولہ کو شیر مدار ۵ تولہ میں کھرل کر کے کوزہ میں گل حکمت کر کے بارہ اوپلہ کی آگ دیں، نکال کر شیرہ گھیکوار ۸ تولہ میں کھرل کریں اور بدستور آگ دیں اس طرح تیسری آگ آب بسکھپرہ یا اگر دستیاب نہ ہو سکے تو شہد

کے ہمراہ کھرل کر کے دیں۔ عمدہ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : طاعون کے لیے اکسیر ہے۔ سانپ کاٹے کا تریاق ہے۔ سنگ گردہ، مثانہ، خفقان، سل، دق، اسہال مزمنہ مایوسہ کو اکسیر کا کام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## دوائے ہیضہ

عالی جناب حکیم ہادی علی صاحب عرف بڑے حکیم صاحب گیا کے خاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ جو ہیضہ کی آخری علامات میں تریاق کا کام دیتا ہے ایک مفید ترین اور لاجواب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : پوست بیخ مدار ڈیڑھ تولہ۔ تخم مرچ سرخ ٦ ماشہ۔ ہلدی ٦ ماشہ۔ چونہ ٦ ماشہ۔ سب کو پیس کر آب برگ پودینہ سبز کے ہمراہ گولیاں بقدر دانہ مٹر بنا کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : ہیضہ کا اکسیری علاج ہے جو آخری علامات میں مثل تریاق فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو گھنٹہ کے وقفہ سے ایک گولی ہمراہ آب تازہ دیں۔

## حب طاعون

عالی جناب حکیم سید محمد عسکری صاحب مالک یونانی شاہی دارالشفا کے خاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ مریض طاعون کے لیے ایک اکسیری تحفہ ہے۔ وبائے طاعون کے ایام میں ان گولیاں کا استعمال اس نامراد مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔

**ھوالشافی** : درونج عقربی ۸ ماشہ۔ فادزہر حیوانی ٦ ماشہ۔ جدوار خطائی ٦ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ ۴ ماشہ۔ نارجیل دریائی ٦ ماشہ۔ فلفل سیاہ ٦ ماشہ۔ سب کو سرکہ میں پیس کر حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : مریض طاعون کی جملہ شکایات کا ازالہ کرتا ہے وبا کے ایام میں کھانے سے اس مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی روزانہ صبح ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ دیں مریض کو ہر تین گھنٹہ کے بعد ایک گولی ہمراہ عرق وشربت مناسبہ دیں۔

## شربت سعال

ہزاروں مریضوں پر تجربہ شدہ بے نظیر نسخہ ہے جو جناب حکیم سید جعفر حسین صاحب کے شفاخانہ شاہی میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور بے حد مقبول ہو چکا ہے۔ ہر قسم کی کھانسی کو اس کی چند خوراک سے آرام آ جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : گل بنفشہ ڈھائی تولہ۔ تخم خطمی ڈھائی تولہ۔ خبازی ڈھائی تولہ۔ برگ بادرنجبویہ ڈھائی تولہ۔ حب الحلب (گھیونی) ڈھائی تولہ۔ اصل السوس مقشر ڈھائی تولہ۔ زوفا ڈھائی تولہ۔ برگ گاؤزبان ۲ تولہ۔ سپستان ۸ عدد۔ سب کو آب تازہ میں جوش دے کر چھان لیں اور شکر سفید سوا سیر شامل کر کے قوام درست کریں۔

**فوائد** : نزلہ، زکام، کھانسی کے لیے اکسیر اعظم ہے، سل کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ صبح وشام کسی عرق کے ہمراہ دیں۔

## حب کدو دانہ

جناب حکیم مولوی رکن الدین صاحب کا خاص نسخہ ہے جو ہر قسم کے کدو دانے کو رفع کرتا ہے، نہایت مفید اور اکسیر ثابت ہوا ہے آزمائیں اور دیکھیں کہ کیسا بے نظیر نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : بڑنگ کابلی ایک تولہ۔ افسنتین ایک تولہ۔ کچلہ ۶ ماشہ۔ شحم حنظل ۶ ماشہ۔ سب کو ملا کر برگ شفتالو اور برگ نیم کے عرق میں حبوب نخودی بنائیں۔

**فوائد** : کرم امعاء کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی روزانہ ہمراہ آب دیں۔

## مسہل نو ایجاد

نہایت عمدہ اور بے ضرر مسہل ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے نہایت بے نظیر

ہے۔ جناب حکیم یعقوب علی خاں صاحب دہلوی کا ایجاد کردہ لاجواب تحفہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے جو صاحب اس کو بنائیں گے شیدا ہو جائیں گے۔

**ھوالشافی** : کیلومل ۳ ماشہ۔ ریوند عصارہ ایک ماشہ۔ سقمونیا ایک ماشہ۔ رب حنظل ۳ ماشہ۔ رب نانخواہ ایک ماشہ۔ سب کو ملا کر پانی کی مدد سے گولیاں بقدر چار رتی بنالیں۔

**فوائد** : بلغمی، صفراوی، سوداوی مواد فاسدہ کا مسہل ہے بلا تکلیف اسہال ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ یا پانی دے دیں۔ صبح کھل کر دو تین پاخانے ہو جائیں گے۔

## کشتہ ابرک سیاہ

جناب حکیم ابو علی محمد جعفر صاحب کے خاص مجربات سے ہے۔ ہر مطب میں ہر وقت تیار رہنے کے لائق کثیر النفع دوا ہے۔ ہر قسم کے تپ اور سل دق وغیرہ کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ھوالشافی** : شورہ قلمی ۱۰ تولہ۔ پانی ۲ سیر میں حل کریں۔ اس میں ایک چھٹانک ابرک سیاہ کے ٹکڑوں کو گرم کر کے بجھاؤ دیتے جائیں حتی کہ محلوب ہو جائے۔ اس کے بعد اس کو گکروندہ کے رس ۱۵ تولہ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر سکورہ گلی میں بند کر کے گل حکمت کر کے ۵ سیر کی آگ دیں کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، کھانسی، نزلہ، زکام، سل، دق کہنہ وغیرہ امراض کا لاثانی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی پان میں کھلائیں۔

## دوائے درد رحم

ایام حیض میں حبس طمث کی وجہ سے رحم میں درد پیدا ہو جاتا ہے اس کے لیے

ذیل کا چٹکلہ جناب حکیم مولوی محمد حبیب اللہ صاحب جگراؤں ضلع لدھیانہ کا مجربہ اور مخترعہ ہے۔ جو نہایت مفید ثابت ہوا۔

**ھوالشافی** : ریوند خطائی اور مصری ہموزن پیس کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : ایام حیض کی خرابی سے جو درد رحم میں پیدا ہو جاتا ہے اس کے لیے نہایت ہی مفید اور تجربہ کی چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ صبح دو یوم پیشتر ہمراہ آب تازہ کھانی شروع کریں، کمال فائدہ دے گا۔

## اکسیر سوزاک کہنہ

۹۰ فی صدی مفید اور لاجواب اکسیر دوا ہے۔ جو عالی جناب حکیم بشیر احمد خاں صاحب افسر الاطباء ریاست دوجانہ کے معمولات سے ہے۔ آپ کی معمولہ اکسیری ادویہ میں سے یہ بھی اکسیری دوا ہے جو تجربہ پر نہایت پر اثر ثابت ہوئی ہے۔

**ھوالشافی** : برگ تمباکو ۵ تولہ کو ایک سیر پانی میں بھگو رکھیں صبح جوش دے کر ایک پاؤ رہنے پر چھان لیں۔ پھر اس میں پھٹکڑی سفید ایک تولہ باریک کر کے شامل کر لیں اور کڑچھی میں ڈال کر آگ پر پکائیں۔ جب قوام سختی پر آ جائے تو بقدر نخود گولیاں بنا لیں۔

**فوائد** : کہنہ سے کہنہ سوزاک کو حکمی طور پر فائدہ کرتا ہے۔ نہایت اکسیری دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح ہمراہ بالائی یا مکھن دیں اگر غشیان ہوں تو آب انار پلائیں، فوراً طبیعت درست ہوگی۔

## اکسیری روغن

جو موتیا بند ابتدائی کے لیے نہایت اکسیر ثابت ہوا ہے گو دیکھنے میں نہایت معمولی اجزاء سے تیار ہوتا ہے لیکن تجربہ پر اکثر بڑے بڑے قیمتی نسخوں سے مفید ثابت ہوا ہے اس سے موتیا بند ابتدائی کو کمال نفع ہوتا ہے۔ بلکہ اترا ہوا پانی بھی صاف ہو جاتا ہے۔

جناب حکیم رفیق احمد صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : خالص سرسوں کا تیل ۵ تولہ۔ سرد چینی ڈھائی تولہ۔ باہم ملا کر کھرل کریں کہ یک جان ہو جائیں۔

**فوائد** : موتیا بند ابتدائی کے لیے نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوا ہے اترا ہوا پانی رک جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سلائی دونوں آنکھوں میں رات کو سوتے وقت لگائیں۔

## اکسیری طلاء

عالی جناب حکیم شیخ محمد عثمان صاحب کے مطب کا خاص نسخہ ہے جو مریضان جلق کے لیے نہایت مفید ہے۔ جناب موصوف کے مطب میں یہ نسخہ کثرت سے تیار ہوتا اور استعمال کرایا جاتا ہے مجلوق کی جملہ شکایات کو حکماً رفع کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : گھونگچی سفید ۲ تولہ۔ مغز جمالگوٹہ ۲ تولہ۔ برادہ کچلہ ۲ تولہ۔ ہڑتال ورقی ایک تولہ۔ زہر تیلیہ ۲ تولہ۔ شیر بز ایک تولہ۔ سب کو شیر بز میں کھرل کر کے حبوب بنا کر پتال جنتر سے تیل نکالیں۔

**فوائد** : مجلوق کی جملہ شکایات کا ازالہ کرتا ہے، کجی، لاغری اور کوتاہی کو چند یوم کے استعمال سے فائدہ دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار قطرہ کی حشفہ سیون بچا کر مالش کر کے اوپر برگ پان باندھیں۔

## سفوف مقوی دماغ

ایسے لوگ جو دماغی کام زیادہ کرتے رہتے ہیں ان کے لیے یہ ایک نعمت غیر مترقبہ ہے، قوت حافظہ کے تیز کرنے کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے۔ یہ نسخہ عالی جناب حکیم محبوب عالم صاحب کے خاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ دماغ کی

طاقتوں میں ایک نئی روح پھونک دیتا ہے۔

**ھوالشافی** : چاول سونف ۵ تولہ۔ چاول کشنیز ۵ تولہ۔ دانہ الائچی کلاں ۵ تولہ۔ مغز بادام مقشر ۵ تولہ۔ مصری ۵ تولہ۔ سب کو باہم ملا کر ایک ڈبہ میں بند کر دیں۔

**فوائد** : مقوی دماغ، مقوی حافظہ، بھوک کو بڑھاتی اور ہاضم کو درست کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ روزانہ رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

## حب اذاراقی

جو ایک کثیر الفوائد اور اکسیر دوا ہے مقوی باہ، مقوی معدہ، مقوی دماغ، خرابی ہضم اور مولد خون صالح، دافع درد کمر اور اکثر امراض جسمانی کے لیے نہایت مفید ہے، آج تک ایسی مفید چیز تجربہ میں نہیں آئی۔ عالی جناب حکیم محمد یوسف علی خاں صاحب کے مطب کا خاص نسخہ ہے جو سیروں کی مقدار میں بنتا اور فروخت ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ۵ تولہ (جو پہلے آب گھیکوار میں پندرہ یوم رکھا گیا ہو، بعد پندرہ یوم آب ادرک میں کھرل کر کے خشک کر لیا گیا ہو) زعفران ۶ ماشہ۔ سونٹھ ۲ تولہ۔ جاوتری ۲ تولہ۔ سورنجاں ۳ تولہ۔ دارچینی ۲ تولہ۔ الائچی کلاں ۲ تولہ۔ سب کو ملا کر حبوب بقدر ۴ رتی بنالیں۔

**فوائد** : جملہ امراض اعصابی، قبض دائمی، فتور ہضم خرابی معدہ وجگر اور ضعف دماغ وکمی باہ، کمی خون کو دور کر کے درد کمر زائل کرتی ہیں اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## جوہر مصعد

جو امراض معدہ کا تریاق ہے، درد معدہ کو دور کرتا ہے خرابی جگر کے لیے اکسیر ہے، عظم جگر کو دور کرتا ہے، غرضیکہ جملہ امراض معدہ جگر وطحال کا شافی علاج ہے۔ یہ نسخہ جناب حکیم محمد شمس الحسن صاحب کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے ایک نہایت اکسیر اور لاجواب نسخہ ہے جو آزمائش پر بہت مفید ثابت ہوا۔

**ھوالشافی** : نمک سانبھر ایک تولہ۔ نمک شور ایک تولہ۔ نمک لاہوری ایک تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ نمک سونچل ایک تولہ۔ جو اکھار ایک تولہ۔ کچ لون ایک تولہ۔ نوشادر ۸ تولہ۔

جملہ بالا ادویہ کو باریک کر کے عرق لیموں سے تین دفعہ تر وخشک کریں اور دو پیالوں میں بدستور معروف جوہر حاصل کریں۔

**فوائد** : ضعف معدہ وجگر، خرابی آلات ہضم کے لیے اکسیر ہے۔ بھوک بے حد پیدا کرتا ہے۔ مولد خون اور محمر لون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ رتی بعد از غذا دیں۔

## اکسیر مقوی دماغ

عالی جناب حکیم محمد خاں صاحب مغموم پپلاں ضلع میانوالی کے خاص مجربات سے ایک عمدہ تحفہ ہے۔ مقوی دماغ، دافع دردسر اور قوت حافظہ کو بڑھاتی ہے۔

**ھوالشافی** : روغن گاؤ آدھ سیر۔ برہی بوٹی ایک پاؤ کو روغن میں بھون لیں پھر اس میں مغز پستہ ۵ تولہ۔ مغز تخم تربوز ۲ تولہ۔ مغز بادام ۵ تولہ۔ مغز خیارین ۳ تولہ۔ مغز کدوئے شیریں ۳ تولہ۔ مغز چلغوزہ ۳ تولہ۔ چھوہارہ ۱۰ عدد سب کو کوٹ لیں۔ آملہ تازہ ڈیڑھ پاؤ کا پانی نکال کر اس میں شہد خالص ۳ پاؤ ڈال کر آگ پر قوام درست کر کے ادویہ شامل کر لیں۔

**فوائد** : مقوی دماغ، مقوی حافظہ، دافع دردسر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ تولہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## حب صرع

عالی جناب حکیم قاضی خورشید حسن صاحب کے مطب کا خاص نسخہ ہے جو صرع کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا۔ صرع جو ایک عسر العلاج مرض ہے اس کے لیے یہ نسخہ نہایت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : صبر سقوطری ایک تولہ۔ مقل ارزق ایک تولہ۔ جند بید ستر ۳ ماشہ۔ عود صلیب ۳ ماشہ۔ سب کو پیس کر عرق نیم میں (جو قدرتی طور پر نیم سے نکلتا ہے) میں حل کر کے حب بقدر دانہ موٹھ بنائیں۔

**فوائد** : صرع کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۳ گولی صبح و شام ہمراہ پانی دیا کریں بچہ کو ایک گولی، بڑے آدمی کو ۳ گولی دیں۔

## طلائے عجیب

عالی جناب حکیم محمد حسین صاحب معروف حکیم اقبال صاحب جہلم کے مجربات سے ایک اکسیری تحفہ ہے۔ مایوس مجلوق کے لیے اکسیر اعظم سے کم نہیں ہے، نہایت سہل اور لاجواب نسخہ ہے، آزمائیں اور دیکھیں کیسی بے نظیر چیز ہے۔

**ھوالشافی** : روغن مالکنگنی ۶ ماشہ۔ روغن ماہی ۶ ماشہ۔ روغن بیر بہوٹی ۶ ماشہ۔ روغن دار چینی ۶ ماشہ۔ روغن لونگ ۶ ماشہ۔ روغن جمالگوٹہ ۶ ماشہ۔ ویسلین ۲ تولہ۔ سب کو ملا کر باہم حل کر لیں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے نہایت اکسیری طلا ہے، کجی، لاغری اور کوتاہی کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : عضو مخصوص کو کسی کپڑے سے مل کر سرخ کر لیں بعدہٗ بقدر ۶ قطرہ مالش کر کے اوپر برگ پان باندھیں۔

## سفوف لاثانی

امراض معدہ کے لیے یہ دوا نہایت مفید ثابت ہوئی ہے۔ عالی جناب حکیم سید محمد حشمت علی صاحب کا معمول مطب اور چلتا ہوا مایہ ناز نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : نمک سیاہ ۵ تولہ۔ نمک لاہوری ۱۰ تولہ۔ نوشادر ۵ تولہ۔ زیرہ سفید ۵ تولہ۔ ثاٹری ۵ تولہ۔ فلفل سفید ۵ تولہ۔ ست پیپرمنٹ ۳ ماشہ۔ اور حلتیت ۶ ماشہ ملا کر

کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : اشتہا پیدا کرتا ہے، ہاضم طعام، دافع درد شکم، ریاحی، متلی، قے، لتوع اور منہ سے پانی آنے کو روکتا ہے بھوک بڑھاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ ماشہ بعداز غذا ہمراہ آب تازہ کھلا دیا کریں۔

## معجون اکسیر خاص

جناب حکیم کرشن لعل کا مجرب ہے، قوت باہ کو بڑھاتا ہے مغلظ منی اور مولد خون ہے، کمزوری کو رفع کرتا ہے، مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

**ھوالشافی** : مغز بادام ایک سیر۔ الائچی خورد ایک تولہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ۔ ورق چاندی ۶ ماشہ۔ مشک خالص ۲ ماشہ۔ ورق طلا ایک ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ کافور ۴ ماشہ۔ عنبر اشہب ۲ ماشہ۔ تخم سرسوں ۶ ماشہ۔ گلقند ۴۰ تولہ۔ مصری ڈھائی سیر بدستور معروف معجون بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ اور مولد منی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ تولہ روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## سنون اکسیری

عالی جناب حکیم محمد اسحاق خاں صاحب کے مطب کا نسخہ ہے جو دانتوں کے اکثر امراض کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔ دانتوں کو سفید، چمکدار اور پختہ کرتا ہے، علاوہ ازیں جملہ امراض دنداں کے لیے نہایت ہی مفید ثابت ہوا ہے، آزمائیں اور دیکھیں کہ یہ منجن آپ کو ہر قسم کے سنونات سے مستغنی کر دے گا۔

**ھوالشافی** : پوست بیخ مغیلاں ۸ تولہ۔ سنگ جراحت ۲ تولہ۔ کتھ پاپڑہ ۲ تولہ۔ سپاری ۲ تولہ۔ فلفل سیاہ ۳ ماشہ۔ زنجبیل ۳ ماشہ۔ سب کو علیحدہ علیحدہ باریک کر کے ملا لیں۔

**فوائد** : دانتوں کو سفید اور مستحکم کرتا ہے، ورم لثہ کو دور کرتا ہے، درد دنداں کو مفید

ہے۔

**ترکیب استعمال** : دانتوں پر بطور سنون ملیں، بعد میں پان کھائیں، سرد پانی سے کلی نہ کریں۔

## کشتہ بارہ سنگا

جناب حکیم ہمت علی صاحب کے معمولات سے ہے۔

**ھوالشافی** : بارہ سنگا کی ڈلیاں آگ پر جلائیں، بعدۂ بکری کے دودھ میں ملا کر قرص بنا کر آگ پر رکھ دیں۔ جب بالکل سفید ہو جائیں سنبھال لیں۔

**فوائد** : ذات الجنب، ذات الریہ اور وجع المفاصل کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## حبوب نزلہ

عالی جناب حکیم مولوی احمد حسین صاحب کے مطب کا معمول ہے، نزلہ کے علاوہ رعشہ، کھانسی، فالج، لقوہ اور دمہ کو مفید ہے۔

**ھوالشافی** : کباب چینی ۶ ماشہ۔ ریوند چینی ۶ ماشہ۔ چوب چینی ۶ ماشہ۔ قرنفل ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر شہد خالص میں حبوب دانہ نخود کے برابر بنا لیں۔

**فوائد** : نزلہ، زکام، کھانسی، رعشہ، فالج، لقوہ اور درد مفاصل کو بے حد نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ پانی دیں۔

## حب سرعت

سرعت انزال کو دور کر کے امساک طبعی پیدا کرتی ہیں۔ فوری اثر کرنے والی اکسیری گولیاں ہیں۔ جناب حکیم سید عابد حسین صاحب کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہیں۔ آزمائش پر اکثر نسخوں سے مفید ثابت ہوئی ہیں۔

**ھوالشافی** : مغز بادام ۲ تولہ۔ ثعلب مصری ۴ ماشہ۔ جوز بوا ۴ ماشہ۔ جاوتری ۲

ماشہ۔ زعفران ۲ ماشہ۔ دارچینی ۲ ماشہ۔ تخم شبت ۲ تولہ۔ افیون ۴ ماشہ۔ سب کو پیس کر حبوب نخودی بنائیں۔

**فوائد** : سرعت، جریان، رقت کو دور کر کے امساک طبعی پیدا کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولیاں روزانہ صبح منہ نہار ہمراہ دودھ دیا کریں۔

## حبوب مدر حیض

حیض بستہ خواہ آٹھ سالہ کیوں نہ ہو جاری کرنے کے لیے نہایت مفید نسخہ ہے جناب حکیم محمد کفایت اللہ صاحب قریشی کے مطب کا خاص نسخہ ہے، جملہ عوارضات متعلقہ بندش حیض کو دور کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ مرمکی ۳ ماشہ۔ صابن دیسی ۳ ماشہ شہد کی مدد سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مدر حیض دوا ہے۔ بندش کو فوراً کھول دیتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ گولیاں روزانہ صبح وشام ہمراہ پانی دیں۔

## اکسیر درد گردہ

درد گردہ کے لیے نہایت زود اثر دوا ہے، جو جناب حکیم چوہدری شیر محمد صاحب کوٹلی نتھو ملی کے مطب کا خاص تجربہ کا نسخہ ہے۔ موصوف کے مطب میں یہ نسخہ نہایت کثرت سے استعمال ہوتا ہے، جناب موصوف نے اپنے نہایت اکسیری نسخے رموز حکمت کے لیے بھی عطا فرمائے ہیں، یہ نسخہ جناب کے اسی سالہ تجربہ کا نچوڑ ہے۔ دوا کے دینے سے چند منٹ کے بعد درد میں فوراً افاقہ ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : پوست ارنڈ ڈھائی تولہ۔ پوست درخت پھلاہ خاردار ۴ تولہ۔ اندر جو شیریں ساڑھے ۳ ماشہ۔ ہیرا ہینگ ایک ماشہ۔

اول ہر دو پوست کو تین پاؤ پانی میں جوش دیں۔ جب ایک پاؤ پانی رہ جائے اس میں اندر جو اور ہینگ ڈال دیں، جب پندرہ تولہ رہ جائے چھان کر صاف کر کے بغیر آمیزش

نمک پلا دیں۔

**فوائد** : درد گردہ کا فوری اور حکمی علاج ہے صرف ایک خوراک سے افاقہ ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : یہ ایک خوراک پلانے سے آرام ہو جاتا ہے مگر دوا کا استعمال ۴ یوم متواتر جاری رکھیں تمام عمر درد گردہ سے آپ محفوظ رہ سکتے ہیں۔

## حب عرق النساء

عرق النساء، وجع المفاصل، لقوہ، فالج، رعشہ کے لیے نہایت اکسیر الاثر دوا ہے، عالی جناب حکیم چوہدری غلام دستگیر صاحب کے مطب کا مایہ ناز دوا ہے، موصوف کے مطب میں یہ نسخہ کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور ایک لاثانی چیز مانی گئی ہے۔

**ھوالشافی** : مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ۶ ماشہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ پارہ ۶ ماشہ۔ شنگرف ۶ ماشہ۔ لونگ ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ صبر زرد ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ ہڑتال ۶ ماشہ۔ مٹھا تیلیہ ۶ ماشہ سب کو پیس کر آب بیخ سہانجنہ میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : عرق النساء، وجع المفاصل، نقرس، فالج، لقوہ، رعشہ، نزلہ، زکام، دمہ کے لیے نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوئی ہے۔

**ترکیب استعمال** : صرف ایک گولی روزانہ روغن زرد ۵ تولہ کے ہمراہ دیں۔

## تریاق سوزاک

سوزاک کو ایک روز میں فائدہ کرنے والی اکسیر الاثر دوا ہے۔ عالی جناب حکیم مولوی عبدالستار خاں صاحب کے خاص مجربات سے ایک نادر تحفہ ہے۔ نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوا ہے۔ صرف ایک ہی خوراک کے استعمال سے سوزاک اور اس کے متعلقہ عوارضات کا قلع قمع کرتا ہے۔

**ھوالشافی** : لوبان کوڑیہ ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی سفید معہ پوست ۶ ماشہ۔ طباشیر ۳ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر روغن صندل سے خمیر کر لیں۔

**فوائد** : سوزاک کو چوبیس گھنٹہ میں دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی کھا کر اوپر سے مصری کا شربت کثرت سے پئیں۔

## کشتہ شنگرف

نہایت زود اثر اور سہل ترکیب ہے۔ عالی جناب حکیم حافظ مولوی تجمل حسین صاحب کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : لہسن یک پوتھیہ ۲ سیر کوٹ کر ایک برتن میں ڈال دیں اور درمیان میں شنگرف کی ڈلی ۲ تولہ دے کر سر پوش سے منہ بند کر دیں اور گل حکمت کر کے نیچے یک شبانہ روز آگ جلائیں، سرد ہونے پر نکال لیں۔

**فوائد** : مقوی باہ۔ مولد خون، مقوی اعصاب، محمر لون، تمام امراض بلغمیہ کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

## مرہم لاثانی

عالی جناب حکیم محمد عبداللطیف صاحب حاتف کے تجربات خصوصی سے ایک نہایت زود اثر چیز ہے۔ یہ نسخہ آپ کو اپنے استاد محترم عالی جناب استاد الحکماء حکیم مولوی نور الدین مرحوم سے حاصل ہوا۔ آپ دورہ میں ہمیشہ اس مرہم کو ہمراہ رکھتے تھے اور ہزار ہا مریضوں پر آزمائی جا چکی ہے۔ داد، چنبل، گنج وغیرہ امراض کے لیے نہایت زود اثر ہے۔

**ھوالشافی** : گوا پوڈر ۴ رتی۔ کیلومل ۴ رتی۔ کافور شخاص ۲ رتی۔ آیوڈوفارم ۲ رتی۔ کاربالک ایسڈ ۲ بوند۔ ویزلین ڈیڑھ تولہ۔ سب کو یکجا کر کے حسب دستور مرہم بنالیں۔

**فوائد** : داد، چنبل، دھدر، برص، گنج، بثورات جملہ اقسام کو بے حد نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : زخموں اور پھنسیوں کو صابن سے دھو کر بقدر ضرورت لیپ کر دیں۔ مریض کا خون اگر زیادہ خراب ہو تو لائیکوار آرسنگ ۲ بوند روزانہ پانی میں پلا دیا کریں۔

## اکسیری گولیاں

عالی جناب زبدۃ الحکماء حکیم محمد عبدالغنی صاحب قیصر کے تجربہ کی ہزارہا مرتبہ کی آزمائش شدہ لاجواب اکسیر ہے، جو موصوف کے مطب میں سیروں بنتی اور استعمال ہوتی ہے۔

**ھوالشافی** : مرچ سیاہ ۲ تولہ۔ فلفل دراز ۲ تولہ۔ زنجبیل سوا ۲ تولہ۔ دارچینی ۲ تولہ۔ شحم حنظل ۲ تولہ۔ نوشادر ۲ تولہ۔ جوا کھار ۲ تولہ۔ قشر لیموں ۲ تولہ۔ سوڈا بائیکارب ۲ تولہ۔ بادیاں ۴ تولہ۔ سنا مکی ۲ تولہ۔ آملہ سار مصفی ایک تولہ۔ بچھناک مدبر ۶ ماشہ۔ غنچہ ناشگفتہ مدار ۳ چھٹانک۔

جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ پیس کر ملا لیں، بعدہٗ غنچہ مدار ایک ایک عدد ڈال کر ختم کریں، تب نمک سیاہ بقدر ذائقہ ڈال کر کنار صحرائی کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : درد شکم ہر قسم، بدہضمی، قے، ہیضہ اور کاسر الریاح ہے کوئی مطب اس سے خالی نہیں رہنا چاہیے۔ معدہ کی امراض کے علاوہ عظم طحال کا مجرب علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام بعد از غذا ہمراہ آب دیں۔

## حب مسک

عالی جناب حکیم قاضی خورشید حسن صاحب طبیب شاہی کے مطب میں کثرت سے استعمال ہونے والی اکسیری دوا ہے جو اپنے فوائد کے لحاظ سے اپنی قسم کے تمام نسخہ جات سے افضل ہے۔ حکیم صاحب موصوف نے نہایت دریا دلی سے یہ نسخہ طبی دنیا کے سامنے پیش کر کے بخل شکنی کا ثبوت دیا ہے۔

**ھوالشافی** : دارچینی ۶ ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ جلوتری ۳ ماشہ۔ مغز بادام ۶ ماشہ۔ جوز بوا ۶ ماشہ۔ ثعلب مصری ۶ ماشہ۔ تخم قنب ڈھائی تولہ۔ افیون ۶ ماشہ۔ سب کو پیس کر ہمراہ شہد گولیاں بقدر دانہ نخود بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ممسک، مقوی باہ، مولد منی اور مغلظ منی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ وقتی طور پر استعمال کے لیے دو گولی دو گھنٹہ پیشتر...... استعمال کریں۔

## سفوف اکبر صابری

جناب حکیم ڈاکٹر دوست محمد خاں صابر ممتاز الاطبا گولڈ میڈلسٹ کے مطب کی خاص دوا ہے جو ضعف باہ، جریان، احتلام کے لیے نہایت مفید ثابت ہوئی ہے، اس کی چند ہی خوراک استعمال کرنے سے یہ اپنے اثرات کو ظاہر کر دیتی ہے۔

**ھوالشافی** : ریگ ماہی نر ایک تولہ۔ بیر بہوٹی ایک تولہ۔ سلاجیت اصلی ۴ تولہ۔ ثعلب مصری ۴ تولہ۔ سب کو ملا کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام اور سرعت کو دور کر کے قوت باہ کو ابھارتی ہے، تیسری خوراک میں خاطر خواہ فائدہ ظہور میں آتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۵ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## سرمہ نایاب

عالی جناب حکیم نرنجن سنگھ صاحب حکیم حاذق کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے جو بوجہ اپنی زود اثری کے کثرت سے بنتا اور استعمال ہوتا ہے۔ جملہ امراض چشم، دھند، غبار، جالا، پھولا، ککرا، سرخی، پانی بہنا وغیرہ کے لیے بے حد مفید ہے۔

**ھوالشافی** : سکہ مصفی ۳۰ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۵ تولہ۔ برادہ تانبہ ۲ تولہ۔ قلعی ایک تولہ۔ سرمہ سیاہ ۳ تولہ۔ پہلے قلعی اور سکہ کو گھوٹ کر باریک کریں۔ پھر گندھک اور سرمہ کو علیحدہ پیس کر رکھ لیں اور چھوٹی سی ہنڈیا میں پہلے گندھک کے سفوف ڈالیں۔ پھر

تھوڑا سکہ اوپر بکھیر دیں۔ اس پر سرمہ کا سفوف تھوڑا سا ڈال دیں اس کے بعد تھوڑا سا تانبہ کا برادہ اور قلعی ڈال دیں۔ اسی طرح دوبارہ سہ بارہ تہہ در تہہ تمام مصالحہ ڈال کر گل حکمت کر کے ۲۰ سیر پختہ اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پیس لیں اور قدرے کافور شامل کر کے کھرل کریں اور چھان کر محفوظ رکھیں۔ اگر پہلی آگ میں سفوف نہ ہو تو گندھک کی چٹکی دے کر راکھ کر لیں۔

**فوائد** : دھند، جالا، غبار، ناخونہ، وغیرہ امراض چشم کو مفید ہے نظر کو تیز کرتا ہے، عینک کی عادت کو چھڑاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور سرمہ لگائیں۔

## اکسیر بیاض

یہ دوا بیاض چشم کے لیے واقعی اعجاز ہے۔ اس کے سوا اتنی جادو اثر اور موثر دوا نہیں دیکھی گئی۔ کہنہ سے کہنہ پھولا اس کے چند روزہ استعمال سے کافور ہو جاتا ہے۔ یہ نسخہ عالی جناب لالہ رام کشن صاحب گپتا کا خاص مجرب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ برادہ تانبہ ۶ ماشہ۔ رس لیموں کاغذی ۷ تولہ۔

پہلے گندھک اور نوشادر کو خوب پیس لیں۔ ایک پتھر کی کھرل میں درمیان میں برادہ تانبہ رکھ کر نیچے اوپر سفوف مذکور ڈال کر اوپر رس لیموں ڈال دیں تین روز کے بعد تمام دوا حل ہو جائے گی۔ تانبہ کشتہ ہوگا۔ کھرل کر کے شیشی میں ڈال کر حفاظت سے رکھیں۔

**فوائد** : پھولا کا اکسیری و حکمی علاج ہے، ایک ہفتہ میں پھولا کا نام و نشان نہ رہے گا۔

**ترکیب استعمال** : ایک سلائی دونوں آنکھ میں لگائیں۔

## روغن جید الاثر

ذات الجنب کے لیے یہ روغن نہایت مفید ثابت ہوا ہے اس کے مالش کرنے سے بہت جلد آرام کی صورت پیدا ہو جاتی ہے۔ جناب حکیم کشن لعل صاحب ورما کا

بیس سالہ تجربہ شدہ اکسیری نسخہ ہے، ذات الجنب کے درد کے لیے نہایت ہی اکسیر ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : کائی پھل ۶ ماشہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ لونگ ۶ ماشہ۔ موم سفید ۶ ماشہ۔ مصطگی رومی ۴ ماشہ۔ افیون ۴ ماشہ۔ ادویہ کو کوٹ کر روغن کنجد ۳ تولہ میں پکا کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : ذات الجنب کے لیے عمدہ مالش ہے۔ جس کے استعمال سے فوری فائدہ ہوتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : درد والی جگہ پر مالش کر کے اوپر روئی باندھیں۔

## اکسیر یرقان

مریض بسبب یرقان زرد پڑ گیا ہو، ناخن پیشاب جلد کی رنگت زرد پڑ گئی ہو، اس دوا کے چند روزہ استعمال سے بفضل خدا فائدہ ہو جاتا ہے۔ جناب حکیم پورن چند صاحب حکیم حاذق کا خاص تجربہ کا نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : املی ۲ تولہ۔ پانی ایک پاؤ میں بھگو دیں۔ مصری ۲ تولہ ملا کر تخم بالنگو ۶ ماشہ کھلا کر اوپر سے آب املی مصری آمیختہ پلا دیں۔

**فوائد** : یرقان کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : یہ ایک خوراک ہے، ایسی دو خوراک یومیہ دیں۔

## روغن اکسیر سوزاک

جس کے چند روزہ استعمال سے سوزاک نیا ہو یا پرانا بفضل خدا جڑ سے اکھڑ جاتا ہے اور دوبارہ عود نہیں کرتا، اس کی پہلی خوراک سے جلن وغیرہ کافور ہو جاتی ہے اور پیپ آنا بند ہو جاتی ہے۔ حکیم و ڈاکٹر دلیر الدین احمد صاحب کے مطب کا خاص نسخہ ہے فی الواقع سوزاک کا قلع قمع کرنے کے لیے اس سے بہتر چیز کا ملنا محال ہے۔

**ھوالشافی** : صندل سفید ۱۰ تولہ، مشک کافور دیسی ڈھائی تولہ۔ الائچی خورد ڈھائی

تولہ۔ کتھہ سفید ڈھائی تولہ۔ کباب چینی ڈھائی تولہ۔ رال سفید ڈھائی تولہ۔ دم الاخوین ڈھائی تولہ۔ پکھان بید ڈھائی تولہ۔ پھٹکڑی سفید ڈھائی تولہ۔ قلمی شورہ ۷ ماشہ۔ سلاجیت اصلی ساڑھے ۳ ماشہ۔

جملہ بالا ادویہ کو ملا کر پتال جنتر کے ذریعے روغن کشید کریں۔

**فوائد** : سوزاک کا نہایت زود اثر اور بہترین علاج ہے جس کے چند روزہ استعمال سے سوزاک اور اس کے متعلقہ عوارضات کا قلع قمع ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دس بوند پتاشہ میں ڈال کر لسی کے ہمراہ دیں۔

## حب بواسیر

بواسیر خونی ہو یا بادی اس کے استعمال سے بفضل خدا شرطیہ آرام آ جاتا ہے چند یوم کے استعمال کے بعد مضمحل ہو کر خشک ہو جاتے ہیں، اور خارش، درد، خون وغیرہ عوارضات کو دور کر دیتی ہے۔ گو نسخہ محنت طلب ہے، لیکن فوائد میں اکسیر سے بڑھ کر ہے۔ عالی جناب حکیم شیر محمد صاحب کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : تخم نیم ۲ تولہ۔ تخم بکائن ۲ تولہ۔ سمندر سوکھ ۲ تولہ۔ گوگل بھینسیہ ۵ تولہ۔ رسوت مصفیٰ ۵ تولہ۔ بیخ انجبار ۵ تولہ۔ پوست ریٹھہ ۵ تولہ۔ نرکچور ۵ تولہ۔ چونہ سنگ مرمر ۵ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۵ تولہ۔ نمک سیاہ ٦ ماشہ۔ نمک سانبھر ٦ ماشہ۔ زہر مہرہ ٦ ماشہ۔ زہر مہرہ ۵ تولہ۔ فلفل سفید ایک تولہ۔

سوائے آخری پانچ ادویہ کے باقی ادویہ کو ڈیڑھ سیر پانی میں بھگو دیں اور آگ پر جوش دے کر جب ایک پاؤ پانی رہ جائے مل کر چھان لیں پھر اس میں آخری ادویات باریک کر کے ملا کر کھرل کر کے حبوب بقدر کنار صحرائی بنا لیں۔

**فوائد** : بواسیر ہر قسم کی اعلیٰ و اکسیری دوا ہے جس کے چند روزہ استعمال سے فائدہ اتم ہوتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح، دوپہر اور شام ہمراہ پانی دیں۔

## جوہر شفا

اس نسخہ کی جس قدر تعریف کی جائے کم ہے، آتشک کے لیے خاص راز ہائے بستہ سے ایک قابل قدر تحفہ ہے۔ مریض خواہ کس قدر ردی حالت میں ہو اس کی تین ہی خوراک سے بفضل خدا شفا کامل ہو جاتی ہے۔ عالی جناب حکیم رام داس صاحب کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : ایک مینڈک برنگ زرد وزن گیارہ چھٹانک کا پیٹ چاک کر کے احشا سے صاف کریں۔ ہاتھ پاؤں کاٹ کر اس کے پیٹ میں دار چکنا ایک تولہ۔ رسکپور ایک تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ شنگرف ایک تولہ۔ بھر کر گل حکمت کر کے سوا سیر کی آگ دیں نکال کر پیس کر سنبھال لیں۔

**فوائد** : آتشک نیا ہو یا پرانا ایک ہفتہ میں کافور ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ چاول ملائی یا حلوا میں دیں۔

## مرہم اعجاز

ہر قسم کے زخموں کا اکسیری نسخہ ایسے خراب زخموں کے لیے اکسیر کا کام دینے والی جن کے علاج سے ڈاکٹر عاجز آچکے تھے محض اس دوا کے استعمال سے چند ہی یوم میں بفضلہٖ صحت ہو گی ایک نہایت زود اثر بیش بہا اکسیری مرہم ہے۔ یہ نسخہ عالی جناب حکیم منوہر لعل صاحب جین بجے نگر اجمیر کی معمول ہے، موصوف اس کو بنا کر مفت تقسیم کرتے ہیں جو اپنی زود اثری کی وجہ سے کافی مشہور ہو چکی ہے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی سفید ۶ ماشہ۔ کتھ سفید ۲ تولہ۔ رال سفید ۲ تولہ۔ طوطیا سبز ۶ ماشہ۔ مذکورہ بالا تمام ادویات کو پیس کر رکھیں پھر کنجد ۲ تولہ۔ پانی ۲ تولہ میں ڈال کر خوب گھوٹیں کہ مانند مرہم ہو جائے۔

**فوائد** : ہر قسم کے زخموں کے لیے مسیحائی اثر رکھنے والی بے نظیر دوا ہے۔ خراب سے خراب زخم اس کے چند روزہ استعمال سے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال :** کپڑے پر لگا کر زخم پر لگا دیں۔

## مقوی گولیاں

یہ گولیاں مردانہ قوتوں کے ضعف کو دور کرنے کے لیے بہترین چیز ہے، نہایت عمدہ مقوی باہ اور نظام عصبی کی کمزوریوں کو دور کرنے کے لیے بے نظیر ہے، علاوہ ازیں اعلیٰ درجہ کی ممسک، دافع سرعت اور دافع جریان ہیں۔ جناب حکیم امیر سنگھ دہلی کے مطب کی مقبول عام دوا ہے۔

**ھوالشافی :** قرنفل ایک تولہ، شنگرف رومی ایک تولہ۔ ہیراکسیس ایک تولہ۔ افیون خالص ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ مصطگی رومی ایک تولہ۔ عرق گلاب ایک سیر میں کھرل کر کے دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد :** مقوی باہ، ممسک، مغلظ، دافعی سرعت ہیں، علاوہ ازیں ہر قسم کی کمزوری کو دور کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال :** ایک گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

## اکسیر جریان

جریان کی ہر حالت کے لیے یہ سفوف نہایت مفید ہے، منی کو گاڑھا کرتا ہے، رقت و سرعت کا خاتمہ کر دیتا ہے۔ علاوہ از یع جریان منی کو نافع ہے۔ ردی سے ردی حالت میں بھی یہ نسخہ اکسیر ثابت ہوا ہے۔ عالی جناب حکیم محمد اسحاق صاحب کا معمول اور خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی :** تالمکھانہ ۹ ماشہ۔ ستاور ۹ ماشہ۔ تج ۹ ماشہ۔ بیج بند ۹ ماشہ۔ تخم اوٹنگن ۹ ماشہ۔ گوکھرو ۹ ماشہ۔ موچرس ۹ ماشہ۔ صمغ عربی ۹ ماشہ۔ آرد سنگھاڑا ۱۲ ماشہ۔ اسگندھ ناگوری ۶ ماشہ۔ شقاقل ۶ ماشہ۔ موصلی سفید ۱۳ ماشہ۔ موصلی سیاہ ۱۳ ماشہ۔ نبات سفید ہموزن جملہ ادویہ سفوف بنالیں۔

**فوائد :** جریان، رقت، سرعت کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : کپڑے پر لگا کر زخم پر لگا دیں۔

## مقوی گولیاں

یہ گولیاں مردانہ قوتوں کے ضعف کو دور کرنے کے لیے بہترین چیز ہے، نہایت عمدہ مقوی باہ اور نظام عصبی کی کمزوریوں کو دور کرنے کے لیے بے نظیر ہے، علاوہ ازیں اعلیٰ درجہ کی ممسک، دافع سرعت اور دافع جریان ہیں۔ جناب حکیم امیر سنگھ دہلی کے مطب کی مقبول عام دوا ہے۔

**ھوالشافی** : قرنفل ایک تولہ، شنگرف رومی ایک تولہ۔ ہیرا کسیس ایک تولہ۔ افیون خالص ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ مصطگی رومی ایک تولہ۔ عرق گلاب ایک سیر میں کھرل کر کے دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ، دافعی سرعت ہیں، علاوہ ازیں ہر قسم کی کمزوری کو دور کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

## اکسیر جریان

جریان کی ہر حالت کے لیے یہ سفوف نہایت مفید ہے، منی کو گاڑھا کرتا ہے، رقت و سرعت کا خاتمہ کر دیتا ہے۔ علاوہ از یع جری ن منی کو نافع ہے۔ ردی سے ردی حالت میں بھی یہ نسخہ اکسیر ثابت ہوا ہے۔ عالی جناب حکیم محمد اسحاق صاحب کا معمول اور خاص الخاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : تالمکھانہ ۹ ماشہ۔ ستاور ۹ ماشہ۔ تج ۹ ماشہ۔ بیج بند ۹ ماشہ۔ تخم اوٹنگن ۹ ماشہ۔ گوکھرو ۹ ماشہ۔ موچرس ۹ ماشہ۔ صمغ عربی ۹ ماشہ۔ آرد سنگھاڑا ۲۱ ماشہ۔ اسگندھ ناگوری ۶ ماشہ۔ شقاقل ۶ ماشہ۔ موصلی سفید ۱۳ ماشہ۔ موصلی سیاہ ۱۳ ماشہ۔ نبات سفید ہموزن جملہ ادویہ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان، رقت، سرعت کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## سفوف بخار

ہر قسم کے بخاروں کے لیے بے نظیر ولا جواب تحفہ ہے جن بخاروں کے علاج سے ڈاکٹر عاجز آ گئے ہوں ان کے لیے یہ دوا گویا آب حیات کا کام دیتا ہے۔ جناب حکیم عطا محمد صاحب کے مطب کا خاص اور اکسیری نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : کونین ایک تولہ۔ الا ئچی خورد ایک تولہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ آرد پوست ببول ایک تولہ۔ کشتہ شنگرف ۳ ماشہ۔ فینسٹین ایک تولہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ ورق نقرہ ۴۰ عدد۔ سفوف کر لیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کے لیے مجرب و آزمودہ دوا ہے۔ دق کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی صبح وشام ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## عرق کافور

ایک کثیر النفع اور سریع التاثیر چیز ہے جو ولایتی عرق کافور کے مقابلہ میں ہزار درجہ اچھی دوا ہے، ہر مطب میں رہنے کے قابل اکسیری دوا ہے۔ جناب حکیم ڈاکٹر وید راج وید منموہن لعل صاحب کا مجوزہ اور موصوف کے مطب میں کثرت سے بنتا اور نکلتا ہے۔

**ھوالشافی** : الکوحل ڈھائی تولہ۔ کافور ایک تولہ حل کر لیں۔

**فوائد** : بدہضمی، ہیضہ، دست، قے، زکام کے لیے تمام رائج الوقت عرقیات سے بہتر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ قطرہ ہمراہ بتاشہ دیں۔

## اسراری طلا

عالی جناب حکیم بابو آتما رام صاحب سودا وید کے مطب کا خاص الخاص نسخہ ہے،

اس کے استعمال سے کجی، لاغری کو دور کرتا ہے گو دیکھنے سے معمولی چیز ہے لیکن فوائد میں کئی طلا اس کے مقابلہ میں ہیچ ہیں۔

**ھوالشافی** : روغن تخم ستیاناسی ۵ تولہ۔ زعفران ٦ ماشہ۔ دونوں کو ملا کر حل کر لیں۔

**فوائد** : عضومخصوص کی جملہ خرابیوں اور کمزوریوں کو رفع کرتا ہے مردہ رگوں، پٹھوں میں طاقت آ جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدرضرورت مالش کریں۔

## اکسیر درد گردہ

درد گردہ خواہ کتنا ہی زبردست کیوں نہ ہو، اس دوا کے کھاتے ہی بند ہو جاتا ہے، درد گردہ سے بے ہوش اور مریض اس دوا کے استعمال کے چند منٹ بعد ہی بھلے چنگے ہو گئے۔ درد گردہ کے مریضوں کو ہر وقت اس دوا کی شیشی اپنے پاس رکھنی چاہیے حکیم پنڈت بالی رام صاحب کے مطب کی خاص دوا ہے۔

**ھوالشافی** : نوشادر ۴ چھٹانک، ابرک ۴ چھٹانک۔ نمک لاہوری ۵ چھٹانک۔ باریک کر کے یک جا کر کے حسب دستور جوہر اڑا لیں۔ زرد رنگ کے جوہر حاصل ہوں گے۔

**فوائد** : درد گردہ کا اکسیری اور اسراری علاج ہے جو منٹوں میں فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ایک ماشہ ہمراہ پانی کھلائیں۔

## حبوب آتشک

آتشک نیا ہو یا پرانا، پشتی ہو یا خود خرید کردہ ان گولیوں کے دو ہفتہ کے استعمال سے بالکل آرام آ جاتا ہے۔ لطف یہ کہ کسی قسم کی کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔ عالی جناب حکیم منشی شب دیال صاحب وید کا معمول مطب ہے۔ آتشک کے علاوہ خنازیر، چنبل، ناسور، داد خرابی خون کو رفع کر جسم کو مانند کندن بناتا ہے۔

**ھوالشافی** : ہلیلہ سیاہ ۳ تولہ۔ رسکپور ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا ایک تولہ۔ سو عدد لیموں کے رس میں کھرل کر کے بقدر نخود گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک، خنازیر، ناسور، چنبل اور خرابی خون کی مجرب دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح وشام ہمراہ مکھن یا بالائی دیں، چنبل، داد پر گھس کر لگا دیں۔

## اکسیر الاوجاع

نہایت مفید اور عجیب الاثر نسخہ ہے جس سے بلامبالغہ ہزاروں مریض فائدہ اٹھا چکے ہیں۔ ریگن، عرق النساء، وجع المفاصل، درد ثبت، درد زانو، درد زنخ و دست و پا استخوان، اعصاب و عروق، درد سینہ کے لیے نہایت اکسیر الاثر ہے۔ عالی جناب حکیم بودھراج صاحب حکیم حاذق کے مطب کی خاص دوا ہے۔

**ھوالشافی** : پوست ببول ۲ تولہ۔ اسگندھ ناگوری ۲ تولہ۔ گلو ۲ تولہ۔ ستاور ۲ تولہ۔ شقاقل ۲ تولہ۔ خارخسک ۲ تولہ۔ فلفل دراز ۲ تولہ۔ تخم ثبت ۲ تولہ۔ کچور ۲ تولہ۔ مقل ارزق ۲۴ تولہ۔ ہاؤبیر ۲ تولہ۔ روغن زرد ۱۲ تولہ۔

تمام ادویہ اس قدر کوٹیں کہ مانند موم ہو جائیں پھر ایک ماہ تک زمین میں دفن کر دیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے دردوں کے لیے اکسیر اعظم ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۴ ماشہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## دوائے نمونیا

جو اعلیٰ درجہ کا بے خطا نسخہ ہے، نمونیا کی ابتدائی حالت ہو یا انتہائی سو فیصدی فائدہ کرتا ہے۔ نمونیا کے لیے اس سے بڑھ کر نسخہ ملنا محال ہے نہایت اکسیر الاثر اور بہترین نسخہ ہے۔ عالی جناب لسان الحکمت، سرتاج الحکماء، قاضی محمد رمضان صاحب، منشی فاضل کے مطب کا ایک چلتا ہوا نسخہ ہے، آپ کے مطب کی زینت ہے، نسخہ کیا ہے، مریضان ذات الجنب، ذات الصدر، ذات الریہ کے لیے آب حیات ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف مدبر ایک تولہ۔ سنکھیا مدبر ایک تولہ۔ بھلانوہ مدبر ایک تولہ۔ گندھک مدبر ایک تولہ۔ تخم دھتورہ مدبر ایک تولہ۔ پیپل خورد ایک تولہ۔ جاوتری ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ زعفران اصلی ۳ ماشہ۔

کل ادویات کو پیس کر پان کے عرق کے ہمراہ کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ جوار بنا لیں۔

**فوائد** : ذات الجنب، ذات الصدر، ذات الریہ اور وجع المفاصل کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ آب ادرک ہر چار گھنٹہ کے بعد دیں دورہ کے بعد ایک گولی صبح و شام دیتے رہیں۔

## بال رس

جناب حکیم مرلی مل مہتہ کے خاص مجربات سے ایک اکسیری نسخہ ہے جو اپنی زود اثری کی وجہ سے آپ کے کارخانہ میں کافی تعداد میں بنتا اور فروخت ہوتا ہے، بچوں کی تمام امراض کے لیے نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : سونا مکھی مصفی ۴ ماشہ۔ پارہ مصفی ۸ ماشہ۔ گندھک آملہ سار مصفی ۸ ماشہ۔ گندھک اور پارہ کی کجلی بنا کر اس میں سونا مکھی ملا کر خوب کھرل کریں پھر رس بھنگرہ ۵ تولہ میں خوب کھرل کریں، خشک ہونے پر رس برگ سنبھالو ۵ تولہ میں کھرل کر کے خشک کر لیں اور دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بنا لیں۔

**فوائد** : بچوں کے تمام امراض کو نافع ہیں۔ سنپات، جوار، بخار ہر قسم، دمہ، کھانسی، درد سب کو اکسیر کا حکم رکھتا ہے، گو مختصر ہے، مگر فوائد میں لاثانی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی دن میں تین دفعہ دیں۔

## حب استقرار حمل

جن عورتوں کے ایام ماہواری میں کوئی خرابی نہ ہو، تو اس دوا کے استعمال سے پہلے ہی ہفتہ میں حمل قرار پا جاتا ہے، جن کے ایام ماہوری میں خرابی ہو اس کا علاج

کرنے کے بعد استقرار حمل کے لیے یہ دوا نہایت مفید ہے، جو لوگ برسوں سے اولاد کو ترس رہے ہیں وہ اس کے استعمال سے با اولاد ہو چکے ہیں۔ عالی جناب حکیم کلجس رائے صاحب کے مطب کا خاص دوا ہے جو بہت مشہور ہے۔

**ھوالشافی** : مشک خالص ۲ رتی۔ افیون ایک ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ جوزبوا ایک ماشہ۔ کشتہ قلعی ۲ ماشہ۔ چھالیہ گجراتی ۳ عدد۔ لونگ ۴ عدد۔ قند سیاہ ۳ ماشہ۔ سب کو کوٹ کر کوکن بیر کے برابر گولیاں بنا لیں۔

**فوائد** : استقرار حمل کے لیے نہایت زود اثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : حیض کے اول روز سے شروع کر کے متواتر چار روز تک سوتے وقت ہمراہ شیر گاؤ دیں۔ چوتھے روز عورت کی نزدیکی کریں انشاء اللہ اسی شب حاملہ ہوگی۔

## اکسیر الکبر

ضعف جگر، یرقان، دل دھڑکنا، کمزوری جگر، دم پھولنا، رنگ کا زرد پڑ جانا، دل گھبرانا، غرضیکہ جگر کی جملہ شکایات کے لیے نہایت سریع الاثر دوا ہے، خون با افراط پیدا کرتا، چہرہ اور بدن کی بے رونقی اور زردی پن کو بہت جلد تر و تازگی اور سرخی سے تبدیل کر دیتا ہے۔ حکیم سید چراغ علی شاہ صاحب کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : خبث الحدید مدبر ۸ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۲ تولہ۔ پوست بلیلہ ۲ تولہ۔ پوست آملہ ۲ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ۔ کشنیز خشک ۲ تولہ۔ الائچی خورد ۲ تولہ۔ مغز نارجیل ۴ تولہ۔ مغز بادام ۴ تولہ۔ مغز کدو ۴ تولہ۔ روغن زرد ۳۰ تولہ۔ رب آملہ ۵ تولہ۔ رب ہلیلہ زرد ۵ تولہ۔ رب بہی ۵ تولہ۔ رب سیب ۵ تولہ۔ شہد خالص ۵۰ تولہ۔ سب کو ملا کر معجون بنا لیں۔

**فوائد** : ضعف جگر اور اس کے متعلقہ عوارضات کو دور کرتا اور رنگ کو سرخ کرتا ہے اور خون صالح پیدا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

## اکسیر ضیق النفس

دمہ کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ مریض خواہ دمہ و کھانسی سے کتنا لاچار کیوں نہ ہو، دو ہفتہ کے استعمال سے قطعی آرام آ جاتا ہے۔ جناب حکیم رام لعل صاحب وید کے مطب کا خاص مایہ ناز نسخہ ہے، جس سے ہزار ہا مریض فائدہ اٹھا چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : ہڑتال ورقی ۳ تولہ۔ شنگرف رومی ۲ تولہ۔ کشتہ فولاد ۸ تولہ۔ تمام ادویہ کو ایک خرگوش کا پیٹ الائش سے صاف کر کے اس میں بھر دیں اور گل حکمت کر کے ڈیڑھ من پختہ آگ دیں۔ سرد ہونے پر دوائی مذکور نکال لیں۔

**نوٹ** : خرگوش کا خون جو اس کو صاف کرتے وقت نکلے وہ بھی پیٹ میں دوائی کے ہمراہ ڈال دینا چاہیے ورنہ دواء ناقص رہے گی۔

**فوائد** : دمہ کا ایک حیرت انگیز اثر کرنے والا بے نظیر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی روزانہ ہمراہ آب گرم دیں۔

## سفوف مشتہی

امراض معدہ کے لیے تریاق ہے، اشتہا پیدا کرتا ہے، درد معدہ کو دور کرتا ہے، علاوہ ازیں مقوی معدہ اور تبخیر معدہ کو نافع ہے۔ جناب حکیم سید امیر شاہ صاحب کا خاص تجربہ کا اکسیری نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : انار دانہ ترش ایک تولہ۔ زنجبیل ۴ ماشہ۔ زیرہ سفید ۴ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۴ ماشہ۔ تربد سفید ۴ ماشہ۔ سماق ۴ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۴ ماشہ۔ پوست بلیلہ ۴ ماشہ۔ نمک سنگ ۴ ماشہ۔ سفوف بنالیں۔

**فوائد** : ضعف ہضم کو دور کر کے اشتہا پیدا کرتا ہے اور درد معدہ کو زائل کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ ماشہ روزانہ بعد از غذا صبح و شام دیں۔

## دوا اکسیر اعظم

جریان کی ہر حالت میں مفید ہے، معدے کو طاقت دیتی ہے علاوہ ازیں ضعف

باہ کو دور کرتی ہے۔ ممسک بھی ہے، جو نوجوان جریان و سرعت یا ضعف باہ کی شکایت میں مبتلا رہتے ہیں، ان کے لیے آب حیات ہے۔ عالی جناب حکیم چندو لعل صاحب گپتا وید راج شانتی آشرم کے مطب کی خاص الخاص دوا ہے، ہزار ہا مریض اس دوا کی بدولت صحت یاب ہو چکے اور ہو رہے ہیں۔

**ھوالشافی** : ست گلو ایک تولہ۔ کباب چینی ایک تولہ۔ اندر جو شیریں ایک تولہ۔ زیرہ سفید ایک تولہ۔ ریوند چینی ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ شورہ قلمی ایک تولہ۔ کتھ پاپڑہ ایک تولہ۔ سلاجیت ایک تولہ۔ کشتہ سنگجراحت ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ایک تولہ۔ مرگانگ ایک تولہ۔ مصری ۱۰ تولہ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان کی مخصوص دوا ہے، مادہ تولید کی اصلاح کرتا ہے، صعف باہ کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ روزانہ صبح ہمراہ دودھ دیں۔

## حب آتشک

آتشک نیا ہو یا پرانا اس کو جڑ سے اکھاڑ دیتی ہیں اور آتشک کے دیگر عوارضات گنٹھیا، عرق النساء وغیرہ کو بھی دور کر دیتی ہیں، آتشک کے علاوہ دیگر امراض سوداوی میں بھی نافع ہے۔ آتشک کی آخری علامات پیدا ہو چکی ہوں، جسم گل گیا ہو، ایسی حالتوں میں یہ دوا اکسیر اعظم ثابت ہوئی ہے۔ جناب حکیم سیتا رام صاحب کے خاص مجربات سے ہے جس سے ہزاروں مریض صحت پا چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : رسکپور ۳ ماشہ۔ دارچکنا ۳ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ۔ زنگار ۳ ماشہ۔ کتھ سفید ۳ ماشہ۔ مرچ سفید ۳ ماشہ۔ گڑ پرانا ۶ ماشہ۔ اجوائن ہر سہ قسم ۹ ماشہ۔ رال سفید ۳ ماشہ۔ سب کو عرق گلاب کے ہمراہ کھرل کر کے گولیاں بمقدار دانہ نخود بنالیں۔

**فوائد** : سوداوی امراض آتشک اور اس کے عوارضات کو بے حد نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

## اکسیر سنگرہنی

جناب حکیم مولوی غلام نبی صاحب ہیڈ ماسٹر کے خاص مجربات سے ایک اکسیری دوا ہے۔ ہر قسم کے اسہال، پیچش کو دور کرنے کے علاوہ سنگرہنی کے لیے تو یہ دوا نہایت مفید ہے۔

**ھوالشافی** : موچرس ایک تولہ۔ گل سرخ ایک تولہ۔ مائیں ایک تولہ۔ گل دھاوا ایک تولہ۔ مصطگی ایک تولہ۔ بیلگری ۷ ماشہ۔ کوکنار ۷ ماشہ۔ دال نخود ۷ ماشہ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : اسہال، پیچش کو دور کرنے کے علاوہ سنگرہنی کے لیے خاص دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۷ ماشہ صبح وشام ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر دمہ

دمہ کے لیے اعجاز مسیحائی اور ایک پر اثر دوا جو عالی جناب حکیم شیخ جان محمد صاحب کی معمول مطب ہے، جس سے سینکڑوں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : کدو تلخ ایک عدد۔ شراب خالص عمدہ ایک بوتل۔ کدو کا سر کاٹ کر مغز نکال کر اس میں شراب بھر دیں۔ پھر اسی ٹکڑا سے ڈھانپ کر کسی نمناک جگہ پر گڑھا کھود کر ایک بالشت بھر زمین میں دبا دیں۔ ایک ہفتہ تک ڈھائی سیر بھوسہ گندم اس پر سلگا دیں۔ آٹھویں دن نکال لیں اور نچوڑ کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : دمہ کا ایک اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ روزانہ صبح اکیس یوم تک مریض دمہ کو پلاتے رہیں عمر بھر یہ عارضہ نہ ہوگا۔

## عرق لقمانی

امراض معدہ و جگر و طحال کا ایک لاثانی اور عجیب الاثر علاج ہے۔ عظم جگر و ضعف جگر کو دور کرتا ہے۔ بدہضمی اور ضعف معدہ کا شافی علاج ہے۔ معدہ کے امراض باؤ گولہ،

نفخ شکم درد، جی متلانا وغیرہ امراض کا نہایت ہی اکسیر الاثر علاج ہے، علاوہ ازیں عظم طحال، ضعف طحال کو فائدہ دیتا ہے، لطف یہ کہ کم خرچ اور سہل الحصول دوا ہے۔ جناب حکیم مسدی لعل صاحب کا تجارتی نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : تیزاب گندھک ۶ ماشہ۔ قند سیاہ ۲ تولہ۔ آب مقطر ۳ پاؤ ایک بوتل میں بھر کر رکھ دیں۔

**فوائد** : وجع المعدہ، بدہضمی، نفخ، جمیع امراض معدہ، ضعف اشتہا، ضعف معدہ، عظم طحال، ضعف جگر کو نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۹ ماشہ صبح، دوپہر اور شام تینوں وقت ہمراہ پانی دیں۔

## شام سندر (قوی جلاب)

ہر سہہ اخلاط کا عدیم النظیر مسہل ہے، معدہ اور آنتوں کو فضلات ردیہ سے پاک کرتا ہے، لطف یہ کہ کسی کی گھبراہٹ، بے چینی، طبیعت میں بالکل نہیں ہوتی مواد محرقہ سوداویہ کو خارج کر کے آتشک وعوارضات متعلقہ کو نفع دیتا ہے، ایک رتی سے کھل کر چار دست آ جاتے ہیں۔ نہایت ہی عمدہ اور بے ضرر مسہل ہے۔ جناب حکیم تاج الدین صاحب مالک شفاخانہ احمدیہ کے خاص مجربات سے ایک تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ۲ تولہ۔ پارہ ایک تولہ۔ سہاگہ ۲ تولہ۔ فلفل سیاہ ۳ تولہ۔ سونٹھ ۵ تولہ۔ ہلیلہ زرد ۶ تولہ۔ مغز ارنڈ ۷ تولہ۔ جمالگوٹہ مدبر ایک تولہ۔

اول گندھک اور پارہ کی کجلی بنائیں بعد ازاں دیگر ادویہ ملا کر کھرل کریں۔ بس سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : ایک عمدہ اور بے ضرر مسہل ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ رتی ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## اکسیر بیاض

پھولا چشم کے لیے جناب حکیم قاضی عبدالوہاب صاحب کے خاص مجربات سے

ایک تحفہ ہے اس کے استعمال سے کہنہ بیاض انشاء اللہ چند یوم میں صاف ہو جاتا ہے۔ ایک قابل قدر دوا ہے۔ جو ہر مطب میں تیار رہنا چاہیے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ایک تولہ۔ شورہ قلمی ایک تولہ دونوں کو ایک چینی کے پیالہ میں ڈال کر اس میں تانبہ کا پتر ۶ ماشہ کا ڈال دیں اور رس لیموں ۱۰ تولہ ڈال دیں اور دن میں دو دفعہ ہلا دیا کریں۔ تانبہ خاک ہو جائے گا۔ خشک ہونے پر پیس کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : بیاض چشم کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول کے قریب چاندی کی سلائی سے رات کو سوتے وقت بیاض پر لگا دیں۔

## ویدک آیوڈین

ولایتی آیوڈین سے بدرجہا بہتر دوا ہے جو ہر قسم کے اورام ثبور اور زخموں وغیرہ پر جہاں ولایتی آیوڈین کام دیتی ہے یہ دوا اس سے کئی گنا زیادہ جلدی فائدہ کرتی ہے۔ جناب حکیم وید لوڑینڈ چند صاحب کا خاص تجارتی اور تجربہ کا نسخہ ہے جو موصوف کے مطب میں بن کر ہزارہا شیشیاں فروخت ہوتی ہیں۔ آزمائیں اور دیکھیں کہ کیسی لاجواب چیز ہے۔

**ھوالشافی** : شراب دیسی خالص ایک سیر دو بوتلوں میں ڈال کر اس میں سہاگہ ۱۰ تولہ۔ ہلدی ۱۰ تولہ ڈال کر کارک بند کر کے ہلا دیا کریں اور دوا مذکور رکھ دیں۔ بعد دو دن کے صبر زرد ۱۰ تولہ۔ پھٹکری ۱۰ تولہ۔ نیلا تھوتھا ۶ ماشہ۔ باریک کر کے ہر دو بوتلوں میں ڈال کر ہلا دیں اور چار یوم کے بعد صاف کر لیں۔

**فوائد** : ولایتی آیوڈین سے اچھی اور زود اثر دوا ہے، ہر قسم کے ورم، چوٹ، زخم کے لیے عمدہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : روئی سے آیوڈین کی طرح لگائیں۔

## روغن عشری

ایک کثیر الفوائد دوا ہے جو حکیم محمد سمیع اللہ خاں صاحب مالک یونانی دواخانہ گوجر گڑھی کے مطب کی خاص الخاص دوا ہے۔ جس مطب میں یہ دوا تیار ہوا کثر ادویات سے بے نیاز کر دیتی ہے۔ نہایت سریع الاثر اور عمدہ دوا ہے۔

**ھوالشافی** : پوست بیخ آک سبز ۳ تولہ۔ روغن کنجد ۶ تولہ۔ آگ پر رکھ کر پوست کو روغن میں کوئلہ کرلیں۔ تیل صاف کر کے رکھیں۔

**فوائد** : ذات الجنب، درد شکم، باؤ گولہ، وجع المفاصل، بیرونی چوٹ زخم وغیرہ کو فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ذات الجنب کے مریض کو مالش کرائیں اوپر روئی باندھیں، فوراً نفع ہو گا۔ درد شکم ریحی یا قبض کے لیے کیسٹرائل میں دس قطرہ دیں۔ باؤ گولہ کے لیے روغن نوشادر ۱۰ بوند میں روغن مذکور ڈال کر دیں، زخموں اور ورموں پر بطور آیوڈین لگا دیں اسی طرح طبیب اپنی مرضی سے ہر جگہ استعمال کر سکتا ہے۔

## مرہم آتشک

جو آتشک کے زخموں کو چند دن میں خشک کر دیتی ہے۔ جناب حکیم اے آر صاحب بھاٹیہ موجد روح جیو آتما کی ایجاد ہے اور کامیاب دوا ہے۔

**ھوالشافی** : پارہ ۳ ماشہ۔ زنگار ۳ ماشہ۔ شنگرف ۳ ماشہ۔ ہڑتال ۳ ماشہ۔ مردار سنگ ۳ ماشہ۔ برگ نیم ۳ ماشہ۔ صدف سوختہ ۳ ماشہ۔ موم سفید ۳ ماشہ۔ گھی ۵ تولہ۔ حسب دستور مرہم بنائیں۔

**فوائد** : آتشک کے زخموں کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور مرہم لگا دیں۔

## دوائے داد

داد کے لیے ذیل کا نسخہ جناب حکیم شیخ عبدالصمد صاحب قریشی کا مجرب اور خاص

اکسیری ہے ہر قسم کے داد، چنبل، دھدر کو چند یوم کے استعمال سے کمال فائدہ کرتا ہے لطف یہ کہ داد جیسی نامراد مرض کو صرف تین یوم میں بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے، ایک حیرت انگیز فوائد کی حامل دوا ہے۔

**ھوالشافی** : پارہ ۶ ماشہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ رال سفید ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ عرق تلسی ۳ تولہ۔ دودھ بکری ۳ تولہ۔

اول پارہ اور گندھک کی کجلی کریں بعد ازاں دوسری ادویہ شامل کر کے عرق تلسی اور دودھ بکری سے کھرل کر کے حب بقدر دانہ نخود بنالیں۔

**فوائد** : داد، چنبل اور دھدر خارش کے لیے اکسیر اعظم ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی حسب ضرورت باسی پانی میں رگڑ کر لگا دیں اور اس جگہ کو دو دن پانی نہ لگے اگر عرق لیموں لگایا جائے تو معاً فائدہ کرتا ہے، نہایت اچھی چیز ہے۔

## اکسیر لرزہ

بخار لرزہ کے لیے ذیل کا اکسیری نسخہ جو بہت کم خطا کرتا ہے جناب حکیم سکھ دیال صاحب کے مطب کا اکسیری نسخہ ہے۔ جس سے ہزارہا مریض صحت یاب ہو چکے ہیں یہ ایک نہایت اکسیر الاثر اور مفید نسخہ ہے جو ہر مطب میں ہر موسم میں تیار رہنا چاہیے۔

**ھوالشافی** : رسوت ایک تولہ۔ صبر زرد ایک تولہ۔ ہلدی ایک تولہ۔ کافور ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۲ ماشہ۔ بیش مدبر ۲ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۲ ماشہ۔ سب کو پیس کر بقدر دانہ مسور حبوب بنا لیں۔

**فوائد** : ملیریا (موسمی بخار) کے لیے جو لرزہ سے ہوتا ہے اس کے لیے اس دوا کا ملنا محال ہے۔ ایک فوری اثر کرنے والی لاجواب دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ پانی صبح و شام بعد از غذا دیں۔

## سنہری بوند

ذیل کا اکسیری و اسراری نسخہ عالی جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب کے مطب کی زینت ہے، قوت باہ کے لیے نہایت سریع التاثیر دوا ہے۔ چند ہی خوراک سے ناقابل برداشت قوت پیدا کرتا ہے، بدن کو سرخ کرتا اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔ یہ دوا ان دواؤں میں سے ایک تحفہ ہے جن پر اطبا کو ناز کرنا چاہیے اس بے نظیر اکسیری نسخہ کو جو صاحب ایک دفعہ آزمائیں گے خود اس کی تعریف کریں گے۔

**ھوالشافی** : عنبر اشہب ایک تولہ۔ مشک خالص ایک تولہ۔ شراب برانڈی ایک بوتل میں ڈال کر ۴۰ یوم دھوپ میں رکھیں۔ بعد میں چھان لیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد و مغلظ منی، مولد خون، محمر لون اور مشتہی اعلیٰ درجہ کا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چمچ چائے بعد از غذا دیں۔

## روغن اکسیر فالج

فالج، لقوہ، رعشہ اور وجع المفاصل کے لیے ذیل کا روغن نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوا ہے۔ جناب حکیم محمد ابراہیم خاں صاحب کے خاص الخاص مجربات سے ایک تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : برگ مدار ۵ تولہ۔ برگ دھتورہ ۵ تولہ۔ برگ ارنڈ ۵ تولہ۔ برگ سنبھالو ۵ تولہ۔ کائپھل ۲ تولہ۔ کنڈیاری ۵ تولہ۔ افتیمون ۵ تولہ۔ قسط تلخ ۲ تولہ۔ سورنجاں تلخ ۲ تولہ۔ بابونہ خشک ۲ تولہ۔

جملہ ادویہ کو تین سیر پانی میں جوش دے کر جب نصف رہ جائے تو مل کر چھان لیں اور روغن کنجد آدھ سیر ڈال کر آگ پر رکھ کر جلا لیں۔ تیار ہے۔

**فوائد** : وجع المفاصل، فالج، لقوہ، رعشہ، ضعف اعصاب کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : عضو ماؤف پر مالش کر کے اوپر برگ ارنڈ یا برگ مدار باندھیں۔

## حب باؤ گولہ

امراض معدہ، باؤ گولہ، نفخ شکم، درد شکم اور عظم طحال کو دور کرتی ہیں، قبض دائمی کا عمدہ علاج ہے، درد جگر اور درد معدہ کو ورم جگر کو دور کرتی ہیں۔ جناب حکیم پنڈت گنیشی لعل صاحب بھارگو کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : شورہ قلمی ۱۰ تولہ۔ گودہ گھیکوار ۲ تولہ۔ آب حنظل ۲ تولہ سب کو ملا کر آگ پر رکھ کر پکا لیں کہ گاڑھا ہو جائے۔

**فوائد** : قبض دائمی کو دور کرتی ہیں، معدہ و جگر کی اصلاح کرنے کے علاوہ عظم جگر اور عظم طحال کو نافع ہیں۔ باؤ گولہ کا خاص اکسیری نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

## کشتہ ہڑتال ورقی

جناب ڈاکٹر پرمانند صاحب کا مجرب و معمول مطب نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال ورقی ۵ تولہ۔ آب بھنگرہ سیاہ ایک پاؤ۔ آب برہمی بوٹی ایک پاؤ۔ کھرل کر کے ٹکیہ بنالیں۔ ٹکیہ کو مکو سبز کے نغدہ ایک پاؤ میں رکھ کر گل حکمت کر کے ۱۰ سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سفید کشتہ برآمد ہو گا۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون، سوزاک، آتشک، بواسیر، خنازیر اور بخار کہنہ کا اکسیری دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## سرمہ نور البصر

عالی جناب حکیم رحیم بخش صاحب کے خاص مجربات سے ایک لاجواب دوا ہے، جو دھند، خارش، جالا اور کگروں کے لیے مفید ہے اور ابتدا نزول الماء کو نفع دیتا ہے، آنکھوں کی سرخی کو زائل کرتا ہے، غرضیکہ جملہ امراض چشم کو مفید ہے۔

**ھوالشافی** : مروارید ۴ ماشہ، قلمی شورہ ۲ تولہ۔ توتیا سبز ۴ رتی۔ سرمہ اصفہانی ۴

تولہ۔ بکری کے دودھ میں آٹھ پہر کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : دھند، غبار، جالا، ناخونہ اور بیاض وغیرہ امراض چشم کو بے حد نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : بطور سرمہ لگائیں۔

## کشتہ سم الفار

جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار سفید ڈلی ایک تولہ۔ پٹھہ وزنی ۵ سیر میں داخل کر کے گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلہ کی آگ دیں سفید کھیل برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، مصفی خون، دافع زہر آتشک، سوزاک کے لیے بے حد نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول مکھن کے ہمراہ دیں۔

## جوہر نایاب

ملیریا کے لیے اکسیر الاثر دوا ہے کونین سے بدرجہا بہتر ہے، چڑھے ہوئے بخار کو فوراً پسینہ لا کر اتارتی ہے، جن بخاروں میں ڈاکٹر حکیم عاجز آ چکے ہوں ان کو فوراً اتار دیتی ہے۔ عالی جناب حکیم سید وہاج احمد صاحب محشر زبدۃ الحکماء کی قابل قدر ایجاد ہے اور آپ کے مطب میں دیسی کونین کے نام سے استعمال ہوتی ہے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی سفید ایک پاؤ۔ شنگرف رومی ۵ تولہ۔ خوب کھرل کر کے کوزہ گلی میں بند کر کے گل حکمت کر کے دس سیر اوپلہ میں پھونک دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر باریک کر لیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کے لیے بے نظیر اور لاجواب دوا ہے۔ خصوصاً ملیریا کے لیے تو تریاق کا حکم رکھتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

## اکسیر نایاب

فی زمانہ اگر کوئی باہ کے لیے خاص نسخہ ہے تو یہ ہے متلاشیان و شاکیان باہ ایک

دفعہ اس کو بنائیں اور اپنے دل کے ارمان نکالیں۔ یہ نسخہ ہر مزاج کے موافق، گئے گزرے مایوساں باہ کے لیے تیر بہدف ہے اور یہ جادو بن کر اپنی فوری تاثیر سے مریضاں باہ کے رگ و پے میں سرایت کر جاتا ہے۔ اس کے ایک دفعہ کے استعمال سے دوران خون، ریح و روح ہو کر ایسا انتشار پیدا ہوتا ہے کہ برداشت کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ یہ نسخہ عالی جناب استاد الحکماء سراج الاطباء حکیم مولوی حاجی خواجہ غلام جیلانی خان صاحب امرت سری کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے جو واقعی ان اثرات کا حامل ثابت ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ فولاد ایک تولہ۔ پارہ ایک ماشہ۔ سم الفار ایک ماشہ۔ ان کو روغن بیضہ مرغ ایک تولہ میں کھرل کر کے قرص بنائیں اور ایک سیر اوپلہ کی آگ دیں سرد ہونے پر نکال کر دوبارہ پارہ ایک ماشہ اور سم الفار ایک ماشہ روغن بیضہ مرغ میں کھرل کر کے ایک سیر کی آگ دیں۔ علی ہٰذا القیاس ایک سو آگ پوری کریں تیار ہے۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ، مولد خون، محمر لون دوا ہے اس کی پہلی ہی خوراک سے ناقابل برداشت طاقت پیدا ہوتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول مکھن یا بالائی میں ایک ہفتہ تک استعمال کرائیں، دوران استعمال میں جماع سے پرہیز کریں۔

## دوائی نادر

افلاطون زمان لقمان الملک حکیم مولوی محمد حسین صاحب مرحوم عیسیٰ لاہور کے مطب کی خاص دوا جس سے ہزاروں مایوساں باہ اپنی مراد حاصل کر چکے ہیں۔ نسخہ کیا ہے ایک تحفہ ہے۔ جس کی تعریف سوائے استعمال کرنے کے کرنی محال ہے ایک دفعہ محنت کر کے تیار کریں۔ ہزاروں مریض صحت یاب ہوں گے۔ اس نسخہ کی پہلی ہی خوراک سے ناقابل برداشت طاقت پیدا ہو جاتی ہے جس قدر دودھ گھی پیا جائے سب ہضم ہو جاتا ہے۔ یہ ایک سنیاسیانہ نسخہ ہے جو آزمائش پر اپنی قسم کے تمام نسخہ جات سے لاجواب اور بہتر ثابت ہوا، عین مایوس العلاج کو از سر نو جوانی بخشنا اس کا ادنیٰ کرشمہ

ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ۔ کافور ایک تولہ ہر دو ادویہ کے جوہر حاصل کریں جوہر مذکور ۶ ماشہ۔ مشک خالص ۶ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ جاوتری ۶ ماشہ۔ لونگ ۳ ماشہ۔ دارچینی ۳ ماشہ۔ زہر مار سیاہ ایک رتی کھرل کر کے مثل غبار کر لیں اور شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ۔ مولد خون۔ دافع فالج اور رعشہ ہے۔ مقوی باہ اس قدر ہے کہ پہلی خوراک میں دس سیر دودھ اور دو سیر گھی ہضم کر کے ناقابل برداشت قوت پیدا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ لبوب کبیر ایک تولہ کھلائیں۔

## حب مسیحائی

عالی جناب مولوی عبدالغنی صاحب ایڈیٹر رسالہ ''گلدستہ حکمت'' جھیورانوالی کے مطب کی مایہ ناز دوا ہے جو چہرہ کی زردی کو دور کرتی ہے ضائع شدہ قوتوں کو لوٹانے کے لیے یہ گولیاں جادو کی طرح جید فائدہ پہنچانے والی ثابت ہوئی ہیں۔ اعضائے رئیسہ کو طاقت دے کر رنگ کو سرخ کرتی ہیں، ہم نے ان گولیوں سے مایوس العلاج مریضوں کو صحت یاب ہوتے دیکھا ہے جہاں استعمال کی گئیں بے حد مفید پایا ہے۔

**ھوالشافی** : اجوائن خراسانی ۷ ماشہ۔ کباب چینی ۷ ماشہ۔ دارچینی ۷ ماشہ۔ عقرقرحا ۷ ماشہ۔ ریگ ماہی نر ۷ ماشہ۔ خولنجاں ۷ ماشہ۔ زعفران ۷ ماشہ۔ جوزبوا ۷ ماشہ۔ افیون خالص ۱۵ ماشہ۔ مشک خالص ۳ ماشہ۔ سلاجیت ۶ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۴ ماشہ۔ کشتہ چاندی ۴ ماشہ سب کو ملا کر شہد کی مدد سے دانہ نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ منی، مجلوق کی زائل شدہ طاقتوں کا ازالہ کرنے والی اکسیری دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ نصف سیر دیں۔

## گنگا دھر رس

ایک مشہور عالم دوا ہے جو عالی جناب حکیم وید پنڈت ٹھاکر دت صاحب شرما موجد امرت دھارا کا معمول مطب ہے۔ ہر قسم کے اسہال پیچش کے لیے ایک لاثانی دوا مانی جا چکی ہے ہر قسم کی مزمن پیچش کے لیے ایک نادر روزگار دوا ہے جس مطب میں یہ دوا تیار ہو گی دوسری کسی دوا کی ضرورت نہیں۔ پیچش سدی میں پہلے سدہ کا اخراج کر کے دیں، پہلی خوراک میں فائدہ کرتی ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ پارہ ۶ ماشہ کی کجلی کر لیں۔ موچرس ۶ ماشہ۔ لودھ پٹھانی ۶ ماشہ۔ گل دھاوا ۶ ماشہ۔ بیلگری ۶ ماشہ۔ ناگرموتھا ۶ ماشہ۔ اندر جو شیریں ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے اسہال و پیچش کی لاثانی دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ رتی ہمراہ پانی یا چاولوں کی پیچھ دیں۔

## تریاق سل

سلطان الاطباء عالی جناب فیض مآب حضرت مولانا حکیم مولوی شمس الدین صاحب استاد الحکماء چوکنانوالی ضلع گجرات کے مطب کی مایہ ناز دوا جو سل کی آخری حالتوں میں تریاق کامل کا حکم رکھتی ہے۔ پرانی سے پرانی سل کا ایک ماہ میں کامل طور پر قلع قمع کر دیتی ہے۔ دوا کیا ہے؟ ایک معجزہ ہے جو علامہ موصوف کی تمام عمر کی کمائی کا نچوڑ ہے، لطف یہ کہ سہل الحصول اور کم خرچ زود اثر ہے۔ مریضان دق و سل کے لیے مسیحائی اثرات کی حامل دوا ہے۔ آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔ حضرت موصوف نے رموز حکمت کے لیے اپنے بیش بہا مجربات دینے کا وعدہ فرمایا ہے جو انشاء اللہ بہت جلد ہدیہ ناظرین ہو گی۔

**ھوالشافی** : کونین ۲۰ گرین۔ آیوڈوفارم ۵ گرین۔ کافور ۵ گرین اور کریازوٹ ۱۰ قطرہ سب کو ملا کر ۱۰ گولیاں بنا لیں۔

**فوائد** : سل کا ایک حکمی و اسراری علاج ہے، جس سے اسی فیصدی مریض تندرست ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ سفوف پدماکھ ٦ ماشہ میں رکھ کر اوپر سے شیر بز پلائیں۔

## سفوف پدماکھ

**ھوالشافی** : برگ نیم ایک تولہ۔ آردگلو ایک تولہ۔ کشنیز خشک ایک تولہ۔ گل نیلوفر ایک تولہ۔ پدماکھ ایک تولہ۔ سفوف بنالیں۔

## تریاق نسواں

جملہ امراض نسواں کا ایک اکسیر الاثر اور معجز نما دوا جو علی جناب استاد الحکماء حکیم مولوی محمد رمضان صاحب رئیس الحکماء کے مطب کی زینت ہے۔ بلا مبالغہ کئی ہزار مایوس العلاج مستورات کا علاج آپ نے محض اس دوا سے کیا۔ جو بفضل خدا تندرست ہیں اور آپ کو دعا دے رہی ہیں۔ حکیم صاحب موصوف ایک دریا دل مخلص اور فیض رساں خلق ہیں، دعا ہے کہ خدا آپ کو تادیر خدمت خلق کی توفیق عطا فرمائے۔ آپ تمام دنیا کے سیاح اور کہنہ مشق طبیب ہیں، رموز حکمت کے لیے آپ نے اپنے زمانہ سیاحی کے بیش قیمت مجربات عطا فرمائے ہیں جو بہت جلد ہدیہ ناظرین ہونے والی ہے۔

**ھوالشافی** : گندھک ڈنڈا ایک سیر۔ زیرہ سیاہ ایک سیر۔ رسوت مصفی ایک پاؤ۔ ایکسٹریکٹ بلاڈونا ڈھائی تولہ سب کو یکجا کر کے آب مکوسبز سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : سیلان الرحم، درد رحم، باؤ گولہ، احتباس الطمث، کثرت طمث، غرضیکہ جملہ امراض نسوانی کا ایک اکسیر علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح شام بعد از غذا ہمراہ شیر گاؤ دیں۔ اگر گرمی معلوم ہو تو کوئی مناسب شربت دے دیں۔

## گوہر مراد (اکسیر اولاد نرینہ)

یہ نسخہ ہزاروں میں سے ایک لاجواب اور اکسیری نسخہ ہے جس کی نظیر طبی دنیا میں ملنا محال ہے، جن لوگوں کے لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں اس دوا کے استعمال سے یقیناً لڑکا ہی پیدا ہو گا۔ عالی جناب حکیم سید عاشق حسین صاحب کی ہزارہا مرتبہ کی آزمودہ دوا ہے اگر یہی دوا ایک صد روپیہ فی شیشی دی جائے تو بھی سستی ہے، تجربہ پر واقعی مفید ثابت ہوئی۔ خود میں نے اس دوا کو متعدد دفعہ تجربہ کیا، اکسیر ثابت ہوئی اور میرے دواخانہ میں یہی دوا کثرت سے بنتی اور فروخت ہوتی ہے۔

**ھوالشافی** : ٹکیہ پر مور ایک عدد۔ تخم بھنگ ایک تولہ۔ پرانا گڑ ایک تولہ سب کو ملا کر خوب زور سے کوٹیں کہ تمام اجزا ایک جان ہو جایں، بارہ گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : اولاد نرینہ پیدا کرنے کے لیے بحکم خدا ایک نہایت اکسیر تجربہ شدہ دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : حمل کے تیسرے ماہ کے شروع میں روزانہ ایک گولی صبح نہار منہ شروع کرادیں اور بارہ یوم کھلائیں۔

## سفوف جریان

قوت باہ، جریان و امساک کے لیے خاص الخاص دوا ہے، عالی جناب حکیم عبدالتواب صاحب اسیر کے مطب کا نہایت اکسیری نسخہ ہے جو سرعت، رقت، جریان و احتلام کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ حکیم صاحب موصوف نے ہزاروں مریضوں پر تجربہ کرنے کے بعد نہایت فراخدلی سے اس نسخہ کو طبی برادری کے روبرو پیش کر دیا ہے اور دیگر اپنے خاص الخاص نسخے رموز حکمت کے لیے ارسال فرمائے ہیں۔

**ھوالشافی** : تخم سرس ۲ تولہ۔ تخم ہلہل ۲ تولہ۔ سبوس اسبغول ۲ تولہ۔ بیلگری ۲ تولہ۔ آرد سنگھاڑا ۱/۲ ۱ تولہ۔ سمندر سوکھ ۲ تولہ۔ سفوف سائیدہ ایک تولہ۔ مصطگی رومی ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ایک تولہ۔ کشتہ فولاد ۹ ماشہ۔ صمغ عربی ۶ ماشہ۔ مصری بقدر ضرورت ملا کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : رقت اور سرعت کو نافع ہے، جریان و احتلام کو نیست و نابود کر دینے والی اکسیری دوا ہے، مقوی باہ بھی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۹ ماشہ روزانہ ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## حب ممسک ومبہی

عالی جناب حکیم محمد یحییٰ صاحب خانپوری کے خاص الخاص مجربات سے ایک لاثانی دوا ہے۔ حکیم صاحب موصوف ایک صاحب علم اور تجربہ کار کہنہ مشق طبیب ہیں، آپ کے مجربات کی ایک دنیا خواہشمند ہے۔ حکیم صاحب موصوف نے کمال دریا دلی سے اپنے دواخانہ کا خاص تجارتی نسخہ پیش کر دیا ہے آپ کے حالات زندگی اور مجرب نسخہ جات ''رموز حکمت'' میں شائع ہوں گے، جو اپنی نظیر آپ ہوں گے۔ یہ دوا کیا ہے باہ وامساک کی خاص دوا ہے۔

**ھوالشافی** : آنبہ ہلدی ایک تولہ۔ حبۃ الخضرا، ایک تولہ۔ سلاجیت ایک تولہ۔ مشک خالص ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ مغز پستہ ایک تولہ۔ ساذج ہندی ایک تولہ۔ قرنفل ایک تولہ۔ افیون خالص ایک تولہ۔ ریگ ماہی ۶ ماشہ۔ کشتہ نقرہ ۴ ماشہ۔

جملہ بالا ادویہ کو ملا کر آب برگ تنبول میں کھرل کر کے حب بقدر دانہ نخود بنالیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک اور خون پیدا کر کے رنگ کو سرخ کرنے والی اکسیری دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ رات کو سوتے وقت دیں فوری امساک کے لیے دو گولی ایک گھنٹہ جماع سے پیشتر دودھ کھالیں اوپر سے نمکین چیز نہ کھلائیں، حسب دلخواہ امساک ہوگا۔

## تپ شکن

عالی جناب حکیم ڈاکٹر مرزا محمد حنیف بی صاحب ایم۔ ڈی کے خاص الخاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ ہر قسم کے بخاروں کو دور کرنے کے لیے یہ دوا

لاجواب مانی جا چکی ہے۔ تمام ولایتی ادویات سے افضل تسلیم کی جاتی ہے۔

**ھوالشافی** : الائچی خورد ایک تولہ۔ ست گلو ایک تولہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ مغز تخم کرنجوہ ۶ ماشہ۔ کشتہ ابرک سفید ۶ ماشہ۔ کونین سلفاس ۶ ماشہ۔ کافور ۳ ماشہ۔ سب کو پیس کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کو دور کرنے کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ رتی دوا کھانڈ میں ملا کر اوپر سے کوئی شربت مناسب پلا دیں۔

## حیات نسواں

عالی جناب سید الاطباء حکیم سید فضل حسین صاحب مرحوم کے مطب کا مایہ ناز نسخہ ہے جو آپ نے نہایت مہربانی سے اطباء کے سامنے پیش کر دیا ہے۔ امراض نسواں کے لیے تریاق ہے، آپ اس دواء کے موجد ہیں اور س دوا کی زود اثری کی وجہ سے آپ موجد حیات نسواں مشہور ہو چکے ہیں۔

**ھوالشافی** : سہاگہ تیلیہ ۶ ماشہ۔ سہاگہ سفید ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ چاکسو ۶ ماشہ۔ گیری ۶ ماشہ۔ صندل سرخ ۶ ماشہ۔ صندل سفید ۶ ماشہ۔ منڈی بوٹی ۶ ماشہ۔ دھماں بوٹی ۶ ماشہ۔ برگ درخت چنبہ ۶ ماشہ۔ برگ نیم ۶ ماشہ۔ نربسی ۶ ماشہ۔ پپیتہ ۶ ماشہ۔ بیخ گل جنبش ۶ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۶ ماشہ۔ حلتیت ۶ ماشہ۔

سب ادویہ کو شہد میں ملا کر گولیاں نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : جملہ امراض رحم، سیلان الرحم، احتباس الطمث، ختناق الرحم اور عقر وغیرہ کو اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ بعد از غذا گھبراہٹ کے وقت دودھ پلائیں۔

## اکسیر سوزاک قرحہ

سوزاک و قرحہ کے لیے ذیل کا اکسیری نسخہ جناب حکیم پنڈت دیوی داس صاحب کے خاص مجربات سے ہے، جو اپنے اثرات کے لحاظ سے نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوا ہے۔

**ھوالشافی** : پھٹکڑی ۱۰ تولہ۔ بیروزہ ۱۰ تولہ ہر دو کو ملا کر کوزہ میں گل حکمت کر کے تنور میں رکھ دیں۔ صبح احتیاط سے نکال لیں۔ سفید ہو گا۔

**فوائد** : سوزاک و قرحہ کے لیے نہایت اکسیر الاثر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہمراہ لسی شیر بز دیں، قرحہ کہنہ کے لیے خیسانده بادام سے دیں۔

## حب ریوند

اعلیٰ درجہ کی قبض کشا گولیاں جو جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب خاکی کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتی ہیں۔ بخلاف دوسری ادویہ کے یہ کسی قسم کی گھبراہٹ، مروڑ، پیچش اور بے چینی پیدا نہیں کرتیں، قبض دائمی کا نافع ہیں۔

**ھوالشافی** : شحم حنظل ایک تولہ۔ صبر زرد ایک تولہ۔ ریوند چینی ایک تولہ۔ کتیرا ۴ ماشہ۔ زنجبیل ۴ ماشہ۔ سب کو پیس کر لعاب گھیکوار سے گولیاں بقدر نخود بنا لیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی قبض کشا گولیاں ہیں، قبض دائمی کے لیے تو ایک تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

## دوائے فالج

آل انڈیا ویدک اینڈ یونانی طبی کانفرنس کے سترھویں اجلاس منعقدہ لاہور پر جناب حکیم خلیفہ محمد شفیع صاحب چشتی صابری سیاح لاہور کو اس نسخہ کی کامیابی پر سیکرٹری کانفرنس کی طرف سے سنہری تمغہ عطا کیا گیا۔ یہ نسخہ فالج، لقوہ، رعشہ، گنٹھیا ہر قسم کے درد ریحی کے لیے ایک جادو اثر دوا ثابت ہوئی ہے، خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو ایسے نایاب

جواہرات کو اپنے سینہ بے کینہ سے نکال کر عوام کی خیر خواہی کے لیے پیش کرتے ہیں۔ جائنٹ سیکرٹری کانفرنس نے اس نسخہ کی بے حد تعریف فرمانے کے بعد انعامات تجویز کرنے والی کمیٹی کی ہدایات کے مطابق موصوف کو سنہری تمغہ عطا کیا، جو واقعی ایسے بے بخل انسان کے شایان شان تھا، جزاک اللہ۔ حکیم صاحب نے ایک سرمہ کا نسخہ بھی عطا فرمایا ہے جو آپ کے حالات زندگی کے ساتھ رموز حکمت میں شائع ہوگا، جو اپنی نظیر آپ ہے ناظرین شوق سے انتظار فرمائیں۔

**ھوالشافی** : مٹھا تیلیہ مدبر ۲۷ ماشہ۔ سیماب ۹ ماشہ۔ سیسہ ۹ ماشہ۔ کچلہ مدبر ۱۸ ماشہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار ایک تولہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ فلفل دراز ایک تولہ۔ مال کنگنی ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ۷ تولہ۔ خرمہرہ زرد سوختہ ۱۱ عدد۔ آب ادرک ۱۵ تولہ۔ آب کیلا ۱۵ تولہ۔

سیماب وسیسہ کو عقد کریں اور دوسری تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر شامل کر کے عرق ادرک میں کھرل کریں، بعد خشک ہونے کے آب کیلہ میں ڈال کر کھرل کر کے خشک ہونے پر گولیاں بمقدار دانہ موٹھ بنا دیں۔

**فوائد** : فالج، لقوہ، رعشہ، عرق النساء، وجع المفاصل اور درد ریاحی کے لیے یہ ایک معجز نما دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پان سوتے وقت کھالیں اگر پان نہ مل سکے تو آب ادرک ۲ تولہ سے ایک گولی دیں۔ صبح وشام غذا کے بعد مریض کو عرق ادرک ۲ تولہ پلائیں۔

## تریاق اعظم

اس نسخہ کی مکمل کہانی ناظرین کی خدمت میں پیشتر ازیں عرض کی جا چکی ہے۔ یہ نسخہ مولوی محمد الدین صاحب چک نمبر ۱۰۲ برج لائکپور کا مجرب ہے۔ آپ نے اسی نام سے اس کی تجارت کی ہے۔ بہت ردو کد کے بعد مولوی صاحب کا یہ نسخہ ہمارے پاس پہنچا جس کا تجربہ کرنے پر واقعی اکسیر الاثر ثابت ہوا۔ ہر قسم کے زہر دار جانوروں کے

کاٹے پر اس کا تجربہ کیا گیا۔ بالخصوص سانپ اور باؤلہ کتا کے کاٹے پر تو واقعی تریاق کا حکم رکھتا ہے۔ لطف یہ کہ سہل الحصول اور کم خرچ ہے۔ مولوی صاحب نے نہایت رازداری سے کام لیتے ہوئے ہمیں نسخہ نہ بتایا مگر کسی نہ کسی طرح ہم نے حاصل کر ہی لیا۔ امید ہے کہ اب مولوی صاحب یہ نسخہ پڑھنے کے بعد ہماری ہمت کی داد دیئے بغیر نہ رہیں گے

ایں سعادت بزور بازو نیست تا نہ بخشد خدائے بخشندہ۔

**ھوالشافی** : چونہ صدف ۲ سیر۔ نوشادر دیسی ۵ تولہ۔

ایک ہنڈیا میں چونا نوشادر کے نیچے اوپر دے کر بیس سیر بیری کی آگ دیں۔ آگ سرد ہونے پر نوشادر مذکور نکال کر شبنم میں چینی کی پیالی میں ڈال کر رکھیں۔ تیل ہو جائے گا۔ بس یہی اکسیر ہے۔ گو دیکھنے میں معمولی چیز ہے۔ مگر فوائد میں جواہرات سے تولنے کے قابل ہے۔ آزمائیں اور بندہ کو دعائے خیر سے یاد فرمائیں اس کے معمولی اجزا پر نہ جائیں۔ تجربہ شرط ہے۔

**فوائد** : ہر قسم کے زہردار جانوروں مثلاً بھڑ، بچھو، سانپ اور باؤلہ کتا وغیرہ کے کاٹے کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : زخم کو اندر سے نشتر سے پچھنے لگا کر اوپر لگا دیں۔ سخت زہریلے سانپ کے کاٹے پر ہر پندرہ منٹ کے بعد لگا دیں۔ زہر اترتا معلوم ہوگا۔ اور ایک گھنٹہ تک مریض اچھا ہو جائے گا۔ معمولی زہردار جانوروں کے لیے یونہی روئی سے لگا دیں۔ پانچ منٹ میں آرام ہوگا۔

## تحائف نادرہ

یہ وہ پانچ اکسیری نسخہ جات ہیں جن کو اطباء کی ایک کمیٹی نے سو سو مریضوں پر استعمال کرنے کے بعد اسی فیصدی مفید ثابت کیا اور آل انڈیا ویدک اینڈ یونانی کانفرنس کے اجلاس میں انعام کی سفارش کی۔ یہ کمیٹی ۱۹۲۶ء میں حکیم پنڈت ٹھاکر دت صاحب شرما وید لاہور کی زیر صدارت قائم ہوئی تھی اور اس میں پانچ عسر العلاج امراض بواسیر،

ذیابیطس، سوءہضمی، طاعون، استسقاء کے مجرب نسخہ جات کے لیے جو اسی فیصدی مفید ہوں کے لیے چار چار سو روپیہ کے انعامات مقرر کیے گئے۔ چنانچہ ذیل کے نسخہ جات کے مفید ہونے پر کمیٹی نے ۱۹۳۱ء میں انعامات کی سفارش کی اور پنڈت ٹھاکردت صاحب شرما وید موجد امرت دھارا لاہور نے نسخہ جات دینے والے اصحاب کا شکریہ ادا کیا اور انعام کی سفارش فرمائی تھی۔

## (۱) اکسیر ذیابیطس (از جناب حکیم حکم چند صاحب شرما)

**ھوالشافی** : قلعی مصفی ایک تولہ۔ جست مصفی ایک تولہ۔ سیسہ مصفی ایک تولہ۔ ہرسہ ادویہ کو گئو موتر، تیل، چھاچھ، آب مکو، آب کرنجوہ میں بجھاؤ دے کر صاف کرلیں۔ پھر ان تمام دھاتوں کو یک جا کر کے باریک پترے بنا کر کتر لیں اور آب گھیکوار اس قدر ڈالیں کہ اوپر ایک انگل رہ جائے گل حکمت کر کے ایک سیر کی آگ دیں، دوبارہ نکال کریں گودہ کنوار گندل ڈال کر آگ دیں اسی طرح چالیس آگ پوری کریں۔ کشتہ خاکستری رنگ کا ہو جائے گا اس کو آب اجوائن دیسی ایک پاؤ۔ آب گلو ایک پاؤ آب ہلیلہ زرد ایک پاؤ کے ساتھ سحق کر کے قرص بنا کر ۱۵ سیر کی آگ دیں۔

**فوائد** : ذیابیطس کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

## (۲) تریاق بواسیر (از جناب سید نور حسین صاحب)

**ھوالشافی** : سنگ جراحت ۲ تولہ۔ عرق جل نیم ۸ تولہ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا لیں اس کے نغدہ آدھ سیر میں رکھ کر پانچ سیر کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر آب مولی ۸ تولہ میں کھرل کر کے اسی نغدہ میں ۵ سیر کی آگ دیں جب سرد ہو نکال کر ہمراہ آب پھول کیلہ کھرل کر کے کوزہ میں بند کر کے دس سیر کی آگ دیں کشتہ سرخ رنگ کا برآمد ہوگا۔

**فوائد** : بواسیر ہر قسم کے لیے نہایت اکسیر ہے، خون کا دریا بہتا ہو تو بند کر دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۴ رتی روزانہ ہمراہ مکھن دیں۔

## (۳) از عالی جناب عبدالعزیز صاحب

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ پوست بلیلہ ایک تولہ۔ پوست آملہ ایک تولہ۔ فلفل سیاہ ایک تولہ۔ دار فلفل ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ سہاگہ خام ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ سب کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر حلتیت اعلیٰ ۶ ماشہ بریاں کر کے ملا دیں۔ پوست بیخ مدار ۱۰ تولہ تازہ ملا کر آب برگ گھیکوار میں کھرل کر کے حبوب بقدر ۲ رتی کی بنالیں۔

**فوائد** : سوہضم، ضعف ہضم، درد معدہ، درد شکم، قراقر، ہیضہ کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی سے ۲ گولی بعد از غذا دو وقت کھلائیں۔

## (۴) دوائی طاعون (از عالی جناب حکیم مولوی قاضی میراں بخش صاحب)

**ھوالشافی** : مرچ سیاہ ۵ تولہ۔ اجوائن دیسی ۸ تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ زیرہ سیاہ ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ کلاں ۲ تولہ۔ پوست بیخ مدار در سایہ خشک کردہ ۲ تولہ۔ نمک دیسی ۸ تولہ۔ تیزاب گندھک خالص ۵ تولہ۔ تمام ادویہ کو باریک کرلیں اور تیزاب کو ایک بوتل میں ڈال کر باریک شدہ ادویات چٹکی سے تھوڑی تھوڑی ڈالتے جائیں۔ اور شیشہ کی سلائی سے ہلاتے جائیں حتیٰ کہ تمام دوا تیزاب میں مل جائے بوتل کا منہ بند کر کے چند گھنٹے رکھ دیں۔ تمام دوا سیاہ رنگ کی ہو جائے گی۔

**فوائد** : طاعون کا ایک بہترین علاج ہے۔ جس کی نظیر ملنا محال ہے۔

**ترکیب استعمال** : مریض طاعون کو ہر چار گھنٹہ کے بعد اسے ڈیڑھ ماشہ تک ہمراہ عرق گلاب دیں۔

## (۵) دوائے استسقاء (از جناب حکیم پنڈت سری رام صاحب وید)

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار مغسول ۳ ماشہ۔ پارہ مصفی ۳ ماشہ۔ ہلیلہ کلاں ۳ ماشہ۔ بلیلہ ۳ ماشہ۔ آملہ ۳ ماشہ۔ جوا کھار ۳ ماشہ۔ لوٹا کھار ۳ ماشہ۔ نمک سیاہ ۳ ماشہ۔

نمک سانبھر ۳ ماشہ۔ نمک لاہوری ۳ ماشہ۔ سونٹھ ۳ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۳ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ۔ جمال گوٹہ مدبر ساڑھے ۶ تولہ۔

تمام ادویہ کو اکیس یوم تک عرق لیموں میں کھرل کریں کہ دوا کے وزن سے چار گنا عرق کھرل ہو جائے، حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**فوائد** : استسقاء جملہ اقسام کے لیے اکسیر الاثر ثابت ہوئی ہیں ایک ہفتہ کے استعمال سے مرض کو افاقہ ہو جاتا ہے اور عوارضات متعلقہ کا دفعیہ ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی صبح و شام ہمراہ شیر شتر دیں۔ اگر اونٹ کا دودھ نہ ملے تو بکری کے دودھ سے دے سکتے ہیں۔ جس میں شہد شامل کر لی گئی ہو یا عرق سونف یا مکو کے دے سکتے ہیں۔

# جیبی فارما کوپیا (جلد دوم)

اس حصہ میں ایسے دوصد کشتہ جات دیئے گئے ہیں جن میں سے ہر نسخہ کی تصدیق کم از کم دس اطباء کر چکے ہوں، ہر قسم کے کشتہ جات کا یہ ایک لاجواب خزانہ ہے علاوہ ازیں اس میں اطباء سلف کے بیاضوں کے اکسیری نسخہ جات دیئے گئے ہیں۔ ذیل کے اطباء کرام کے خاص الخاص بیاضوں کے نسخہ جات جن پر وہ تمام عمر عامل رہے اس حصہ میں دیئے گئے ہیں۔ (طبیب اعظم شاہی حکیم علامہ حکیم نور الدین قادیانی۔ (۲) استاد الحکما حکیم مفتی سلیم اللہ صاحب مرحوم (۳) رئیس الحکما عالی جناب شفاء الملک بہادر حکیم رضی الدین احمد خاں صاحب رئیس مرحوم مغفور (۴) رئیس الاطباء حکیم ضیاء الدین صاحب مرحوم (۵) رئیس الاطباء حکیم شجاع الدین صاحب مرحوم (۶) استاد الحکماء حکیم عالم شاہ صاحب مرحوم لاہوری (۷) جناب حکیم فقیر حسام الدین صاحب مرحوم (۸) حکیم مفتی محمد انور صاحب مرحوم (۹) حکیم عزیز الدین صاحب مرحوم امرتسری (۱۰) عالی جناب حکیم محمود خاں صاحب ماہر دہلوی (۱۱) رئیس الاطباء عالی جناب حکیم حاجی خواجہ غلام جیلانی صاحب امرتسری (۱۲) عالی جناب استاد الاطباء حکیم مولوی احمد الدین صاحب شاہدرہ (۱۳) عالی جناب شمس الحکماء رئیس الاطباء افلاطون زمان لقمان ثانی خان صاحب حکیم مولوی ناصر الدین احمد خاں صاحب رئیس اعظم آنریری مجسٹریٹ دہلوی کے مجربات کے علاوہ اطباء ماضی یعنی بقراط، جالینوس، رازی، شیخ الرئیس، بوعلی سینا، ابلاقی، جرجانی، سویدی، داؤد انطاکی، قرشی، گیلانی کے خاص الخاص مجرب نسخہ جات اس حصہ میں دیئے گئے ہیں۔

اس حصہ کے ساتھ طبی صندوقچہ جس کے ہر نسخہ کی چالیس چالیس تصادیق ہو چکی

ہیں، کی چالیس ادویہ کے مکمل نسخہ جات معہ ترکیب استعمال فوائد اور تصادیق دیئے گئے ہیں۔ نیز یونانی فارما کوپیا چارٹ جس کے نسخہ جات کی پچاس پچاس تصادیق ہو چکی ہیں، اس حصہ میں شامل کر دیا گیا ہے۔ اور بہترین مصدقہ کشتہ جات کی ایک صد سے زائد تراکیب کے علاوہ اکسیری نسخہ جات حملان کے دیئے ہیں جن کی تصادیق ہو چکی ہیں اور جن پر اس وقت کئی مہوس عامل ہیں، ناظرین کرام میری اس انتہائی جدوجہد کو دیکھ کر یقیناً میری محنت کی داد دیں گے۔

اس حصہ کی قیمت باوجود ان تمام خوبیوں کے بہت کم رکھی گئی ہے۔ یعنی صرف ؟؟ سائز جیبی فارما کوپیا کا ہوگا۔ حجم ڈیڑھ صد صفحات زائد ہوگا، کتابت شروع ہو چکی ہے، آج ہی درخواست کرنے والے اصحاب سے محصول ڈاک نہیں لیا جائے گا، جلدی طلب فرمایں کیونکہ چھپتے ہی نکل جانے کی قوی توقع ہے۔

خاکسار

مینجر دارالعلاج گجرات

# جیبی فارماکوپیا

## حصہ دوم

مرتبہ ومؤلفہ
عالی جناب ابوالضیاء حکیم محمد عبدالرحیم صاحب جمیل
سرپرست ادارہ طبیب حاذق گجرات

ادارہ طبیب حاذق گجرات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ

حمد بے حد اس حکیم مطلق و خالق برحق کو سزاوار ہے کہ جس نے اپنی حکمت کاملہ اور قوت بالغہ سے موالید ثلاثہ کو عناصر متضادہ کی امتزاج سے جلوۂ ظہوری میں لا کر اور ہر ایک کو ایک کیفیت و خاصیت خاص سے مخصوص کر کے کسی کو دواء کسی کو زہر کسی کو تریاق بنایا، مگر ساتھ ہی ایک ایسا علم اپنے بندوں کو عنایت کر دیا۔ جس سے اس کی حکمت بالغہ اور موجودات میں اس کی ودیعت کیے ہوئے اثرات و تاثیرات پر اطلاع ہو چکی ہے اور اس کے اسرار مصالح منکشف ہو سکتے ہیں۔ اگر چہ اس احقرؔ کی علمی لیاقت اور عملی قابلیت ہرگز اس لائق نہیں ہے کہ اس مضمون پر قلم اٹھائے کہ جو فی الحقیقت حکیمان کامل و طبیبان عالم کا حصہ ہے، مگر اپنے محترم ناظرین کے لیے ٹوٹے پھوٹے الفاظ سپرد قلم کرتا ہوں۔

کشتہ کرنے کا فن فی الحقیقت ایک علم کیمیا ہے یا رسائن ودیا کی ایک شاخ ہے، اہل مغرب اور اہل مشرق یعنی حکمائے یونان و ہند کے یہاں یہ فن زمانہ قدیم سے چلا آتا ہے صرف فن صنعت ہی میں کام لاتے ہیں اور اہل ہند نے کشتہ یعنی اس کو دو قسموں ''کھادک'' ''بیدھک'' میں تقسیم کر کے صنعت و معالجات طبیہ دونوں میں استعمال کیا ہے۔ اطبائے یونان معالجات انسانی میں کشتوں کے استعمال کرنے کے مخالف ہیں۔ چنانچہ ان کا یہ مقولہ کہ کشتہ کشتہ میکند۔ اس امر کی پوری شہادت دے رہا ہے، مگر اس مخالفت اور اس مقولہ کے مشہور ہونے کی دو وجہ ہیں ایک تو یہ کہ اہل مغرب جس قدر کشتہ جات اپنے کام میں لاتے ہیں وہ سب بالعموم زہریلی اشیاء سے تیار کرتے ہیں۔ اس لیے ان کے کشتہ جات نہایت تیز اور قریب قریب زہر ہوتے ہیں، ان کا استعمال اکثر

حالتوں میں خالی از مضرت نہیں ہے۔ دوسری وجہ اطباء یونانی کی کشتوں کے استعمال کے طریقے سے ناواقفیت اور نا تجربہ کاری ہے۔ بلا تجربہ اور واقفیت نام کے اگر کبھی کشتہ کو استعمال کیا تو اس نے اکثر نقصان پہنچایا۔ اس لیے بے چارا کشتہ مقولہ مذکورہ بالا کا مصداق بنایا گیا۔ لیکن فی زمانہ معاملہ برعکس ہے اور بالخصوص ملک ہند میں جس نامی گرامی طبیب کے مطب میں جا کر دیکھ لیجئے۔ حکیم صاحب کے مجربات کا صندوقچہ اکثر کشتوں میں سے بھرا ہوا ہوگا۔ اس ترقی معکوس کی وجہ یہ ہے کہ جب یہ معیت فاتحان اسلام اطباء یونانی ہندوستان میں آئے اور رفتہ رفتہ اطباء ہند بھی دربار شاہان اسلام میں داخل ہوئے تو اکثر سخت امراض و مایوسہ حالتوں میں ہندی بیدوں نے اپنے رسوں سے کشتہ کو زندہ کر کے دکھا دیا اور اطباء یونان کو اپنے رسوں کی رسائی کا قائل کر دیا۔ اس وقت اطباء یونان بھی اس فن کی طرف مائل ہوئے اور ہندی بیدوں اور کتابوں سے اس فن کو حاصل کر کے خود بھی کشتوں کو کام میں لانے لگے۔ یہاں تک کہ اطباء کے صندوقچہ یونانی دواؤں سے خالی ہو کر بیدی رسوں سے معمور ہونے لگے۔ میری غرض اس تحریر سے یہ نہیں کہ کشتوں کے استعمال کرنے میں اطباء یونانی کی مخالفت بالکل بے بنیاد ہے اور کشتے بالکل بے ضرر رہیں نہیں کشتہ جات جیسے اپنے فائدے میں بے نظیر ہیں ویسے ہی بے محل بے موقعہ استعمال کی حالت میں اپنی مضرت میں بے مثال ہیں۔ علاوہ ازیں اہل مغرب کی تدبیروں کے تیار کردہ کشتہ جات اس وجہ سے کہ وہ اصول صنعت کے موافق اکثر زہریلی اور تیز اشیاء سے تیار کیے جاتے ہیں۔ قابل احتراز ہیں اور علیٰ ہذا اہل ہند کے تمام وہ کشتہ جات جو بیدھک کہلاتے ہیں اور صنعت کے واسطے بنائے جاتے ہیں۔ معالجات انسانی میں قابل استعمال نہیں ہیں۔ البتہ قسم کھادک یعنی خوراکی کشتہ جات جو غیر سمی اشیاء اور بے ضرر نباتات سے تیار ہوتے ہیں از دوائی قواعد معینہ قابل استعمال کرنے کی حالت میں یہ قسم بھی خالی از مضرت نہیں۔ اس لیے اطباء یونانی کی احتیاط حق بجانب ہے مگر فی الحقیقت یہ کشتہ کا قصور نہیں بلکہ استعمال کرنے والے کا قصور ہے یہ تو کشتہ ہے بے محل پانی کا استعمال بھی نقصان کرتا ہے کہ جو آب حیات سے

دھاتوں کے کشتے بہ لحاظ ضرر کے احجار یعنی پتھروں کے کشتے سے دوسرا درجہ پانے لگے ہیں کیونکہ احجار کے کشتے بالکل بے ضرر ہیں۔ لیکن دھاتوں کے کشتے درصورت عمدہ تیار ہونے کے جس قدر مفید ہیں درصورت ناقص ہونے کے اسی قدر مضر ہیں، دھاتوں میں سے زیادہ خطرناک کشتہ تانبہ کا ہے کہ درصورت ناقص تیار ہونے کے سخت نقصان پہنچاتا ہے اور سب سے زیادہ بے ضرر کشتہ سونا کا ہے اس کے بعد چاندی کا، اس کے قلعی کا اس کے بعد سیسہ کا، اس کے بعد جست کا، اس کے بعد فولاد کا، کشتہ جات کے اچھے اور برے اور ناقص و کامل ہونے کا استعمال بہت طرح پر کیا جاتا ہے، مگر مختصر طور پر چند باتیں بیان کی جاتی ہیں ان کا ضرور لحاظ کر لیا جائے۔

اول...... یہ کشتہ حتی الامکان بوٹی سے تیار کیا جائے۔

دوم...... جس بوٹی یا جڑ سے تیار کیا جائے وہ زہرناک نہ ہو۔

سوم...... کشتہ کو بعد تیار ہونے کے تھوڑا سا پانی کے اوپر ڈالیں اور اس کے اوپر چند دانہ گیہوں یا چاول کے ڈالیں اگر کشتہ پانی کے اوپر مثل جالے کے پھیل جائے اور چاول کے دانے پانی میں غرق نہ ہوں بلکہ کشتہ کے اوپر رہ جائیں تو کشتہ عمدہ ہے ورنہ ناقص ہے۔

چہارم...... سونے کا کشتہ کو عرق لیموں یا کسی ترش چیز کے عرق سے کھرل کر کے رکھیں۔ اگر کشتہ سرخ ہو جائے کامل ہے ورنہ ناقص اور چاندی کے کشتہ کو لونگ کے ساتھ کھرل کریں۔ اگر سیاہ ہو جائے کامل ہے ورنہ ناقص اور تانبہ کے کشتہ کو دہی یا کسی دوسری ترش چیز میں ملا کر رکھیں اگر سبز ہو جائے تو ناقص ورنہ کامل اور جست کے کشتہ کا استعمال یہ ہے کہ اس کو کسی کو کھلا کر دیکھیں اگر اس کو کشتہ کھانے سے اجابت نہ ہو تو بہتر ہے ورنہ خام اور جب کشتہ کو بعد امتحان کے کسی مرض میں استعمال کرانا چاہیں تو امور ذیل کا ضروری خیال رکھیں۔

اول...... یہ کہ جہاں تک گھاس پھوس سے کام چلے۔ کشتہ کا استعمال نہ کریں۔

دوم...... یہ کہ اصلی مقدار خوراک سے چوتھائی حصہ شروع کریں اور رفتہ رفتہ اصلی

مقدار تک بڑھائیں۔

سوم...... یہ کہ حتی الامکان موسم گرما میں استعمال نہ کریں۔

چہارم...... بچہ اور حاملہ عورت اور ضعیف الجثہ اور جوان محرور المزاج کو ہرگز ہرگز استعمال نہ کرائیں۔

پنجم...... جس مرض میں استعمال کرائیں جو اور ادویہ اس مرض میں مفید ہوں ان کے ہمراہ استعمال کرائیں۔

ششم...... زمانہ استعمال میں گھی، دودھ و مکھن اور اغذیہ مرغن کا استعمال بکثرت کریں۔

ہفتم...... بروقت استعمال مضر اشیاء سے خصوصاً ترش اور بادی چیزوں سے، سرخ مرچ اور زیادہ نمکین چیزوں سے احتراز کریں۔

ہشتم...... نیا کشتہ تاوقتیکہ پرانا نہ ہو جائے استعمال نہ کریں اگر ضرورت شدید ہو تو کشتہ کو ایک شیشی میں بند کر کے کیلہ کی جڑ یا نمناک جگہ میں تین روز دفن کر کے استعمال کریں۔

نہم...... جہاں تک کشتہ جات احجار سے کار برآری ہو دھاتوں کا کشتہ استعمال نہ کریں۔

دہم...... کشتہ جس بوٹی یا دوا سے تیار ہو اس کی تاثیر و خاصیت کا بروقت استعمال لحاظ رکھیں۔ کیونکہ جو کشتہ جس بوٹی یا دوا میں تیار ہوتا ہے اس کی تاثیر و خاصیت کم و بیش اس کشتہ میں بھی سرایت کر جاتی ہے مثلاً قلعی کا کشتہ سوزاک کے واسطے مفید ہے مگر ایک تو وہ کشتہ جو اجوائن سے تیار ہوا ہو اور دوسرا جو شورہ یا کیکر کی پتی سے تیار ہوا ہو۔ تو ان دونوں کی تاثیر میں بڑا فرق ہے۔

کشتوں کے متعلق تیاری کے لیے بہت سی باتیں مقرر ہیں لیکن چند ضروری اس جگہ لکھتا ہوں۔

جس چیز کا کشتہ کرنا ہو بہت عمدہ لے کر اس کو روغن تلخ میں آب جغرات، آب

ترپھلہ ہر دھات کو بجھاؤ دے کر صاف کر لیں۔ جو بوٹی کشتہ کرنے کے واسطے درکار ہو اس وقت میں لیں جب کہ اس کی پختگی کا وقت یعنی زمانہ شباب ہو۔ بچپن اور بڑھاپے کے زمانہ میں نہ لیں۔ جب تک آگ پوری طرح سرد نہ ہو جائے اس وقت تک دوا کو آگ سے ہرگز نہ نکالیں۔ کشتہ خام کو ہرگز استعمال نہ کریں۔ اس مختصر تمہید کے بعد میں خداوند بزرگ و برتر سے دعا کرتا ہوں کہ میری ناچیز خدمت فن کو قبول فرمائے اور میرے پیش کردہ نسخہ جات میں تاثیر عطا فرمائے۔ تا کہ بیش از بیش طالبان صحت مستفید ہوسکیں۔ آمین۔

☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ۱۔مخزن درویشی

عالی جناب حکیم مولوی قادر بخش صاحب پر وال کے خاص صندوقچہ کے نسخوں میں سے جناب نے وہ خاص تحفہ جات مطب کے لیے عطا فرمائے جو ناظرین کی خاطر بجنسیہ درج کرتا ہوں کیونکہ میں کسی چیز کو چھپا کر رکھنا گناہ سمجھتا ہوں، حکیم صاحب محترم کا دلی شکریہ ادا کرتا ہوں۔ھو ھذا۔

**ھوالشافی** : سم الفار سفید تولہ کو شیر مدار میں دو ہفتہ بھگو دیں اور شنگرف اکیس مرتبہ بادنجان مارو میں تشویہ دے کر تیار کریں یعنی بیگن میں بند کر کے بھرتہ کریں۔ اسی طرح اکیس مرتبہ ہر بار تازہ بینگن ہونا چاہیے۔ بعدہ ہڑتال ورقی تولہ ڈول جنتر چونہ میں پانی ڈال کر پکائیں چونہ ایک سیر ہو اور پانی دو سیر۔ بعدہٗ شیر مدار ڈول جنتر پکائیں۔ بعدہٗ ہر سہ کو ۱۰ تولہ روغن بیضہ مرغ میں کھرل کریں تا کہ جذب ہو جائے بعدہٗ شراب برانڈی یا انگوری میں جو وزنی ۴۰ تولہ ہو کھرل کر کے جذب کریں بعدہٗ قرص بنا کر خشک کر کے ایک طائر موسومہ چھپکہ میں الائش صاف کر کے شکم میں بھر کر بدستور معروف جوہر تصعید کریں۔

**خوراک** : نصف برنج اس کا ثانی نظر نہ آئے گا۔ بالائی یا مسکہ میں کھلائیں۔ کمی باہ میں ایک ہفتہ کافی ہے بوقت نزع دینے سے گفتگو کرا دیتا ہے۔ قدر کرو۔

## ۲۔ کشتہ خبث الحدید

**ھوالشافی** : خبث الحدید جس قدر زیادہ پرانا ہو اسی قدر بہتر ہے کم از کم ۱۰ سالہ ضرور ہو۔ آدھ سیر لیں اور خوب باریک پیس کر چینی کے برتن میں پاؤ بھر سرکہ تیز و تند ملائیں۔ ایک انگل موٹی ریگ بچھا کر اس برتن کو اس کے اوپر رکھ دیں۔ اور ایک دن رات چراغ کی آنچ دیں۔ زلال لے لیں اور حفاظت سے رکھیں۔ دوسرے دن پھر اسی

قدر سرکہ میں اسی خبث الحدید میں ڈال کر بدستور آنچ دیں اور مقطر لے لیں۔ اسی طرح تیسری مرتبہ کل سرکہ جمع کر کے پکائیں۔ حتیٰ کہ تمام رطوبت خشک ہو جائے۔ خبث الحدید سرخ رنگ ہو جائے گی۔ اس میں پاؤ بھر پانی ڈال کر پکائیں جب خشک ہو جائے تو اور پاؤ بھر ڈالیں۔ اسی طرح پانچ مرتبہ پکائیں تاکہ سرکہ کی تمام تیزی جاتی رہے۔ بس تیار ہے۔

**خوراک** : ۲ رتی سے ۴ رتی تک۔

**فوائد** : تمام دماغی، اعصابی بیماریوں اور ہر قسم کے دستوں اور ہر طرح کے نزف الدم اور نفث الدم، جریان، رطوبت نسواں و مرداں، سوزاک، بواسیر، استحاضہ اور ہر قسم کی تمام بیماریوں کے واسطے عجیب الاثر ہے۔ نہایت اعلیٰ چیز ہے۔ ضعف جگر اور یرقان کے واسطے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔ (خادم الاطباء قادر بخش)

## ۳۔ کشتہ عقیق

جناب حکیم محمد خاں صاحب مغموم مقام پپلاں کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : عقیق عمدہ شفاف بے رگ لے کر عرق بید مشک اور عرق کیوڑہ میں اس قدر بجھاؤ دیں کہ ریزہ ریزہ ہو جائے پھر ان ریزوں کو عرق کیوڑہ اور عرق بید مشک میں ایکدن کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک کر لیں اور دودھی خورد بوٹی پاؤ بھر کے نغدہ میں ملفوف کر کے کوزۂ گلی میں رکھ کر گل حکمت کریں اور خشک ہونے پر محفوظ الہوا مقام پر گڑھے میں بیس پچیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ ایک ہی آگ میں یا دوسری آگ میں انشاء اللہ شگفتہ ہوگا۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی تک ہمراہ بدرقہ مناسب کے۔

**فوائد** : تقویت اعضائے رئیسہ خصوصاً خفقان کے واسطے از حد مفید و مجرب ہے۔

## ۴۔ کشتہ تانبہ برنگ سفید

**ھوالشافی** : برادہ مس باریک شدہ و دو چند آب مقطر توت بوٹی جس کو بکن بھی

کہتے ہیں میں بطریق احسن کھرل کریں اور قرص بنا کر چھوٹے سے سکورہ میں بند وگل حکمت کر کے رات کو بعد طعام چولہے کے بھوبھل میں دبا دیا کریں۔ اسی طرح بار بار کریں یا دو سیر اوپلوں کی آنچ اس وقت تک دیں کہ سفید کشتہ ہو جائے۔ یقیناً بحکم خدا سفید لاجواب کشتہ تیار ہوگا۔

**فوائد** : امراض چشم کے لیے تو اکسیر اعظم ہے، خوراکی بھی بہت اچھا ہے، اکسیری کاموں میں لانے سے میں ناواقف ہوں اگر کوئی بھائی واقف ہو تو مجھے براہ مہربانی آگاہ کر دے کیونکہ کچھ تو میں بھی بخشش کا مستحق ہوں۔ ''مغموم'' عفی عنہ۔

## ۵۔ شنگرف مومیا

از عالی جناب حاذق العصر حکیم محمد یحییٰ صاحب خانپوری راولپنڈی

**ھوالشافی** : شنگرف رومی کی ڈلی ایک تولہ۔ برگ مکو سبز ایک پاؤ کے نغدہ میں رکھ کر کپڑ روٹی کریں۔ ایک بڑے اوپلے کو بیچ سے کھرچ کر اس میں رکھیں اور دوسرا اوپلہ اوپر دے کر ہوا سے محفوظ جگہ میں بیس سیر آگ دیں۔ آگ سرد ہونے پر نکال لیں اور حفاظت سے رکھیں۔

**ترکیب استعمال** : صبح نہار منہ نصف چاول مسکہ یا بالائی وغیرہ میں ڈال کر کھلائیں۔

**فوائد** : امراض باردہ، کمئی باہ، قلت شہوت، نامردی، ضعف اعصاب، فالج، تشنج اور ضعف اعضائے رئیسہ وغیرہ کے لیے اکسیر کا حکم رکھتی ہے، اس کے علاوہ مختلف امراض میں بدرقہ مناسبہ کے ساتھ کھلا کر حذاق اطبا بیش بہا اور حیرت انگیز فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔

**نوٹ** : ایک مہینہ میں متواتر تین دن سے زیادہ استعمال نہ کریں ہر ماہ میں ایک دفعہ کھالینا چار پانچ ماہ کے لیے بہترین ضامن ہے۔ اس لیے سال میں صرف تین بار کھانا ہی کافی ہے۔

## ۶۔کشتہ شنگرف صدری اکسیری

از جناب ابوالفدا حکیم محمد صادق صاحب سیالکوٹ

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ۲ تولہ لے کر شراب برانڈی کے ساتھ کھرل کریں۔ جب ایک بوتل شراب کی ختم ہو جائے تو شنگرف کا قرص بنا کر بیضہ مرغ سے سفیدی نکال کر قرص کو بیضہ کے اندر داخل کریں اور قرص کو ململ کے پارچہ میں ملفوف کریں۔ بیضہ کا منہ بند کر دیں اور بیضہ پر آرد گندم لگا کر دو سیر روغن زرد میں چھوڑ دیں۔ روغن زرد کڑاہی میں ڈال کر جو دیگدان پر رکھا ہوا ہو اور زیر دیگدان آنچ جلا دیں۔ جب آرد بیضہ سرخ ہو جائے تو بیضہ نکال لیں۔ سرد کر کے شنگرف باہر نکال کر دوسرے بیضہ میں بدستور داخل کر کے حسب ہدایت مرقوم الفوق روغن زرد میں پکا کر سرخ کریں۔ اسی طرح شنگرف کو یک صد انڈوں میں پکائیں۔ پھر شنگرف تین ماشہ ورق طلا میں ملا کر ایک عشرہ شراب برانڈی سے کھرل کر کے خشک ہونے پر شیشی میں محفوظ کر لیں اور اکیس یوم پڑا رہنے دیں۔ پھر استعمال کریں۔

**فوائد** : یہ شنگرف عرصہ چالیس سال تک ارسطوئے زماں جالینوس دوراں حصرت قبلہ پدرم مولانا حکیم شمس الدین مرحوم سیالکوٹی کے تجربے میں رہا ہے ہزار ہا نامرد اور عنین مرد اور شاہ زور ہو گئے۔ پیر ہفتاد سالہ اس کے استعمال سے باکرہ سے شادی کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ جسم میں بجلی پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ نسخہ قبلہ والد مغفور نے متعدد بار بنایا اور آزمایا پھر اس نسخہ کو میں نے بکمال احتیاط خود تیار کیا اور عجائبات سے پایا۔ بوڑھے آدمی اس کو استعمال کر کے ناقابل ضبط قوت پاتے ہیں۔ متعدد نامردوں اور بے اولادوں بوڑھوں کو اس نسخہ کی بدولت وہاب مطلب نے نرینہ اولاد موہبت فرمائی ہے۔ الغرض یہ نسخہ کرامت اور عجائبات سے ہے۔ الغرض صدقہ جاریہ اس مرکنون کا اظہار کرتا ہوں۔ فاحفظہ فانہ من الاسرار۔

**ترکیب استعمال** : خوراک ۲ برنج مسکہ میں کھلائیں۔ حموضات و مجامعت سے پرہیز تا استعمال اکسیر۔

## ۷۔ کشتہ سم الفار

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ لے کر شیر مدار میں ڈال کر چودہ دن پڑا رہنے دیں۔ بعدش ڈلی سم الفار شیر سے نکال کر ایک سیر خاکستر کنجد ہانڈی میں ڈال کر درمیان ڈلی رکھ کر ہانڈی کے نیچے آگ جلائیں اور خاکستر پر دانہ گندم رکھ دیں۔ جب دانہ گندم بریاں ہو جائے تو آگ بند کر دیں۔ سرد ہونے پر سم الفار نکال لیں اور پیس کر قارورہ میں محفوظ کر لیں۔

**فوائد** : یہ کشتہ مایوسین باہ کے لیے اکسیر ہے۔ اور ضیق النفس کے احباب کے واسطے تریاق اعظم و پیام حیات ہے۔ سالوں کے مایوس اور بگڑے ہوئے ضیق کے مریض اس نسخہ سے بمنہ صحت یاب ہو گئے ضیق سے نجات پا کر بے حد قوت باہ کے مالک ہو گئے ہیں اس کے استعمال سے چہرہ مثل انار کے سرخ ہو جاتا ہے۔ جملہ بارہ رطبہ امراض کی بیخ کنی ہو جاتی ہے۔ بوڑھے آدمی کھائیں تو بلغم کا نام و نشان مٹ جاتا ہے۔

## ۸۔ جواہر خمسہ تریاقی

**ھوالشافی** : سم الفار۔ رسکپور۔ دار چکنا۔ شنگرف۔ مرتک مکدا ایک تولہ ان سب کو ایک بوتل شراب برانڈی سے کھرل کریں۔ جب خشک ہو جائے تو آدھ سیر آب مقطر زقوم سے سحق کر کے خشک کریں اور دو پیالہ میں رکھ کر بطریق معروف جوہر اڑائیں۔ یہ جوہر لے کر نصف بوتل شراب برانڈی سے کھرل کریں۔ پھر ایک پاؤ آب زقوم سے سحق کر کے خشک کر کے بدستور جوہر تصعید کریں۔ جوہر مصعد کو لے کر کھرل میں ڈال کر ۳ ماشہ ورق طلا داخل کر کے خشک ہی سحق کریں ایک ہفتہ تک۔ پس تیار ہے۔ شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**فوائد** : تمام دنیا کے آتشک کے مریضوں کو لاعلاج ہوں چیلنج دیں کہ آؤ خدا کی قدرت کا کرشمہ دیکھ لو۔

**ترکیب استعمال** : ۲ برنج کیپسول میں ڈال کر حلوہ کے ساتھ کھلائیں۔

ایک ہفتہ میں گلا سڑا مریض جس کے تمام بدن میں پیپ اور بدبو پیدا ہو کر ہڈیوں تک مرض پہنچ گیا ہو بفضلہٖ تعالیٰ کندن کی طرح مریض نکھر کر صحت یاب ہو جاتا ہے۔

ننانوے گئے گزرے مایوس مریض گلے سڑے اس نسخہ سے صحت پا گئے ہیں۔

حسب الارشاد سرور دو جہاں خیر کم ینفع الناس کی تعمیل میں اکسیر جواہر خمسہ ہدیہ ناظرین ہے۔

## ۹۔ کشتہ قلعی

حکیم ابوالحمود ایچ ایم کرمان ضلع الہ آباد کا معمول مطب ومفید ومجرب ہے۔ جو مطب ہذا میں رڈ کے نام سے مستعمل ہے۔ کثرت سے تیار ہو کر بالکل مفت تقسیم ہوتی ہے۔

**ھوالشافی** : پترہ قلعی آدھ پاؤ ٹکڑے ٹکڑے کر کے آدھ سیر شورہ قلمی ایک ہانڈی نصف تلے نصف اوپر رکھ کر چولہے پر سوار کر کے نیچے تیز آنچ دیں کہ ہانڈی میں آگ لگ جائے۔ سرد ہونے پر پانی سے تین چار بار دھو پیس لیں۔ بے ضرر کشتہ قلعی تیار ہے۔

**فوائد** : جریان، دمہ، سیلان الرحم اور پرسوت کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ہمراہ شہد خواہ مکھن ایک ماشہ۔

**نوٹ** : سوزاک۔ درد گردہ کے لیے و بواسیر کے لیے ضعف معدہ وجگر کے لیے بغیر دھوئے ہوئے پیس کر محفوظ رکھیں۔

**خوراک** : ایک ماشہ سے ۳ ماشہ تک ہمراہ آب سادہ ومناسب بدرقہ اکسیر ہے۔ قدر کریں۔

از جناب استاد الحکماء حکیم محمد داؤد علی خاں صاحب

## ۱۰۔ اکسیر الاجسام

یہ کشتہ میرے عزیز دوست حکیم نبی بخش صاحب کا اختراع کردہ ہے قابل قدر

چیز ہے۔

**ھوالشافی** : حسب ضرورت سیسہ لے کر کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ سہانجنہ کا موٹا ڈنڈا لے کر اس میں پھراتے جائیں اور شکر سرخ کی چٹکی دیتے رہیں۔ یہاں تک کہ تمام سیسہ زرد رنگ کا کشتہ ہو جائے مذکورہ ترکیب سے یہ کشتہ جریان کے نسخہ میں استعمال کرنے کے لیے ایک کتاب میں تحریر کیا ہوا تھا اور جناب مسیح الملک حکیم اجمل خاں صاحب کی طرف منسوب تھا۔ میرے دوست نے اس کی بھونڈی شکل دیکھ کر اس پر مزید کوشش کی جس سے یہ اکسیر کے درجہ تک پہنچ گیا۔

**موجودہ ترکیب** : کشتہ مذکور کو دہی میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر دہی میں تر کردہ کپڑا لپیٹ کر پھر سکورہ گلی میں بند گل حکمت کر کے دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ قریباً نصف کشتہ زندہ ہو گیا۔ اسے بدستور پہلی ترکیب کے مطابق سہانجنہ کے ڈنڈا اور شکر سرخ کی چٹکی سے کشتہ بنا کر ہر دو کو ملا کر گھیکوار میں کھرل کر کے دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ اب تقریباً مردہ سنگ کی شکل میں ہو گیا۔ پھر دہی اور پھر گھیکوار میں باری باری مذکورۃ الصدر طریق سے دس دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ مختلف رنگ تبدیل کرتا رہا کل چھ آگ کے بعد یعنی تین آگ دہی میں اور تین آگ گھیکوار میں دینے کے بعد دہی کو چھوڑ دیا اور صرف گھیکوار میں چار پانچ مرتبہ آگ دینے سے بالکل سفید شگفتہ اور خوبصورت اکسیر تیار ہو گئی۔

**حیرت انگیز کامیابی** : ایک مریض قریباً چھ ماہ سے برابر بخار میں مبتلا سب سے حکیموں اور ڈاکٹروں کا تختۂ مشق بننے کے بعد زندگی سے بیزار حد درجہ کمزور، آنکھیں اندر کو دھنسی ہوئیں، طحال نے تمام پیٹ روکا ہوا، قریب المرگ، نبض نہایت کمزور، بظاہر بچنے کی امید نہیں تھی۔ اسے حکیم نبی بخش صاحب نے خواب میں استادہ پا کر یہی نسخہ رتی رتی بھر کی پڑیاں صبح گلقند ایک تولہ کے ہمراہ اور شام کو بالائی میں دینی شروع کیں۔ دو خوراک کے بعد بخار بالکل جاتا رہا۔ سات روز میں چہرہ شنگرف کی طرح سرخ ہو گیا اور مریض دعائیں دیتا چلا گیا۔ وہ مریض مسمی علی محمد آج کل سٹیشن

لودھیانہ میں پارسل کلرک زندہ شہادت موجود ہے۔

از حکیم جلال الدین صاحب جلیل چک نمبر ۲۲

## ۱۱۔ کشتہ سیم۔ سم الفار۔ سیماب والا

یہ نسخہ آپ کے مطب میں بیس سال سے مستعمل ہے۔

**نسخہ**: ورق نقرہ ایک تولہ۔ سیماب مصفی ایک ماشہ۔ سنکھیا سفید ایک ماشہ۔ سماق کے کھرل یا ایسا کھرل ہو جو گھسنے نہ پائے میں آب ادرک مروق کے ہمراہ قدرے قدرے ڈال کر دو گھنٹہ تک خوب اچھی طرح کھرل کریں۔ اس کے بعد اس کا قرص بنا کر مٹی کے دو سکوروں میں حسب معمول بند کر کے تین چھٹانک کرسی کی آنچ میں رکھ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ پھر اس میں سیماب مصفی ایک ماشہ اور سنکھیا ایک ماشہ شامل کر کے بدستور سابق آنچ دیں۔ یاد رہے کہ عرق ادرک میں کھرل کرنا ہوگا۔ ایسی پانچ آنچیں سیماب مصفی ایک ماشہ، سنکھیا ایک ماشہ کے اضافہ کے ساتھ تین تین چھٹانک کی دیں۔ اس کے بعد پھر بدستور سابق سنکھیا ایک ماشہ و سیماب ایک تولہ کا اضافہ کر کے عرق ادرک میں کھرل کر کے حسب معمول دو مٹی کے سکورہ میں بند کر دیں اور اس مرتبہ بجائے تین چھٹانک کے پاؤ بھر کرسی کی آنچ میں۔ اسی طرح سیماب ایک ماشہ سنکھیا ایک ماشہ کے اضافہ کے ساتھ سات آنچیں دیں۔ یہ کل بارہ آنچیں ہوتی ہیں۔ جس میں ایک تولہ سیماب اور ایک تولہ چاندی کے اوراق میں جذب ہو کر کشتہ ہو جاتا ہے۔ پھر اس مرکب کشتہ کو کھرل میں باریک کر کے شیشی میں محفوظ کر کے دو ہفتہ کے لیے نمناک زمین میں دفن کر دیں۔ اس کے بعد وقت ضرورت استعمال کریں۔

**خوراک**: دو چاول بالائی یا مکھن میں ملا کر۔

**فوائد**: مقوی معدہ و امعا جگر، طحال، دل، دماغ، گردہ، مثانہ، باہ کو بڑھائے، چہرہ کو سرخ کرے، سیروں خون پیدا کرے۔

## ۱۲۔ حب قبض دائمی خاص

عالی جناب ممتاز الاطبا حکیم جلال دین جلیل سند یافتہ چک نمبر ۲۲ کے شفاخانہ سنیاسی جلیل میں بکثرت استعمال ہوتا ہے۔ قابل قدر شے ہے۔

**ھوالشافی** : نمک ترپھلہ ایک تولہ ۹ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۳ ماشہ۔ کچلہ مدبر ۶ ماشہ۔ مصطگی رومی عمدہ خالص ایک تولہ۔ ہر چہار کو باریک کر کے عرق گلاب و بادیان کی مدد سے بقدر نخود گولیاں بنالیں۔

**خوراک** : ۲ حب صبح ۲ حب شام بعد از غذا ہمراہ دودھ، دو دن استعمال دوائی میں دودھ گھی زیادہ کھائیں۔

**فوائد** : مقوی معدہ وجگر، سیروں خون پیدا کر کے چہرہ سرخ بدن فربہ بناتی ہے۔

**نوٹ** : کچلہ کو آب ادرک اور آب گھیکوار میں بھگو کر مدبر کرنا ہو تو یہ دوائی کم از کم چالیس روز ضرور کھانی چاہیے۔ تاکہ دائمی قبض ہمیشہ کے لیے دور ہو جائے۔ دس دن دوائی کھانے کے بعد تین دن کا ناغہ کر لیا کریں۔

ایک ہزار قبض دائمی کے مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔

## ۱۳۔ بلدیو بٹی

جناب جناب حکیم ڈاکٹر بلدیو سہائے صاحب دھام پور بجنور کے مطب میں پچیس سال سے استعمال ہو رہا ہے۔

**ھوالشافی** : کباب چینی۔ مرچ سیاہ۔ دارچینی۔ گیرو نرم۔ حب السلاطین مدبر۔ مغز کرنجوہ ایک ایک تولہ۔ سب کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر مساوی وزن کر کے پانی کی امداد سے گولیاں بقدر نخود بنا دیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ یا ۳ گولیاں ہمراہ آب سرد ایک روز کا واقفہ دے کر کھلائیں۔ دال مونگ، شیر، دہی سے پرہیز کرنا چاہیے۔

**فوائد** : اس سے دست آبی میں کمی رہے، آب سرد پلاتے رہیں، اگر بند کرنا منظور

ہو تو شربت سادہ پلا دیں، امراض بادی میں لاجواب گولیاں ہیں۔ علی الخصوص امراض جلدی میں اکسیر صفت فائدہ کرتی ہیں۔ بدن پر کیسی ہی پھنسیاں نکل رہی ہوں۔ داغ پڑ جائیں۔ خارش ہو۔ چٹہ پڑ جائیں۔ زخم ہوں، آتشک اور کوڑھ کو دو ہفتہ میں دور کر دیتی ہیں۔ اوجاع مفاصل میں تو ان کو ید طولیٰ حاصل ہے۔ ورم ہو، درد ہو، ہاتھ پیر نہ پھیلتے ہوں، تمام جسم بیکار و معطل ہو گیا ہو، اگر کوئی جسم خشک بھی ہو گیا ہو، کتنی ہی مدت سے بے حس و حرکت ہو دو تین ہفتہ کے استعمال سے صحت ہو جاتی ہے۔ محض ڈبہ اطفال میں ہمراہ شیر مادر کے دیں۔

مرض ام الصبیان میں دوائی حلق سے اترتے ہی بچہ ہوش میں آ جاتا ہے۔ قولنج سدی یا غیر سدی میں اثر تریاق کا رکھتی ہے۔ درد شکم، درد باؤ گولہ میں بے حد مفید ہے۔

از عالی جناب حکیم چراغ دین صاحب شراقیہ فارمیسی ہوشیار پور

## ۱۴۔ حب صحت افزا

**ھوالشافی** : سوڈا بائی کارب ۶ ماشہ۔ حلتیت ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ فلفل گرد ڈیڑھ تولہ۔ نمک سیاہ ڈیڑھ تولہ۔ اجمود ڈیڑھ تولہ۔ نانخواہ ۹ ماشہ۔ جوہر پودینہ ڈیڑھ ماشہ۔

**ترکیب** : باریک پیس کر آب ادرک پاؤ پختہ میں کھرل کریں اور گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے درد شکم، باؤ گولہ، قراقر، حبس ریاح غلیظ میں اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک حب تازہ پانی یا عرق بادیان گرم کردہ سے۔

## ۱۵۔ درد گردہ کا پندرہ منٹ میں علاج

از عالی جناب ڈاکٹر شیر سنگھ سی۔ بیدی ایل۔ ایم۔ ایس۔ ایچ۔ اینڈ۔ آر۔ ڈی طبیب حاذق

درد گردہ جو بسبب سنگ گردہ ہو اس کے دفعیہ کے لیے ایک بے نظیر اور لاجواب

دوا ہے، اس دوا میں پرماتما نے وہ تاثیر رکھی ہے کہ جیسا کسی نے جادو کر دیا۔ ویسے یہ دوا سادی جہاں استعمال ہوئی منٹوں میں فائدہ ہوا۔ مریض چیختا چلاتا آتا اور ہنستا چلا گیا۔ جیسے اس کو مرض تھا ہی نہیں۔ الغرض یہ ایک عمدہ تحفہ ہے۔ جس کی پہلی خوراک درد گردہ کو تسکین دیتی ہے اور خوراک ہر پانچ کے بعد دینے سے قطعاً زائل ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : جوکھار۔ لوٹا سجی۔ سہاگہ خام۔ نوشادر خام۔ مرچ سیاہ۔ نمک سینڈھا۔ نمک سفید۔ ہیرا ہینگ۔ قلمی شورہ ہموزن باریک کر کے سرکہ تند ولایتی سے لعوق بنائیں۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ ہر پندرہ منٹ کے بعد اول تو پہلی خوراک میں ہی ورنہ تین خوراک میں یقینی آرام ہوگا۔ آرام ہونے کے بعد ہر روز نہار منہ ۲ رتی کشتہ حجر الیہود استعمال کریں آئندہ کے لیے درد کا احتمال نہیں رہتا۔ وھو ھذا۔

## ۱۶۔ کشتہ حجر الیہود۔

**ھوالشافی** : حجر الیہود کو کوار گندل میں باریک پیس کر کے گل حکمت کریں۔ پندرہ سیر اوپلہ میں آگ دیں۔

## ۱۷۔ کشتہ ہڑتال ورقی

از عالی جناب ابوالبشات حکیم سید ریاض شاہ صاحب نقوی البخاری

یہ نسخہ جملہ اقسام کے حمیات اور خصوصاً ان کے صاحب موصوف کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ قدر کرنے والوں کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔ آزمائیں اور لکھیں کہ میرے شریک کار بخل شکن احباب نے کیسے کیسے نایاب جواہرات آپ کے سامنے پیش کر دیئے ہیں۔

**ھوالشافی** : مین پھل ۲ تولہ کو لعاب گھیکوار میں کھرل کر کے ہڑتال ورقی ایک تولہ کی ڈلی پر ضماد کریں۔ بعد ازاں مرچ سیاہ ایک پاؤ باریک کر کے نغدہ بنائیں اور ڈلی ملفوفہ درمیان رکھ کر کوزۂ گلی میں بند کر کے گل حکمت کر کے خشک کریں اور ڈھائی سیر کی

آگ دیں سرد ہونے پر باوزن ہمرنگ کشتہ تیار ہوگا۔

**فوائد** : بخار خصوصاً دق کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ایک رتی تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

برائے طبیب۔

از عالی جناب حکیم چودھری منشی محمد خورشید احمد خاں صاحب بی۔اے

## ۱۸۔ کشتہ گاؤدنتی

موصوف کے پاس سیروں کی مقدار میں نکلتا ہے اور مفت تقسیم ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال سفید ۵ تولہ برگ سبز تمرہندی کا نغدہ بنا کر درمیان میں ہڑتال گاؤدنتی دے کر گل حکمت کر کے دس سیر کی آگ دیں۔ کشتہ سفید ہوگا۔

**فوائد** : ملیریا، نردہ، نوبتی، غرضیکہ ہر قسم کے بخاروں کے لیے نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر یا آب تازہ دیں۔ ایک خوراک سے بخار کافور ہوگا۔

جناب حکیم محمد رمضان صاحب

## ۱۹۔ دوا ممسک

مطب کی خاص دوا ہے جو آپ کے دادا صاحب مرحوم کے وقت سے آپ کے مطب میں مستعمل ہے۔

**ھوالشافی** : بیضہ مرغ ایک عدد۔ حلتیت ۶ ماشہ۔ چھوہارہ ۳ عدد۔ مویز منقی ایک تولہ۔ چارمغز ایک تولہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ پستہ ۴ ماشہ۔ بیضہ مرغ کو سوراخ کر کے اس میں حلتیت داخل کریں اور اس پر آرد گندم کا لیپ کر کے بھوبھل میں دفن کریں حتی کہ سرخ ہو جائے۔ نکال کر ادویہ کے ہمراہ کھرل کر کے گولیاں بقدر کنار صحرائی بنائیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ممسک، مغلظ، دافع سرعت انزال دوا ہے جوان کو نوجوان اور بوڑھے کو جوان بنا دینے والی ہے۔ آزمائش شرط ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ بعد از غذا دیں۔

## ۲۰۔ کشتہ شنگرف

از عالی جناب حکیم مولوی ناصر الدین بستی سنواں

مطب کا چلتا ہوا نسخہ جو اپنے فوائد کے لحاظ سے بہترین نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ۲ تولہ۔ پیاز سفید ۲۱ عدد۔ ایک پیاز کا واک کر کے اس میں شنگرف بند کر کے اس پر آرد گندم کا لیپ کریں اور تین سیر کی آگ دیں۔ نکال کر دوسرے میں۔ اسی طرح اکیس آگ پوری کریں۔ اس کے بعد ایک کنجشک نر کے پیٹ کو آلائش سے صاف کر کے اس میں شنگرف رکھ کر اس پر آرد گندم کا لیپ کریں اور گھی میں بریاں کر کے سرخ کریں۔ اسی طرح اکیس چڑوں میں بریاں کریں ازاں بعد نکال کر شراب برانڈی ۱۰ تولہ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر کوزہ گلی میں بند کر کے دو سیر بھوسی دہان میں آگ دیں سرخ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : نامرد کو مرد بناتا ہے۔ قوت باہ پیدا کرتا ہے۔ رنگ کو سرخ اور شوخ بناتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : گھی کو جس میں چڑے بریاں کیے گئے ہوں بطور مالش کے استعمال کرائیں اور کشتہ ایک رتی مذکور ہمراہ مکھن دیں۔ غذا مرغن دیں۔

## ۲۱۔ کشتہ نقرہ

از جناب حکیم ڈاکٹر امام الدین صاحب طبیب خاص حکومت افغانستان

خاص مجربات سے ایک لاجواب تحفہ ہے ناظرین آزمائیں۔

**ھوالشافی** : برادہ نقرہ ایک تولہ۔ شیر ڈنڈا تھوہر ۱۰ تولہ میں کھرل کر کے تھوہر مذکور کے ایک پاؤ نغدہ میں رکھ کر چار سیر کی آگ دیں۔ دوسری آگ میں عمدہ کشتہ ہو گا۔ اگر زیادہ مقوی کرنا منظور ہو تو آگ میں ۳ ماشہ پارہ ہمراہ کھرل کریں۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت، ضعف جگر کے لیے نہایت مفید ہے۔ نہایت مقوی

ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی ہمراہ مکھن۔

## ۲۲۔کشتہ چاندی

عالی جناب حکیم محمد یوسف حسن صاحب مہتمم دارالتجارب لاہور خاص الخاص مجربات سے ہے، آپ نے ایسے نسخہ جات آزمانے کے لیے دارالتجارب کھول رکھا ہے اس میں یہ نسخہ کامیاب ثابت ہو چکا ہے۔

**ھوالشافی** : ایک روپیہ پرانا سکہ کا لے کرخواہ خالص چاندی کا پترہ ہو جل نیم ۵ تولہ۔ستیاناسی ۵ تولہ ہر دو کا علیحدہ علیحدہ نغدہ بنائیں ایک کپڑے پر جل نیم کا نغدہ بچھا کراوپر روپیہ رکھ دیں۔ پھراس پرستیاناسی کا نغدہ رکھ کر لپیٹ کرگل حکمت کریں اور دو سیر کی آگ دیں۔اسی طرح سات آگ میں کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : مصفی خون، مقوی، مبہی اور محرک باہ ہے۔جسمانی کمزوری کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ مکھن۔

**نوٹ** : دارالتجارب کا مصدقہ نسخہ ہے۔

## ۲۳۔کشتہ شنگرف

عالی جناب شفاء الملک بہادر حکیم دلبر حسن خاں صاحب بھٹی شاہی مطب پٹیالہ کے خاص الخاص مجربات سے ہے جس کی کثرت سے تصادیق ہو چکی ہیں۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ۔لہسن یک پوتھیہ ڈھائی سیر ہانڈی میں لہسن کوفتہ کے درمیان شنگرف رکھ کر چولہے پر رکھیں آگ ۱۲ گھنٹہ جلائیں۔سرد ہونے پر نکالیں۔ عمدہ کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی، مبہی، مولد خون، رعشہ، فالج، استرخا اور بلغمی امراض کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔

## ۲۴۔ کشتہ خبث الحدید

جناب حکیم کریم بخش صاحب آڑہ اکبر شاہ کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : خبث الحدید کہنہ ایک پاؤ لے کر باریک کر کے پانی سے خوب دھوئیں۔ بعد ازاں بول گائے جو جفت نہ ہوئی ہو میں چار پہر کھرل کریں اور قرص بنا کر گل حکمت کر کے چھ سیر کی آگ دیں۔ یہ عمل تین دفعہ کریں۔ پھر تین مرتبہ آب لیموں میں سحق کر کے آگ دیں۔ پھر چار پانچ دفعہ آب گھیکوار میں کھرل کر کے آگ دیں تاکہ کشتہ عمدہ ہو جائے۔

**فوائد** : مقوی جگر، مقوی معدہ، مولد خون صالح ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی استعمال کریں۔

## ۲۵۔ کشتہ سم الفار

جناب حکیم ڈاکٹر محمد ابراہیم بیگ صاحب مقام بوسن کا خاص نسخہ ہے جو آپ کے مطب میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار دودھیا۔ نرکونپل مدار دس سیر۔ ایک گھڑے میں پانی ڈال کر اوپر نصف پتے رکھ کر اوپر سم الفار اور بقایا پتے رکھ کر گھڑے کا منہ مٹی سے لیپ دیں کہ ہوا خارج نہ ہو۔ چولہے پر چڑھا کر ۸ سیر آگ جلائیں کہ پتے سب جل جائیں۔ سرد ہونے پر نکالیں سفید پھول ہو گا۔ محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا مقوی، مبہی، نامرد کو مرد بنانے والی اکسیر ہے۔ دمہ، کھانسی کو نافع ہے، علاوہ ازیں طبیب اس کو مناسب بدرقہ سے استعمال کر سکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن ۳ تولہ روزانہ استعمال کریں۔

## ۲۶۔ کشتہ قلعی (سالم ڈلی)

یہ نسخہ میرے محترم دوست جناب حکیم بشیر احمد صاحب کامل طب و جراحت کا خاص نسخہ ہے۔ جناب کو اس نسخہ کے نہ بتانے میں بہت کوشش کرنی پڑی آخر مجھے

مہربانی فرما کر بتا دیا۔ آپ کے مطب میں سیروں تیار ہو کر استعمال کیا جاتا ہے۔

**ھوالشافی** : ڈلی سالم قلعی ۵ تولہ۔ ہلیلہ سیاہ زنگی ایک سیر کوٹ کر درمیان میں قلعی رکھ کر گل حکمت کر کے۔ محفوظ الہوا دس سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سفید کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت، ضعف جگر، ضعف دماغ کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن استعمال کریں۔

## ۲۷۔ کشتہ فولاد

جناب چوہدری ہزارہ خاں صاحب مصنف کشتہ جات ہزاری و متعدد کتب کا خاص نسخہ ہے۔ جو تجربہ پر نہایت اکسیر الاثر ثابت ہوا۔ صاحب نسخہ کی طرف سے غلط ثابت کرنے پر پچاس روپے انعام کا اعلان ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ فولاد ۷ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۲ تولہ۔ نوشادر ۲ تولہ۔ سرکہ جامن ایک پاؤ۔ عرق گھیکوار ایک پاؤ ملا کر کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے بیس سیر کی آگ دیں۔ اگر کچھ کسر رہ جائے ایک آگ اسی طرح اور دیں۔ ملائم مانند مکھن کشتہ تیار ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، ضعف دل و گردہ و مثانہ کے لیے نہایت مفید ہے۔ عظم الطحال کو دفع کرتا ہے۔ خون صالح پیدا کرتا ہے۔ ضعف جگر دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۲۸۔ کشتہ شنگرف قائم النار

عالی جناب حکیم سید علی شاہ صاحب پلول جو ایک تجربہ کار کہنہ مشق طبیب ہیں۔ آپ کے خاص تجربہ کا نسخہ ہے۔ جو آپ کو ایک درویش کامل کی خدمت سے حاصل ہوا۔ نذر ناظرین ہے۔

**ھوالشافی** : عرق نک چھکنی ۲ تولہ۔ گوبھی صحرائی ۴ تولہ دونوں کو نغدہ بنا کر درمیان شنگرف ایک تولہ کی ڈلی رکھ کر اوپلہ دو سیر کو بے دود کر کے اس میں یہ بوتہ رکھیں۔

سرد ہونے پر نکالیں اور تین دفعہ یہ عمل کریں۔ عمدہ ہمرنگ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون، دافع امراض باردہ، فالج، لقوہ، رعشہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۲۹۔ کشتہ مس

عالی جناب حکیم ڈاکٹر سید ابوالنصر سید علی اکبر صاحب آزاد چاند پوری کے مطب کا خاص نسخہ ہے، جناب کے مطب میں کثیر مقدار میں تیار ہو کر ہمیشہ استعمال ہوتا ہے۔

**ھوالشافی** : آب ستیاناسی ایک پاؤ۔ پترہ تانبہ ایک تولہ۔ چالیس بجھاؤ دے کر ستیاناسی کے نغدہ ایک سیر میں دے کر گل حکمت کر کے ۲۰ سیر کی آگ دیں۔ صبح کشتہ نکال لیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون اور مصفی خون اعلیٰ درجہ کا ہے، مقوی اعصاب، جریان، مسلس بول کو نافع ہے، امراض باردہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۳۰۔ کشتہ

ابوالحکمت جناب حکیم غلام صاحب ناظم لاہوری کا خاص نسخہ ہے جو آپ کے ہاں کثرت سے بنتا ہے۔

**ھوالشافی** : سیسہ مصفی ۵ تولہ۔ قلمی شورہ ۷ تولہ۔ بیخ مدار تازہ حسب ضرورت پہلے سکہ کو کڑاہی میں رکھ کر آگ میں گداز کریں۔ چٹکی چٹکی شورہ قلمی ڈالتے جائیں اور مدار کی جڑ پھیرتے رہیں۔ انشاء اللہ قلمی شورہ ختم ہونے سے پہلے سکہ کشتہ ہو جائے گا۔ جو برنگ سرخ ہوگا۔ چھان کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک نیا ہو یا پرانا ہر دو کے لیے اکسیر سے کم نہیں۔ برسوں کا صرف چند یوم میں رفع ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ شربت بزوری روزانہ صبح وشام دیں۔

## ۳۱۔کشتہ سونا مکھی

عالی جناب حکیم محمد حیات صاحب ثابت کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سونا مکھی ایک تولہ عمدہ برگ حنا ایک پاؤ۔نغدہ بنا کر درمیان میں سونا مکھی رکھ کر کپڑوٹی کر کے خشک ہونے پر پانچ سیر کی آگ دیں۔عمدہ کشتہ برنگ سرخ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : بواسیر کا ایک کامل و مکمل علاج ہے۔اس کے استعمال سے مسے خود بخود خشک ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن روزانہ استعمال کریں۔

## ۳۲۔کشتہ عقیق

جناب حکیم ڈاکٹر محمد لطیف صاحب۔بی۔اے فزیشن جھنگ کا خاص آزمودہ اور مجربہ ہے۔

**ھوالشافی** : عقیق عمدہ ۲ تولہ۔گورکھ پان آدھ سیر کا نغدہ میں رکھ کر حسب دستور چھ سیر آگ دیں۔پتاشہ کی طرح پھول جائے گا۔

**فوائد** : مقوی دل،مقوی دماغ،مقوی معدہ، جریان،احتلام کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن استعمال کریں۔

## ۳۳۔کشتہ توتیا

عالی جناب حکیم محمد علی صاحب آزاد نیو مارکیٹ کا مجربہ ہے۔

**ھوالشافی** : نیلہ تھوتھا ۵ تولہ سفوف آرد ریٹھہ ایک پاؤ۔سفوف کا نغدہ بنا کر درمیان میں نیلا تھوتھا دے کر گل حکمت کر کے تین سیر کی آگ دیں۔سرخ رنگ کا کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : آتشک متقرحہ،سوزاک کہنہ کا اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی سے ایک رتی ہمراہ گھی نصف پاؤ استعمال

کریں۔

## ۳۴۔کشتہ پوست بیضہ شنگرفی

جناب حکیم عطا محمد صاحب ٹوبہ ٹیک سنگھ ضلع لائل پور کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ایک تولہ۔ پوست بیضہ مرغ ۷ عدد کھرل کر کے پانی کی مدد سے گولیاں بنا کر خشک کریں اور کوزہ گلی میں بند کر کے ۳۰ سیر آگ دیں۔ نکال کر گودہ گھیکوار میں کھرل کر کے دوبارہ ٹکیہ بنا کر اسی قدر آگ دیں۔ نہایت عمدہ کشتہ ہو گا۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت کو دور کرتا اور قوت باہ پیدا کرتا ہے۔ عورتوں کے سیلان الرحم کی لاثانی دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی استعمال کریں۔

## ۳۵۔کشتہ مس

حکیم عبدالغفار صاحب کا مجرب ہے۔ یہ نسخہ آپ نے آل انڈیا ویدک یونانی کانفرنس کے اجلاس منعقدہ ۱۹۲۵ء پر دیا۔ جس کی بعد ازاں دو تصدیق ہوئی ہیں۔

**ھوالشافی** : پیسہ کو میل سے صاف کر کے ہزار دانی ۵ تولہ کے نغدہ میں ملفوف کر دیں اور رانگ کی ڈبیہ بنا کر اس میں بمعہ نغدہ رکھ دیں۔ اس ڈبیہ کو ستیاناسی کے ایک پاؤ نغدہ میں رکھ کر اوپر ٹاٹ لپیٹ دیں اور دس سیر کی محفوظ الہوا آگ دیں۔ سفید کشتہ تیار ہو گا۔

**فوائد** : مقوی، مولد خون اور درد مفاصل کے لیے نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ چاول ہمراہ بالائی۔

## ۳۶۔اکسیر الاجسام

جناب حکیم ودھایا رام صاحب کا خاص اکسیری نسخہ ہے جس کو آپ نے ایک لاکھ

روپیہ کا صرف ایک نسخہ کے عنوان سے یاد کیا ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ فولاد ۲ تولہ۔ برادہ چاندی ایک تولہ۔ برادہ طلا ایک تولہ ہر سہ اشیاء کو شیر مدار میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور پندرہ سیر کی آگ دیں۔ اسی طرح پندرہ آگ پوری کریں۔ بعدہ شیر ڈنڈا تھوہر میں ایک تولہ پارہ ملا کر کھرل کر کے ایک سیر کی آگ دیں۔ ہر آگ میں ایک تولہ پارہ شامل کریں اور پندرہ آگ پوری کریں۔ بعد روغن بیضہ مرغ تولہ میں کھرل کر کے تانبہ کے بوتہ میں بند کر کے ایک پاؤ جنگلی اوپلہ کی آگ دیں۔

**نوٹ** : یہ آگ ایک پاؤ سے زیادہ نہ ہو۔ اسی طرح روغن بیضہ مرغ میں کھرل کر کے پچیس آگ دیں اور ہر دفعہ ایک تولہ پارہ کھرل کرتے رہیں۔ پھر چار دفعہ شراب برانڈی میں کھرل کر کے ایک تولہ پارہ ہر ایک آگ میں شامل کر کے ۴ سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ اب تیار ہے۔ محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : قوت باہ، جریان، احتلام، سرعت، ضعف دماغ، ضعف دل، کمی خون کے لیے نافع ہے۔ قوت دماغ کے لیے اکسیر سے بڑھ کر ہے۔ گو نسخہ قیمت طلب ہے۔ مگر فائدہ میں اکسیر سے کم نہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ ملائی استعمال کرائیں۔

## ۳۷۔ کشتہ عقیق

عالی جناب حکیم باوا سوبھا رام صاحب ماہر معالج چک نمبر ۵۵ کا مجربہ و مصدقہ ہے۔

**ھوالشافی** : عقیق حسب ضرورت لے کر آب بوٹی کھٹکل میں بجھاؤ دیں۔ بعد ازاں عرق گلاب خالص میں دس بجھاؤ دیں۔ اس کے بعد فی تولہ عقیق کے حساب ۱۰ تولہ چھلکا زیرہ زبردے کر بیس سیر کی آگ دیں حسب دستور دیں۔ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : مقوی دل، مقوی دماغ، نزلہ، زکام کو نفع دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : خوش ہو کے ایک رتی ہمراہ مکھن۔

## ۳۸۔ کشتہ سم الفار

جناب حکیم ابوظفر محمد عبدالخالق امرتسری حال راولپنڈی کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ۲ تولہ۔ آب مقطر قاضی دستار ایک سیر میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور کنجد کی راکھ سیر فرش لحاف کر کے ایک کوزہ گلی میں بند کر کے گل حکمت کر کے چولہے پر چڑھائیں تین سیر کی آنچ دیں حتی کہ آگ اوپر تک پہنچ جائے۔ سرد ہونے پر کشتہ مانند پھول ہوگا۔

**فوائد** : تقویت اعضائے رئیسہ، ممسک، مقوی باہ اور جمیع امراض باردہ کے لیے نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ چاول ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

## ۳۹۔ کشتہ سم الفار

جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب طبیب یونانی راولپنڈی کے خاص مجربات سے بہترین تحفہ ہے۔ لطف یہ کہ آسان اور سہل الحصول ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ پٹھہ وزنی ۲ سیر کے درمیان دے کر گل حکمت کر کے بیس سیر کی آگ میں کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ اعلیٰ درجہ کا ہے۔ علاوہ ازیں مصفی خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی ہمراہ مکھن استعمال کریں۔

## ۴۰۔ کشتہ ہڑتال طبقی

جناب حکیم مولوی غلام حیدر صاحب سیتاپور کے خاص مجربات سے ہے اور اس کی کم از کم دس تصادیق ہو چکی ہیں۔

**ھوالشافی** : ہڑتال ۵ تولہ کی ڈلی لے کر آب برگ چرچٹہ میں چند یوم تر رکھیں بعد نکال کر چرچٹہ کے نغدہ ۱۰ تولہ میں ملفوف کر کے ایک بڑے پیٹھہ میں رکھ کر گل

حکمت کر دیں خشک ہونے پر ۵ سیر پرانے چیتھڑے لپیٹ دیں۔ اور ایک من اوپلہ صحرائی کے درمیان رکھ کر آگ دیں۔ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : ضیق النفس، دق، سل، کھانسی، نزلہ دائمی، طاعون، جذام، بخار ہر قسم کے لیے اکسیر سے کم نہیں، جس مطب میں تیار ہو ہزاروں دواؤں سے بے نیاز کر دے گا۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۴۱۔ کشتہ سم الفار

جناب حکیم عزیز الدین صاحب نصرتی کے مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ۔ آب برگ چمپٹہ ایک سیر کو دھوپ میں رکھ دیں جب درد تہ نشین ہو جائے تو صاف عرق میں سم الفار کو کھرل کیا جائے کہ خشک ہو کر ٹکیہ بن جائے خشک کر کے گل حکمت کر کے ۵ سیر کی آگ میں عمدہ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : امراض باردہ، لقوہ، فالج کو دور کرتا ہے، مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ چاول ہمراہ مکھن استعمال کرائیں۔

## ۴۲۔ کشتہ شنگرف

یہ نسخہ ہمارے محترم جناب حکیم منشی دیویدیال صاحب وئید کے مطب کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : دودھک زرد شیر والی ڈیڑھ سیر لے کر کسی ہانڈی میں تین پاؤ نیچے تین پاؤ اوپر درمیان میں شنگرف ایک تولہ کی ڈلی رکھ کر چولہے پر رکھ دیں نیچے آگ جلائیں جب رطوبت خشک ہو کر بوٹی جل جائے سرد ہونے پر شنگرف نکال لیں۔ پھر درخت سرس کی کونپل ایک سیر کوٹ کر دو قرص بنائیں۔ اس قرص کو درمیان رکھ کر اچھی طرح گولا بنائیں اور روغن مادہ گاؤ میں اس قدر بریاں کریں کہ نغدہ جل جائے۔ نکال لیں۔

**فوائد** : ایک چاول تین سیر دودھ کو ہضم کرتا ہے، بے حد مشتہی، مقوی، مولد خون

صالح، مقوی معدہ ہے، موسم سرما میں قابل اعتبار ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن یا بالائی ۵ تولہ استعمال کریں۔

## ۴۳۔ کشتہ ابرک مسیح الملک والا

یہ نسخہ محترم جناب حکیم محمد حسین صاحب مرحوم عیسیٰ لاہور کی عنایت سے ہمیں حاصل ہوا جس کی بے شمار تصادیق ہو چکی ہیں۔

**ھوالشافی** : ابرک سفید بارک ورق لے کر کوئلوں کی آگ پر سرخ کریں اور شیر گاؤ میں بجھائیں دو بار میں خوب نرم ہو جائیں گے پھر عرق گھیکوار میں کھرل کریں۔ خشک کر کے کوزہ میں بند کر کے ۱۰ سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ اسی طرح دوبارہ آگ دیں کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : فالج، لقوہ، دمہ، کھانسی، بخار نیا ہو یا پرانا ہر قسم کے لیے نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ شہد خالص دیں۔

## ۴۴۔ کشتہ سنگ یشب

جناب حکیم ڈاکٹر عبدالحمید صاحب چغتائی کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سنگ یشب ایک تولہ کو ایک ایک دفعہ گرم کر کے دس سیر کی آگ دیں۔

**فوائد** : توحش، خفقان کو دور کرنا، دل کو قوت دینا، مقوی دماغ ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی ہمراہ مکھن۔

## ۴۵۔ کشتہ نقرہ

جناب حکیم اکبر حسین صاحب کے خاص مجربات سے ایک عجیب النفع دوا ہے۔

**ھوالشافی** : ایک تولہ نقرہ کا پترہ بنا کر ایک پاؤ بھنگرہ سفید کے نغدہ میں لپیٹ کر بیس سیر کی آگ دیں۔ اس طرح دو مرتبہ عمل کریں تین دن کے بعد اس نقرہ کے پترہ کو سم الفار سفید ایک ماشہ لعاب گودہ گھیکوار میں کھرل کریں تا کہ یکجان ہو جائے ٹکیہ بنا کر

بھنگرہ سفید کے نغدہ میں ۱۵ سیر کی آگ دیں۔ اسی طرح دس آگ پوری کریں۔ بس تیار ہے۔

**فوائد** : اس کشتہ کا استعمال انسان کو ہمیشہ جوان رکھتا ہے، دل، جگر، معدہ، مثانہ، دماغ کو حیرت انگیز طاقت دیتا ہے۔ چہرہ کا رنگ مثل انار سرخ کرتا ہے۔ بدن میں قوت بے حد پیدا کرتا ہے، غرضیکہ ایک نادرہ روزگار دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھا چاول ہمراہ مکھن ۵ تولہ استعمال کریں۔

## ۴۶۔ کشتہ شنگرف

جناب حکیم ہاسانند ترلوک چند صاحب کا مجرب ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ کی ڈلی لے کر ایک چینی کے پیالہ میں شیر مدار کے اندر بھگو رکھیں۔ شیر مدار اس قدر ہو کہ ڈلی شنگرف اس میں ڈوب جائے جب دودھ خشک ہو جائے ڈلی شنگرف کو نکال کر ایک پاؤ دانہ حرمل کے درمیان دے کر کوئلوں کی آنچ پر رکھیں۔ جب دھواں بند ہو جائے نکال لیں تیار ہے۔

**فوائد** : مقوی باہ، فالج، لقوہ، وجع المفاصل، عرق النسا، درد عصبی، ریحی وغیرہ امراض بلغمی کو نفع دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی بتاشہ میں ڈال کر منہ نہار استعمال کریں۔

## ۴۷۔ صلاسم الفار

عالی جناب حکیم سید فرزند علی شاہ صاحب مقام فرزند علی والا کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار سفید ۲ ماشہ۔ سورنجاں شیریں ایک تولہ۔ آب لیموں ۹ ماشہ۔ آب کٹائی خورد ۵ تولہ ہر دو ادویہ کو سحق بلیغ کریں آب ازاں آب لیموں میں کھرل کر کے خشک کریں بعد ازاں آب کٹائی خورد میں کھرل کر کے حبوب بقدر مرچ سیاہ بنائیں۔

**فوائد** : وجع المفاصل، نقرس، رعشہ، لقوہ، ادھرنگ، فالج کے لیے بے نظیر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح شام ہمراہ پانی بعد از غذا دیں۔

## ۴۸۔ کشتہ توتیا

من المجربات حضرت رئیس الحکماء مولوی غلام جیلانی خاں صاحب ماہر معالج امراض مخصوصہ کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : توتیا سبز ایک تولہ کپڑے کی پوٹلی میں باندھ کر ایک سیر پانی میں پکائیں، جب تمام پانی خشک ہو جائے باہر نکال لیں اور ایک سفیدی بیضہ مرغ کے ہمراہ کھرل کر کے اسی طرح پکائیں۔ پانی خشک ہونے پر سفید کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : بواسیر اور خرابی خون کا حیرت انگیز اور نادر روزگار دوا ہے۔ ضیق النفس کے لیے نہایت اکسیر، مارگزیدہ کا تریاق، کرم خوردہ اور بوسیدہ دانتوں کے درد کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔

## ۴۹۔ کشتہ چاندی

مجربہ ومصدقہ جناب حکیم سید نذیر حسین صاحب

**ھوالشافی** : جل دھنیا ایک پاؤ کے درمیان پترہ چاندی ایک تولہ رکھ کر گل حکمت کریں اور دس سیر پرانے اوپلہ کی آگ دیں۔ سات آگ میں عمدہ کشتہ تیار ہوگا۔

**فوائد** : مقوی دل، مقوی دماغ، جریان، احتلام، سرعت کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

## ۵۰۔ کشتہ مرجان

مجربہ محترم حکیم مولوی محمد عبدالرحیم صاحب شفاخانہ الہند۔

**ھوالشافی** : غنچہ گل سرخ ۶ تولہ۔ فلفل دراز ایک تولہ۔ علیحدہ علیحدہ باریک کر کے ملا دیں۔ مرجان ایک تولہ کے فرش ولحاف یہ دوا دے کر گل حکمت کر کے پانچ سیر کی

آگ دیں کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : قوت باہ، تغلیظ منی کے لیے مخصوص ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ رتی ہمراہ مسکہ استعمال کریں اوپر سے دودھ پی لیں۔

## ۵۱۔ کشتہ قلمی شورہ

مجربہ مصدقہ حکیم تاج الدین صاحب مالک شفاخانہ احمدیہ

**هوالشافی** : قلمی شورہ ۵ تولہ برگ انار ترش ۱۰ تولہ کے نغدہ میں رکھ کر دس سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں مانند موتی آب ولد نکلے گا۔

**فوائد** : سل، سعال کہنہ کے لیے ایک نایاب دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ شربت اعجاز دیں۔

## ۵۲۔ کشتہ اذاراقی

مجربہ ومصدقہ جناب حکیم تاج الدین صاحب موصوف۔

**هوالشافی** : کچلہ ایک تولہ۔ نمک سانبھر باریک ۵ تولہ کے درمیان دے کر برتن میں منہ بند کر کے رکھ دیں اور گل حکمت کر کے پانچ سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ پھر بمعہ نمک پیس کر رکھیں۔

**فوائد** : کھانسی ہر قسم، درد مفاصل، دمہ، نزلہ، زکام کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی ہمراہ آب گرم۔

## ۵۳۔ کشتہ ہڑتال ورقی (الموسومہ اکسیر ملیریا)

مجربہ ومصدقہ حکیم صاحب موصوف۔

**هوالشافی** : ہڑتال ورقی ایک تولہ شاہترہ ایک پاؤ کے درمیان دے کر گل حکمت کر کے خشک کریں۔ ایک ہاتھ بھر گڑھا کھود کر پندرہ روپے کی آگ دیں۔ سفید براق نکلے گی۔

**فوائد** : بخار ہر قسم کے لیے ایک نایاب دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ عرق شاہترہ دیں۔

## ۵۴۔ کشتہ ہڑتال

مجربہ ومصدقہ جناب حکیم مولوی حاجی ابوتراب محمد عبدالخالق صاحب

**ھوالشافی** : زرنیخ اصغر ایک تولہ کو شیر مدار میں آٹھ روز تک تر رکھیں پھر نغدہ برگ مدار ایک پاؤ کے درمیان رکھ کر ۵ سیر کی آگ دیں۔ سفید کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : ضیق النفس، دمہ، کھانسی کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ شربت زوفا دیں۔

## ۵۵۔ کشتہ سیماب

مجربہ ومصدقہ عالی جناب حکیم عبدالکریم صاحب عمدۃ الحکماء۔

**ھوالشافی** : پارہ ایک تولہ آب عنب الثعلب آدھ سیر میں کھرل کریں خشک ہونے پر شیر تھوہر ۱۰ تولہ میں کھرل کریں، ٹکیہ بنا کر کوزہ میں بند کر کے گل حکمت کریں۔ آگ پانچ سیر کی محفوظ الھوا دیں۔ ایک آگ میں عمدہ کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، محمر لون ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ سے ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

## ۵۶۔ کشتہ شنگرف

مجربہ ومصدقہ جناب حکیم ڈاکٹر میاں محمد صاحب باٹاپور۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ خربوزہ ایک سیر کے درمیان رکھ کر کپڑ وٹی کر کے خشک ہونے پر بارہ سیر کی آگ دیں۔ کشتہ سفید برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مغلظ، محمر لون، مولد خون، دافع جگر ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی سے ایک رتی ہمراہ مکھن روزانہ صبح دیں۔

## ۵۷۔ کشتہ نقرہ

مجربہ مصدقہ جناب حکیم پنڈت ٹھاکردت صاحب شرما۔

**ھوالشافی** : پترہ چاندی باریک شدہ ایک تولہ بوٹی ہزاردانی پاؤ نغدہ کے درمیان دے کر کوزہ میں گل حکمت کر کے ۴ سیر کی آگ دیں۔ ایسی پانچ آگ میں کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : ذیابیطس، سلسل البول، جریان، سرعت کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

**نوٹ** : اگر پترہ کی بجائے روپیہ رکھا جائے، سات آگ میں کشتہ ہوگا۔

## ۵۸۔ کشتہ ابرک

مجربہ مصدقہ جناب حکیم محمد رمضان صاحب

**ھوالشافی** : ابرک سیاہ ۵ تولہ۔ کھٹکل بوٹی کا نغدہ کے درمیان دے کر آگ ۵ سیر اوپلہ کی دیں۔ اسی طرح دس آگ دیں۔ اس کے بعد گودہ گھیکوار میں کھرل کر کے دس آگ پوری کریں۔ بعد ازاں اونٹ کٹارہ کے شیرہ میں ۱۰ تولہ فی آگ کھرل کر کے دس آگ پوری کریں۔ اس کے بعد چولائی خاردار میں ۵ آگ دیں۔ بعد ازاں شراب میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور برگ نیم نصف سیر کا نغدہ بنا کر درمیان ٹکیہ رکھ کر گل حکمت کریں اور ۵ سیر کی آگ دیں۔ اسی طرح ٹکیہ کو بجنسہٖ نکال کر دوبارہ نغدہ مذکور میں رکھ کر آگ دیں۔ اسی طرح دس آگ پوری کریں، اس کے بعد برگ مولی کے نغدہ میں بدستور سابق دس آگ پوری کریں۔ کشتہ تیار ہے۔

**فوائد** : از حد مقوی باہ، سل دق اور پرانے بخاروں کے لیے آب حیات کا کام دیتا ہے۔ صاحب نسخہ کو ایک سادھو سے بصد مشکل حاصل ہوا۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۵۹۔ کشتہ طلاء

عالی جناب لقمان الملک سلطان الاطباء حضرت حکیم خان صاحب مولوی ناصر

الدین احمد خان صاحب رئیس اعظم دہلی سرپرست رسالہ حکیم حاذق و دارالعلاج گجرات کے خاص مجربات سے ایک نادرِ روزگار تحفہ ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ طلاء ۳ ماشہ آب بیخ گل عباسی ۱۰ تولہ۔ آب پوست کچنال ۱۰ تولہ۔ آب پوست نیم میں ترتیب وار کھرل کرتے جائیں اس کے بعد آب تلسی ۱۰ تولہ سے کھرل کر کے غلولہ بنائیں۔ خشک کر کے کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے دس سیر پاچک دشتی کی آگ محفوظ الہوا دیں۔ پیس کر رکھیں عمدہ کشتہ ہمرنگ خشت کہنہ مائل بسرخی تیار ہو گا۔

**فوائد** : مقوی اعضائے رئیسہ، مقوی باہ، مقوی اعصاب اور دودھ گھی خوب ہضم کرتا ہے، مقوی مثانہ اور ممسک عجیب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک خشخاش ہمراہ سفوف طباشیری ایک رتی دیں۔ اول خشخاش بھر دیں پھر قدرے زیادہ حتی کہ چاول تک خوراک دیں۔

**نسخہ سفوف طباشیری** : طباشیر، دانہ الائچی، مصطگی رومی، ہموزن ملا کر رکھیں۔

## ۶۰۔ کشتہ سم الفار

جناب حکیم لالہ وزیر چند صاحب ماہر کشتہ جات کے مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ کو عرق گلاب خالص ایک پاؤ میں کھرل کریں کہ خشک ہو جائے پھر ٹکیہ بنا کر دارچینی ۲ تولہ کے سفوف کے درمیان رکھ کر کوزہ میں گل حکمت کریں اور چولہے پر سوار کر کے نیچے آگ جلائیں جو درخت بیر کی لکڑی کی ہونی چاہیے۔ چار گھنٹے کے بعد سرد ہونے پر نکالیں۔ سفید کشتہ برآمد ہو گا۔ ایک ہفتہ نمناک زمین میں دفن کر کے نکال لو۔

**فوائد** : نامردی، ضعف باہ، سرعت، رقت وغیرہ کا کامل اور مکمل علاج ہے، بوڑھوں کو جوان اور جوانوں کو لطف جوانی دے گا۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

## ۶۱۔ کشتہ سنگ یہود

عالی جناب حکیم ڈاکٹر مرزا محمد ابراہیم بیگ صاحب دواخانہ محمدیہ کا خاص نسخہ ہے۔

**ھوالشافی** : سنگ یہود ایک تولہ۔ دہی ۳ تولہ کے ہمراہ خشک کر کے ٹکیہ بنائیں بعدازاں برگ کرنجوہ ۱۰ تولہ کے نغدہ میں رکھ کر کپڑ وٹی کریں اور خشک ہونے پر دس سیر اوپلہ کی آگ دیں۔

**فوائد** : پتھری کو نابود کرنے میں لاثانی ہے۔ جریان، سوزاک کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۳ رتی ہمراہ شربت بزوری یا شربت انگور دیں۔

## ۶۲۔ کشتہ فولاد

یہ نسخہ جناب حکیم مولوی منظور الحق صاحب طبیب یونانی بھاگووال کے خاص مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ فولاد ۱۰ تولہ۔ شنگرف رومی ۳ ماشہ۔ شراب دیسی میں کھرل کر کے قرص بنائیں۔ گل حکمت کر کے پانچ سیر کی آگ دیں۔ اسی طرح دس آگ دیں۔ ایک دن کھرل کریں۔ دوسرے دن خشک کریں اور تیسرے دن آگ دیں۔ اسی طرح ۱۰ تولہ فولاد میں ۳۰ ماشہ شنگرف ایک بوتل شراب خرچ آتا ہے۔

**فوائد** : یہ کشتہ قوت باہ کے لیے اکسیر الاثر ہے، ضعف بدن کو دور کرتا ہے، اگر عنین کھائے مرد ہو جائے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ مکھن بوقت صبح۔

## ۶۳۔ کشتہ مرجان جواہر والا

ہندوستانی دواخانہ دہلی کی خاص الخاص دوا ہے۔

**ھوالشافی** : مرجان ایک تولہ۔ یاقوت ۳ ماشہ۔ عنبر ایک ماشہ۔ ورق نقرہ ۳ ماشہ۔

ورق طلا ایک ماشہ۔ زمرد ۵ ماشہ۔ عرق کیوڑہ ۵ تولہ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر گل حکمت کر کے ۱۰ سیر اوپلہ کی آگ دیں۔

**فوائد** : جریان، ضعف دماغ، نزلہ کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ خمیرہ گاؤزبان۔

## ۶۴۔ کشتہ ابرک سفید

مجربہ حکیم محمود علی خاں صاحب ماہر دہلوی۔

**ھوالشافی** : ابرک سفید ۲ تولہ کا ایک ٹکڑا لے کر آدھ سیر کیکر کے تازہ پتوں کو کوٹ کر اس کے بیچ میں رکھ کر گولہ بنا کر اس کے اوپر چھ سات سیر گوڈر لپیٹ کر رسی سے مضبوط باندھ کر جلائیں، سرد ہونے کے بعد نکال کر دیکھیں اگر کشتہ ہو جائے تو بہتر ہے ورنہ ایک مرتبہ اور اسی طرح کریں۔

**فوائد** : نئے پرانے جریان، کثرت احتلام، مثانہ کی کمزوری، سلسل البول کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک برنج سے ۲ برنج تک ہمراہ مکھن یا بالائی یا جوارش زرعونی کھلائیں۔

## ۶۵۔ کشتہ ابرک سفید

مجربہ حکیم بشنداس صاحب سندر فارمیسی

**ھوالشافی** : ابرک ۵ تولہ گاڑھے کی تھیلی میں ڈال کر اس کے ہمراہ تھوڑی سی کوڑیاں ڈال کر تھیلی کا منہ مضبوط بند کر کے کسی صاف برتن میں پانی بھر کر اس پوٹلی کو کافی طاقت سے ملتے رہیں۔ جب ابرک کے صاف ذرے پانی میں نکل آئیں تو پانی کو مقطر کر لیں۔ ابرک کو وزن کر کے مثلاً اگر ابرک تین تولہ ہے تو بوٹی ہاتھی سونڈی (جس کو سہئی سونڈی بھی کہتے ہیں)۔ اس کے عرق میں تین روز متواتر کھرل کریں۔ جب عرق جذب ہو جائے تو گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں، اگر کچھ

خامی باقی رہ جائے تو ایک مرتبہ اور اسی طرح عرق جذب کر کے پھونکیں اچھ کشتہ ہو جائے گا۔

**فوائد** : مقوی باہ، مصفی خون، تپ کہنہ اور امراض بلغمی کے لیے بے حد مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے چار چاول تک مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔

## ٦٦۔ کشتہ ابرک سفید

مجربہ حکیم محمد صدیق صاحب نواب شاہ

**ھوالشافی** : ابرک کی ڈلی ۲ تولہ کو دہی میں تر کر کے آگ میں جلا کر تازہ عرق مکو آدھ پاؤ میں خوب کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر تازہ مکو کی لبدی میں رکھ کر گل حکمت کر کے بیس بائیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونک دیں۔

**فوائد** : بخار کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ٦ چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ٦٦۔ کشتہ ابرک سفید

مجربہ ومصدقہ حکیم چھمن داس صاحب اگروال۔

**ھوالشافی** : ابرک ۲ تولہ شورہ قلمی ٦ ماشہ۔ شیر آک دو تولہ پہلے ابرک کو کوٹ پیس کر باریک کریں اس کے بعد یہ دونوں چیزیں ملا کر کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر سکورہ گلی میں گل حکمت کر کے بیس پچیس سیر اپلوں کی آگ میں پھونک لیں۔

**نوٹ** : اگر اس کو اور قوی کرنا منظور ہو تو اس میں قلمی شورہ اور شیر مدار اوپر لکھے ہوئے وزن کے مطابق اور ملا کر حل کر کے گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی باہ ومعدہ وجگر ہے، بخار وکھانسی کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۳ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ٦٨۔ کشتہ ابرک سفید

مجربہ حکیم انوار حسین صاحب صفدری احمد آباد

**ھوالشافی** : ابرک ۵ تولہ کو خوب کوٹ پیس کر باریک کر کے تین یوم تک سرکہ میں نرم آگ پر پکائیں۔ اس کے بعد ابریک ایک مضبوط جھرجھرہ کپڑے کی تھیلی میں ڈال کر صاف کنکر یا کوڑیاں ڈال کر تھیلی کو سرکہ میں ڈال کر ہاتھ سے زور کے ساتھ تھیلی کو ملنا شروع کریں۔ یہاں تک کہ ابرک ذرہ ذرہ ہو کر تھیلی سے سرکہ میں آ جائے اور تہہ نشین ہو جائے تو سرکہ آہستہ سے نتھار لیں اور ابرک کو کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر مٹی کے پیالوں میں گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔ سرد ہونے کے بعد ابرک نکال کر بھنگرہ کا تازہ عرق ۵ تولہ۔ دھتورہ کے تازہ پتوں کا عرق ۵ تولہ۔ آب ترپھلہ ۵ تولہ ڈال کر کھرل کر کے ٹکیاں بنا کر گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔ اسی طرح سات مرتبہ پھونکیں اور ہر مرتبہ بھنگرہ کا عرق دھتورہ کا عرق اور ترپھلہ کا پانی ملا کر کھرل کریں، عجیب وغریب اکسیری کشتہ تیار ہوگا۔

**نوٹ** : اسی طرح سوآگ کا کشتہ بھی تیار کیا جاتا ہے۔

**فوائد** : پرانے دستوں کو اچھا کرتا ہے، دافع مرگی و بادی ہے، معدہ اور جگر کو قوت دیتا ہے، گردوں اور مثانہ کی ریگ کے لیے مفید ہے، یعنی ریت کو خارج کرتا ہے، مقوی اور مولد باہ اعلیٰ درجہ کا ہے، حرارت عزیزی کو بڑھاتا ہے، چہرہ پر سرخی پیدا کرتا اور بدن کو فربہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۴ چاول تک مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔

## ۶۹۔ کشتہ ابرک سیاہ

مجربہ حکیم مستانہ فقیر صاحب جہلم

**ھوالشافی** : ابرک سیاہ ۲ تولہ کو کوٹ پیس کر ناگرموتھا ۶ ماشہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ ملا کر خوب کھرل کریں۔ جب کھرل ہو جائے تو سرکہ انگوری ڈال کر ایک روز برابر کھرل کریں۔ جس قدر سرکہ جذب ہو سکے ہونے دیں۔ دوسرے روز شیرہ چھچھہ بوٹی میں کھرل کریں۔ جب خشک ہو جائے ٹکیاں بنا کر گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی

آگ میں پھونکیں سرد ہونے کے بعد تین دن تک ترپھلا کے جوشاندہ میں کھرل کر کے خشک کر کے گل حکمت کریں، بعدہ دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح تین دن بچھیا کے پیشاب میں کھرل کر کے دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ پھر تین دن تلسی کے تازہ عرق میں کھرل کر کے دس اپلوں کی آگ دیں۔ پھر تین دن رسوت کے پانی میں کھرل کر کے دس اپلوں کی آگ میں پھونکیں۔ پھر تین دن رسوت کے پانی میں کھرل کر کے دس سیر اپلوں کی آگ میں پھونکیں۔ سرد ہونے کے بعد حل کر کے شیشی میں رکھیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، گردوں اور مثانہ کی بیماریوں کی اصلاح کرتا ہے۔ ہاضمہ درست کر کے بھوک بڑھاتا ہے، اور خون بکثرت پیدا کرتا ہے، کایا پلٹ کے تمام فوائد اس میں موجود ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۴ چاول تک مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔

## ۷۰۔ کشتہ ابرک سیاہ

مجربہ ومصدقہ شفاالہند حکیم مولوی عبدالرحیم صاحب نظام آبادی۔

**ھوالشافی** : ڈلی ابرک سیاہ ۴ تولہ گرم کر کے اس گائے کے پیشاب میں جس نے ابھی بچہ نہ جنا ہو سات مرتبہ بجھائیں۔ بعدہ کوٹ پیس کر دودھی تازہ کا پانی ۱۰ تولہ ملا کر کھرل کریں۔ بعدہ گل حکمت کر کے چھ سات سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر دوبارہ تازہ دودھی کے عرق میں کھرل کر کے چھ سات سیر اپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح کم از کم اکیس مرتبہ آگ دیں۔

**فوائد** : باہ اور امساک پیدا کرتا ہے، جریان، رقت، سرعت اور کثرت احتلام کی شکایت کو دور کرتا ہے دمہ اور کھانسی کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے چار چاول ہمراہ مناسب بدرقہ دیں۔

## ۷۱۔ کشتہ ابرک سیاہ

مجربہ ومصدقہ حکیم مولوی محمد عبداللہ صاحب روڑی

**ھوالشافی** : ڈلی ابرک سیاہ ۵ تولہ کو آگ پر سرخ کر کے آٹھ بار تازہ عرق لیموں ایک پاؤ میں بجھائیں۔ بعدہ کوٹ پیس کر آدھ سیر تازہ عرق لیموں میں کھرل کر کے خشک اور جذب کریں۔ مٹی کے سکورہ میں گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : نئے پرانے بخار خصوصاً صفراوی بخار کو اچھا کرتا ہے، معدہ کو طاقت دیتا ہے، کھانسی کو اچھا کرتا ہے، معدہ اور جگر کی اصلاح کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۴ چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۷۲۔ کشتہ بیضہ مرغ

مجربہ ومصدقہ حکیم بیلی رام صاحب

**ھوالشافی** : انڈے کے چھلکوں کو نمک کے پانی میں دو تین روز بھگو دیں اندر کی جھلی پھول جائے گی۔ اس کو صاف کر لیں پھر دو تین مرتبہ صاف پانی سے دھولیں۔ پیس کر سات دن تک عرق لیموں میں بھگو دیں۔ لیموں کا عرق تین چار انگشت اونچا رہے۔ عرق جذب ہونے کے بعد کھرل کر کے گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح تین مرتبہ آگ دیں۔

**فوائد** : عورتوں کی گندی رطوبات کو جذب کرتا ہے، جریان کی شکایت کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول سے ۸ چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ کھلائیں۔

## ۷۳۔ احراق بیضہ مرغ

مجربہ ومصدقہ مؤلف

**ھوالشافی** : انڈے کے چھلکوں کا اندرونی سفید پردہ صاف کر کے گھی میں خوب

بھوک کر کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد:** عورتوں اور مردوں کے جریان کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال:** ۲ چاول سے ٦ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۷۴۔ کشتہ بارہ سنگا

مجربہ ومصدقہ حکیم محمد شریف صاحب

**هوالشافی:** بارہ سنگھے کے سینگ کو مولی معہ پتوں کے کچل کر اس میں لپیٹ کر اوپر سے گوندھے ہوئے آٹے کا غلولہ بنائیں، خشک کر کے دس بارہ سیر اپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد:** باہ کو طاقت دیتا ہے، پھیپھڑوں کی بیماریوں کے لیے مفید ہے اور ہاتھ پاؤں کے درد اور درد گردہ کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال:** ۴ چاول سے ڈیڑھ رتی تک مناسب بدرقہ کے ساتھ استعمال کریں۔

## ۷۵۔ کشتہ بارہ سنگا

مجربہ ومصدقہ جناب حکیم بدری ناتھ صاحب

**هوالشافی:** شاخ بارہ سنگا ۵ تولہ۔ نمک سونچل ۵ تولہ۔ سمندر سوکھ ۵ تولہ۔ سب کو کوٹ پیس کر مٹی کے برتن میں رکھیں۔ اس میں مدار کا دودھ اس قدر بھریں کہ دواؤں سے دو انگشت اونچا رہے۔ بعدہ تیسرے دن گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اپلوں کی آگ میں پھونک لیں۔

**فوائد:** نئی پرانی کھانسی، دمہ، درد پسلی اور گردہ کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال:** ایک رتی سے ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۷٦۔ کشتہ شب یمانی

مجربہ ومصدقہ حکیم محمد عاشق صاحب

**ھوالشافی** : پھٹکڑی سرخ ۶ ماشہ کو کڑچھے میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب پھٹکڑی نرم ہو جائے تو چندن گوپی ایک تولہ باریک پیس کر چھڑک دیں۔ جب دونوں مل جائیں تو اتار لیں۔ مٹی کے برتن میں گل حکمت کر کے دس سیر اپلوں کی آگ میں پھونک لیں۔

**فوائد** : سوزاک کو آرام دیتا ہے، خون کو بند کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے دو رتی تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۷۷۔ کشتہ جست

مجربہ و مصدقہ بھگوتی پرشاد صاحب جے پوری

**ھوالشافی** : جست ۲ تولہ کو لوہے کی کڑاہی میں آگ پر پگھلائیں۔ جب پگھل جائے تو بتھوے کے ساگ کا تازہ عرق ڈالتے جائیں، تھوری دیر کے بعد سفید زردی مائل کشتہ تیار ہو جائے گا۔ استعمال میں لائیں۔

**فوائد** : باھنی، پڑبال، پھولہ، ڈھلکہ، جالہ، خارش چشم، بلکہ جملہ امراض چشم کے لیے مفید ہے۔

## ۷۸۔ کشتہ چاندی

مجربہ و مصدقہ حکیم قمر الدین صاحب سنگوٹی

**ھوالشافی** : چاندی ایک تولہ آگ میں گرم کر کے املتاس کی تازہ پھلیوں کے عرق میں اکیس بار بجھائیں۔ پھر املتاس کی تازہ پھلی کے دو چھٹانک گودے میں چاندی رکھ کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی معدہ، مفرح اور طاقت دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے دو چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۷۹۔ کشتہ چاندی

مجربہ و مصدقہ جناب حکیم مظہر کریم صاحب بمبئی والے۔

**ھوالشافی** : چاندی ۲ تولہ کا باریک برادہ لے کر ایک ہفتہ تک اصلی گلاب کے پھولوں کا تازہ پانی ڈال کر اس قدر کھرل کرتے رہیں حتیٰ کہ کشتہ ہونے کے قریب ہو جائے، دو مٹی کے سکوروں میں رکھ کر گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : دل کی دھڑکن کو دور کرتا ہے۔ مفرح ومقوی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ۴ چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۸۰۔ کشتہ سنگ یہود

مجربہ ومصدقہ حکیم مصطفیٰ احسن صاحب راولپنڈی

**ھوالشافی** : سنگ یہود ۵ تولہ کو دہی ایک پاؤ میں کھرل کر کے خشک کریں۔ بعدہ ٹکیہ بنا کر کرنجوہ کی تازہ پتیاں ایک پاؤ کوٹ لیں۔ ٹکیہ کو پتیوں میں رکھ کر نغدہ بنائیں اور گل حکمت کر کے دس پندرہ سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : گردوں اور مثانوں کے کنکر اور ریت کو خارج کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۸۱۔ کشتہ سنگ یہود

مجربہ ومصدقہ حکیم چراغ الدین صاحب

**ھوالشافی** : سنگ یہود ۵ تولہ کو مولی تازہ کے عرق ایک پاؤ میں کھرل کر کے جذب کریں۔ بوٹی بھامتل تازہ آدھ پاؤ کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے دس پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : گردوں مثانہ کی ریت اور کنکر کو نکالتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۸۲۔ کشتہ خبث الحدید بغیر آگ کے بنانے کی ترکیب

مجربہ ومصدقہ حکیم مولوی محمد فاضل صاحب

**ھوالشافی** : خبث الحدید ۵ تولہ کو امربیل اور برہم ڈنڈی تازہ کے عرق میں اکیس روز تک پڑا رہنے دیں۔ کشتہ ہو جائے گا۔

**فوائد** : جگر، آنتوں اور معدہ کی بیماریوں کو اچھا کرتا ہے، بواسیر کے لیے مفید ہے۔ دستوں کو روکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی تک استعمال کریں۔

## ۸۳۔ کشتہ رسکپور

مجربہ و مصدقہ حکیم محمد شریف صاحب

**ھوالشافی** : رسکپور ۲ تولہ۔ کتھ سفید ۲ تولہ۔ دونوں کو عرق گلاب دو آتشہ نصف بوتل میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر تازہ گلاب کی پنکھڑیاں آدھ پاؤ اس کے نغدہ میں رکھیں۔ بعدہ گل حکمت کر کے ۱۵ سیر اپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : نئی پرانی آتشک کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول تک منقی میں لپیٹ کر بغیر چبائے کھالیں۔

## ۸۴۔ کشتہ رسکپور

مجربہ و مصدقہ حکیم غلام نبی صاحب

**ھوالشافی** : رسکپور ۲ تولہ کو پان کے رس ۵ تولہ۔ شراب برانڈی ۵ تولہ۔ پرانا گھی ۵ تولہ میں کھرل کر کے جذب کریں۔ بعدہ ٹکیہ بنا کر ۵۰ عدد پان کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے بیس پچیس سیر اپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : آتشک کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ چاول تک لپیٹ کر دانتوں سے بچا کر کھائیں۔

## ۸۵۔ کشتہ چاندی

مجربہ و مصدقہ حکیم محمد عباس صاحب

**ھوالشافی** : روپیہ کو گرم کر کے بوٹی نگند بابری کے تازہ عرق میں چالیس بجھاؤ۔

دیں۔ جمال گوٹہ ۴ تولہ۔ اجوائن خراسانی ۴ تولہ۔ شیر مدار ۱۲ تولہ ڈال کر پیس کر اس کے نغدہ میں رکھ کر اوپر سے تیرہ چودہ مدار کے تازہ پتے لپیٹ کر گل حکمت کر کے پچیس تیس سیر اپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی باہ اور مصفی خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۸۶۔ کشتہ زمرد

اطباء دہلی کا معمول ہے۔

**ھوالشافی** : زمرد ایک تولہ (یا زمرد کی کھڑ) کو آگ پر گرم کر کے نیم کر کے مدھ ۲ چھٹانک میں سات بار بجھائیں۔ اس کے بعد بوٹی سنکھا ہولی ایک چھٹانک۔ بوٹی سکہ پاس ایک چھٹانک کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں زمرد رکھ کر گل حکمت کر کے پندرہ سیر اپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے۔ دل کو فرحت دیتا ہے۔ مصفی خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۶ چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۸۷۔ کشتہ سونا

عالی جناب حاذق الہند حکیم ظفریاب علی خاں صاحب دہلوی۔

**ھوالشافی** : سونے کا برادہ (یا سونے کے ورق) ایک تولہ کو کچنال سفید کے پھول ایک پاؤ کوٹ کر لبدی بنانے کے بعد سونے کا برادہ رکھ کر گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح مکرر سہہ بار آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی باہ اور مفرح ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار چاول تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۸۸۔ کشتہ سیسہ

مجربہ و مصدقہ حکیم غلام محمد صاحب ناظم لاہوری۔

**ھوالشافی** : سیسہ ۲ تولہ کو کڑاہی میں رکھ کر آگ پر گلائیں۔ گندھک باریک پیس کر چٹکی سے چھڑکتے جائیں۔ یہاں تک کہ کشتہ ہو جائے۔

**فوائد** : معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ بھوک بڑھاتا ہے، مقوی باہ، کھجلی کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی سے ایک رتی تک ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۸۹۔ کشتہ سنکھیا سفید

مجربہ و مصدقہ حکیم بشیر الدین صاحب کیسرانہ

**ھوالشافی** : سنکھیا سفید کی ایک ڈلی ایک تولہ بوٹی حرمل چار سیر کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، بھوک بڑھاتا ہے، مصفی خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : چوتھائی چاول سے ڈیڑھ چاول تک۔

## ۹۰۔ کشتہ سرمہ سفید

مجربہ و مصدقہ حکیم غلام حیدر صاحب سیتاپور

**ھوالشافی** : سرمہ سفید ۵ تولہ۔ کدو تازہ کے عرق آدھ سیر میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر پیٹھے کے پھل میں گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں میں پھونکیں۔

**فوائد** : نئے پرانے سوزاک کو اچھا کرتا ہے، مزاج کی گرمی کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۹۱۔ کشتہ صدف صادق

مجربہ و مصدقہ حکیم برکت علی خاں صاحب

**ھوالشافی** : سیپ سچی ۵ تولہ۔ بھنگرہ سیاہ تازہ کے عرق آدھ سیر میں کھرل کر کے گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : ام الصبیان کے لیے مفید ہے۔ مستورات کے جریان کے لیے مفید ہے۔ دل کی دھڑکن کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول سے ۲ رتی تک۔

## ۹۲۔ کشتہ صدف صادق

عالی جناب حکیم اوتار سنگھ صاحب گوجر خان والے

**ھوالشافی** : سیب سچی ۵ تولہ کو کوٹ پیس کر چھاچھ ترش آدھ سیر میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر گھیکوار کے گودے آدھ پاؤ میں رکھ کر گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : مردوں اور عورتوں کے جریان کو اچھا کرتا ہے، دل کی دھڑکن کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول سے ڈیڑھ رتی تک۔

## ۹۳۔ کشتہ سنکھ

مجربہ و مصدقہ حکیم احمد علی صاحب قصوری

**ھوالشافی** : سنکھ آٹھ تولہ کوٹ پیس کر لیموں کاغذی کے عرق آدھ سیر میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر ہینگ ایک تولہ پیس کر ٹکیہ پر لیپ کر کے گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : معدہ جگر اور آنتوں کی اصلاح کرتا ہے۔ پرانے دستوں کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک کھلائیں۔

## ۹۴۔ کشتہ سنگجراحت

عالی جناب حکیم احمد حسین صاحب

**ھوالشافی** : سنگ جراحت ۵ تولہ کو کوٹ کر بھنگرہ تازہ کے عرق میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر بھنگ ڈیڑھ پاؤ کوٹ پیس کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : بواسیر اور حیض کے خون کو بند کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۳ رتی تک۔

## ۹۵۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم بشیر احمد صاحب

**ھوالشافی** : شنگرف ۲ تولہ کو مدار کے دودھ میں ایک ہفتہ تک کھرل کر کے جذب کریں۔ ٹکیہ بنالیں۔ پہلے بکری کی مینگنی ایک سیر کوٹ کر شراب میں گوندھ کر دو اپلے بنا کر خشک کرلیں۔ ان دونوں اپلوں کے درمیان شنگرف کی ٹکیہ رکھ کر دونوں اپلوں کے پہلے لب بند کریں۔ اس کے بعد گل حکمت کر کے بارہ چودہ سیر اپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : جذام کے لیے اکسیر ہے، مقوی باہ ہے، مصفی خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ڈیڑھ دو چاول تک کھلائیں۔

## ۹۶۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم عظیم الدین صاحب جے پوری

**ھوالشافی** : شنگرف ۲ تولہ۔ لہسن ایک پوتھیا ایک سیر کوٹ پیس کر کے نغدہ میں شنگرف رکھ کر گل حکمت کر کے دس پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : فالج، لقوہ کو اچھا کرتا ہے، پٹھوں کو طاقت دیتا ہے، مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : چوتھائی چاول سے ایک چاول تک کھلائیں۔

## ۹۷۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب ڈاکٹر بلدیو سہائے صاحب دھام پوری

**ھوالشافی** : شنگرف ۲ تولہ سورج مکھی کے آدھ پاؤ پھولوں کے پانی میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر پیاز سفید آدھ سیر کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، دمہ کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ڈیڑھ چاول تک کھلائیں۔

## ۹۸۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم خوشی محمد صاحب معالج چشماں

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ کو گھیکوار کے ایک پاؤ رس میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کرایلوا دس تولہ کو پیس کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : مقوی باہ ہے، بھوک بڑھاتا ہے، دمہ کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے چاول سے ڈیڑھ چاول تک کھلائیں۔

## ۹۹۔ کشتہ عقیق

عالی جناب حکیم ڈاکٹر دلیر الدین صاحب مقام تاراکوٹ

**ھوالشافی** : عقیق ۵ تولہ کو گلاب کیوڑے کے عرق میں سرمے کی طرح باریک کر کے ٹکیہ بنا کر کنول گٹہ کے مغز آدھ پاؤ میں رکھ کر مٹی کے سکوروں میں رکھیں اور گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : دل کی دھڑکن کو اچھا کرتا ہے، مفرح ہے، مردوں اور عورتوں کے جریان کے لیے نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی سے دو رتی تک کھلائیں۔

## ۱۰۰۔ کشتہ عقیق

عالی جناب حکیم رام لبھایا صاحب چار پشتی تجربہ کار

**ھوالشافی** : عقیق ۵ تولہ کو گلاب آدھ سیر کے عرق میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر ریٹھے کے چھلکے کا سفوف ایک پاؤ بنا کر مٹی کے سکوروں میں اوپر نیچے بچھا کر عقیق کی ٹکیہ رکھ کر گل حکمت کر کے پچیس تیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : باہ کو قوت دیتا ہے، دل کی دھڑکن کو دور کرتا ہے۔ مفرح ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول سے دو رتی تک۔

## ۱۰۱۔ کشتہ فولاد

عالی جناب حکیم عنایت اللہ صاحب علی چک والے۔

**ھوالشافی** : فولاد کا برادہ ۵ تولہ جامن کے سرکہ ایک بوتل میں سات روز تک بھگو دیں۔ اگر درمیان میں سرکہ خشک ہو جائے تو اور ڈال لیں۔ کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی معدہ و جگر، آنتوں کی اصلاح کرتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے، بواسیر کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی سے دو رتی تک کھلائیں۔

## ۱۰۲۔ کشتہ قلعی

مجربہ و مصدقہ حکیم فقیر چند صاحب مالک دواخانہ یونانی

**ھوالشافی** : قلعی کا پترہ ۲ تولہ دو موٹے اوپلے لے کر ایک میں گڑھا کر کے اجوائن بچھا دیں اور پترہ رکھ کر اجوائن سے پوشیدہ کریں۔ بعدہ دوسرا بڑا اوپلہ اوپر رکھ کر دس بارہ سیر اوپلے اور رکھ کر آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔

**فوائد** : مثانہ کی بیماریوں میں مفید ہے، سوزاک اور جریان کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار چاول سے دو رتی تک۔

## ۱۰۳۔ کشتہ قلعی

عالی جناب حکیم حافظ محمد سعید صاحب دہلوی

**ھوالشافی** : قلعی ۲ تولہ کو لوہے کی کڑاہی میں رکھ کر بیری کی لکڑی کی آگ جلائیں۔ جب قلعی پگھل جائے تو شورہ آدھ پاؤ بھنگ آدھ پاؤ کا سفوف بنا کر پہلے شورہ تھوڑا سا ڈالیں پھر بھنگ کا سفوف تھوڑا سا ڈالیں اور لوہے کے دستہ سے حل کرتے جائیں۔ یہاں تک کہ دونوں سفوف حل ہو جائیں، کشتہ تیار ہو جائے گا۔

**فوائد** : معدہ جگر اور آنتوں کو طاقت دیتا ہے جریان سوزاک کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی سے دو رتی تک کھلائیں۔

## ۱۰۴۔ کشتہ خرمہرہ

مجربہ ومصدقہ حکیم چودھری عظیم بخش صاحب ممتاز الحکماء

**ھوالشافی** : کوڑیاں زرد رنگ کی پانچ تولہ لے کر کچل کر سفوف بنا لیں۔ مغز گھیکوار میں کھرل کر کے گل حکمت کر کے پانچ سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : نئی پرانی کھانسی، دمہ کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک کھلائیں۔

## ۱۰۵۔ کشتہ ہڑتال گاؤدنتی

عالی جناب حکیم فضل الٰہی صاحب اکمل صدیقی دواخانہ سیالکوٹ

**ھوالشافی** : ہڑتال گاؤدنتی ۵ تولہ کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے مغز گھیکور ایک پاؤ تہ بہ تہہ بچھا کر گل حکمت کر کے چھ سات سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : دمہ، کھانسی، بخار، اور ہتھ پیر کے درد کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول سے ایک رتی تک۔

## ۱۰۶۔ کشتہ ہڑتال گاؤدنتی

عالی جناب حکیم چودھری صوفی شیر محمد صاحب کوٹلی نتھو ملی سیالکوٹ

**ھوالشافی** : گاؤدنتی ہڑتال ۵ تولہ کوٹ پیس کر عرق مکو ایک پاؤ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر گھیکوار کے گودے آدھ پاؤ میں رکھ کر گل حکمت کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : دمہ، کھانسی، بخار، جریان اور خون بند کرنے کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی سے ۲ رتی تک۔

## ۱۰۷۔ کشتہ مروارید

عالی جناب حکیم چودھری صوفی شیر محمد صاحب کوٹلی نتھو ملی سیالکوٹ۔

**ھوالشافی** : سچے موتی لے کر لیموں کو نصف کر کے درمیان میں رکھ کر اوپر دوسرا ٹکڑا رکھ دیں۔ بعدہ گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : مقوی دل و دماغ ہے، فرحت بخشتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۴ چاول تک کھلائیں۔

## ۱۰۸۔ کشتہ مردار سنگ

عالی جناب حکیم چوہدری صوفی شیر محمد صاحب کوٹلی نتھومل سیالکوٹ

**ھوالشافی** : مردار سنگ ۵ تولہ کو انار تازہ کے ایک پاؤ عرق میں اچھی طرح کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر تازہ مکو آدھ پاؤ کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : مثانہ کی بیماریوں اور سوزاک کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک۔

## ۱۰۹۔ کشتہ مردار سنگ

عالی جناب حکیم سیتا رام صاحب مالک فرم داس مل سیتا رام خوشاب

**ھوالشافی** : مردار سنگ ۵ تولہ کو بکری کے دودھ آدھ سیر میں خوب کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر نیم کی تازہ کونپلوں وزنی ایک پاؤ کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : سوزاک کو اچھا کرتا ہے، خراب زخموں پر چھڑکنا آرام دہ ہے، اکثر مرہم کے نسخوں میں بھی ملایا جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک۔

## ۱۱۰۔ کشتہ مرجان

عالی جناب حکیم سری رام صاحب وید بلب گڑھ گوڑگاواں

**ھوالشافی** : مونگے کی شاخیں سرخ ۵ تولہ لے کر گھیکوار کے گودے ایک پاؤ میں

تہ بہ تہہ رکھ کر گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : جریان، رقت، سرعت، کثرت احتلام کی شکایت کو دور کرتا ہے، کھانسی کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے ۶ چاول تک۔

## ۱۱۱۔ کشتہ مرجان

عالی جناب استادالحکماء حکیم مولوی شمس الدین صاحب چوکنانوالی

**ھوالشافی** : مونگے کی سرخ شاخیں ۵ تولہ کوٹ پیس کر لیموں کے عرق آدھ پاؤ عرق میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر کسوندی کی پتیوں ایک پاؤ کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مقوی دل و دماغ، دل کی دھڑکن کو اچھا کرتا ہے، جریان، رقت، سرعت، کثرت احتلام، کھانسی کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے چھ چاول تک۔

## ۱۱۲۔ کشتہ مرجان

عالی جناب حکیم ظہور حسین صاحب طبیب شاہی

**ھوالشافی** : مونگے کی سرخ شاخیں ۵ تولہ کو کوٹ پیس کر بوٹی دودھی خورد تازہ ایک پاؤ کے پانی میں کھرل کر کے ٹکیہ بوٹی دودھ خورد تازہ ایک پاؤ کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : جریان، رقت، سرعت، کثرت احتلام کی شکایت کو دور کرتا ہے، مقوی ہے، مفرح ہے، دل کو طاقت دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو چاول سے چار چاول تک۔

## ۱۱۳۔ کشتہ نمک

عالی جناب سید پیر ضمیر انور صاحب گردیزی

**ھوالشافی** : نمک لاہوری، اندرائن کے پھل میں جس قدر بھر سکیں بھر کر گل حکمت کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی آگ میں پھونکیں۔

**فوائد** : دمہ اور کھانسی کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ کھائیں۔

۱۱۴۔ کشتہ توتیا

عالی جناب حکیم ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب وٹرنری اسٹنٹ

**ھوالشافی** : طوطیا ایک تولہ کی ڈلی ریٹھہ کے آدھ پاؤ چھلکے کو کوٹ کر اس میں رکھ کر گل حکمت کر کے آٹھ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : آتشک اور سوداوی مادوں کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی سے ایک رتی تک منقی یا بالائی میں لپیٹ کر۔

۱۱۵۔ کشتہ طوطیا

عالی جناب حکیم مولوی عبدالرحمٰن صاحب خلیل زبدۃ الحکماء منشی فاضل

**ھوالشافی** : توتیا ایک تولہ کو کافور ۲ تولہ میں ملا کر کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر پہلے راب جس سے گڑ بناتے ہیں، تھوڑی سی لپیٹ کر اوپر سے تازہ پتا تمباکو کا خوب اچھی طرح لپیٹ کر گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : آتشک سوزاک کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ رتی سے ایک رتی تک منقی یا بالائی میں لپیٹ کر کھلائیں۔

۱۱۶۔ کشتہ الماس

عالی جناب حکیم سید ذہانت حسین صاحب وصی

**ھوالشافی** : ہیرا ۲ رتی ایک سچی چینی کی پیالی میں رکھ کر اوپر سے تیزاب فاروقی ڈیڑھ تولہ ڈال دیں۔ پھر مغز تخم ریٹھہ ۳ ماشہ۔ سنکھیا سفید ۲ ماشہ۔ باریک پیس کر ڈال

دیں۔ ایک روز بعد ہیرا اور یہ سب چیزیں مٹی کے سکوروں میں رکھ کر گل حکمت کر کے بارہ چودہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مہوسین کے کام کا ہے۔ مریض کو نزع کے وقت مناسب بدرقہ کے ساتھ دینے سے کچھ دیر کے لیے عارضی صحت معلوم ہوتی ہے۔ اکسیری خواص رکھتا ہے۔ مقوی ہے۔

**ترکیب استعمال** : چیونٹی کے سر سے بھی کم ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۱۷۔ کشتہ ہڑتال طبقی

عالی جناب حکیم محمد عبدالرحمٰن صاحب صدیقی

**هوالشافی** : ہڑتال طبقی ۲ تولہ۔ اڑوسہ کے تازہ عرق ایک سیر کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر بوٹی ستیاناسی ایک پاؤ کو کوٹ کر اس کے نغدہ میں رکھ کر مٹی کے سکوروں میں گل حکمت کر کے کپڑے اور ملتانی کی کئی چڑھا کر ایک من اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : مصفی خون ہے، دمہ، بلغمی کھانسی کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ چاول سے ۲ چاول تک کھلائیں۔

## ۱۱۸۔ کشتہ ہڑتال زرد

عالی جناب حکیم مولوی علی محمد صاحب غزنی پوری۔

**هوالشافی** : ہڑتال ایک تولہ ایک مٹی کے آبخورہ میں رکھ کر بوٹی نکچھکنی تازہ کا عرق آدھ سیر بھر کر اچھی طرح گل حکمت کر کے ایک مٹی کے بڑے سے مٹکے میں آدھے حصہ تک بالو ریت بھر کر گل حکمت شدہ آبخورہ رکھ کر اوپر سے بالو ریت مٹکے کی گردن تک بھر دیں۔ مٹکے کو چولہے پر چڑھا دیں اور چوبیس گھنٹے تک نیچے نرم اور یکساں آگ جلائیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔

**فوائد** : اکسیری خواص رکھتا ہے۔ تمام جوڑوں کے درد کو اچھا کرتا ہے، مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے چاول سے دو چاول تک۔

## ۱۱۹۔ کشتہ حلتیت

عالی جناب حکیم حاجی مولوی خواجہ غلام جیلانی صاحب

**ھوالشافی** : ہینگ ۲ تولہ۔ نمک سانبھر ۲ تولہ۔ کو ارنڈ کے تازہ اور نرم پتوں کے عرق آدھ پاؤ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنالیں۔ ارنڈ کے دو تین تازہ پتوں میں لپیٹ کر گل حکمت کر کے پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : ہیضہ، بدہضمی، درد شکم، جلودھر کو اچھا کرتا ہے، کھٹی ڈکاروں کو روکتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی سے دو رتی تک۔

## ۱۲۰۔ کشتہ یاقوت

عالی جناب حکیم حاجی مولوی خواجہ غلام جیلانی صاحب امرتسر۔

**ھوالشافی** : یاقوت یا یاقوت کی کھڑ ۵ تولہ کو مقطر پانی یا اولوں کے پانی میں کھرل کر کے سرمہ کی طرح باریک کریں بعدہٗ ٹکیہ بنا کر پیٹھے کا گودہ ایک پاؤ میں یاقوت کی ٹکیہ رکھ کر گل حکمت کر کے دس بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : اعضائے رئیسہ، اعضائے شریفہ کو طاقت اور فرحت پہنچاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول سے چھ چاول تک۔

## ۱۲۱۔ کشتہ سنگ یشب

عالی جناب حکیم کندن لعل صاحب امرت فارمیسی۔

**ھوالشافی** : یشب پانچ تولہ کدو دراز تازہ کے عرق آدھ سیر میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر ایک چھوٹے کدو میں رکھ کر گل حکمت کر کے گرم بھاڑ میں رات کو رکھ دیں۔ صبح جب بھاڑ سرد ہو جائے تو نکال کر استعمال میں لائیں۔

**فوائد** : دل کو طاقت اور فرحت دیتا ہے۔ مزاج میں ترتیب پیدا کرتا ہے۔

## ۱۲۲۔ کشتہ چاندی

عالی جناب مہندر ناتھ صاحب شرما میرٹھی کے مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : ہزار دانی بوٹی کا آدھ تولہ پانی نکال کر رکھیں ۲ گھنٹہ کے بعد پانی مقطر ہو جائے گا۔ ۶ ماشہ چاندی کے ورقوں کو اس پانی میں کھرل کریں بعدۂ قرص بنا کر ۳ سیر آگ دیں۔ کشتہ ہو جائے گا۔

**فوائد** : از حد مقوی باہ اور مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول منقی میں رکھ کر دن میں ایک خوراک کھلائیں۔

## ۱۲۳۔ کشتہ ابرک سیاہ (مجربہ و مصدقہ حکیم محمد رمضان)

**ھوالشافی** : ابرک سیاہ ۵ تولہ کو باریک کر کے اول دس آنچیں کھٹی بوٹی میں دیں۔ فی آنچ ۵ سیر کی ہو۔ پھر دس آنچ گھیکوار کے گودہ میں۔ پھر دس آنچ کنڈیاری خورد (اونٹ کٹارہ) کے رس کی۔ پھر پانچ پانچ خاردار چولائی کی دیں۔ پھر اس کو شراب میں کھرل کر کے اور ٹکیہ بنا دیں۔ برگ نیم آدھ سیر لے کر نغدہ بنا کر درمیان میں ٹکیہ رکھ کر آنچ دیں۔ پھر اس ٹکی کو نکال کر ویسے ہی نیم کے نغدہ میں ۱۰ آنچ اور دیں۔ پھر دس آنچ برگ مولی کے نغدہ میں دیں۔ کشتہ تیار ہے۔

**فوائد** : از حد مقوی ہے۔ بخاروں کے لیے اکسیر ہے۔ سل و دق کے مریضوں پر میں نے خود آزمایا۔ از حد مقوی ہے۔ عجیب زود اثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۱۲۴۔ کشتہ سنکھیا سفید

از جناب چودھری شب چون لعل صاحب زمیندار

**ھوالشافی** : سنکھا سفید ایک تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ ملا کر سات بار کپڑوٹی کر کے اوپلہ جنگلی سے پھونک دیں۔ اگر ایک بار میں ٹھیک نہ ہو تو دوبارہ پھونکیں۔

**فوائد** : کھانسی اور دمہ کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : کھانسی کے لیے اصل السوس کو شام کے وقت پانی میں بھگو دیں۔ صبح اس کو پیٹ پاک عرق نکال کر اس کے ساتھ کھلائیں۔ دمہ میں مکھن کے ساتھ۔

## ۱۲۵۔ کشتہ قلعی

عالی جناب حکیم منی رام صاحب ساکن ڈھنڈ

**ھوالشافی** : قلعی ۲ تولہ پترہ کر کے ہزاردانی بوٹی کا نغدہ آٹھ تولہ لے کر قلعی کے نیچے اوپر دیں اور دس سیر پختہ اوپلوں کی آگ دیں۔

**فوائد** : جریان منی ودی کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مسکہ کھلائیں۔

## ۱۲۶۔ کشتہ صدف صادق

عالی جناب حکیم سید محمد جعفر صاحب

**ھوالشافی** : برادہ صدف کو عرق لیموں میں تین روز کھرل کر کے اور کوزہ گلی میں قدرے بوٹی دودھی خورد نیچے اوپر رکھ کر دہن کوزہ پر سرپوش رکھیں اور گل حکمت کر کے گڑھے میں کوزہ نیچے اوپر اور چاروں طرف پاچکدشتی چن کر شام کو آگ دیں صبح کو سرد ہو جائے تو نکال کر رکھیں۔

**فوائد** : پرمیہ زناں کے لیے نافع ہے۔ ضعف قلب وجگر کو مفید ہے۔ مجفف رطوبت واستسقاء بلغمی اور بخار روزانہ غب اور چوتھیا کے لیے بھی مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بخار کے لیے مویز منقی کے تخم دور کر کے اس میں بقدر ایک برنج بھر کر تین ساعت قبل نگل جائے دوسری یا تیسری خوراک سے جاتا رہے گا۔ باقی مذکورہ بیماریوں کے لیے ہمراہ عسل استعمال کریں۔

## ۱۲۷۔ کشتہ رسکپور

عالی جناب حکیم باواسو بھارام صاحب

**ھوالشافی** : ڈلی رسکپور ۲ تولہ پیاز کے درمیان رکھ کر اوپر سے گوندھے ہوئے آٹے کو ایک ایک انگل لیپ دیں۔ پھر کوئلوں کی آگ پر اس قدر سینکیں کہ آرد گندم قدرے سرخ ہو جائے۔ ذرا ٹھنڈا کر کے دوبارہ دوسرے پیاز میں رکھ کر پکائیں۔ اسی طرح ۴۰ دفعہ کریں۔ بعد باریک پیس کر رکھ لیں۔

**فوائد** : از حد مقوی اور دافع آتشک ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے ۴ چاول تک ہمراہ بالائی یا مکھن۔

**نوٹ** : اگر جو ہڑ اڑا کر استعمال فرمائیں تو از حد مقوی باہ ہے۔

## ۱۲۸۔ کشتہ زرنیخ طبقی

عالی جناب حکیم میر محبوب حسن صاحب بہاری

**ھوالشافی** : پیپل کی چھال کی راکھ چار سیر لے کر ایک مٹی کی کوری ہانڈی میں دو سیر نیچے جمائیں۔ اس پر دو تولہ سے چار تولہ تک زرنیخ طبقی کی ڈلی رکھیں اور باقی دو سیر راکھ اوپر سے جما کر ایک تنکا نصب کر دیں اور اس ہانڈی کو چولہے پر چڑھا دیں۔ جب وہ تنکا جل کر گر جائے تو ایک پوش سے ہانڈی کو گل حکمت کر دیں اور آنچ موقوف کر دیں۔ جب سرد ہو جائے تو باحتیاط تمام نکال لیں۔

**فوائد و ترکیب استعمال** : تپ کہنہ مزمنہ کے لیے ایک چاول ہر دو وقت بنگلہ پان کے عرق میں ملا کر کھلائیں۔ اوپر سے عرق گاؤزبان ۵ تولہ نوش فرمائیں۔ جذام کے لیے پان میں ایک چاول صبح و شام استعمال کریں۔ تپ میعادی جس کو ڈاکٹر ریمیٹنٹ فیور کہتے ہیں اور حکیم و ڈاکٹر عموماً ہفتوں پریشان رہتے ہیں اور نہیں اترتا۔ اس بخار پر ایک ہفتہ گزرنے کے بعد ایک چاول عرق پان میں چار چار گھنٹے کے بعد دیا جائے تو بآسانی تمام بہت جلد بخار اتار دیتا ہے۔

## ۱۲۹۔ نیلا تھوتھا سے تانبہ نکالنے کی آسان ترکیب

عالی جناب حکیم پنڈت موہن لال صاحب شرماوئید وحکیم حاذق

**ھوالشافی** : نیلہ تھوتھا ۱۰ تولہ پیس کر ایک کڑاہی آہنی میں پھیلا کر رکھ دیں۔ اس کے اوپر ایک بڑا گھوڑے کا نعل نیا رکھ دیں۔ اس پر ایک چھوٹے سے پتھر کا دباؤ دے کر ترپھلہ (ہڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ) ۸ چھٹانک کو جوشاندہ کر کے ایک سیر پختہ جوشاندہ کا پانی ڈال دیں۔ کڑاہی پر ایک ڈھکنا دے کر دھوپ میں رکھ دیں۔ چوتھے روز پانی نتھار کر نعل کو اٹھا دیں۔ نعل کے نیچے نعل کی شکل کا تانبے کا باریک پتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : ادویہ چشم میں ڈال کر استعمال کریں۔

## ۱۳۰۔ جواہر عشرہ

مجربہ ومصدقہ جناب حکیم شیخ محمد عبداللہ صاحب شیخوپوری

**ھوالشافی** : دارچکنا۔ رسکپور۔ سنکھیا سفید۔ مردار سنگ۔ سیندور۔ شنگرف۔ پارہ۔ ہڑتال ورقیہ۔ توتیا ہندی۔ نوشادر۔ جملہ ادویہ مساوی الوزن کا سحیقہ کر کے دو پیالوں میں بدستور معروف جوہر اڑالیں۔ پھر مصعد کو اوپر کے پیالہ سے اتار کر دوبارہ یہی دوائیں بوزن مذکور ملا کر دوبارہ جوہر اڑائیں۔ اگر دس بار اسی طرح جوہر تیار کر لیں تو بہتر ورنہ پانچ بار ضرور چاہیے۔ خاکسار تو تین دفعہ عمل کرتا ہے۔

**فوائد** : جذام، آتشک، خنازیر، بواسیر مایوسیہ اور پرانے قرحہ کے لیے بہدف ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف چاول سے ایک چاول تک ہمراہ مسکہ دیں۔

## ۱۳۱۔ مرکب روغن سنکھیا

عالی جناب حکیم سورج بھان صاحب، رئیس و مینجر پروپکارک اوشدھالیہ فتح آباد ضلع آگرہ۔

**ھوالشافی** : اول گندم بوزن ۱۰ چھٹانک لے کر صاف کر لیں۔ بعدہٗ کسی چینی یا پتھر کی رکابی میں آک کا دودھ ڈال کر تر کریں۔ چار دن تک برابر دودھ کم ہونے پر

بھگوتے رہیں۔ بعدہٗ سایہ میں خشک کرلیں۔ اس کے بعد گیہوں کو باریک پیس کر اس میں سم الفار سفید بوزن ایک تولہ۔ بچی لوٹن ایک تولہ باریک پیس کر پارچہ بیز کر کے داخل کریں۔ پھر بھی اس دوا ملے آٹے کو احتیاط سے آک کے دودھ میں گوندھ کر گولیوں کے برابر تیار کریں۔ بعدہٗ کنار صحرائی کے موافق گولیاں بنا کر سایہ میں خشک کریں۔ پاتال جنتر سے روغن کشید کریں۔

**فوائد** : نہایت مشتہی ومبہی۔ اس کے استعمال سے ضعف اعضائے رئیسہ، ضعف باہ، کمی اشتہا، کھانسی بلغمی ودمہ اور زہر آتشک کو دور کرتا ہے۔ نہایت مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سینک پان بنگلہ روزانہ صبح شام کھاتے رہیں۔ غذا مرغن دودھ گھی، شکر ملا کر استعمال کیا کریں۔ بالائی، مکھن، شوربہ خوب استعمال کریں، ترشی، تیل، بادی، قند سیاہ، تیز مرچ سے پرہیز کریں۔

## ۱۳۲۔ کشتہ ابرک

عالی جناب حکیم محمد صفدر صاحب حسینی

**ھوالشافی** : ابرک سفید ۱۵ تولہ شورہ قلمی ۱۵ تولہ دونوں کو نیم کوب کر کے ایک کلیا میں ڈال کر کپڑمٹ کر کے تین سو اوپلے کی آگ دیں۔ بعد از خاک ندرہ کو دس عدد لیموں کے رس میں حل کر کے ٹکیہ بنا کر دو صحنک میں رکھ کر گل حکمت کر کے تین سو اوپلے میں پٹ دیویں۔ ایسا تین وقت رس مذکور میں حل کر کے حسب تحریر بالا پٹ دیں۔ بعدہٗ اکی کے پتے کے رس میں حل کر کے ۱۲۰ اوپلے میں پٹ دیں۔

**فوائد** : سلسل بول، مٹھے کے عارضہ کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : صبح وشام آدھ ماشہ گھی کے ساتھ، پرہیز گھی، گوشت، گندم کا زیادہ استعمال کریں۔

## ۱۳۳۔ اکسیر

عالی جناب حکیم خوشی محمد صاحب قادری معالج چشماں (خاندانی)

**ھوالشافی** : رسکپور۔ دار چکنا۔ سم الفار۔ ہڑتال ورقی۔ طوطیا سبز ہر ایک ایک تولہ۔ شراب برانڈی نصف بوتل میں کھرل کریں۔ جب جذب ہو کر خشک ہو جائے تو جوہر اڑالیں۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک، پرمیل، بادفرنگ اور بواسیر وغیرہ کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : یک خس ہمراہ مسکہ گاؤ یا بالائی ۷ روز سے ۱۴ روز تک کافی ہوگا۔ غذا مرغن، دودھ گھی کثرت سے کھائیں۔

**نوٹ** : اس کے استعمال سے منہ نہیں آتا۔

## ۱۳۴۔ جوہر سم الفار

عالی جناب حکیم گلجس رائے صاحب پوپلی حکیم حاذق

**ھوالشافی** : دانہ الائچی خورد ۱۲ تولہ۔ سم الفار سفید ۲ تولہ۔ ایک بوتل شراب برانڈی میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں دو پیالوں میں رکھ کر اچھی طرح گل حکمت کر کے ایک چراغ گلی میں ایک پاؤ روغن سرسوں ڈال کر ایک موٹی بتی چراغ میں رکھ کر جوہر اڑائیں۔ اوپر کے پیالہ پر کپڑا پانی میں تر کر کے رکھتے جائیں۔ جس وقت تمام تیل جل جائے سرد ہونے پر اوپر کے پیالہ سے جوہر کھرچ کر جوہر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : آتشک تین دن میں دفع ہو۔

**ترکیب استعمال** : ایک تنکہ ملائی میں لپیٹ کر تین روز استعمال کریں۔ بغیر منہ آنے کے تین روز میں آرام ہو جاتا ہے۔ دوران استعمال دوائی میں نمک کھانا منع ہے اور اس دوائی کو خالی معدہ استعمال نہ کرنا چاہیے۔

## ۱۳۵۔ کشتہ ہڑتال گاؤدنتی

عالی جناب حکیم سید مشرف علی صاحب رضوی قصبہ دھرسوں پٹیالہ۔

**ھوالشافی** : ہڑتال گاؤدنتی ۵ تولہ لے کر برگ ببول سبز ۱۵ تولہ کو رگڑ کر نغدہ بنا لیں اور ہڑتال کی ڈالی کو نغدہ مذکور میں رکھ کر کپڑ وٹی کریں۔ بعد میں دس سیر اوپلوں کی

آگ دیں۔ کشتہ سفید ہو جائے گا۔

**فوائد** : سوزاک، سل اور عام بخاروں میں مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی سے آدھ ماشہ تک کھانڈ میں رکھ کر کھائیں۔

## ۱۳۶۔ کشتہ فولاد

عالی جناب مولوی حکیم نور محمد خان صاحب مشتاق مالک شفاخانہ ''مشیر حیات'' احسان پور ضلع مظفر گڑھ پنجاب کا مجرب و مصدقہ ہے۔

**ھوالشافی** : برادہ فولاد (جس قدر چاہو) لے کر ایک برتن گلی میں ڈالیں۔ ہاتھی سونڈی بوٹی تازہ کا پانی نکال بوزن چار چند فولاد [illegible] خشک ہو جائے گا برادہ فولاد شگفتہ ہو جائے گا۔

**فوائد** : دافع ضعف جگر، جلندھر، استسقاء، [illegible]، بدن و لاغری جسم، ضعف معدہ، اسہال صفراوی، اکسیر الصفت و کثیر المنفعت ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

**پہچان** : ہاتھی سونڈی بوٹی خودرو موسم برسات میں خشک اور ریتلی زمین پر پیدا ہوتی ہے۔ اس کے پتے چھوٹے مثل برگ ریحان (نیازبو) کے لیکن کسی قدر اس سے بھی چھوٹے اور حجم میں اس سے موٹے ہوتے ہیں اور وجہ تسمیہ اس کی یہ ہوتی ہے کہ پھول اس کے مثل ہاتھی کے سونڈ کے ہوتے ہیں۔ اس لیے اس کو ہاتھی سونڈی یا ہاتھی سونی کہتے ہیں۔ قامت اس کی ایک فٹ سے دوفٹ تک ہوتی ہے۔ مفروش نہیں ہوتی۔

## ۱۳۷۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم ملک اللہ دتہ خاں صاحب کا مجرب ہے اور کسی فقیر کا عطا شدہ ہے۔

**ھوالشافی** : شنگرف کی ڈلی ۲ تولہ لے کر ایک صد آنچ اندرائن کی اور ایک صد آنچ شلغم کی دیں۔ بعدہٗ شراب برانڈی ایک پاؤ میں کھرل کر کے نگاہ رکھیں۔

**فوائد** : قوت باہ کے لیے از حد مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : نیم رتی مکھن یا بالائی میں استعمال کریں۔

## ۱۳۸۔ کشتہ سرب

مجربہ ومصدقہ عالی جناب حکیم شرمتی کیلاش چندر صاحب شرما ناز

**ھوالشافی** : سیسے کو گداخت کر کے سات سات بار روغن سرشف اور جوشاندہ ترپھلا میں بجھا کر کڑاہی آہنی میں آنچ پر رکھیں اور گندھک سفوف کر کے بتدریج اس پر ڈالیں اور نیب کی لکڑی سے حرکت دیتے رہیں یہاں تک کہ خاکستر ہو جائے۔

**فوائد** : امراض باردہ وضیق النفس میں نہایت مفید و مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سرخ ہمراہ عسل خالص۔

## ۱۳۹۔ کشتہ روپیہ سالم الحروف

عالی جناب حکیم آغاز محمد خاں صاحب ساکن شیخوپورہ

**ھوالشافی** : لاجونتی بوٹی (جس کی شناخت یہ ہے کہ جب اس کو ہاتھ لگایا جائے تو پتے اس کے آپے میں مل جاتے ہیں) کے ۲ ماشہ برگ لے کر روپیہ کے نیچے اور ۲ ماشہ روپیہ کے اوپر دے کر گرداگرد ایک پارچہ سفید لپیٹ کر ایک پختہ اوپلوں کی آگ دیں اور بعدہٗ سرد ہونے کے نکال لیں۔ روپیہ کشتہ شدہ سالم الحروف برآمد ہوگا۔

**فوائد** : جریان، احتلام کو نافع ہے، مقوی اور مولد خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مسکہ۔

## ۱۴۰۔ کشتہ طوطیا سبز

عالی جناب حکیم ڈاکٹر عبدالحمید صاحب بی۔ اے

**ھوالشافی** : مغز فلوس خیار شنبر پاؤ بھر پختہ طوطیا سبز ایک تولہ کی ڈلی کو اس میں ملفوف کر کے ایک سبوچہ گلی میں گل حکمت کر کے ۱۰ سیر پاچک کی آگ دیں۔ کشتہ برنگ سفید باوزن ظاہر ہوگا۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک کا حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : یک برنج ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۴۱۔ کشتہ عقیق

عالی جناب حکیم مول سنگھ صاحب سابق میر منشی حال پنشنر۔ دنیا بھر کی ترکیبوں سے نرالا اور نہایت اعلیٰ ہے اور بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔

**ھوالشافی** : ایک تولہ یا کم وبیش وزن کا عمدہ عقیق جو نہایت سرخ ہو لے کر بہت تیز کوئلوں کی آگ میں تیار ہو کر سرخ کر کے عرق بیدمشک و کیوڑہ و نیلوفر میں ڈال دیں۔ اسی طرح بار بار اس وقت تک کرتے جائیں جب تک کہ وہ سفید نہ ہو جائے۔ پھر پاؤ سیر پختہ مغز کنول میں جن کا پانی کے ذریعہ سے خوب باریک پیس کر نغدہ بنایا گیا ہو اور پیشتر سے تیار کر کے پاس رکھا ہو۔ اس کے درمیان عقیق رکھ کر اس پر پارچہ مٹی اور روئی سے لت کیا ہوا تین تہہ لپیٹ کر خشک کر کے آگ ایک من پختہ اوپلے جنگلی یا خانگی یا کوئلوں کی گڑھا کھود کر دیں۔ پھر جب سرد ہونے کے بعد نکالیں گے تو وہ پس جائے گا۔ لیکن ایسا نہیں جو مانند ملائی کے ہو جائے۔ اور جب تک وہ مثل ملائی نہ ہو پورا فائدہ نہیں کرتا۔ اس لیے لازم ہے کہ پھر اس کو کھرل میں ڈال کر عرق بیدمشک و نیلوفر و آب سائیدہ صندل میں خوب چار پہر کھرل کریں۔ بعدۂ قرص بنا کر ایک سکورہ گلی آب نارسیدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے پھر بدستور سابق دوسری آگ دیں۔ اب کامل درجہ کا تیار ہو جائے گا۔

**فوائد** : نہایت مقوی قلب ہے، معدہ و دماغ کو بھی طاقت دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ایک تولہ مکھن میں کھلائیں۔ یا شربت انار میں چٹا دیں۔ اس کے اوپر عرق کیوڑہ عرق بیدمشک پلائیں۔

## ۱۴۲۔ کشتہ ہڑتال ورقی

جناب حکیم جگن ناتھ صاحب سکنہ ہدیہ آباد کے مجربات سے ہے۔

**ھوالشافی** : ہڑتال طبقی ایک تولہ۔ رس شاہترہ پھاڑ کر ہڑتال رس میں ۷ دن کھرل کر کے ٹکیہ بنالیں۔ پھکنڈہ کی راکھ لے کر ذرا سا پانی ملا کر گوندھ کر ٹکیہ پر ایک ایک انچ چڑھا کر طشتری میں رکھ دیں۔ جب وہ بالکل سوکھ جائے ایک بڑے مٹکے میں نیچے اوپر ریت اور درمیان ٹکیہ رکھیں۔ تھوڑا گھڑا خالی رہے۔ نیچے آگ چار گھنٹہ از حد نرم ہو۔ اس کے بعد آنچ تیز کریں۔ ۸ گھنٹہ کے بعد خوب تیز کر دیں ۱۲ گھنٹہ کے بعد بند کر دیں۔ جب ریت ٹھنڈی ہو جائے تو زرنیخ نکالے۔ اگر کشتہ سیاہ ہو پھر ویسے ہی پھکنڈا کی راکھ کے نغدے میں دے کر پھر ۲ گھنٹہ کی آگ دیں۔ اب نرم آگ کی ضرورت نہیں۔ بالکل سفید ہو جائے گی۔ اس کو ایک ڈیڑھ ماہ بعد استعمال کرنا چاہیے۔

**فوائد** : تھوڑا وزن دینے سے بھوک لگتی ہے۔ قوت باہ بڑھے گی اور طاقت زیادہ ہو گی۔ گنٹھیا ۱۴ دن کے اندر دور ہوگا۔ بخاروں کے لیے چنداں مفید نہیں۔ بلکہ دردسر پیدا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی کا سولہواں حصہ خوراک ہے۔ زیادہ دینے سے متلی ہوگی۔

## ۱۴۳۔ کشتہ کسیس سبز

**ھوالشافی** : برگ اڑوسہ سے کسی تدبیر سے خالص عرق نکلے تو بہتر ورنہ تھوڑا پانی دے کر عرق نکالیں اور ۱۰ تولہ کسیس ایک ہفتہ تک اس میں ڈبو کر رکھ چھوڑیں۔ بعدہٗ کھرل کر کے گولی بنائیں اور دو چند وزن تازہ برگ اڑوسہ کے نغدہ کے درمیان رکھ کر بند کر کے پانچ سات رطل جنگلی اوپلوں میں آگ دیں۔ کشتہ فولاد جیسا رنگدار ہوگا۔

**فوائد** : ہر طرح کا خون گرنا بند ہوتا ہے اور کھاتے ہی بند ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۶ رتی تک صبح وشام ہمراہ مکھن۔

## ۱۴۴۔ کشتہ سنکھ

عالی جناب حکیم محمد جلال الدین صاحب مالک شفاخانہ جلالی محمد پورہ

**ھوالشافی** : سنکھ آدھ پاؤ لے کر ایک ناریل میں بند کر کے اوپر آٹا لگا کر بیس سیر اپلوں کی آگ لگا دیں۔ پھر نکال کر ایک بوتل عرق گاؤزبان میں کھرل کریں۔

**فوائد** : ضیق النفس کو بہت فائدہ کرتا ہے۔گرم تپ اور صفراوی کھانسی اور آنتوں کی بیماری میں نہایت مفید ہے۔

## ۱۴۵۔ کشتہ قلعی

عالی جناب حکیم سید افضل حسن صاحب رضوی کا تجربہ شدہ ہے۔

**ھوالشافی** : قلعی مصفی ڈھائی تولہ۔ سیماب ڈھائی تولہ۔شورہ قلمی ۸ تولہ ملا کر سحق کریں تا کہ جملہ ایک ذات ہو جائیں۔ پھر ایک کوزہ میں ڈال کر سرپوش دے کر چار سیر اپلوں کی آنچ دیں۔ تمام کوزہ کشتہ سے بھر جائے گا۔مگر کوزہ اتنا بڑا ہو کہ دوا پڑ کر نصف خالی رہے۔ پھر پانی سے دو تین بار دھو ڈالیں تا کہ شوریت نکل جائے پس سکھا کر حفاظت سے رکھیں۔

**فوائد** : جریان منی، قوت باہ وزہرباد و استسقاء کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ تازہ مسکہ یا بالائی استعمال کریں۔

## ۱۴۶۔ کشتہ عقیق

عالی جناب حکیم ابوالظفر مولوی عبدالخالق صاحب امرتسری

**ھوالشافی** : عقیق سرخ جبکہ ایک ہفتہ آب جامن ایک ہفتہ عرق گلاب سہ آتشہ ایک ہفتہ آب بادیان میں بالترتیب رہ چکا ہو تو مغز کنول گٹہ ۱۰ تولہ۔ مغز تخم کھرنی ۲ تولہ باریک پیسیں اور مٹی کے دو کوزوں میں عقیق کو درمیان رکھ کر بھر دیں۔ گل حکمت کر کے دس سیر پختہ اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں۔ کشتہ برنگ سفید برآمد ہوگا۔ بعدۂ اس کشتہ کو عرق گلاب میں ۴ گھنٹہ کھرل کر کے خشک کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : سوداوی، دماغی امراض میں بالخصوص خفقان، سدۂ جگر وغیرہ میں نہایت سریع الاثر ہے۔ مقوی اعضائے رئیسہ و باہ ہونے کے مغلظ منی دافع جریان ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے تین رتی تک حسب ضرورت و موقع و مزاج مریض کو دیں۔

## ۱۴۷۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم بھائی ہیرا سنگھ صاحب سکنہ خضر آباد

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ۴ تولہ کو شیر مدار (پارچہ بیز شدہ) ۵ تولہ آب قیصوم۔ شراب دوآتشہ۔ آب پیاز ہر ایک ۵ تولہ میں تین روز کھرل کر کے پھر قرص بنا کر خشک کر لیں۔ پھر رتن جوت ۲۰ تولہ لے کر ہمراہ پانی کے صلایہ کر کے نغدہ بنا لیں اور قرص مذکورہ کے نصف نغدہ نیچے اور نصف نغدہ اوپر دے کر گولہ بنائیں اور گل حکمت کر کے خشک کریں۔ پھر چار سیر جنگلی اوپلہ کی آگ دیں۔ جب از خود سرد ہو جائے تو نکالیں۔ شگفتہ و سفید رنگ ہوگا۔ پیس کر کام میں لائیں۔

**فوائد** : مقوی باہ و ممسک ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے چار چاول تک ہمراہ بالائی یا مسکہ کھلائیں یا برگ تنبول میں رکھ کر کھلائیں۔ غذا شوربا مرغن ہمراہ روٹی۔

**پرہیز** : ترشی و اشیائے روغن سیاہ و مسور و بینگن وغیرہ۔

## ۱۴۸۔ کشتہ عقیق

عالی جناب سید احمد حسن صاحب

**ھوالشافی** : عقیق سرخ قسم اعلیٰ دو تولہ لے کر ایک چھٹانک مغز کنول گٹہ یا مغز بادام کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے ایک من سے بھی کسی قدر زیادہ آگ دیں پھر اس عقیق کو باریک پیس کر عرق کیوڑہ، عرق بید مشک، گلاب میں تین روز صلایہ کرتے ہیں۔ بعدہٗ اس کی ٹکیہ بنا کر کوزۂ گلی میں گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی گڑھے میں آگ دیں۔ آگ سرد ہونے کے بعد قرص کو نہایت باریک پیس کر رکھ لیں۔

**فوائد** : قلت و رقتِ خون (انیمیا) کے لیے مفید ثابت ہوا ہے۔ مقوی قلب ہے۔

بلغمی ڈبہ، زکام اور سل میں نفع مند ہے۔

**ترکیب استعمال :** بلغمی ڈبہ کے لیے دو تین چاول شہد میں ملا کر اور زکام، نزلہ کی ابتدا میں دو دو رتی کی چار خوراکیں صبح سے شام تک عرق گاؤزبان کے ہمراہ دی جائیں تو ایک دن میں ہی غیر معمولی فائدہ ہو جاتا ہے۔

## ۱۴۹۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم غلام جبار خاں صاحب از گوہادر سیداں

**ھوالشافی :** شنگرف ۳ تولہ۔ دار چینی۔ لونگ۔ کچور۔ سونٹھ۔ الائچی خورد۔ مرچ ہ۔ اجوائن دیسی۔ مگھ (پیپل) ہر ایک دو تولہ۔ تمام ادویات کو سوائے شنگرف کے شیر مدار (آک) میں گھونٹ کر نغدہ بنا کر شنگرف درمیان نغدہ کے دے کر ایک ہانڈی گلی میں ریت بھر کر غلولہ درمیان ریت کے رکھ کر بیری کی آنچ صبح سے شام تک اس کے نیچے جلائیں۔ شام کو شنگرف کی ڈلی نکال کر روغن زرد گاؤ میں ڈبو رکھیں۔ پھر شام ادویہ بالا لے کر نغدہ بنا کر بدستور سابق بیری کی لکڑی کی آنچ دیں۔ شام کو شنگرف نکال کر روغن مذکور میں ڈبو رکھیں۔ تیسرے روز پھر بدستور صبح سے شام تک آنچ جلائیں۔ سفید براق ہو جائے گا۔

**فوائد :** کمزوری، نامردی، اور سستی اعصاب کے لیے۔

**ترکیب استعمال :** ایک چاول ہمراہ مسکہ گاؤ، غذا مرغن، بادی و ترش اشیاء سے پرہیز رکھیں۔

## ۱۵۰۔ کشتہ قلعی

مجربہ و مصدقہ جناب حکیم ہیرالال صاحب ضلع جالندھر

**ھوالشافی :** ایک تولہ قلعی کے پترے بنا کر ریزہ ریزہ کر لیں۔ ایک چھٹانک بھنگ کو پیس کر ایک اوپلہ صاف لے کر ایک پارچہ سیاہ اس پر رکھ کر ایک تہ بھنگ کی رکھ کر ایک تہہ قلعی ریزہ ریزہ کی رکھ دیں۔ اور اوپر پھر بھنگ رکھ دیں۔ اسی طرح تہ بہ تہہ

قلعی اور بھنگ رکھ دیں۔ اوپر بھنگ رکھ کر ۸ سیر پختہ اپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ ہو جائے گا۔

**فوائد** : دافع جریان وسرعت ورقت اور مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی مکھن یا بالائی میں دیں۔

**پرہیز** : ترشی اور مرچ سرخ۔

### ۱۵۱۔ کشتہ مرکب

عالی جناب حکیم پنڈت بساڈ رام صاحب قصبہ شانکر ضلع جالندھر

**ھوالشافی** : سنگ سرماہی۔ کانچ سفید ہر ایک ایک تولہ۔ حجر الیہود۔ شورہ قلمی ہر ایک ۲ تولہ۔ عرق مولی ۱۰ تولہ میں خوب کھرل کریں۔ پہلے کانچ کو آگ میں سرخ کر کے پانچ سات دفعہ مولی کے عرق میں بجھالیں۔ پھر مولی کے نغدہ میں رکھ کر کسی ظرف گلی میں سمپٹ کر کے پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ ہو جائے گا پھر اس کو ادویہ مذکورہ میں ملا کر مولی کے پانی میں کھرل کر کے بدستور مذکورہ بالا آگ دیں۔ ہر بار شورہ قلمی ۲ تولہ اور آب مولی پانچ تولہ میں کھرل کر کے ۵ دفعہ آگ دیں۔

**فوائد** : سنگ گردہ ومثانہ ورمل واحتباس بول، سلسل البول، تقطیر البول، بول الدم، ذیابیطس اور سوزاک کے لیے بطریق مختلف۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی سے ایک ماشہ تک شربت کے ساتھ یا تخم خربزہ ۹ ماشہ۔ تخم خیارین ۷ ماشہ۔ خارخسک ۹ ماشہ۔ کاسنی ۳ ماشہ۔ شورہ ۴ ماشہ کو پانی میں پیس کر چھان کر مصری ملا کر پلائیں، مریض سوزاک کو ہمراہ زیرہ سفید ۷ ماشہ۔ بول کی بیماریوں کے لیے ہمراہ نوپان مندرجہ ذیل کے مفید ہے۔ سلسل البول میں کانچ وسپاری ایک ایک ماشہ۔ تقطیر البول میں رسوت ایک ماشہ۔ بول الدم میں دم الاخوین وپھٹکوی بریاں دو دو رتی۔ ذیابیطس میں پوست اندرونی درخت گولر ۶ ماشہ۔ مصری کوزہ ۶ ماشہ کے ساتھ۔ آئندہ طبیب کی رائے پر ہے۔

## ۱۵۲۔ روغن آملہ سار گندھک

عالی جناب ڈاکٹر عبدالحمید صاحب بی اے۔ مبارک منزل

**ھوالشافی** : آملہ سار گندھک ایک تولہ۔ نوشادر۔ لوٹہ کھار ہر ایک ایک ماشہ۔ ہر سہ کو باریک پیس کر ایک بیضہ مرغ جو اندر سے بالکل خالی کر لیا گیا ہو اور اوپر چھوٹا سا سوراخ ہو میں ڈال دیں اور دوسرے بیضہ کے چھلکے سے اس کا منہ بند کر دیں۔ پھر اس انڈے پر ایک کپڑا بکرے کی طحال کے خون سے آلودہ کر کے اچھی طرح لپیٹ دیں یعنی بیضہ کو اس طرح سے گل حکمت کر لیں اور کسی چیز سے معلق ایک ظرف گلی میں لٹکا دیں جس میں روغن سرسوں اتنا ڈالا گیا ہو جس میں معلق بیضہ ۳/۴ حصہ ڈوبا رہے۔ اور نیچے چار پانچ گھنٹہ متواتر دو چوبہ آگ جلائیں۔ پھر انڈے کو ہلا کر دیکھیں۔ اگر ادویہ روغن ہو گئی ہوں تو احتیاط سے توڑ کر روغن نکال لیں ورنہ تھوری دیر اور آگ پر رہنے دیں۔ نوشادر اور لوٹا کھار ہر دو اجزا علیحدہ تہ نشین ہوں گے اور آملہ سار صرف باوزن ساری کی ساری روغن ہو جائے گی۔ کئی دفعہ کا آزمائش شدہ ہے۔

**فوائد** : بواسیر وطحال و جرب والوں کے لیے نہایت مفید ہے۔ علاوہ ان کے ایک بے نظیر کم خرچ طلائے نامردی ہے۔ ایک دو قطرے عضو پر مالش کریں۔ چند روز میں نامرد مرد ہو جائے گا۔

**ترکیب استعمال** : اول الذکر تین بیماریوں کے لیے ایک یا دو قطرے بتاشہ میں دیں۔

## ۱۵۳۔ کشتہ سم الفار

عالی جناب پنڈت رام کشن صاحب وید ضلع گورداسپور

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ۔ لیموں یک صد عدد۔ سم الفار میں تین چار بوندیں لیموں کی رس کی ڈال کر کھرل کریں۔ جب لیموں ختم ہو جائیں تو پھول کر خمیری آٹے کی طرح ہو جائے گا۔ پھر ۲ تولہ آرد سنگھاڑا ڈال کر اس میں ملا دیں بعدہٗ گولی

مسور کے دانہ کے برابر بنائیں۔

**فوائد** : گنٹھیا، لقوہ، تشنج، ادرنگ اور نامردی والے مریضوں کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : نامردی والے کو تازہ دودھ گائے نصف سیر جوش دیا ہوا مصری یا کھانڈ یا قند ڈال کر اس کے ہمراہ دیں۔ اور باقی امراض کے لیے ایک پاؤ پختہ شہد میں ۳ سیر پختہ پانی ڈال کر جوش دیں نصف پانی رہ جائے تو بوتل میں رکھ دیں۔ ایک گولی صبح ۱۰ تولہ مرکب مذکور کے ساتھ دیں اور ایک شام کو غذا شوربا یا بکرا یا مرغ یا انڈا دیں۔ پرہیز کھٹائی کچا میٹھا سے۔

## ۱۵۴۔ کشتہ سنکھیا

مجربہ و مصدقہ عالی جناب آتما رام صاحب سوداوید۔ مالک رشی آیورویدک فارمیشی لودھیانہ

**ھوالشافی** : سنکھیا سفید مصفی ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ زعفران رات کو ۷ تولہ پانی میں بھگو دیں صبح اتنا جوش دیں کہ چار تولہ رہ جائے۔ اتار کر سنکھیا میں ڈال کر کھرل کریں کہ خشک ہو جائے۔ پھر اسی طرح جائفل۔ جاوتری۔ بچھناک ہر ایک ایک تولہ کا یکے بعد دیگرے چار چار تولہ پانی بنا کر سنکھیا میں جذب کریں بعد ازاں بوٹی ستیاناسی (کنڈیاری کلاں) سبز لے کر کوٹ کر بغیر پانی ملائے ۵ تولہ عرق نکالیں اور اس میں دوا مذکور کھرل کر کے خشک کریں بعد ازاں کنڈیاری کلاں کے ۲۰ تولہ نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ جگہ میں ۲۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں شگفتہ ہو جائے گا۔

**فوائد** : اگر کسی نامرد کو دیا جائے تو جو بالکل رہ چکا ہو ایک ہفتہ کے استعمال سے مرد بن جائے گا اور طاقت سنبھالنا مشکل ہو جائے گی۔ مرض آتشک، دمہ پر بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول مکھن میں دی جائے۔

## ۱۵۵۔ کشتہ خبث الحدید

مجربہ ومصدقہ حکیم محمد فیروز الدین صاحب مرحوم لاہوری

**ھوالشافی** : خبث الحدید صد سالہ جو کے برابر ٹکڑے کرلیں۔ آب شیریں سے ایک سوایک بار دھولیں۔ آہنی کڑاہی میں ڈال کر نیچے آگ جلائیں۔ اور آک کا دودھ اس پر اس قدر ڈالیں کہ اوپر تک آ جائے اور ٹکڑے چھپ جائیں۔ جب شیر جذب ہو جائے تو اسی قدر اور ڈالیں۔ اور جذب ہونے دیں۔ اسی طرح تین مرتبہ کریں۔ اس کے بعد دس پٹہ شیر مادہ گاؤ میں اور تیرہ پٹھ لسی گاؤ میں دے کر باریک کر کے ادویت ذیل ملالیں۔

خبث الحدید تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد۔ پوست بلیلہ۔ آملہ مقشر۔ زنجبیل۔ ورچ گلابی۔ تالمکھانہ۔ مجیٹھ۔ فلفل گرد۔ دار فلفل۔ تارا میرا۔ مکد ایک تولہ خوب باریک کر کے استعمال کریں۔ یا معجون بنالیں۔

**فوائد** : ضعف جگر، بواسیر بادی، سوء القنیہ، استسقاء لحمی وطبلی واورام بارہ کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : پہلے دن ایک ماشہ دوسرے دن ڈیڑھ ماشہ اسی طرح ہر روز نیم ماشہ بڑھا کر تین ماشہ تک ختم کریں اور دہی کے ساتھ دیں، غذا نان وگندم یا نمک مرغن، بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔

## ۱۵۶۔ کشتہ چاندی

عالی جناب پنڈت ٹھاکر دت صاحب شرما وید امرت دھارا لاہور۔

**ھوالشافی** : گھونگچی سفید ایک تولہ پانی میں تر کر کے چھلکا دور کریں، اور اسی قدر کونپل یا پوست درخت کریر (ڈھیلے) ملا کر نغدہ بنا کر درمیان میں روپیہ رکھ کر پانچ سیر وزنی اوپلہ بنا کر گڑھے میں محفوظ الہوا آگ دیں۔ تھوڑے اپلہ ارد گرد اور بھی چن لیں عجیب ہوگا۔

**فوائد** : کمزوری عامۂ دماغ، اختلاج قلب وجگر کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن۔

## ۱۵۷۔ کشتہ ہڑتال زرد

مجربہ ومصدقہ حکیم قاضی رحمت اللہ صاحب انبالہ

**ھوالشافی** : راکھ چھال درخت پیپل ۲ سیر۔ ہڑتال زرد ۵ تولہ کی ڈلی درمیان میں رکھ کر ہانڈی گلی میں چولہے پر چڑھا دیں اور نیچے آنچ دھیمی کریں۔ ایک پہر کے بعد تیز کر دیں۔ لیکن بتدریج۔

**فوائد** : مجرب برائے ذات الجنب

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۵۸۔ کشتہ سم الفار

مصدقہ ومجربہ حکیم محمد ابراہیم صاحب

**ھوالشافی** : ایک ہنڈی میں دو سیر نمک طعام ڈالیں اس پر ۱۰ تولہ سیندور ڈالیں۔ اس پر ۵ تولہ سم الفار۔ پھر سیندور ۱۰ تولہ پھر نمک طعام ۲ سیر ڈال کر چولہے پر چڑھائیں اور بتدریج آگ دیں۔ پھول جائے گا۔

**فوائد** : مقوی باہ فوری اثر دکھانے والا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک حبہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۵۹۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم امام دین پاک پٹنی مرحوم

**ھوالشافی** : حب الغراب۔ تخم بیدانجیر۔ حب الملوک۔ مالکنگنی۔ حرمل۔ اجوائن۔ بلادر۔ حبہ سفید۔ میٹھا تیلیہ جوکوب کر کے آہنی کڑاہی میں نیچے اوپر زنجفر ۵ تولہ رکھ کر روغن زرد ۲۰ تولہ ڈال کر چار پہر بہت ہلکی آگ دیں۔ پھر آہستہ آہستہ تیز کرتے جائیں یہاں تک کہ خود بخود اس کو آگ لگ جائے۔ بعد سرد ہونے کے ہمرنگ اور ہم

وزن کشتہ تیار ہو گا۔

**فوائد** : مقوی باہ اور ممسک ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ چاول ہمراہ مکھن یا بالائی۔

## ۱۶۰۔ کشتہ شنگرف رومی

عالی جناب حکیم برکت علی صاحب سیالکوٹ

**ھوالشافی** : عرق پیاز ۲ بوتل میں اجوائن دیسی آدھ سیر کھرل کر کے دو تھاپی بنائیں درمیان میں ڈلی ۲ تولہ زنجفر رکھ کر ایک بڑی ہانڈی میں ریت بھر کر درمیان میں رکھ کر ۸ پہر دو چوبہ بیری کی لکڑی کی آگ جلائیں اور ۸ پہر بتدریج نیز کامل سرد ہونے کے بعد نکال لیں شگفتہ ہو گا۔ بیرونی تھاپوں کی راکھ بھی احتیاط سے رکھیں۔ کھانسی اور ضیق النفس کے لیے مفید ہے۔

**فوائد** : مقوی باہ، ضیق النفس اور کھانسی کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ہمراہ مکھن یا بدرقہ مناسبہ صبح وشام۔

## ۱۶۱۔ کشتہ فولاد

معمولہ مجربہ ومصدقہ حاجی ظفریاب خاں صاحب

**ھوالشافی** : برادہ فولاد ۷ تولہ آنولہ سار۔ نوشادر۔ مکد ۲ تولہ۔ سرکہ جامن دیا رمغز گھیکوار مار سب کو خوب کھرل کر کے ایک ذات کر کے ٹکیہ بعد خشک ہونے کے کوزۂ گلی میں گل حکمت کریں بعد خشک ۲۰ سیر اوپلہ کی آگ گڑھے میں دیں۔ عجیب چیز ہے۔

**فوائد** : ضعف باہ، ضعف جگر، ضعف دل، ضعف گردہ اور امراض طحال میں بہت مفید ہے، امراض بلغمیہ میں بھی نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ضعف باہ میں ایک چاول بیضہ برشت کے ساتھ۔ ضعف جگر میں شہد یا شربت انار کے ساتھ۔ ضعف معدہ وطحال میں پان کے ساتھ۔ ضعف دل حفـ دہ میں طباشیر۔ مربہ سیب یا خمیرہ گاؤزبان کے ہمراہ۔ امراض بلغمیہ میں

شہد یا پان کے ساتھ۔ یا مناسب بدرقہ کے ساتھ۔

## ۱۶۲۔ کشتہ شنگرف سم الفاری

عالی جناب پنڈت ٹھا کردت صاحب شرما وید موجد امرت دھارا

**ھوالشافی :** سم الفار ۸ تولہ زمین قند کے پانی میں ذرا کھرل کر کے درمیان میں ۴ تولہ شنگرف کی ڈلی ملفوف کر دیں اور قریب آدھ پاؤ کے کپڑا لپیٹ کر گیند سا بنا لیں ۲۰ سیر پختہ کڑ کا تیل لے کر اس کو ایک دیگچہ میں ڈال دیں اور اس کے بیچ میں یہ گولہ چھوڑ دیں۔ سرپوش اوندھا کر کے نہایت مضبوطی کے ساتھ گل حکمت کریں ۱۵ سیر کے قریب بوجھ بھی رکھ دیں۔ ۴ پہر نیچے آنچ جلائیں۔ پہلی ہلکی پھر بتدریج تیز کرتے جائیں۔ پھر اتار کر بعد سرد ہونے کے نکال لیں۔ سم الفار برنگ کانچ ہوگا۔ اور شنگرف درمیان میں عنابی رنگ کا۔

**فوائد :** ضیق النفس، گنٹھیا، وجع المفاصل اور نامردی میں مفید ہے۔

**ترکیب استعمال :** شنگرف صرف نامردی کے لیے اکسیر ہے ۲۱ یوم تک ۲ چاول۔ سم الفار دوسری امراض کے لیے۔

## ۱۶۳۔ مردار سنگ کا سفید کرنا

عالی جناب حکیم حشمت مند صاحب مرحوم

**ھوالشافی :** مردار سنگ۔ نمک کھاری مساوی الوزن لے کر باریک کریں اور پانی سے دھوئیں۔ پھر برابر نمک ملا کر باریک کر کے دھوئیں۔ اسی طرح سو مرتبہ کریں یا بھنگ میں آگ دیں۔ سفید برآمد ہوگا۔

## ۱۶۴۔ کشتہ الماس

عالی جناب حکیم مہتاب الدین صاحب مرحوم

**ھوالشافی :** شورہ ۴ تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ دونوں کو باریک کریں۔ ۲ تولہ قلعی آہنی برتن میں ڈال کر سفوف مذکور کی چٹکی سے کشتہ کریں۔ پھر شیر مدار کے ذریعہ دو

پیالیاں بنالیں۔ ۳ ماشہ رسکپور۔ ۳ ماشہ دار چکنا پیس کر ملا کر نصف زیر و زبر ایک رتی ہیرے کی کنی کے رکھ کر دونوں پیالیوں کو مضبوط جوڑ دیں۔ مضبوط گل حکمت کر کے آدھ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : کیمیا گروں کی ماں ہے۔

**ترکیب استعمال** : خشخاش ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۶۵۔ کشتہ سم الفار

مجربہ و مصدقہ حکیم غلام نبی صاحب لاہور

**ھوالشافی** : ۴ تولہ سفید الائچی دانہ خوب باریک پیس کر ایک تولہ سم الفار پر لیپ کر کے پھوک کے نغدے میں رکھ کر کپڑ وٹی کر کے سیر بھر آگ دیں۔ کشتہ ہوگا۔ ہر چہار باریک پیس کر چھوڑیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد خون صالح، ضعف معدہ، دل و دماغ و جگر و دماغ کو دور کرتا ہے۔ ہاضم طعام، مشتہی، مولد منی، مباشرت کے بعد ضعف نہیں ہونے دیتا۔ شباب کو قائم رکھتا ہے۔ ہر مزاج اور ہر موسم میں مفید، پرہیز کچھ نہیں۔ دودھ جس قدر پی سکیں پئیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول بالائی میں۔

## ۱۶۶۔ کشتہ روپیہ سالم الحروف

عالی جناب حکیم قاضی رحمت اللہ صاحب

**ھوالشافی** : سرکہ جامن یا جامن کی جڑ کے چھلکا کا پانی نکال کر اس میں ۴۰ بجھاؤ دیں۔ پیاز وزن ۲۰ تولہ کی نغدی میں رکھ کر بعد گل حکمت وخشک ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ ۴ آگ میں عمدہ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : از حد مقوی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۶۷۔ کشتہ مس نباتاتی

عالی جناب حکیم محمد علی صاحب جھنگ

**ھوالشافی** : راجہ شاہی پیسہ لے کر پانچ تولہ جمالگوٹہ نیز پانچ تولہ کچلہ باریک شدہ زیر و بالا رکھ کر پانچ سیر دھجیاں لپیٹ دیں۔ دو سیر اپلوں کی محفوظ الہوا آگ دیں۔ کشتہ برنگ سفید برآمد ہوگا۔ اکسیر صفت ہے۔

**فوائد** : مقوی، مبہی، مولد خون اور رنگ کو سرخ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ مکھن یا بالائی میں لپیٹ کر دیں۔



## ۱۶۸۔ کشتہ فولاد

عالی جناب ڈاکٹر میر امداد علی صاحب کپورتھوی۔ ایم۔ آر۔ اے۔ ایس (لندن)

**ھوالشافی** : برادہ فولاد کو کیکر کی پھلیوں کے دودھ میں ملا کر ۱۵ یوم تک دھوپ میں رکھیں بغیر آگ کے کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : خون پیدا کرنے کے لیے عجیب چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۶۹۔ کشتہ نقرہ

مجربہ و مصدقہ جناب ڈاکٹر عبدالحمید صاحب مرحوم

**ھوالشافی** : لودھ پٹھانی ایک چھٹانک سفوف کر کے روپیہ کے زیر و بالا دے کر کپڑا لپیٹ کر گولا بنا کر ایک سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح ۱۶ آگ دیں۔ عمدہ کشتہ ہوگا۔ تصویر کا رخ اوپر ہی کی جانب رہے۔

**فوائد** : از حد مقوی قلب ہے۔

**ترکیب استعمال** : مکھن یا بالائی میں استعمال کرائیں۔

## ۱۷۰۔ کشتہ ابرک سیاہ

مجربہ ومصدقہ قبلہ عالم حکیم سید عالم شاہ صاحب مرحوم رئیس الاطباء۔

**ھوالشافی** : عمدہ قسم کا صاف وشفاف ٹکڑا لیں اور تیز دھکتے ہوئے کوئلوں میں دبا دیں۔ جب سرخ ہو جائے تو آب برگ سرس میں بجھاؤ دیں پھر نکال کر آگ میں رکھیں۔ جب سرخ ہو اسی پانی میں بجھاؤ دیں۔ اسی طرح بار بار کرنے سے نہایت ختہ اور خفیف الوزن ہو جائے گا۔ پیس کر شیشی میں رکھیں۔

**فوائد** : حمی دق کے لیے، دق شیخوخت کے لیے، امراض حارہ، حادہ کی کمزوری کے لیے ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔ روح حیوانی کے لیے از حد مفید۔ مقوی قلب۔ رنگ و روغن رخسار کے لیے بے حد خوش کن۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۷۱۔ کشتہ شنگرف

مجربہ ومصدقہ حکیم سلیم اللہ خان صاحب رئیس الاطبا لاہور۔

**ھوالشافی** : شنرف رومی ۳ تولہ پہلے ایک پاؤ پیاز کے پانی میں کھرل کریں۔ ایک ڈبل اینٹ لے کر اس کو بیچ سے کھود کر کھرل شدہ شنگرف بہ شکل ٹکیہ اس کے درمیان رکھ دیں۔ پھر اس اینٹ کو چولے کے اوپر رکھ دیں۔ آگ شنگرف کے محاذ میں رہے۔ آگ بیری کی ہو اور برابر آٹھ پہر دیں۔ شنگرف کے اوپر برانڈی کا قطرہ ڈالتے رہیں۔ جب تمام برانڈی خرچ ہو جائے تو اینٹ کو اتار لیں۔ سرد کر کے ڈلی کو کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : عصبی کمزوری، جریان بوجہ کمزوری، وجع المفاصل، جملہ امراض بلغمی اور فالج وغیرہ کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ مسکہ۔

## ۱۷۲۔ کشتہ مردار سنگ

عالی جناب حکیم سید شمشاد حسین صاحب شمس موسوی۔

**ھوالشافی** : مردار سنگ تولہ کو انار کے عرق ۵ تولہ میں پیس کر ٹکیہ بنا کر برگ انار کی لبدی ( نگدہ ) میں رکھ کر دس سیر اوپلوں کی بند آنچ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر کام میں لائیں۔

**فوائد** : سوزاک میں بے حد مفید ہے، پرانے سے پرانے قرحہ کو چند روز کے استعمال سے اچھا کر دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن کے ساتھ کھلائیں۔ کیسا ہی سوزاک ہوانشاء اللہ اکیس روز میں جاتا رہے گا۔

## ۱۷۳۔ شنگرف باوزن

عالی جناب حکیم ہر کشن صاحب سنیاسی

**ھوالشافی** : شنگرف ڈیڑھ تولہ ایک ڈبی پیاز دشتی کلاں وزن کم از کم ۲۰ تولہ جڑ کی طرف سے سوراخ کر کے ڈال دیں۔ سوراخ بند کر کے بعد گل حکمت کے ۱۲ سیر کی آگ دیں۔ پہلی میں کشتہ دوسری آگ میں قائم النار تیسری میں رنگ سفید ہوگا۔

**فوائد** : قوت باہ کا آخری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : بالائی میں ایک چاول مرغن غذا کھانے کے بعد کھلائیے۔

## ۱۷۴۔ کشتہ سونا مکھی

عالی جناب خاں صاحب حکیم مظہر الحسن صاحب چشتی فاروقی

**ھوالشافی** : اول سونا مکھی کو عرق لیموں سے دھوئیں تا کہ گرد و غبار سے پاک ہوجائے پھر ڈلی کسی آہنی کڑچھہ میں ڈال کر اس پر عرق لیموں ڈالیں اور کڑچھہ کو آگ پر رکھیں یہاں تک کہ سونا مکھی سرخ مثل انگارہ ہو جائے۔ نیچے اتار کر کام میں لائے۔

**فوائد** : صلابت جگراور اسہال کبدی میں استعمال کریں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۷۵۔ کشتہ سیماب

عالی جناب حکیم مہندر ناتھ صاحب شرما محقق النبات میرٹھی۔

**ھوالشافی** : سیماب مصفی دو تولہ۔ کافور ۳ ماشہ۔ رام پتری ایک تولہ ہرسہ کوصرف ایک گھنٹہ تک کھرل میں سحق کریں اور قرص بنالیں اور بیخ درخت کیلہ پاؤ بھر کے نغدہ میں رکھ کر ایک سکورہ میں بند کر کے دس سیر اوپلہ خانگی کی آگ دیں۔ اور نکال کر کشتہ سفیدی مائل قائم بے دود نگاہ رکھیں۔

**فوائد** : مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی شہد یا بالائی یا مکھن کے ساتھ استعمال کریں۔

## ۱۷۶۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم محمد چراغ صاحب پھلوری مرحوم

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ لے کر بعد بکری کی سری لے کر اس کے مغز میں سوراخ کر کے اس شنگرف کو رکھ دیں۔ پھر سوراخ کو اچھی طرح گل حکمت کر کے اور بند کر کے اس کو ایک دیگچہ میں رکھ کر اس میں دس سیر پانی ڈال کر نیچے دیگچے کے آگ روشن کریں۔ جس وقت آگ کو تین پہر ہو جائیں تو سری کو آگ سے نکال کر اس میں سے شنگرف نکال لیں اسی طرح دس عدد سری میں شنگرف کو آگ دیں۔ پھر ایک بیضہ مرغ لے کر اس میں سوراخ کر کے شنگرف ڈال کر آرد ماش سے ضماد کریں۔ خشک ہونے کے بعد کسی چھری سے پھاڑ دیں۔ اور ۲۵ سیر اوپلہ صحرائی کی محفوظ الہوا آگ دیں۔ شگفتہ برنگ سفید نکلے گا اگر پہلی دفعہ کچھ کام اور شگفتہ نکلے تو شگفتہ کو اتار کر باقی کو مکرر اسی طرح تربوز میں رکھ کر آگ دیں۔

**فوائد** : سستی ونامردی کو دور کرنے میں عجیب الاثر ہے۔ قوت باہ اور قوت بدنی کے

لیے نہایت ہی اکسیر اور اعجاز مسیحائی کا اثر رکھتا ہے۔ اسرار مخفیہ اور کنور صدر یہ سے ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن استعمال کریں۔

## ۱۷۷۔ کشتہ شنگرف رومی

عالی جناب حکیم مولوی محمد شمس الدین صاحب ذوق وہنوئی

**ھوالشافی** : شنگرف رومی تولہ۔ لہسن نیم ثار۔ اول لہسن کو ڈنڈے کونڈے میں گھوٹ کر دودھ بنائیں۔ ایک حصہ میں شنگرف مذکور رکھ کر اوپر سے باقی ماندہ حصہ دے کر نغدہ بنا کر دانگی گلی یا تابہ آہنی پر رکھ کر آگ سیر بھر آہستہ آہستہ دیں۔ جب لہسن مذکور نیچے سے سب جل کر صرف اوپر کے حصہ کی چوٹی سبز رہے۔ نیچے اتار کر شنگرف مدبر کشتہ شدہ نکال لیں۔

**فوائد** : فالج، لقوہ، تشنج، تمدد، وجع المفاصل، سن وغیرہ سرد امراض میں اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک خس سرد مزاج کو بتاشہ میں اور گرم مزاج کو مسکہ تازہ میں کھلائیں۔

## ۱۷۸۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب پنڈت رادھا کشن صاحب شرما وید

یہ کشتہ نامردی کے واسطے نہایت مفید ہے، بنایا اور کئی جانیں بچیں۔

**ھوالشافی** : درخت پلاس (چھچھرا) کا ایک ڈنڈا جو طول میں تین پاؤ تک ہو لے کر اس کے درمیان میں ایک سوراخ کر کے دو تولہ شنگرف کی ڈلی بیچ میں دے کر برآوردہ برادہ اوپر دے کر روئی دار مٹی سے گل حکمت اسی جگہ کر دیں۔ یعنی وہ جگہ مٹی سے بند کر دیں اب اس کو چولہے میں لکڑیوں سے آگ لگا دیں۔ جب شنگرف کی جگہ تک جو کہ دو تین انگشت خام باقی رہی ہو جل جائے تو دوسری طرف لگا دیں۔ جب وہ طرف بھی جل جائے تو شنگرف نکال کر بدستور اول دوسرے ڈنڈا میں بھر کر گل حکمت کر کے آنچ دیں۔ یعنی جلا دیں۔ اسی طرح ایک صد پٹ دیں۔ ایک صد پٹ ختم ہو جانے

پر شنگرف نکال کر پیس کر شیشی میں نگاہ رکھیں۔

**فوائد** : نامردی کے لیے اکسیر ہے۔ فالج، لقوہ وغیرہ مہلک امراض میں بھی اس نے جادو اثر دکھایا ہے۔ قدر کریں۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ بالائی یا مسکہ گاؤ مادہ۔

## ۱۷۹۔ کشتہ نقرہ

مجربہ و مصدقہ حکیم سید غلام علی شاہ صاحب

**هوالشافی** : ایک تولہ خالص پترہ چاندی کا لے کر عرق بوٹی بادیان صحرائی گھوٹ کر نکال کر اپنے پاس رکھیں اور پترہ نقرہ کو آگ میں سرخ کر کے پانی بادیان میں غوطہ دیں۔ اسی طرح ایک سو مرتبہ نقرہ کو غوطہ دینا چاہیے اس کے بعد بوٹی میںڑی بقدر ۱۰ تولہ۔ مکو سیاہ ۱۰ تولہ دونوں کو گھونٹ کر نغدہ بنا کر درمیان میں پترا رکھ کر تین مرتبہ گل حکمت کر کے خشک کر لیں۔ بعدہٗ دس سیر پاچکدشتی کی آگ گڑھے میں رکھ کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بتاشہ کی طرح سے سفید رنگ کا کشتہ ہو گا۔

**فوائد** : قوت باہ، دماغ و جگر اور دل کے ضعف کے لیے اکسیر ہے۔ جریان رقت، سرعت انزال اور احتلام کے لیے از بس مفید ہے۔ بالکل مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف رتی مسکہ اور مناسب بدرقہ کے ساتھ استعمال کریں۔

## ۱۸۰۔ کشتہ شنگرف مومیہ

مجربہ و مصدقہ حکیم سید غلام شاہ صاحب

**هوالشافی** : اسپند۔ تخم ملکنگنی۔ بلادر ہر واحد ۴۰ تولہ ہر سہ کو قدرے شیر مدار میں تر کر لیں بعد ایک ہانڈی گلی لے کر اس کو نصف تک گل حکمت کر کے خشک کریں اور اس کے نیچے یعنی تلے چند سوراخ مثل چھلنی کے کر لیں۔ بعدہٗ ہر سہ ادویات اس میں ڈال کر سرپوش دے کر سرپوش کو اچھی طرح گل حکمت سے مضبوط کریں۔ بعدہٗ زمین میں گڑھا

کھود کر اس کے درمیان میں ایک چھوٹا سا گڑھا بنا دیں۔ جس میں پیالہ چینی پورا آ جائے۔ پھر خورد گڑھا میں پیالہ چینی رکھ کر اس کے عین برابر میں ہانڈی رکھ کر سوراخ پیالہ کے اندر رہیں کوئی سوراخ پیالہ سے باہر نہ رہے۔ ورنہ تیل باہر گرتا رہے گا۔ بس لب پیالہ اور تلا ہانڈی کو مٹی لگا دیں تا کہ ہوا کا راستہ نہ رہے۔ بعد چار سیر مینگنی بز ہانڈی کے چاروں طرف ڈال کر آگ لگا دیں۔ بعد دو روز جب سرد ہو تو حفاظت سے ہانڈی اوپر اٹھا کر پیالہ کو نکال لیں۔ تمام روغن برنگ سیاہ نکل آئے گا۔ اس کو علیحدہ کر لیں۔ بعدۂ شنگرف بقدر ۲ تولہ سے ۴ تولہ تک سالم ڈلی لے کر اول روغن مذکور میں تر کریں۔ بعد میں اس پر ۴ عدد برگ مدار لپیٹ دیں اور صرف مٹی چکنی سے ضماد کر کے آگ کوئلہ میں ڈال کر پکائیں۔ جب غلولہ کے اوپر والی مٹی برنگ سرخ ہو جائے تو فوراً غلولہ زنجفر کو باہر نکال کر سرد کریں۔ قدرے سرد ہو تو توڑ کر دوبارہ ڈلی زنجفر کو روغن میں تر کر کے اس پر چار عدد برگ مدار لپیٹ کر اوپر سے مٹی کا ضماد کر کے آگ کوئلہ میں پکائیں۔ جب مٹی اوپر والی سرخ ہو تو فوراً باہر نکال سرد کر کے سہ بارہ روغن میں تر کر کے بدستور عمل کریں۔ غرض بطریق اول اسی طرح سے ۴۰ مرتبہ ڈلی زنجفر کو پکانا چاہیے۔ اس عمل سے شنگرف مومیہ ہو جائے گا اور اعلیٰ قسم قائم النار ہو گا۔ بس تیار ہے۔

**فوائد** : قوت باہ کے لیے مثل اکسیر ہے۔ وجع المفاصل ولرزہ و رعشہ کے لیے مفید ہے۔ امراض بلغمیہ کے لیے مفید ہے اور مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : بوقت ضرورت بقدر دانہ خردل مکھن میں رکھ کر کھلائیں اور قدرت کا تماشہ دیکھیں۔ قوت باہ از سر نو پیدا ہو کر جوانی کا مزا یاد آ جائے گا۔

**پرہیز** : ترشی، مچھلی، تیل، سرخ مرچ ضروری ہے۔

## ۱۸۱۔ کشتہ شنگرف رومی سفید

عالی جناب حکیم حافظ احمد الدین صاحب وزیر آباد۔

**ھوالشافی** : شنگرف رومی تولہ۔ ۵ تولہ شیرہ برگ سورج مکھی نر یعنی سرخ رنگ میں کھرل کریں اور ٹکیہ بنا کر دو پھول اسی کے لے کر اس میں رکھ کر ایک چھٹانک کچا

سوت لپیٹ دیں اور بغیر کسی گل حکمت وغیرہ کے کونے میں آگ لگا دیں۔ کامل سرد ہو جانے پر نکال لیں۔ سفید شگفتہ برآمد ہو گا۔

**فوائد** : قوت باہ کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مکھن۔

## ۱۸۲۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم کریم بخش صاحب آڑہ اکبر شاہ محمود کوٹ

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ایک تولہ باریک کپڑے میں پوٹلی باندھ لیں پھر بھلاوہ ایک پاؤ کوفتہ۔ روغن زرد۔ شہد ایک ایک پاؤ کو باہم ملا کر کڑاہی میں داخل کریں اور کڑاہی کے دونوں گوشوں پر لکڑی باندھ کر شنگرف کو کسی مسی تار کے ذریعہ اس لکڑی کے وسط میں اس انداز سے لٹکا دیں کہ ادویہ کے درمیان کڑاہی کے پیندے سے کسی قدر اوپر رہے۔ اس کے نیچے آگ جلاتے رہیں۔ تاکہ ادویہ جل کر دھواں نکلنا موقوف ہو جائے۔ پھر شنگرف کو نکال کر گوشت کے قیمہ میں جو بقدر چھٹانک ہو ملفوف کر کے روغن زرد میں بریاں کریں۔ اسی طرح کم از کم سات بار تشویہ دیں پھر شنگرف کو باریک پیس لیں اور ٹنکچر نکس وامیکا اور ٹنکچر کن تھریڈس کے ہمراہ جو ہر ایک بقدر ایک شارک کے ہو کھرل کر کے جب خشک ہو جائے شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سرخ مکھن یا حلوا کے ساتھ حسب مزاج کھلائیں۔

## ۱۸۳۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم محمد چراغ خاں صاحب پھلوری

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ ایک قطعہ لیں۔ جوز ماثل ۱۰۰ عدد لے کر (ایک کڑاہی میں گھی ڈال کر آگ پر چڑھائیں) ایک دانہ کو شگاف دے کر شنگرف اس میں رکھ کر ۲ تولہ آرد گندم کا لیپ کریں اور روغن میں پکائیں۔ جب آرد کا رنگ سرخ ہو

جائے اس میں سے نکال کر دوسرے میں بدستور سابق رکھ کر آرد گندم کا غلاف دے کر روغن میں پکائیں۔ علی ہذا القیاس تمام جوز ماثل میں اسی طرح پکائیں۔ بس کشتہ تیار ہے۔

**فوائد** : کیسا ہی نحیف البدن اور کمزور کیوں نہ ہو ایک ہفتہ کے استعمال سے شہ زور ہو جائے گا۔ چہرہ چمکنے لگے گا۔ نطفہ قابل انعقاد ہو گا۔ یعنی اولاد کے لائق ہو جائے گا۔ سستی اور نامردی کافور ہو گی۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مسکہ وغیرہ مناسب انوپان۔

## ۱۸۴۔ کشتہ جوہر کلاں

عالی جناب خاں صاحب حکیم مظہر الحسن صاحب سونی پت

**ھوالشافی** : رسکپور۔ سم الفار۔ دارچکنا۔ پارہ۔ شنگرف ہر واحد تولہ شراب۔ ثار یا گلاب دو آتشہ۔ ثار میں حل کر کے بطریق معروف جوہر اڑا لیں۔ روغن گاؤ۔ ثار سے چراغ جلا کر اس کی آنچ سے جوہر اڑائیں۔

**فوائد** : برائے دفعہ مادۂ سوداوی و بلغمی خصوصاً بعد تنقیہ بے حد مفید ہے۔ مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو چاول پیڑہ میں رکھ کر کھلائیں۔ اتنی احتیاط رکھیں کہ زبان وحلق وغیرہ کو دوا نہ لگے اگر اس کے کھانے سے گرمی محسوس ہو تو ڈیڑھ چاول جوہر مذکور اور نصف چاول پھٹکڑی بریاں ملا کر کھائیں۔

## ۱۸۵۔ کشتہ منسل

عالی جناب حکیم مولوی نبی بخش صاحب شمس آبادی۔

**ھوالشافی** : منسل برنگ گلابی ۲ تولہ آہک آب نارسیدہ ۴ تولہ۔ اول منسل ایک پہر تک خشک کھرل کریں۔ بعدہٗ چونہ کو ایک پہر تک بعد ازاں دونوں کو ملا کر ایک پاس تک اور کھرل کریں۔ اور مغز گھیکوار ایک پاؤ میں ان دونوں کو پسی ہوئی دوائیوں کو ملا کر

دو پیالہ گلی میں رکھ کر گل حکمت کر کے سات سیر پاچک دشتی کی آنچ دیں۔ سرد ہونے کے بعد نکالیں۔

**فوائد** : صاحب وجع المفاصل، عقد پا۔ استسقاء لحمی کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : صاحب وجع المفاصل اور عقد پا کو ۴ رتی سے ایک ماشہ تک بلحاظ عمر و موسم اور مزاج مریض کے بنگلہ پان میں کھلائیں۔ غذا شکرانہ کھلائیں۔ یعنی خشکہ برنج معہ روغن و شکر لیکن شکر ایک چھٹانک سے زیادہ نہ ہو۔ جس دن دوا استعمال کریں گرم پانی پئیں۔ ٹھنڈا پانی ہرگز نہ پئیں۔ تین دن کا وقفہ دے کر چوتھے روز پھر دوا کھائیں۔ تین چار مرتبہ کے کھانے سے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔ جس دن دوا نہ کھائیں اس دن اختیار ہے شکر نہ کھائیں۔ خواہ مونگ کی دال روٹی اور استسقاء کے لیے شہد میں ملا کر شربت بزوری کے ساتھ استعمال کریں۔ اس دوا سے کبھی کبھی مریضوں کو قے ہو جاتی ہے اس کا کچھ مضائقہ نہیں ہے۔

## ۱۸۶۔ دوا اکسیری

عالی جناب حکیم محمد علی صاحب کوہالہ۔

**ھوالشافی** : ۲ تولہ سیم خالص کی کٹھالی بنا کر اس شنگرف رومی ایک تولہ رکھ کر کڑاہی آہنی میں جو ریت سے بھری ہوئی ہو رکھیں۔ اور دیگدان پر رکھ کر برہم ڈنڈی کی ۸ تولہ پانی چوا دے کر دو بوتل شراب بیئر کا چوا دیں پھر کٹھالی کو آہستہ سے اتار کر بمعہ شنگرف کھرل کریں۔ اور ۸ تولہ ڈنڈا تھوہر کا شیرہ لے کر کھرل کریں۔ جب ٹکیہ بن جائے کجیہ گلی میں رکھ کر سنپٹ کریں اور ۳ سیر پاچک دشتی کی آنچ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں۔ اعلیٰ درجہ کا کشتہ تیار ہو گا۔ مجربات سے ہے۔

**فوائد** : مقوی باہ، ممسک، مجلوق اور مایوسیوں کے لیے اکسیر اور اعلیٰ درجہ کا نایاب۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی لیکن دودھ اور گھی مساوی ملا کر نوش کریں۔

## کشتہ سیماب

عالی جناب حکیم سید غلام علی شاہ صاحب ٹھٹہ کراچی۔

**ھوالشافی** : سیماب ایک تولہ مصفی شدہ کھرل میں ڈال کر پانی گکوڑہ کے ہمراہ سحق کریں۔ جب ۸ تولہ پانی سحق ہو چکے تو غلولہ بنا کر سایہ میں خشک کریں۔ جب اچھی طرح خشک ہو تو بعد ایک بیضہ مرغ کرک ناتھ لے کر اس کی سفیدی نکال دیں اور زردی رہنے دیں۔ غلولہ سیماب اس میں ڈال کر اوپر سے آرد ماش لگا کر تین مرتبہ ضماد کریں۔ یعنی ایک ضماد خشک ہو تو دوسرا۔ بعد تیسرا ضماد کر کے خشک کریں۔ بعد گل حکمت کر کے خشک کر لیں پھر دو سیر پختہ مینگنی بز میں رکھ کر آگ دیں۔ جب اچھی طرح سرد ہو جائے تو باہر نکال کر آہستہ آہستہ کھول کر اندر سے سیماب کشتہ برنگ سفید اور پورے وزن کا ہو گا۔ باریک پیس کر رکھیں۔ مجرب اور تجربہ شدہ ہے۔

**فوائد** : مقوی قوت باہ ہے۔ پیرسن کے لیے تحفہ ہے۔ انشاء اللہ چند روز میں قوت باہ عود کر آئے گی۔

**ترکیب استعمال** : بوقت ضرورت بقدر دانہ خردل یا باجرہ کے ہمراہ مکھن استعمال کریں۔

**پرھیز** : ترشی، مچھلی، تیل، بینگن، سرخ مرچ کم اور نمک کم۔ جماع کا سخت پرہیز کرنا واجب ہے۔

## کشتہ سیماب مرکب

عالی جناب حکیم سید غلام علی شاہ صاحب ٹھٹہ کراچی۔ مجرب ہے۔

**ھوالشافی** : سیماب مصفی ایک تولہ۔ مغز جمالگوٹہ ۶ ماشہ۔ سم الفار سفید ۶ ماشہ سب کو کھرل میں ڈال کر ہمراہ پانی کنوچہ کے سحق رکھیں۔ جب ۴ تولہ پانی کنوچہ کھرل ہو چکے تو غلولہ بنا کر سایہ میں خشک کریں۔ بعد ایک عدد بیضہ مرغ لے کر اس کی نصف سفیدی اور نصف زردی نکال دیں اور غلولہ مذکور اس میں ڈال کر منہ بند کر دیں۔ اگر

ایک عدد غلولہ بیضہ میں نہ آ سکے تو دو عدد بنا کر خشک کر کے بھر دیں۔ بعدہٗ تیغ کنوچہ مقراض سے ریزہ ریزہ کر کے خوب باریک کریں۔ اور کھرل میں ڈال کر قدرے شیر مدار ملا کر سحق کریں۔ جب لائق ضماد ہو تو بیضہ پر ضماد کریں اور ضماد شدہ بیضہ سایہ میں خشک کر کے اس پر ۴ مرتبہ یکے بعد دیگرے گل حکمت کر کے خشک کر لیں۔ جب اچھی طرح خشک ہو تو تین سیر مینگنی بز میں رکھ کر گڑھا میں آگ لگا دیں۔ جب سرد ہو تو نکال لیں۔ دیکھیں بحکم خدا سیماب ہم وزن کشتہ برنگ سفید ہوگا۔ باریک پیس کر رکھیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، چاہے کیسا ہی گیا گزرا ہوا نامرد کیوں نہ ہو چند خوراک سے جوان مرد ہو جاتا ہے۔ قوت باہ از سر نو پیدا ہو کر جوانی کا مزہ یاد آتا ہے بلکہ پیرسن کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر دانۂ خردل مکھن میں رکھ کر دیں۔

**پرہیز** : ترشی، تیل، سرخ مرچ کم، نمک کم، مچھلی، جماع کا سخت پرہیز ہے۔ خوراک مرغن کھانی چاہیے۔

## ۱۸۹۔ کشتہ سکہ

عالی جناب حکیم علم الدین صاحب بھاگووالیہ ایڈیٹر معالج۔

**ھوالشافی** : سکہ (سیسہ) حسب خواہش لے لیں اور سکہ سے چار گنا قلمی شورہ باریک پیس کر پاس رکھیں۔ سکہ کو کسی کڑاہی میں تیز آنچ پر پگھلا دیں اور قلمی شورہ کی چٹکی ڈالتے رہیں۔ یہاں تک کہ قلمی شورہ ختم ہو جائے۔ سکہ برنگ سرخ کشتہ ہو جائے گا۔ پیس کر کپڑے میں چھان کر حفاظت سے رکھیں۔

یاد رہے کہ سکہ پر جب قلمی شورہ کی چٹکی ڈالی جائے تو جب تک حل نہ ہو جائے دوسر چٹکی نہ ڈالیں ورنہ قلمی شورہ قائم النار ہو جائے گا۔ اور سکہ بھی کشتہ نہ ہوگا۔ یہ کشتہ خود ہی مدر ہے۔ خود ہی مندمل زخم ہے۔ ایسے صفات کسی اور نسخہ میں کم دیکھنے میں آتے ہیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے سوزاک کے لیے اکسیر اعظم ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی مکھن میں رکھ کر نگل جائیں۔ بعدہٗ کئی بار دودھ کی لسی استعمال کریں۔ اگر مکھن نہ مل سکے تو آب کیلہ یا آب زیرہ سفید یا دودھ کی لسی ہی سے ایک رتی کی پڑیا کھالیا کریں۔

## ۱۹۰۔ کشتہ شنگرف سفید

مجربہ ومعمولہ عالی جناب حکیم اتت رام صاحب وید۔

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ۔ آب برگ برہم ڈنڈی ۱۰ تولہ۔ شنگرف کو کڑاہی آہنی میں رکھ کر برہم ڈنڈی کے پانی کا چویہ دیں۔ جب تمام ختم ہو جائے کڑاہی کو نیچے اتار کر آہستہ سے شنگرف نکال لیں۔ اور اسی بوٹی کے ۱۰ تولہ پانی میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا لیں اور اسی بوٹی کے آدھ سیر نغدہ میں گل حکمت و کپڑ وٹی کر کے ۲ سیر پا چک دستی کی آگ دیں۔ کشتہ برنگ سفید برآمد ہوگا۔

**فوائد** : نامردی کے لیے اس سے بہتر کوئی چیز نہیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول مکھن یا بالائی میں۔

## ۱۹۱۔ احراق زرنیخ

عالی جناب حکیم محمد عبداللہ صاحب تلونڈی چوہدریاں۔

**ھوالشافی** : صرف زرنیخ ورقیہ ۳ دام (تولہ) پختہ بعد سحق آدھ سیر پختہ مغز ارنڈ میں پانچ پہر تک صلایہ کر کے طغار گلی میں کہ اس کے درمیان آرد گندم سے حلقہ کر کے اس میں حقیہ ادویہ ڈال کر اور اس کے اوپر گل معکوس جس میں سوراخ باریک نکلا ہو ملا کر گل حکمت کر کے اس کے گرد ریگ بچھا کر چولہے پر رکھیں۔ پہلے نرم آگ جلائیں جس وقت سوراخ پیالہ معکوس سے دھواں سیاہی سے سرخ یا سفید نکلتا معلوم ہو تو فوراً مٹی سے بند کر کے آگ تیز پانچ پہر تک جلائیں۔ اور بعد سرد ہونے کے شیشی میں سنبھال رکھیں۔

**فوائد** : ضیق النفس کو آرام دیتا ہے۔ ہر وقت استعمال ہوتا ہے۔ بفضل شافی مطلق

ایک ہی خوراک میں فائدہ معلوم ہوتا ہے ایک ہفتہ سے تین ہفتہ تک مرض کا نشان نہیں رہتا۔

**ترکیب استعمال** : ایک مسکہ یا بتاشہ یا برگ پان یا منقی میں ڈال کر کھائیں، امراض مزمنہ مایوسیہ سعالیہ میں چالیس دن تک استعمال کریں۔

## ۱۹۲۔ کشتہ مس

عالی جناب حکیم سید علی شاہ صاحب عامل۔

**ھوالشافی** : مس پتر ساختہ اول ۷ مرتبہ روغن سیاہ میں بجھاؤ دیں۔ اسی قدر چھاچھ میں۔ اسی قدر کانجی میں اور اسی قدر کلتھی میں۔ بعدۂ چھاچھ ڈال کر دھوپ میں رکھیں ۴ یوم عرق لیموں میں یا ۴ روز آفتاب میں رکھیں۔ جس وقت کف برآمد ہو سیماب ۶ ماشہ عرق لیموں میں کھرل کر کے عرق لیموں ۱۰ تولہ ہونا چاہیے۔ بعدۂ پترہ مذکور پر ضماد کریں اور خشک کر دیں۔ بعدۂ سکورہ گلی میں ۱۰ تولہ نمک سانبھر زیر و بالا دے کر درمیان میں پترہ رکھ دیں اور گل حکمت کر کے آگ میں داب دیں بعد ایک پہر کے نکالیں اتنی مقدار آگ رہے کہ ایک پہر میں کام ہو جائے اور سرد ہو جائے۔ بعدۂ پترہ نکال کر پھر کھرل کریں اور بدستور مذکور ۱۰ تولہ نمک زیر و بالا دے کر پترہ پر رکھ کر گل حکمت کر کے بعد خشک ہونے کے ایک غار زمین میں یک گز کھود کر اس میں پاچک صحرائی پر کر کے درمیان میں ظرف مطین شدہ رکھ دیں۔ بعد سرد ہونے کے نکال لیں جس کے خواص یہ ہوں گے۔ اکسیر ہے۔

**فوائد** : ضیق النفس، جذام، بواسیر، بخار بلغمی، اسہال کہنہ، دمہ کھانسی کے لیے مفید ہے اور مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ضیق النفس کے لیے ایک سرخ پانی کے ساتھ جذام کے لیے ایک سرخ ہمراہ فلفل سیاہ ۲ عدد یا عرق گھیکوار۔ بواسیر کے لیے ا سرخ ہمراہ شہد۔ بخار بلغمی ولرزہ کے لیے ہمراہ ست گلو۔ الائچی خورد۔ طباشیر سفید ہم وزن۔ اسہال کے لیے ا سرخ ہمراہ مربہ ہلیلہ اورام جسم و درد جسم کے لیے ا سرخ عرق گل میں۔ لاغری جسم

اور تقویت اعضائے رئیسہ کے لیے ہمراہ کنول گٹہ ۳ ماشہ ایک سرخ۔ درد گولہ وغیرہ کے لیے ہمراہ انگوزہ بادیاں ۳ ماشہ۔ صرع کے لیے ہمراہ مجیٹھ ایک ماشہ۔ دمہ وکھانسی کے لیے ہمراہ نمک لاہوری ۳ ماشہ۔ از کار رفتہ کے لیے ہمراہ برگ تلسی فوراً اثر ہوگا۔ غرض جملہ امراض میں ایک سرخ ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۹۳۔ کشتہ ہڑتال گاؤدنتی

عالی جناب حکیم سید احمد شاہ صاحب شکارپوری طبیب حاذق

**ھوالشافی** : گاؤدنتی ایک تولہ۔ نک چھکنی ۲ تولہ۔ ایک آبخورہ گلی لے کر بوزن نصف نک چھکنی ۲ تولہ اس میں رکھیں۔ اس کے اوپر گاؤدنتی اس کے اوپر نک چھکنی رکھ کر ۵ عدد لیموں کاغذی نچوڑیں اور منہ بند کر کے پانچ ثار اپلوں میں شب کو رکھ کر آگ لگا دیں۔ صبح کے وقت اگر سرد ہوگئی ہو یا جس وقت سرد ہو جائے نکال لیں۔ عمدہ سپید کشتہ ہوگا۔ یہ صدہا امراض میں مفید و موثر ہے۔

**فوائد** : امراض باردہ رطبہ، امراض حارہ یابسہ، زکام، نزلہ، لقوہ، فالج، صرع، رعشہ، نسیان، ضعف عصاب، استرخا، بلادت ذہن، نزف الدم، سیلان لعاب، استسقا، نقاہت بدن، کثرت عرق، کسل، سرفہ، سل، ضیق النفس وغیرہ شکایتوں کے لیے ہمراہ بدرقہ مناسبہ، عام تپوں حتیٰ کے دق کو مفید ہے، غرضیکہ اکسیر صفت ہے۔

**ترکیب استعمال** : امراض باردہ رطبہ میں برگ تنبول یا شہد کے ساتھ امراض حارہ یابستہ میں مناسب بدرقہ کے ساتھ تیر بہدف ثابت ہوا ہے۔

## ۱۹۴۔ کشتہ سہ دھاتہ

مجربہ و مصدقہ عالی جناب حکیم ڈاکٹر محمد عبدالحمید صاحب کوہاٹ

**ھوالشافی** : جست میٹھا ڈیڑھ تولہ۔ تانبہ ڈیڑھ تولہ۔ چاندی ۳ ماشہ تینوں کو گلا کر ایک پترا بنا لو پھر ۲ تولہ ہڑتال ورقی پیس کر مٹی کے سمپٹ کو بند کر کے گل حکمت کر کے ایک گھڑی اپلے کی آگ دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر نکالیں۔

**فوائد** : قوت باہ کے لیے عجیب الاثر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی مکھن کے ہمراہ۔

## ۱۹۵۔ کشتہ سیماب و قلعی

عالی جناب حکیم سعادت علی صاحب بیادر۔

**ھوالشافی** : رانگ ایک تولہ۔ سیماب ایک تولہ دونوں کو ملا کر ایک ٹکیہ بنا لیں اور مہندی آدھ پاؤ۔ اپلہ صحرائی ۲ عدد لے کر اس میں اتنی جگہ اوپر کی طرف سے کھودیں کہ مہندی معہ ٹکیہ کے آ جائے۔ بعد ازاں اس گڑھے میں آدھی مہندی نیچے ڈالے اور آدھی اوپر اور درمیان ٹکیہ رکھے اور گوبروں کے منہ گھس کر یکساں کر لیں۔ تاکہ وہ دونوں آپس میں بالکل مل جائیں پھر ان اپلوں کو ایک کوٹھری جہاں کہ ہوا کا گزر نہ ہو رکھ کر آگ لگا دیں اور بعد سرد ہونے کے نکال کر حفاظت سے رکھیں۔

**فوائد** : قوت باہ کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی مکھن میں۔

## ۱۹۶۔ کشتہ شنگرف سفید با بوٹی

عالی جناب منشی اتار سنگھ صاحب۔

**ھوالشافی** : ڈیڑھ سیر لہسن کا پانی نکال کر اس میں ایک تولہ شنگرف کھرل کرو۔ ٹکیہ بنا کر خشک ہو جائے تو آدھ پاؤ سوت کچا لپیٹ کر آگ لگا دو۔

**فوائد** : مقوی باہ دیگر امراض بائی کے لیے عمدہ و لاثانی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک ہمراہ مناسب انوپان۔

## ۱۹۷۔ کشتہ پارہ

عالی جناب حکیم محمد عبدالسبحان صاحب کھڑک پور۔

**ھوالشافی** : پارہ ایک تولہ لے کر اس کو کھرل میں ڈال کر آب برگ کچلہ ۵ تولہ سے کھرل کریں۔ جب خشک ہو جائے تو ایک کوزہ گلی لے کر چھٹانک بھر برگ کچلہ

لے کر آدھا نیچے اور آدھا اوپر دے کر کوزہ اچھی طرح گل حکمت کر کے بعد خشک ہونے کے گپٹ کی آگ دیں۔ پارہ کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : امراض مزمنہ مایوسیہ کے لیے حسب رائے طبیب۔

**ترکیب استعمال** : حسب رائے طبیب ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۱۹۸۔ کشتہ پارہ

آفتاب حکمت عالی جناب حکیم عبدالعزیز صاحب کامل۔

**ھوالشافی** : ایک سیر مولی کا نچوڑا ہوا پانی ایک تولہ سیماب مصفی کھرل کے ذریعہ جذب کریں۔ سب پانی ختم ہو جانے سے پہلے ہی پہلے گولی سی سخت بن جائے گی نکال کر آہنی توے پر رکھیں۔ نیچے کوئلوں کی ہلکی آنچ رہے۔ آب لیموں کا چویہ دیتے رہیں۔ اس وقت تک کہ سفید کشتہ ہو کر رہ جائے بحفاظت تمام شیشی میں رکھیں۔

**فوائد** : صرف ضعیفوں اور از کار رفتہ لوگوں کے لیے مخصوص ہے۔ عجیب الخواص ہے۔ محرور المزاج ہرگز استعمال نہ کریں۔

**ترکیب استعمال** : نصف چاول سے ۲ چاول ایک ہی خوراک پورا لطف دکھائے گی۔

## ۱۹۸۔ کشتہ مرکب

عالی جناب آفتاب حکمت حکیم عبدالعزیز صاحب کامل۔

**ھوالشافی** : قلعی مصفی۔ سرب مصفی مساوی الوزن۔ کسی ظرف گلینہ میں گلائیں اور آک کی جڑھ پھیرتے جائیں حتیٰ کہ کشتہ ہو جائے۔ کپڑے سے نکال کر کھرل میں ڈالیں اور شیر برگد سے چار پہر متواتر کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر کوزہ گلینہ میں معہ الشرائط ۲۰ سیر پختہ کی آگ دیں۔ آدھ پاؤ یا اس سے کم دوا کے لیے یہ وزن آگ کا ہے۔ اسی طرح تین مرتبہ تین آنچ دیں۔ نہایت عمدہ کشتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد** : ذیابیطس، سلسل البول کے لیے فی الواقع اکسیر ہے۔ آلات بول کو بالخاصہ

تقویت دیتا ہے۔ جن لوگوں کو پیشاب بار بار آئے۔ پیاس زیادہ لگے، کم خوابی، منہ کا ذائقہ خراب، اعضا شکنی، لاغری جسم، ضعف مثانہ ہو، چلنے پھرنے سے سر چکرائے، سر میں درد، طبیعت میں بدمزگی ہو، ہاتھ پاؤں میں خشکی اور جلن اور خشونت جلد معدے میں جلن، بے وقت بڑھاپے کا نزول، اعضائے رئیسہ کمزور، رقت، سرعت، کمی باہ کی شکایت، پیشاب میں شکر آئے وغیرہ وغیرہ۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے حد ۲ رتی تک مسکہ یا بتاشہ میں۔

## ۱۹۹۔ کشتہ سم الفار

عالی جناب لالہ وزیر چند صاحب نندہ

**ھوالشافی** : سم الفار سفید ایک تولہ لے کر عرق گلاب دو آتشہ خانہ ساز میں یہاں تک کھرل کرو کہ ایک پاؤ پختہ عرق جذب ہو جائے پھر ٹکیہ بنا کر دو تولہ دارچینی باریک شدہ کا نصف نیچے نصف اوپر ٹکیہ کے دے کر منہ کوزہ کا بند کر کے چولہے پر سوار کرو اور نیچے نرم مگر متواتر سوا پہر درخت بیر کی لکڑی کی آگ دو۔ جب خوب سرد ہو جائے کشتہ سم الفار سفید شگفتہ نکال کر حفاظت سے رکھو۔ ایک ہفتہ نم دار زمین میں دفن کر کے نکال کر رکھیں۔

**فوائد** : نامردی، ضعف باہ، سرعت، رقت وغیرہ کا بے عدیل نسخہ ہے، جس کی آج کل عام شہرت ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک خس (تیلہ) بھر دوائی مکھن کے ساتھ استعمال کریں۔ بوڑھوں کو جوان کرے گا اور جوانوں کو وہ لطف دے گا کہ باید و باشد۔

☆☆☆

# مجربات

## عالی جناب آفتاب حکمت شفاء الملک بہادر حکیم مولوی محمد رضی الدین احمد خان صاحب رئیس الاطباء آنریری مجسٹریٹ دہلی علیہ الرحمۃ

### ۲۰۱۔ کشتہ نقرہ

**ھوالشافی** : ورق نقرہ ایک تولہ آب ادرک ۱۵ تولہ میں اسی قدر کھرل کریں کہ قرص باندھنے کے قابل ہو جائے۔ پس دوسکوروں گلی میں رکھ کر گل حکمت کر کے خشک ہو جانے پر بیس سیر پاچک دستی کی آگ دیں۔ اسی طرح تین مرتبہ کریں۔

**فوائد** : منافع۔ مقوی ارواح وقوی و باہ و جریان و دیگر امراض رطوبی۔

**ترکیب استعمال** : چار برنج بہ خمیرہ یا معجون مناسب یا بالائی وقت نہایت۔

**نوٹ** : یہ نسخہ جات معمولہ مطب ہیں اور مسیح الملک بہادر حکیم محمد فقیر اللہ خاں صاحب اور احترام الدولہ عمدۃ الحکما افلاطون دوراں معتمد الملک حاذق الزمان حکیم محمد احسن اللہ خان صاحب بہادر ثابت جنگ اور عضد الدولہ اعتماد الملک حکیم غلام نجف خان صاحب بہادر اجداد واالجاد کے مسلسل معمولات سے ہیں۔ ان کو بے انتہا مفید پایا گیا ہے۔ اس لیے حسب تحریک آپ کے نفع رسائی خلائق کی غرض سے ان کو یہاں درج کیا جاتا ہے۔

### ۲۰۲۔ کشتہ فولاد

**ھوالشافی** : فولاد اعلیٰ جواہر دار نیم آثار سوہان زدہ اول شیر آک بقدر مناسب میں کھرل کریں کہ خشک ہو جائے پھر رکابی گلی میں رکھ کر اس پر ایک اور رکابی رکھ کر گل حکمت کریں، خشک ہو جانے پر دو سیر پاچک دستی کی آگ دیں۔ دوسرے روز سی طرح شیر درخت تھوہر، تیسرے روز اسی طرح آب گھیکوار، چوتھے روز اسی طرح آب ترپھلہ میں تین آنچ دے لیں۔ پھر شیشی آبگینہ میں رکھیں اور دو ماہ کے بعد استعمال میں

لائیں۔ مجرب ہے۔

**فوائد** : برائے زیادتی اشتہا اور تقویت باہ۔

**ترکیب استعمال** : چار چاول سے ایک سرخ تک خمیرہ یا معجون کے ساتھ۔

## ۲۰۳۔ کشتہ طلاء

**ھوالشافی** : برادہ طلاء خالص ایک تولہ کر کے عرق مرکب ذیلہ میں جو دو وزن ہو کھرل کریں اس قدر کہ عرق جذب ہو جائے پھر دو چینی کی پیالیاں لب برابر کر کے لیں اور اس میں طلائے محلول ڈال کر ہر دو لب پیالوں کے مستحکم کر کے گل حکمت کریں، خشک ہونے پر آوندگلی کہ جس میں ریگ دریا بھری ہو۔ اسی طرح رکھیں کہ پیالے ریگ میں چھپ جائیں، پھر اس آوندگلی پر سرپوش رکھ کر گل حکمت کر کے ۲۰ سیر پاچک دستی کی آگ رات کو دیں اور صبح نکال کر اسی طرح عرق مذکور میں کھرل کریں اور اسی طرح آنچ دیں۔ اسی طرح چالیس یوم تک عرق کھرل کریں اور رات کو آگ دیں پھر اسی طرح ۸ روز روزانہ عرق گلاب و مرکب مذکورہ میں کھرل کیں۔ اور آٹھ شب آگ دیں۔ بعد ازاں بلوری شیشی میں حفاظت سے چالیس یوم تک سرد و نمناک جگہ میں رکھیں پھر کام میں لائیں۔

## نسخہ عرق مرکب

ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ اجمود۔ پوکھر مول۔ نانخواہ۔ اجوائن خراسانی۔ کاپھل۔ چوک۔ بادیان۔ پلاس پاپڑہ۔ ریوند چینی۔ نرکچور۔ شب یمانی۔ پوست درخت کنار جنگلی۔ پوست درخت کیکر۔ لوٹا سجی ہر ایک ۵ تولہ۔ قند سیاہ ۱۱ ثار۔ آب ادرک۔ آب ترب۔ آب شلغم۔ آب گھیکوار۔ آب دریا ہر ایک چہار آثار۔ آب لہسن۔ آب پیاز۔ ہر ایک تین آثار۔ ادویہ کو جوکوب کر کے سبوچہ گلی میں ڈال دیں اور تمام عرق و پانی بھی اس میں ڈال دیں۔ اور قند سیاہ بھی اس میں ڈال کر سرگین اسپ میں ۷ روز تک دفن رکھیں۔ بعدہٗ نکال کر بطریق متعارف عرق کھینچ لیں۔

**فوائد** : مبہی، مشتہی، مقوی ارواحئے وقویٰ۔

**ترکیب استعمال** : ایک برنج سے ۴ برنج تک موافق تحمل طبیعت خالص شہد ملا کر یا دیگر خمرہ ہائے مناسب یا معاجین ملا کر کھائیں۔ ترشی سے پرہیز رکھیں۔

## ۲۰۴۔ جوہر کلاں

عالی جناب مجدد طب مسیح الملک حکیم حافظ محمد اجمل خان صاحب مرحوم دہلوی

**ھوالشافی** : رسکپور۔ سم الفار۔ پارہ۔ شنگرف ہر ایک ایک تولہ۔ شراب گلاب دو آتشہ میں کھرل کر کے دو پیالوں میں حسب دستور جوہر اڑا دیں۔

**فوائد** : آتشک اور سوداوی امراض کے لیے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول پیڑے میں رکھ کر نگل لیں۔ بہت احتیاط سے کہ دوا منہ کو نہ لگے۔ غذا مرغن۔

## ۲۰۵۔ کشتہ فولاد

عالی جناب حکیم ڈاکٹر مرزا محمد ابراہیم بیگ صاحب نیکوکارہ

**ھوالشافی** : جس قدر فولاد کا کشتہ تیار کرنا ہو ایک تولہ یا ایک سیر یا ایک من اس کو لے کر باریک باریک رتوا لو اور کسی بڑے گھڑے میں ڈال دو۔ فولاد کے ہم وزن ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ لے کر ان کو علیحدہ علیحدہ باریک کر کے مذکورہ بالا گھڑے میں ڈال دو پھر فولاد سے دو چند باہموزن گلو کو باریک کر کے اس گھڑے میں ڈال دو اور اس گھڑے کو درخت جامن کے پھل یعنی میوہ پختہ سیاہ رنگ کے شیرے سے یا چھلکا جڑ جامن کے پانی سے اس مٹکے کو بھر دو۔ بھرے ہوئے مٹکے کو کسی چیز سے ڈھک کر دھوپ میں رکھ دو۔ چالیس روز تک پڑا رہنے دو۔ بعد میں جب پانی خشک ہو جائے تو تمام بھسم ہو جائے گا اگر انگلی کے نیچے نہ رڑکے تو سمجھو کہ کشتہ تیار ہے۔ لیکن اگر رڑکے تب ایک دفعہ پھر جامن کے رس سے بھر کر دھوپ میں رکھ دو۔ دوسری دفعہ تیار ہو جائے گا۔ اب تیر فولاد کو جس کا رنگ مٹیالہ سا ہوگا۔ ایک آہنی کڑاہی میں ڈال کر نیچے آگ روشن کر دو اور فولاد کو

کسی آہنی سلاخ سے ہلاتے رہیں۔ جب فولاد گرم ہو جائے اور ترپھلہ گل سڑ کر راکھ ہو جائے تو پنکھے سے ہوا دو۔ راکھ آہستہ آہستہ اڑ جائے گی اور اخیر پر صرف فولاد ہی رہ جائے گا۔ اس وقت جتنا فولاد ڈالا ہو اتنا ہی گائے کا خالص گھی لے کر فولاد میں ڈال کر تیز آگ کر دو۔ گھی جذب ہو جائے اور جوں جوں آگ تیز ہوتی جائے گی فولاد سرخ ہو جائے گا اور آخر کو خون کی مانند سرخ ہو جائے گا اس وقت اسے نیچے اتار لو اور ٹھنڈا ہونے پر بوتلوں میں بھر لو یہ جس قدر پرانا ہوتا جائے گا اتنا ہی زیادہ مفید اور پر تاثیر ہوتا جائے گا۔

**فوائد** : اس کے استعمال سے خون کی سرخی بڑھتی ہے۔ جسم میں طاقت آتی ہے اور عام کمزوری رفع ہو جاتی ہے۔ ضعف جگر، طحال، پرانے اسہال اور ضعف معدہ کو دور کرنے میں فولاد لاثانی ہے، زرد چہرہ سرخ ہو جاتا ہے مولد خون ہے، دم پھولنا، پیشاب زیادہ آنا یا بار بار آنا، بھس وغیرہ کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔ مکھن، دودھ جتنا ہضم ہو استعمال کریں، بحالت قبض گلقند میں چبا کر کھائیں بعدہٗ ۲ تولہ مکھن استعمال کریں، بدن میں حرارت محسوس ہو تو دودھ گھی زیادہ استعمال کریں۔

## ۲۰۶۔ کشتہ علم مقلم

عالی جناب حکیم اکبر حسین صاحب الہ آباد۔

**ھوالشافی** : برگ رودنتی دس تولہ گھونٹ کر اس کا نغدہ بنا دیں۔ نصف نگدہ کوزہ گلی میں رکھ کر اوپر ایک تولہ ہڑتال طبقی عمدہ پر مدار کی ڈلی رکھ کر نصف لگدی اوپر دے کر دبا دیں۔ لیکن کوزہ زیادہ خالی نہ رہے۔ بعد بند کر کے تین مرتبہ یکے بعد دیگرے گل حکمت کر کے خشک کریں، ۱۴ سیر پاچک دشتی کے گڑھی میں رکھ کر محفوظ مقام پر آگ دیں، سرد ہونے پر برنگ سرخ کشتہ نکال لیں۔

**فوائد** : ضیق النفس سے چند روز میں افاقہ کلیہ ہو گا، امراض بلغمی و جلدی میں کہنہ سے کہنہ ہو مثل جذام و آتشک کو اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر دانہ خس مکھن یا بالائی میں۔

## ۲۰۷۔ کشتہ فلفل دراز مشترک النفع

عالی جناب مصرا مرناتھ صاحب شرما

**ھوالشافی** : فلفل دراز ۵ تولہ کو لے کر ایک کونڈی میں ڈال کر چار پانچ آدمی رگڑنا شروع کر دیں۔ مگر شرط یہ کہ بارہ گھنٹہ تک متواتر رگڑا جائے۔ وقفہ ایک سیکنڈ کا بھی نہ پڑے۔ مطلب صرف یہ ہے کہ کونڈی اور ڈنڈا کی متواتر رگڑ سے جو گرمی پیدا ہوتی ہے اس گرمی سے اس کا کشتہ ہو جائے گا اس کام کو پانچ چھ مزدور کر سکتے ہیں، ایک آدمی جس وقت رگڑتا ہوا تھک جائے فوراً اسی چلتے ہوئے ڈنڈے کو دوسرا آدمی پکڑ لے، ایک سیکنڈ کا بھی وقفہ ہونے نہ پائے، بارہ گھنٹہ کے بعد دوائی برنگ سفید تیار ہوگی۔

**فوائد** : جملہ امراض شکم، عام کمزوری، ہر قسم کی اندرونی درد، ہر قسم غرضیکہ اس کو کشتہ طلا کے قائم مقام تصور کرتا ہوں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ مناسب بدرقہ کے ساتھ ہر مرض کے لیے مفید ہے۔

## ۲۰۸۔ کشتہ ہڑتال ورقیہ برنگ سفید

عالی جناب حکیم پنڈت حکم چند صاحب شرما

**ھوالشافی** : پیپل کی لکڑی کی راکھ کسی کڑاہی میں ڈال کر خوب تہ لگا کر اوپر ہڑتال رکھ دیں اور قریباً ڈیڑھ سیر اس کے اوپر اور ڈال کر ہاتھ سے جما دیں۔ اور کچھ راکھ اپنے پاس علیحدہ رکھیں۔ کڑاہی کو دیگدان پر پیپل کی لکڑی کی نرم آنچ دیں اور کڑاہی کو نگاہ رکھیں جب کسی جگہ سے دھواں نکلتا معلوم ہو فوراً راکھ ڈال کر بند کر دیں۔ دوپہر میں ہڑتال کشتہ ہو گا۔ برنگ سفید باوزن، صدری اور تجربہ شدہ نسخہ ہے قدر کریں۔

**فوائد** : پرانے بخار و حالت نزع میں پورا اثر دکھاتی ہے۔ خصوصاً ہیضہ کے لیے

نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۲۰۹۔کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم مولوی دوست محمد خاں صاحب آرمڑ

**ھوالشافی** : شنگرف سالم ڈلی ۲ تولہ لے کر ۴۰ تولہ شیر مدار میں کھرل کریں پھر دس تولہ شیرہ لہسن میں پھر ۵ تولہ شیرہ پیاز میں اور ۸ تولہ شراب برانڈی میں کھرل کر کے بیخ گھونگچی سفید ۴ تولہ۔ پوست بیخ گل عباسی ۴ تولہ۔ بیخ دھتورہ سیاہ ۲ تولہ کا نغدہ بنا کر ۴ سیر کی محفوظ الہوا آگ دیں۔آگ میں سفید براق برآمد ہوگا۔

**فوائد** : مقوی ومبہی ، بوڑھوں کے لیے منزلہ حیات ہے۔ بے حد طاقت دینے والا ہے،ست سے ست نامرد کولوہے کی لٹھ بنا دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک خس مکھن میں۔

## ۲۱۰۔ترکیب کشتہ جات سنکھیا ہڑتال شنگرف

عالی جناب رئیس الحکما ٹھاکر دینا ناتھ صاحب امرتسر۔

**ھوالشافی** : سنکھیا یا ہڑتال یا شنگرف ان تینوں دھاتوں میں سے جس دھات کا کشتہ کرنا منظور ہو بوزن ایک تولہ لے کر ۱۰ تولہ دودھ آک میں کھرل کر کے ایک گولا سا بنا لیں اور مٹی کے دو برابر پیالہ لے کر اس میں گولہ مذکور رکھ کر تین کپے بعد دیگرے گل حکمت کریں۔خشک ہونے پر ایک مٹی کے برتن میں ۵ سیر پختہ ریت بھریں اور منہ پر چینی دے کر دوبارہ گل حکمت کریں اور چولہے پر چڑھا کر نیچے ایک من پختہ پیپل کی لکڑی کی آگ جلا دیں۔ سرد ہونے پر ہوشیاری سے نکال لیں۔کشتہ سفید رنگ عمدہ باوزن تیار ہوگا۔

**فوائد** : اس طرح سے شنگرف کا تیار شدہ کشتہ نامردی کے کام آئے گا۔ ہڑتال ورقیہ بخاروں کے لیے حتیٰ کہ دق تک کے لیے اکسیر ہے۔سنکھیا فالج، لقوہ، مرگی، وجع

المفاصل اور نامردی کے کام آتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف رتی مناسب بدرقہ کے ساتھ۔

## ۲۱۱۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم حافظ مولوی ابوتراب محمد عبدالحق صاحب امرتسری مرحوم

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ کو مالکنگنی ایک پاؤ پختہ میں رکھ کر نصف اوپر اور نصف لوہے کے توے پر رکھیں۔ نیچے آگ جلائیں۔ جب تمام مالکنگنی جل جائے شنگرف کو نکال کر باریک پیس لیں۔

**فوائد** : تولید خون صالح، دافع ضعف جگر، ضعف دماغ، ضعف باہ میں مجرب ولاثانی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مسکہ گاؤ ۴ تولہ پرہیز ترشی ولال مرچ۔

## ۲۱۲۔ کشتہ قلعی

عالی جناب حکیم ڈاکٹر عبدالحمید صاحب لاہور۔

**ھوالشافی** : قلعی کی ایک ڈلی ایک تولہ۔ کنگھی بوٹی ۵ تولہ ایک سکورہ میں گل حکمت کر کے ۵۔۷ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ قلعی کشتہ ہوگی۔

**فوائد** : سوزاک وجریان کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۲۱۳۔ کشتہ چاندی

عالی جناب ڈاکٹر حکیم عبدالحمید صاحب

**ھوالشافی** : چاندی کا پترہ تولہ ہر چہار اجوائن ۱۲ تولہ کو خوب گھونٹ کر اس کے شیرہ میں ایک سوایک مرتبہ بجھاؤ دیں۔ پھر برگ گلاب تازہ یا حسن دھوپ میں خوب گل حکمت ۱۰ سیر کی آگ دیں۔ کشتہ نہایت عمدہ ہوگا۔

**فوائد** : نہایت مقوی بدن ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۲۱۴۔ کشتہ روپیہ

عالی جناب پیرزادہ حکیم ڈاکٹر عبدالحمید صاحب۔

**ھوالشافی** : عقاب تولہ۔ شب یمانی ایک تولہ۔ نمک ایک تولہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ تنکار ایک تولہ تمام ادویہ کا جوہر اڑا لیں اور پھر ان میں یک روپیہ رکھ کر دو سیر اپلوں کی آگ دیں۔ پھر نکال کر بدستور جوہر مذکور میں رکھ کر آگ دیں اور پھر تیسری دفعہ بدستور سابق آگ دیں۔ کشتہ سالم الحروف ہو جائے گا

**فوائد** : بے حد مقوی باہ اور ممسک ہے، منی کو مغلظ اور جسم کو فربہ کرتا ہے، اگر اس کا استعمال کنندہ باپرہیز چالیس روز متواتر استعمال کرے تو پھر قدرت خدا کا مشاہدہ کرے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول ہمراہ مسکہ یا بالائی۔

## ۲۱۵۔ کشتہ مرجان

عالی جناب ابوظفر حکیم ڈاکٹر سید اکبر علی اکبر صاحب آزاد

**ھوالشافی** : گلاب کے پھول اور کنول ڈوڈہ کا گولہ بنا کر مونگا درمیان میں رکھیں اور تین سیر پاچک دشتی کی آگ دیں۔ پھر نکال لیں۔

**فوائد** : جریان وغیرہ کے لیے بہت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## ۲۱۶۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم مولوی علی محمد صاحب قریشی غزنی پور

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ۲ تولہ لے کر پوٹلی میں باندھیں اور ۲ سیر پختہ شیر مدار میں لٹکا کر پکائیں۔ آگ بکری کی مینگنیوں کی ہو۔ جب تمام خشک ہو جائے تو پوٹلی کو نکال کر شنگرف مذکور نکال لیں۔ اب ایک سیر چونا بیضہ مرغ کو شیر مدار میں کھرل کر کے

ٹکیہ بنا کر شنگرف مذکور کی ڈلی اس میں رکھ دیں اور کوزہ گلی میں مضبوطی سے گل حکمت کر کے دس اپلوں کی ہوا سے بچا کر محفوظ جگہ میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ بے نظیر کشتہ ہوگا۔

**فوائد** : نامردی کے لیے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول مکھن یا بالائی میں کھلائیں، غذا عمدہ اور مرغن دیں۔

چونہ بیضہ مرغ

اس طرح پر تیار کریں کہ پوست بیضہ مرغ حسب خواہش لے کر اسے پانی میں قدرے سجی ڈال کر پکائیں اور اندر کا چھلکا اتار کر صاف کر کے کوٹ لیں اور کوزہ گلی میں بند کر کے آتش کثیر میں پھونک دیں پھر نکال کر کوار گندل میں کھرل کر کے اسی طرح آگ دیں۔ تین چار بار آگ دینے سے عمدہ چونہ تیار ہوگا۔ کام میں لائیں۔

## ۲۱۷۔ علاج آتشک پیپ والا

عالی جناب حکیم مولوی علی محمد صاحب قریشی غزنی پورہ۔

**ھوالشافی** : مازو۔ شنگرف رومی۔ سہاگہ سفید۔ عاقرقرحا۔ ہر ایک ۶ ماشہ باریک پیس کر قدرے تمباکو دیسی ڈال کر سفوف بنائیں بعدہ کورا حقہ کوری نڑی کوری ٹوپی وغیرہ لے کر تازہ پانی ڈال کر مثل حقہ پیویں اور دھواں باہر نکالیں صبح کے وقت نہار اور شام کو ناشتہ کھا کر ہر دو وقت پیویں۔ ایک ہفتہ میں مرض کافور ہوگا۔

**نوٹ** : حقہ پی کر اوپر روغن زرد کا گھونٹ ضرور پینا چاہیے۔

## ۲۱۸۔ کشتہ فولاد

عالی جناب حکیم غلام حسین صاحب سملانی

**ھوالشافی** : برادہ فولاد کو اس قدر عرق جامن میں تر کریں کہ فولاد چھپ جائے جب قدرے خشک ہو جائے یعنی ابھی قدرے نم باقی ہو تو کڑاہی آہنی میں ڈال کر فولاد

کے وزن برابر تیزاب گندھک بھی ڈال دیں اور آگ کے ذریعے خشک کریں بعدہٗ چار سیر چھاچھ جو کہ چار دن کی خراب ہوئی ہو اس کے اندر ڈال دیں۔ بعدہٗ پہلی طرح آگ پر خشک کریں بعدہٗ نکال کر گودہ کوار گندل میں کھرل کر کے ۶ سیر پاچکدشتی کی آگ دیں۔ اسی طرح چھ یا سات آگ دیں۔ کشتہ برنگ سرخ ہو گا۔

**فوائد** : تمام امراض بدنی میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھ ماشہ ہمراہ مکھن۔

## ۲۱۹۔ شنگرف مومیہ

عالی جناب حکیم سید غلام علی شاہ صاحب کرانچوی مرحوم

**ھوالشافی** : مالکنگنی ۱۰ تولہ۔ تخم اسپند ۱۰ تولہ۔ ہر دو کو قدرے شیر مدار سے تر کر کے بذریعہ پتال جنتر کے تیل کشید کریں تیار شدہ تیل کو پیالہ چینی میں ڈال کر رکھیں۔ بعدہٗ شنگرف ۲ تولہ سالم ڈلی لے کر تیل میں بھگو کر مغز تخم انجیر کے نغدہ بقدر ۲ تولہ میں رکھ کر غلولہ بنا کر اوپر ۶ عدد برگ ارنڈ لپیٹ کر غلولہ بنا کر اس پر ۲ انگشت موٹا مٹی کا ضماد کر کے آگ اخگر میں تشویہ دیں۔ جب مٹی سرخ ہو تو گرم گرم توڑ کر بدستور عمل کریں۔ اسی طرح چالیس مرتبہ عمل کرنے سے زنجفر اعلیٰ قسم کا ہو گا۔ اور چینی کی ڈبیہ میں رکھ لیں، مجرب ہے۔

**فوائد** : قوت باہ کے لیے عجیب تحفہ ہے۔ خصوصاً گیا گزرا بھی مثل سابق جوان ہو جاتا ہے، مرض رعشہ، فالج، لقوہ، درد مفاصل کا شرطیہ علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول صبح مسکہ میں۔

**پرھیز** : ترشی، جماع، مچھلی، تیل وغیرہ۔

## ۲۲۰۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم شیخ غلام محمد صاحب سند یافتہ راولپنڈی

**ھوالشافی** : اکیس مرغ جوان جنہوں نے ابھی بانگ نہ دی ہو لے کر ان کو ہر

روز سانڈے ذبح کر کے ان کا گوشت کھلا دیں حتیٰ کہ تین سو سانڈے اسی طرح ختم ہو جائیں۔ پھر ایک ایک مرغ ان اکیس میں سے ذبح کر کے اس کا گوشت اور اس ایک ماشہ فی مرغ کے حساب ہڑتال ورقی ملا کر ہر روز کھلا دے۔ یہاں تک کہ صرف ایک مرغ رہ جائے پھر اس کو ذبح کر کے آلائش صاف کر لے اور اس میں ایک ڈلی شنگرف رومی رکھ کر پیٹ کو سی دے اور روغن گاؤ خالص ۲ ثار میں بریاں کریں۔ جب مرغ سرخ ہو جائے اس میں سے شنگرف نکال لیں اور گوشت بریاں شدہ کا قیمہ کر کے حبوب برابر نخود بنا کر نگاہ رکھیں۔ پھر پیاز سفید کا پانی تین من نکلوا کر کسی برتن میں ڈالیں اور شنگرف کی پوٹلی بنا کر اس میں لٹکائیں اور نیچے آنچ روشن کریں جب تمام پانی خشک ہو جائے شنگرف کی ڈلی نکال کر کھرل کر لیں۔ اب شنگرف تیار ہے۔

**فوائد** : قوت باہ اس قدر ہوگی کہ برداشت کرنا مشکل ہوگا۔

**ترکیب استعمال** : نصف چاول مسکہ گاؤ میں صبح کو کھلائیں اور رات کو ایک گولی متذکرہ بالا گائے کے دودھ کے ساتھ کھلائیں۔ وہ گھی جس میں مرغ بریاں کیا ہو اس کا ملیدہ بنا کر حسب برداشت نوش کرائیں۔

اگر دوران استعمال ادویہ میں گرمی محسوس ہو تو شیر گاؤ کا زیادہ استعمال کریں، ان شاء اللہ قوت باہ اس درجہ ہوگی کہ برداشت کرنا مشکل ہوگی۔

## ۲۲۱۔ کشتہ کچلہ

عالی جناب حکیم شیخ غلام محمد صاحب سند یافتہ راولپنڈی

**ھوالشافی** : کچلہ کو نوشادر یا بادام کے نغدہ دو چند میں رکھ کر ڈولی گلی میں بند کر کے ۵۔۶ سیر کی آگ دے دو۔ کشتہ ہو جائے گا۔ پھر اس کو آب زعفران میں کھرل کر کے موٹھ برابر گولی بنا لو۔

**فوائد** : تمام امراض باردہ والم ہر قسم کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ شہد یا مناسب بدرقہ کے ساتھ۔

## ۲۲۲۔ کشتہ سم الفار سفید

عالی جناب حکیم منشی سید غلام نبی صاحب بلانی ضلع گجرات

**ھوالشافی** : سم الفار سفید تولہ کو سات یوم دودھ مدار میں کھرل کیا جائے پھر ٹکیہ بنا کر ایک مینڈک کلاں کے پیٹ کو چیر کر اس میں ٹکیہ رکھ کر تاگے سے سی کر گل حکمت کر کے ایک برتن گلی میں بند کر کے گجپٹ کی آگ دے دی جائے۔ سرد ہونے پر نکال لیا جائے۔

**فوائد** : اسہال کہنہ، دق، درد مفاصل، بواسیر ریحی میں مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف رتی سے ایک رتی تک ہمراہ مکھن یا حلوہ۔

## ۲۲۳۔ کشتہ قلعی

عالی جناب زبدۃ الحکما حکیم محمد کبیر الدین صاحب

**ھوالشافی** : رانگ ۵ تولہ۔ کرنجوہ پندرہ تولہ۔ پرانے کپڑے نصف سیر یا تین پاؤ۔ پہلے رانگ کو کوٹ کوٹ کر ورق بنائیں پھر کرنجوہ کو جلد جلد نیم کوفتہ کریں۔ یہ ضروری نہیں کہ باریک ہو جائے مگر یہ ضروری ہے کہ اس میں ہوا زیادہ نہ لگے۔ پھر ایک کپڑے پر نصف کرنجوہ پھیلا کر رانگ پھیلا دیں اور پھر اوپر سے دوسرا نصف کوٹا ہوا کرنجوہ رکھ کر کپڑے کی پوٹلی پر لپیٹ دیں۔ اور ہوا سے بچا کر اس گولہ کے اوپر کوئلہ کا انگارہ رکھ دیں۔ سرد ہونے پر باحتیاط کھولیں۔ چند بار کے تجربہ سے یہ معلوم ہوا ہے کہ کچھ ڈلیاں رانگ کی ضرور کچی رہ جاتی ہیں بہرحال جتنا بھی کشتہ تیار ہوتا ہے وہ نہایت عمدہ ہوتا ہے۔

اگر قلعی کے پترے الگ سفوف کرنجوہ پر چنے جائیں تو پھر کشتہ کم کچا رہتا ہے۔ (مؤلف)

**فوائد** : جریان واحتلام ولیکوریا وغیرہ امراض کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## ۲۲۴۔ کشتہ شنگرف

عالی جناب حکیم غلام محمد صاحب احمدی کا ہنواں

**ہوالشافی :** شنگرف رومی ڈھائی تولہ۔ افیون تولہ۔ بچھناک تولہ۔ عقرقرحا تولہ۔ فرفیون تولہ۔ سوائے شنگرف کے ہر چہار ادویہ کو پیس کر شیر آک بقدر ۱۰ تولہ ملا کر ایک ٹکیہ بنالیں۔ اسی ٹکیہ میں شنگرف رکھ کر اوپر دھاگہ لپیٹ دیں۔ بقدر سیر پختہ روغن کنجد کڑاہی آہنی میں ڈال کر نرم آگ پر پکائیں اور روغن میں غلولہ ادویہ مذکور کا چھوڑ دیں۔ تین پہر تک نرم آگ جلائیں۔ جب ادویہ بالا شنگرف جل جائے اور روغن گاڑھا ہو جائے غلولہ نکال لیں درمیان سے شنگرف نکال کر پیس لیں اور ادویہ اوپر والی بھی حفاظت سے رکھیں۔

**فوائد :** فالج، وجع المفاصل بارد، تشنج رطب، استرخا میں مفید ہے۔

**ترکیب استعمال :** فالج، وجع مفاصل بارد۔ تشنج رطب میں بقدر ۲ چاول، فالج و استرخا مسہل مناسب بھی دیں۔ اور اسی روغن کی مالش کریں۔

ادویہ سوختہ ہمراہ منقی بقدر دانہ نخود کھلائیں، مجرب ہے غذا شوربا مرغ دیں۔

## ۲۲۵۔ حبوب ملین

عالی جناب زبدۃ الحکماء حکیم محمد کبیر الدین صاحب دہلوی

**ہوالشافی :** صبر زرد ایک تولہ۔ عصارہ ریوند ایک تولہ۔ مصطگی رومی ۶ ماشہ کوٹ چھان کر مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**فوائد :** اکثر حالات میں ان کا استعمال کیا جاتا ہے، دائمی قبض میں بھی مفید ہیں۔ اکثر بخاروں میں بلا انتظار نضج استعمال کر کے فائدہ اٹھاتا ہوں۔

**ترکیب استعمال :** بچوں کو ایک سے دو گولی جوانوں کو ۴ سے ۸ تک ان کے استعمال کا وقت شب ہے۔ سوتے وقت کھا کر بعد میں عرق یا سادہ پانی پلا دیں۔

## ۲۲۶۔ کشتہ سم الفار

عالی جناب حکیم سید محبوب علی شاہ صاحب سجادہ نشین فضل آباد

**ھوالشافی** : سم الفار بلوری (سالم ڈلی) ۲ تولہ راکھ درخت کیلہ جسے پھل نہ لگا ہو۔ راکھ پٹھ کنڈا بوٹی ہر ایک ۲ سیر ایک مٹی کی پختہ ہنڈیا اتنی لیں جس میں یہ سب اشیاء باآسانی آ جائیں۔ ہانڈی مذکور میں اول نصف راکھ کیلہ ڈالیں اور پھر نصف راکھ پٹھ کنڈا یہاں تک کہ نصف ہانڈی خالی رہے، اس کے اوپر سم الفار کی ڈلی رکھ کر باقی نصف راکھ کیلہ ڈالیں اور پھر اس کے اوپر باقی نصف راکھ پٹھ کنڈا بوٹی ڈال کر اچھی طرح سے دبا دیں۔ اب ہانڈی مذکور کو کسی ایسی جگہ پر رکھیں کہ جہاں ہوا نہ لگے اور کھلی جگہ بھی ہو۔ نیچے ہانڈی کے بیری کی لکڑی کے چھلکے جو پہلے ہی خشک کر کے رکھ لیے گئے کی آگ جلائیں۔ ہنڈی میں خاکستر کے اوپر چند دانہ جوار کے رکھ دیں۔ آگ متوسط درجہ کی جلائیں۔ جب دانہ جوار کھل جائے (بھن جائیں) تو نیچے سے آگ بند کر کے ہنڈی اتار کر کسی محفوظ جگہ میں رکھ دیں۔ چوبیس گھنٹہ گزرنے کے بعد بڑی احتیاط سے راکھ آہستہ آہستہ اوپر سے اتار کر ڈلی سم الفار مذکور حفاظت سے اٹھا لیں۔ مثل پھلا پھلکوی کے سفید ہو جائے گا۔ اسے آدھ سیر عرق گلاب (بہاری پھولوں کا عرق ہو) میں تھوڑا تھوڑا عرق ڈال کر کھرل کریں۔ یہاں تک کہ تمام عرق جذب ہو جائے۔ خشک کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں اور ۶ ماہ کے بعد استعمال کریں۔ جتنا دیرپا اور پرانا ہو گا اتنا ہی از حد مقوی اور زود اثر ہو گا۔ اور جتنا گلاب زیادہ جذب کیا جائے اور اتنا زیادہ کھرل کریں اتنا ہی قوی تیار ہو گا۔

**فوائد مع ترکیب** : اکثر امراض کو حکماً نیست و نابود کرنے والا ہے۔ پرانے سے پرانے بخار کے لیے صبح تھوڑی سی چوری بنا کر چند لقموں کے بعد ۱/۴ چاول کھلائیں۔ ہر خوراک کھانے کے بعد بخار شدید ہو گا۔ گھبرائیں نہیں تین خوراک میں آرام آ جائے گا۔ صفراوی بخار میں بجائے چوری مکھن دیں بلغمی بخار میں بتاشہ۔ لقوہ میں بھی ۱/۴ چاول چوری میں دیں ۱۰ یوم میں آرام آ جاتا ہے۔ مجرب ہے۔ ٹیڑھے

منہ والا درست ہو چکا ہے۔
خرابی ریح میں بتاشہ میں ٦ خوراک بقدر ۴/۱ چاول دیتا ہوں عمر کے لحاظ سے ۲/۱ چاول تک جائز ہے۔
اگر کوئی عضو سردی سے بے حس ہو گیا ہو یا ادھرنگ ہو گیا ہو تو علاوہ اس کے جنگلی کبوتر کھلائیں۔
باہ کے لیے مناسب طبیعت دیں۔ مرغن چیز زیادہ استعمال کرائیں نر چڑے کا گوشت بھی دیں۔
نزلہ وزکام کی بیماریوں میں حسب طبیعت دینا ازبس مفید ہے۔
**ضروری نوٹ** : خالی معدہ ہرگز نہ دینا چاہیے، تھوڑی سی مرغن چیز یا مناسب طبیعت موافق معدہ چیز پہلے کھلائیں اگر تلخی ہو تو خوراک کھانے کے وقت اوپر سے ایک آدھ گھونٹ عرق گلاب نوش کرنا چاہیے۔ بہت سے حکیم شاگرد بننے کے علاوہ پچاس ۱۰۰ سو روپیہ کی رقم نذرانہ کر رہے ہیں۔ لیکن نہیں بتایا گیا۔ آزما کر قدر کریں۔

## ۲۲۷۔ کشتہ سنگ یشب

عالی جناب زبدۃ الحکما حکیم محمد افضل صاحب منشی فاضل گوجرانوالوی۔
**ھوالشافی** : سنگ یشب کا بڑا ٹکڑا عرق بید مشک عرق کیوڑہ میں بجھاؤ دیں حتی کہ سفید اور نرم ہو جائے کول ڈوڈا باریک کر کے نیچے اوپر رکھ کر آگ دیں۔

## ۲۲۸۔ کشتہ ہڑتال زرد برنگ سفید

عالی جناب بابو نذر محمد صاحب گوجرانوالوی
**ھوالشافی** : ہڑتال ورقی ایک تولہ تین روز بوٹی سونچل (خبازی) کے عرق سے کھرل کریں پھر ٹکیہ بنا کر بوٹی مذکور کے آدھ پاؤ نغدہ میں بند کر کے ڈیڑھ سیر کی آگ دیں۔
**فوائد و ترکیب استعمال** : ایک چاول بخار و کھانسی میں اکسیر ہے۔

# سات سمندروں کے نایاب موتی

مشاہیر اطباء پنجاب کے صدری نسخے عجیب وغریب مرکبات سات بے مثال مسیح دوران اطبا کے بیاضوں کے خاص الخاص مجربات۔

(۱) طبیب اعظم شاہی حکیم حضرت علامہ حکیم نورالدین اعظم بھیروی۔ القادیانی

(۲) استاذ الاطباء حکیم مفتی سلیم اللہ خان صاحب مرحوم ومغفور

(۳) رئیس الاطباء غفران مآب حکیم ضیاء الدین صاحب مرحوم۔ حکیم شجاع الدین صاحب مرحوم وحکیم فقیر حسام الدین صاحب مرحوم۔

(۴) افسر الاطباء حکیم بزرگ شاہ مرحوم

(۵) حاذق الاطبا حکیم عالم شاہ صاحب مرحوم لاہوری۔

(۶) حکیم مفتی محمد انور صاحب مرحوم لاہوری۔

(۷) حکیم عزیز الدین صاحب مرحوم لاہوری۔

# مسیح دوراں حکیم نورالدین اعظم کے مجربات

## دوائے پتھری

**ھوالشافی** : شورہ قلمی ۸ تولہ۔ جوا کھار اصلی ۴ تولہ۔ کشتہ سنگ یہود (جو زنبق کے پیاز میں کیا گیا ہو) ۴ تولہ۔ نمک ترب ۸ تولہ۔ نمک خربوزہ ۲ تولہ۔ فلفل گرد ایک تولہ۔ ریوند خطائی ۳ ماشہ۔ نمک پالک ایک تولہ۔ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ۔ نوشادر ایک ماشہ۔ عقرب سوختہ ایک ماشہ۔

**ترکیب ساخت** : سب کو باریک مثل غبار پیس کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ ہمراہ جوشاندہ بادیاں ۳ تولہ۔ حب القلت ڈھائی تولہ مسکہ گاؤ ۷ تولہ۔ نمک سیندھا ڈیڑھ ماشہ۔ اول بادیان اور حب القلب (کلتھ) کو ڈیڑھ پاؤ پانی میں خوب جوش دیں جب حب القلت کے دانے گل جائیں تب اس کو

چھان لیں اور اس میں مزید مسکہ اور نمک ملا کر نیم گرم نوش کریں۔

**فوائد** : سنگ گردہ ومثانہ کو توڑ پھوڑ دیتی ہے اور نہایت اکسیر ہے۔

## روغن برنا

**ھوالشافی** : پوست درخت برنا ۴ سیر کو ۱۶ سیر پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۴ سیر رہ جائے۔ پھر چھان کر خالص گائے کا گھی گھر کا ڈیڑھ سیر اس میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ کہ پانی جل جائے اور گھی رہ جائے۔ اس روغن میں مندرجہ ذیل دوائیں باریک پیس کر ملا لیں۔ حب القلت (کلتھ) ۲ تولہ۔ نمک سیندھا ۲ تولہ۔ شکرتری (کچی کھانڈ دیسی) ۲ تولہ بابڑنگ مقشر ۲ تولہ۔ جو اکھار اصلی ۲ تولہ۔ بادیاں ۲ تولہ۔ مغز تخم پیٹھہ ۲ تولہ۔

**ترکیب استعمال** : ہر روز علی الصباح ۴ تولہ نہار منہ کھلایا کریں۔

**فوائد** : اس کے استعمال سے آئندہ ریگ وسنگ گردہ مثانہ کی پیدائش بند ہو جاتی ہے اور پھر گردہ مثانہ کا دورہ نہیں ہوتا، اس میں یہ خوبی بھی ہے کہ چھوٹی پتھریاں خارج ہو جاتی ہیں، نہایت بے نظیر چیز ہے۔

## روغن دفلی

**ھوالشافی** : پوست بیخ کنیر سفید ۵ تولہ۔ پوست بیخ کنیر سرخ ۵ تولہ۔ کچل کر شیر گاؤ میں میش ایک سیر میں ہلکی آنچ پر پکائیں اور شام کو جما کر صبح مکھن نکال لیں اور اس کا گھی بنا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال** : ۳۔۴ قطرے تک کھلائیں اور بقدر ایک ماشہ مقام پر ہر روز مالش کریں۔

**فوائد** : یہ اس پتھری کے لیے دوا ہے جو بھربھری سی ہو۔ عجیب الاثر اور اکسیر اعظم ہے۔

## خنازیری

**ھوالشافی :** بکرے کی گردن کے غدود خشک کر کے سفوف بنالیں، کالی زیری۔ مرچ سیاہ باریک پس کر اس کا بھی سفوف بنالیں پھر ان تینوں کو ملا کر مندرجہ ذیل گولیوں میں سے ایک گولی اس سفوف میں رکھ کر پانی سے کھالیا کریں۔

**نسخہ حبوب خنازیر:** عنبر الشھب ۲ سرخ۔ ہلیلہ سیاہ ۳ ماشہ۔ کتھہ سفید ۳ ماشہ۔ زنگار ایک ماشہ۔ گولڈ کلورائیڈ ۱۵ گرین۔ (انگریزی کشتہ سونا یا دیسی کشتہ طلا) عنبر اور سونا کے سوا سب دواؤں کو مثل غبار پیس کر اخیر میں عنبر اور سونا ملا کر بقدر ۱/۴ سرخ گولیاں بنائیں اور یہ ضماد لگائیں۔

**نسخہ ضماد و خنازیر :** خردل۔ گندھک۔ زراوند۔ مقل۔ اشق۔ کینچلی۔ سانپ۔ زبدالبحر۔ مرکی۔ صبر۔ نانخواہ۔ ایرسا۔ تخم ترب۔ تخم کتان۔ تخم سن۔ رماد مار سیاہ۔ کالی زیری۔ فلفل سیاہ۔ فلفلموریہ۔ حلبہ۔ تخم کرنب۔ تخم سہانجنہ۔ راتینج۔ حلتیت۔ قسط۔ فرفیون۔ کشتہ قرن الایل۔ تخم سرسوں۔ بہروزہ۔ چرائتہ۔ تخم انجرہ۔ جدوار ہموزن آب کشنیز کے پانی میں پیس کر لمبی لمبی گولیاں بنا رکھیں۔ حسب ضرورت پانی میں گھس کر گاڑھا گاڑھا لیپ کریں۔

## دوائے سنگرہنی

**ھوالشافی :** سنکھ جسے ہندو بجاتے ہیں اسے آگ میں خوب تپا کر جب وہ سرخ ہو جائے سرکہ خالص انگوری میں بجھائیں۔ اس پر سے قشر اتریں گے۔ اور وہ نیچے سرکہ میں جمع ہوتے جائیں گے غرض اسی طرح کئی بار گرم کریں اور بجھاتے جائیں جب بقدار خاکستر ناقوس حسب ضرورت مہیا ہو جائے تو اس میں مندرجہ ذیل ادویہ شامل کر لیں۔

خاکستر ناقوس ۳ تولہ۔ گل دھاوا تولہ۔ اندر جو شیریں تولہ۔ سنبل الطیب ۵ ماشہ۔ سرمہ کی مانند پیس کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ خوراک ہے۔ اگر دستوں سے کمزوری زیادہ ہوگئی ہوتو مشک خالص ایک دورتی اس میں ملالیں۔ بہت عمدہ ہو جائے گا۔
غذا کے طور پر اس مرض میں چاول باسمتی ہمراہ دہی (ادھ رڑکا) بہت مفید ہے۔ دیگر ایک پھل ہے جس کو سنگرہنی کہتے ہیں۔ ہندوسبزی فروش تازہ اور خشک سنگرہنی بطور ترکاری فروخت کیا کرتے ہیں۔ سنگرہنی کو عمدہ طور پر ادھ رڑکا، دہی یا انار دانہ ڈال کر بطور سبز پکائیں، تاکہ ذائقہ عمدہ ہوجائے اور چاولوں پر ڈال کر کھایا کریں۔ حضرت ممدوح فرمایا کرتے تھے کہ اسہال کہنہ کی مرض میں اس سے ھ کر مفید میرے تجربہ میں اور کوئی دوا نہیں آئی۔

# استاذ الاطبا طبیب کامل حکیم مفتی سلیم اللہ خان صاحب مرحوم ومغفور کے مجربات

نمک بواسیر

**ھوالشافی** : گانجا ۱۰ تولہ۔ شورہ قلمی ۲۰ تولہ۔

**ترکیب ساخت** : گانجا کو قدرے پانی میں پیس کر اس کی ٹکیہ بنائیں اور اس ٹکیہ کے اندر شورہ قلمی رکھ کر اس کا گولہ بنالیں اور دو پیالوں میں کھ کر خوب گل حکمت کر کے خشک کریں اور پانچ سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں۔

**ترکیب استعمال** : خوراک ۴ رتی دہی کی بالائی ۴ تولہ میں رکھ کر ۴ بجے شام کے نگل لیں اور صبح کو یہ گولیاں کھایا کریں۔

نسخہ حبوب

**ھوالشافی** : کافور بھیم سینی ۳ ماشہ۔ ناگ کیسر اصلی ۲ ماشہ۔ مغز تخم نیم ۲ ماشہ۔ رسوت مصفی ۶ ماشہ۔ مویز منقیٰ ۶ ماشہ۔ حبوب بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : یہ نمک اور گولیاں ان لوگوں کو جن کو پندرہ بیس روز سے مسلسل خون آ رہا ہو اور کسی طرح بند نہ ہوتا ہو۔ جس کی وجہ سے تمام امراض شدید صورت اختیار کر چکے ہوں۔ نہایت درجہ مفید اور اکسیر ثابت ہوتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : دو گولی علی الصبح پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**نوٹ** : کراس یعنی گندنا کو روغن گاؤ میں پکا کر مسوں پر لیپ کریں۔ اسپغول ۷ ماشہ رات کو سوتے وقت دودھ کے ساتھ پھانک لیا کریں۔ پرہیز حسب مزاج۔ جب خون بند ہو جائے تو ضعف کو دور کرنے کے لیے سفوف فولاد حسب ترکیب ذیل روزانہ صبح کو استعمال کریں اور مقل ایک ماشہ پیس کر جوارش جالینوس ۷ ماشہ ملا کر رات کو سوتے وقت کھایا کریں۔

## نسخہ سفوف فولاد

**ھوالشافی** : برادہ فولاد اول آب ترپھلہ میں تر کر کے خشک کریں پھر سرکہ انگوری میں پھر گھیکوار میں پھر دہی کے کھٹے پانی میں پھر اناروں کے پانی میں پھر جامن کے پانی میں خشک کر کے گندھک آملہ سار میں ملا کر آگ دیں پھر باریک پیس کر تخم کاسنی۔ ریوند چینی۔ مغز تخم خربزہ۔ کرفس۔ کثوث۔ الائچی خورد۔ سنبل الطیب۔ طباشیر سب ہموزن ملا کر سفوف بنائیں۔

**فوائد** : تمام اقسام کے امراض جو بواسیر سے پیدا ہوتے رہتے ہیں جسم میں توانائی طاقت صحت کی حالت سے بھی بہت زیادہ محسوس ہونے لگتی ہے۔ چہرہ پر سرخی اور جسم میں خون کی زیادتی کے آثار کھلے طور پر نظر آتے ہیں۔ اس قسم کے بہت سے مریض اس مذکورہ بالا تدبیر سے صحت یاب ہوتے ہیں۔ اس بنا پر وثوق کے ساتھ یہ کہا جا سکتا ہے کہ سفوف فولاد خونی بواسیر کے لیے ایک بہترین نعمت ہے۔ اس کے علاوہ ایسے مریض جو ضعف جگر اور قلت دم کی شکایت میں مبتلا تھے وہ بھی اس سفوف فولاد سے پورے طور پر صحت یاب ہو گئے۔

**ترکیب استعمال** : اول روز سفوف فولاد ایک ماشہ۔ خبث الحدید مدبر ۴ رتی

ملا کر صبح عرق عنبر ۴ تولہ کے پھانک لیں اس کے بعد سفوف فولاد ۲ رتی۔ خبث الحدید ایک رتی روزانہ بڑھا کر استعمال کرتے رہیں حتی کہ سفوف فولاد کی مقدار ۶ ماشہ اور خبث الحدید کی مقدار ۳ ماشہ۔ مجموعہ ۹ ماشہ تک پہنچ جائے۔ پھر اس کے بعد اسی مقدار میں روزانہ کم کرتے جائیں حتیٰ کہ دونوں چیزیں پہلے روز کی مقدار پر آ جائیں۔ اسی طرح سے ۴۰ روز مریض مذکورہ بالا دوا استعمال کرے۔

**نوٹ** : عنبر کا نسخہ تمام قرابادینوں میں مذکور ہے جو مشہور ہے۔

## ورم و جراحت

ایک شخص کے سر اور منہ پر بہت چوٹیں آئیں اس کا منہ اور سر بہت زخمی ہو گیا۔ زخموں کی کثرت اور ورم کی وجہ سے اس کا منہ بہت بدنما سا ہو گیا تو حکیم صاحب موصوف نے ایک مرہم لگایا۔ جس سے دوسرے دن صبح جب زخموں کو کھول کر دیکھا گیا تو معلوم ہوا بڑے زخم کے سوا سب زخم اچھے ہو گئے تھے۔ اس مرہم کے دو تین دن لگانے سے وہ مریض بالکل اچھا ہو گیا وہ مرہم یہ ہے۔

**ھوالشافی** : جدوار ۹ ماشہ۔ زرد چوب۔ دیودار۔ اصل السوس۔ برگ حنا۔ دودھِ سقف خانہ (پھولے کی سیاہی) ہر ایک ایک چھٹانک۔ قند سیاہ ڈھائی تولہ۔ ببول کی چھال۔ برگ درخت نیب۔ رتن جوت ہر ایک دو چھٹانک۔

چوب پوست اور بیخ کو خوب کوٹ کر کھرل میں گھس لیں پھر قند سیاہ کے سوا دواؤں میں ملا کر ایک سیر پانی میں جوش دیں۔ مگر آگ نرم رہے۔ جب پانی تیسرا حصہ رہ جائے تو اتار لیں اور دواؤں کے پانی کو نہایت اچھی طرح نچوڑ کر ثقل پھینک دیں۔ پھر اس پانی میں سات چھٹانک روغن کنجد ملا کر نرم آگ پر رکھیں۔ جب پانی تھوڑا سا رہ جائے تو روغن اتار لیں اور اس کے کچھ حصہ میں قند ڈھائی تولہ اور باقی میں موم زرد ۲ چھٹانک حل کر کے ملا لیں اور آگ پر رکھ کر پانی خشک کر کے مرہم بنا لیں۔

**فوائد** : یہ مرہم چوٹوں کے زخموں اور ورم کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

## لاغر کو فربہ بنانے والا مرکب

لاغر انسان موٹا تازہ کس طرح ہو سکتا ہے۔ بہترے نسخے مقوی لوگ استعمال کرتے ہیں مگر موٹے نہیں ہوتے یہ نسخہ لاغر کو فربہ بنانے کے لیے نہایت مجرب ہے۔ لاغر انسان جس کا ہاضمہ درست نہ ہو اس دوا کے استعمال کے بعد اپنی پہلی حالت میں بہت بڑا نمایاں فرق دیکھتا ہے۔

**ھوالشافی** : کل پائچہ یک بزغالہ۔ چار سیر پانی میں ڈال کر آگ پر رکھیں تاکہ بالکل گل جائیں۔ ان کو چار تہہ موٹے کپڑے سے چھان کر زردی بیضہ ۵ عدد۔ مویز منقیٰ سیاہ ۱۵ دانہ۔ مغز بادام شیریں ۲۱ دانہ۔ چہار مغز تولہ۔ مغز پنبہ دانہ تولہ۔ الائچی خورد ۳ ماشہ کا شیرہ نکال کر مصری ۲ تولہ ملا کر آگ پر رکھیں پھر اس مروق کو چار تہہ کپڑے میں چھان لیں۔

**ترکیب استعمال** : کیوڑہ ۳ تولہ عرق لیموں ایک تولہ ڈال کر نوش کریں۔

## (۳)

# افسر الاطبا حکیم ضیاء الدین مرحوم و حکیم شجاع الدین مرحوم حکیم فقیر الدین صاحب مرحوم کے مجربات

مذکورہ عنوان کا خاندان طبی دنیا میں نہایت ممتاز تھا۔ سینکڑوں برسوں سے ان کے خاندان میں بڑے بڑے نامی۔ پشت بہ پشت طبابت کرتے چلے آئے تھے۔ ان کا خاندان خاندان حکیماں کے نام سے مشہور عام ہے۔ ان کے مطب میں شہر لاہور کے علاوہ اطراف و اجوانب کے مرضا کا ایک ہجوم رہتا تھا۔ جو دست شفا خدا کی طرف سے ان بزرگوں کو حاصل تھا وہ سب اطباء لاہور میں ان کے فائق ہونے کا نشان تھا۔ اس وقت ان بزرگوں کی ذات جامع صفات مغتنمات میں سے یہ بزرگوار بھی تھے۔ افسوس

ہے کہ آج ان کی اولاد میں سے سب کے سب طب کے فن کو چھوڑ بیٹھے ہیں گو بڑے بڑے سرکاری عہدوں پر ممتاز ضرور ہیں۔

### بیاض چشم

ان کے ہاں بیاض چشم کا ایک عجیب نسخہ تھا۔ اس کو پیش کرتے ہیں۔

**ھوالشافی** : پھٹکری خام۔ زنجبیل (سونٹھ)۔ تخم سرس ہموزن مثل غبار پیس کر رکھ لیں اور چٹکی سے آنکھ میں ڈالیں اور مغز بادام شیریں ۷ دانہ مرچ سیاہ ۳ دانہ کی سردائی ۲۱ روز پلائیں۔

**فوائد** : یہ نسخہ پھولا اور جالا کے لیے نہایت اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : بترکیب مذکورہ آنکھ میں ڈالیں اور سردائی پئیں۔

### نو دو شش امراض چشم کے لیے

**ھوالشافی** : توتیا سبز ۲ تولہ۔ کشتہ جست ۲ تولہ۔ شاہترہ ۲ تولہ۔ برگ نیم ۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۲ تولہ۔ شورہ قلمی ۳ تولہ۔ بہت باریک مثل غبار پیس کر شہد خالص میں شیاف بنا کر رکھیں۔

**ترکیب استعمال** : پانی میں گھس کر آنکھوں میں لگائیں۔

### بخار کہنہ و تپ دق

**ھوالشافی** : پارہ مصفی تولہ۔ آملہ سار تولہ۔ کشتہ تانبہ تولہ۔ کشتہ ابرک سیاہ تولہ۔ کشتہ طلا تولہ۔ کشتہ سونا مکھی تولہ۔ کشتہ چاندی تولہ۔ کشتہ ہڑتال تولہ۔ کشتہ فولاد ۴ تولہ۔ سب کو ملا کر آب کریلا سبز۔ عرق دسمول۔ آب شاہترہ سبز مروق۔ آب ترپھلہ۔ آب مکو سبز۔ آب نرگنڈی۔ آب بسکھپرا۔ آب ادرک میں یکے بعد دیگرے کھرل کر کے گولی بقدر دانہ موٹھ بنائیں۔ جیسی طاقت ویسی گولی بنائیں۔ گولی کے ساتھ سونے کے ورق ۲ عدد پیپل و شہد ملا لیں تو بہتر ہے۔

**فوائد** : تمام قسم کے پرانے بخاروں اور تپ دق کے لیے یہ جبوب اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک وقت یہ گولی دیں دوسرے وقت لعوق ابرک کھلا کر اوپر سے عرق شفا ٦ تولہ پلایا کریں۔

## لعوق ابرک کا نسخہ

**ھوالشافی** : کشتہ ابرک سیاہ ایک پاؤ۔ ست گلو خالص ایک پاؤ۔ مغز تخم خربوزہ آدھ پاؤ۔ دانہ الائچی خورد آدھ پاؤ۔ سرطان سوختہ ٧ تولہ۔ مصری ایک سیر کا قوام غلیظ بنا کر لعوق بنالیں۔

**ترکیب استعمال** : ٧ ماشہ اس میں سے کھلایا کریں۔ اوپر سے عرق شفا ٦ تولہ پلا دیا کریں۔

## عرق شفا کا نسخہ

**ھوالشافی** : گل اڑوسہ (بھکڑے کے پھول) ایک سیر۔ بہیدانہ پاؤ۔ برادہ صندل سفید پاؤ سیر۔ عناب پاؤ سیر۔ نیلوفر پاؤ سیر ایک مٹکہ میں ڈال کر اس کو پانی سے بھر دیں اور گھوڑے کی لید میں ایک ہفتہ تک دفن کر کے ٦ سیر عرق نکالیں۔

**ترکیب استعمال** : عرق ٦ تولہ پلایا کریں۔

مسلول اور مدقوق کے لیے مندرجہ ذیل ادویات بھی استعمال کرایا کرتے تھے۔

## لعوق مسلول

**ھوالشافی** : گل بنفشہ ٨ ماشہ۔ پرسیاؤشاں ٤ ماشہ۔ سبستاں نیم کوفتہ ٢ تولہ۔ نیلوفر ٨ ماشہ۔ اسطوخودوس ٤ ماشہ۔ عناب ایک تولہ۔ تخم حلبہ ٤ ماشہ۔ تخم کتان ٤ ماشہ۔ تخم ریحان ٤ ماشہ۔ کوکنار ٢ تولہ۔ تخم خبازی ٤ ماشہ۔ بہیدانہ ٨ ماشہ۔ کل ١٢ دوائیں ہیں۔ ان سب دواؤں کو آدھ سیر کھولتے ہوئے پانی میں رات کو بھگو دیں۔ ١٢ گھنٹے کے بعد مل کر چھان لیں۔ اس صاف پانی میں املتاس کا گودہ ٢ تولہ حل کر کے دوبارہ لوہے کی چھلنی میں چھان لیں۔ اور سہہ چند مصری ڈال کر قوام چٹنی کا بنالیں۔

**ترکیب استعمال** : تھوڑی تھوڑی چاٹتے رہیں۔

**نوٹ** : بعض اوقات اس میں سریشم ماہی ۲ تولہ بھی ملایا کرتے تھے۔

## سفوف مسلول

**ھوالشافی** : طباشیر ۶ ماشہ۔ ست گلو اصلی ۷ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ نشاستہ ۶ ماشہ۔ صمغ عربی ۶ ماشہ۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ رب السوس ۶ ماشہ۔ شکر تیغال ۶ ماشہ۔ مغز بہیدانہ ۶ ماشہ۔ تخم خرفہ ۷ ماشہ۔ مغز کشنیز خشک ۹ ماشہ۔ پوست اسبغول ۹ ماشہ۔ ورق نقرہ ۱۵ عدد۔ یہ کل تیرہ دوائیں ہیں۔ سب کو سوائے پوست اسبغول کے باریک کر کے سفوف بنالیں اور پوست اسبغول ملا کر کھرل میں ڈال دیں۔ ۱۵ عدد ورق نقرہ ملا کر ۶۔۶ ماشہ کی پڑیاں بنائیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک پڑیا علی الصباح گدھی کے دودھ کے ساتھ یا گائے کے تازہ دودھ کو ایک جوش دے کر اس کے ساتھ ہر روز کھلائیں۔

**نوٹ** : (۱) اگر مریض خون تھوکتا ہو تو اس سفوف میں خون پر سیاؤشاں (دم الاخوین) اقاقیہ۔ سرطان سوختہ چھ چھ ماشہ ملالیں اور بدستور مذکور استعمال کریں۔

(۲) اگر مریض کے مزاج میں خشکی زیادہ معلوم ہو اور تھوک آسانی سے نہ نکلے تو سفوف مذکور میں مغز بادام شیریں۔ مغز تخم تربوز۔ مغز تخم کدو شیریں۔ مغز تخم پیٹھہ۔ مغز تخم خیارین۔ خشخاش ہر ایک تولہ تولہ باریک پیس کر ملالیں اور بدستور مذکور استعمال کریں۔

## ممسک و مبہی

**ھوالشافی** : تودرین۔ بہمنین۔ تال مکھانہ۔ دارچینی۔ قاقلتین۔ جوزبویا۔ جاوتری۔ تج ہر ایک ۳۔۳ ماشہ۔ یہ کل ۱۱ دوائیں ہیں۔ سب دواؤں کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر وزن کریں۔ مغز بادام شیریں ۲ تولہ۔ کشمش ۲ تولہ۔ مغ تخم خیارین تولہ۔ مغز کدو شیریں ۶ ماشہ۔ مغز پستہ ۲ تولہ۔ تمام مغزیات کو بغیر پانی کے اس قدر کوٹیں کہ مثل مکھن کے ہو جائیں۔ پھر گیرو ۳ ماشہ۔ زعفران ۴ ماشہ۔ مشک خالص ایک ماشہ۔ مصری ڈیڑھ پاؤ۔ مصری کا قوام کر کے عطر کشمیری (چرس) ایک تولہ گلاب میں حل کر کے

خوب کھرل کریں اور قوام میں ڈال دیں۔ جب دو تین جوش آ جائیں تو دیگچہ کو آگ پر سے اتار لیں اور مغزیات کو اس میں ملا دیں۔ ٹھنڈے ہونے پر دوائیں ملائیں۔ اور دو ماشہ ورق طلا اس میں ڈال دیں۔ زعفران۔ کستوری۔ گیرو۔ گلاب میں کھرل کر کے سب کے پیچھے ملائیں۔

**فوائد** : نہایت ممسک اور مبہی اثر رکھتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ دودھ کے ساتھ۔

## عرق سلطانی

**ھوالشافی** : عقرقرحا ۷ تولہ۔ چوب چینی ۲۰ تولہ۔ دارچینی ۱۰ تولہ۔ سعد کوفی ۱۰ تولہ۔ قرنفل ۵ تولہ۔ اشنہ ۵ تولہ۔ برگ ترنج ۱۵۰ عدد۔ برگ پان ۵ عدد۔ زعفران ۳ ماشہ۔ پوست ترنج نیم سیر۔ نیچہ میں پوٹلی باندھ کر بدستور عرق ۶ سیر نکالیں۔

**فوائد** : نہایت مفرح، مبہی اور مقوی ہے۔ جو سردیوں میں بہت فائدہ بخش ہے۔ قوت جسمانی اور حرارت غریزی کو پیدا کرتا ہے اور نہایت عجیب الاثر چیز ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۳ تولہ گرم کر کے ۳ تولہ مصری ملا کر پئیں۔

## ضیق النفس

دمہ کی بیماری ایسی خطرناک اور ہٹیلی ہے کہ بڑی ہی مشکل سے جاتی ہے۔ حکیم ضیاء الدین صاحب مرحوم کو خود ضیق کا مرض تھا جو دوا وہ خود استعمال فرماتے تھے اس سے بہت سے مریضوں کو شفا ہو جاتی تھی۔ وہ نسخہ یہ ہے۔

**ھوالشافی** : درخت دھتورہ ایک سیر۔ بانسہ۔ (بھیکڑ) ایک سیر۔ تمباکو جنگلی ایک سیر۔ تمباکو پوربی ۱/۴ سیر۔ نوشادر۔ پھٹکڑی ۸ تولہ۔ ملٹھی ۵ تولہ۔ ان کو ملا کر ایک بڑے مٹکے میں ڈال کر اوپلہ صحرائی ایک من کی آگ دیں۔ اس میں سے جو خاکستر نکلے۔ اس کا نمک نکال لیں۔ بقدر ۴ برنج منقی یا بالائی یا مکھن میں رکھ کر دیں۔ اوپر سے تخم کتان نیم کوفتہ ۴ ماشہ۔ تخم حلبہ نیم کوفتہ ۲ ماشہ۔ گاؤزبان ۲ ماشہ۔ کھولتے ہوئے پانی میں ڈال کر

بھگو دیں۔ پھر مل چھان کر مصری ۲ تولہ بنا کر پئیں دورہ کے وقت برگ بھنگ اور برگ دھتورہ کے سگرٹ بنا کر پئیں۔

## (۴) افسر الاطباء حکیم بزرگ شاہ صاحب کے مجربات

حکیم بزرگ شاہ صاحب مرحوم بھی لاہور کے بہت ہی اعلیٰ پایہ کے طبیبوں میں سے تھے۔ طب کے بہت بڑے فاضل اور حاذق طبیب تھے تمام اہل لاہور آپ کی بہت عزت کیا کرتے تھے۔ باوجود اعلیٰ درجہ کے طبیب ہونے کے آپ منکسر المزاج بھی تھے اور آپ کی طبیعت نہایت مرنج و مرنجاں اور مخلصانہ تھی۔ کبھی کسی کے ساتھ غرور تکبر سے پیش نہیں آتے تھے۔ آپ کی آمدنی بہت زیادہ تھی۔ چنانچہ آپ کی وفات کے بعد ایک لاکھ روپیہ نقد نکلا۔ آپ کے مجربات تو عجیب عجیب اور معرکہ کے ہیں۔ مگر ہم اس جگہ صرف ایک نسخہ ان کے بیاض سے قوت باہ کا نقل کر دیتے ہیں۔

### ضعف باہ

**ھوالشافی** : قنب نصف سیر صاف کر کے اور دھو کر ایک پوٹلی میں باندھ کر ۶ سیر دودھ گائے میں ڈال دیں اور دودھ کو خوب جوش دیں پھر اس میں جاگ لگا کر دودھ جما دیں۔ پوٹلی قنب نکال کر پھینک دیں۔ جب دودھ جم جائے تو اس کو بلو کر مسکہ نکال دیں اور دوغ کو پھینک دیں۔ مسکہ مذکور کو دیگچہ میں ڈال کر جوش دیں اور میل کو دور کریں پھر اس میں میوہ جات ذیل کا پانی ملا کر جوش دیں۔ بعد ازاں اس میں مغزیات اور ادویات اور ذیل کی خوشبوئیں شامل کر کے کفچہ سے ہلاتے رہیں تا کہ خوب غلیظ ہو جائے اور جم جانے کے قابل ہو جائے پھر آگ سے اتار کر اس میں زعفران اور عنبر خوب مخلوط کریں۔ اور ورق نقرہ اور ورق طلا ملا کر اس کو محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : باہ کی کل شکایتوں کے لیے نہایت مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ سے ۷ ماشہ تک۔

**نوٹ** : مندرجہ ذیل ادویات جو اس نسخہ بالا میں پڑتی ہیں۔

**مغزیات** : مغز بادام ۱۲ تولہ۔ مغز تخم کدو شیریں ۴ تولہ۔ مغز تخم خیارین ۳ تولہ۔ خولنجاں ۲ تولہ۔ الائچی خورد ۲ تولہ۔ ثعلب مصری ۵ تولہ۔ شقاقل مصری ۵ تولہ۔ گل گاؤزبان ۹ ماشہ۔ اجوائن خراسانی تولہ۔

**مفرحات خوشبو** : زعفران ۳ ماشہ۔ عنبر اشہب ۳ ماشہ۔ ورق نقرہ ایک دفتری۔ ورق طلا ایک دفتری۔

**میوہ جات** : آب انار شیریں بے دانہ کابل ایک سیر۔ آب سیب شیریں ایک سیر۔ آب ناشپاتی ایک سیر۔ آب انگور شیریں کابل ۲ سیر۔

ذرورِ قلاع

**ھوالشافی** : بذرالورد (تخم گل سرخ) گل ارمنی۔ بارتنگ۔ سنبل۔ کشنیز خشک سوختہ۔ کافور۔ گردہ سماق۔ پودینہ خشک۔ پوست ہلیلہ زرد۔ رسوت۔ اقاقیا۔ الائچی خورد۔ کباب چینی۔ تخم خرفہ۔ کلفا۔ مازو۔ زردی۔ گوڑہ۔ کنب کہنہ۔ مائیں۔ سیاہی تابہ ہموزن بہت باریک مثل غبار پیس کر منہ میں چھڑکیں۔ اور مغز فلوس۔ خیارشنبر ۳ تولہ۔ عرق گلاب ۱۲ تولہ میں بھگو کرمل کر صاف کر کے کلیاں کریں۔

**نوٹ** : بارہا آزمائی ہے۔ اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

# حکیم بہادر شاہ صاحب مرحوم کے مجربات

یہ بھی لاہور کے ایک بڑے مشہور ماہر اور لاثانی طبیب تھے آپ کا شہرہ تمام پنجاب میں تھا۔ آپ کا نچلا دھڑ فالج سے بالکل مفلوج تھا مگر باوجود اس کے کہ آپ پلنگ پر پڑتے رہتے تھے۔ آپ کی حذاقت کا یہ عالم تھا کہ مریض کے بشرہ اور نبض سے ہی مرض معلوم کر لیا کرتے تھے۔ آپ کے ہاں مریضوں کا اس قدر ہجوم ہوتا تھا کہ مشکل تمام ایک دو بجے تک ان کو فرصت ہوتی تھی۔ آپ کی بیاض کے نسخے نہایت ہی عجیب الاثر اور تیر بہدف ہیں۔

## مبہی اور ممسک گولیاں

**ھوالشافی** : شنگرف ایک تولہ۔ شراب برانڈی قسم اول ایک بوتل۔ افیون ایک تولہ۔ بزرالبنج ایک تولہ۔ عاقرقرحا تولہ۔ قرنفل تولہ۔ جوزبوا ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ جاوتری ایک تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ مشک اصلی ۶ ماشہ۔ روغن تخم دھتورہ ۵ تولہ۔ شراب مذکور میں ادویات کو اتنا کھرل کریں کہ تمام بوتل اس میں جذب ہو جائے پھر بقدر نخود گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : ان سے بڑھ کر ممسک اور مبہی گولیاں شاید ہی کہیں ہوں گی۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ شیر مادہ گاؤ۔

## خارش

ایک دفعہ ایک شخص خارش کا مارا ہوا اور فساد خون کے باعث سخت ہی بڑی حالت میں آیا آپ نے اس کو یہ دو نسخے لکھ کر دیئے جس سے اس کو چند روز میں ہی صحت ہو گئی۔

**ھوالشافی** : کافور ۷ ماشہ۔ نیلہ تھوتھا ۵ ماشہ۔ کتھہ سفید۔ برگ حنا۔ کمیلہ، مردہ سنگ۔ سفیدہ کاشغری۔ رال۔ رسکپور ہر ایک تولہ۔ یہ کل نو دوائیں ہیں روغن زرد خالص گھر کا دس تولہ۔ سب دواؤں کو پیس کر روغن میں ملا کر خارش پر ملیں۔

## عرق مصفّی

**ھوالشافی** : کشنیز خشک پاؤ سیر۔ عناب ڈیڑھ پاؤ۔ گل نیلوفر پاؤ سیر۔ عنب الثعلب نیم پاؤ۔ گل بنفشہ پاؤ سیر تخم کاسنی پاؤ سیر۔ شاہترہ ڈیڑھ پاؤ۔ حسب معمول ۵ سیر عرق نکالیں اور ۱۲ تولہ عرق پیا کریں۔

**فوائد** : تمام امراض خون وصفرا میں عجیب الاثر اور کثیر الفوائد ہے۔

## یاقوتی

**ھوالشافی** : قوت رانی۔ گاؤزبان۔ کاسنی۔ مشک خالص۔ کافور بھیم سینی ہر ایک ساڑھے ۳ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ۔ کہربا شمعی۔ بسد۔ ہر ایک ساڑھے ۵ ماشہ۔ ابریشم خام مقرض۔ سرطان بحری۔ محرق ہر ایک ۵ ماشہ۔ برادہ طلا مکلس ایک ماشہ۔ تخم فرنج مشک۔ تخم بادروج (تخم تلسی) اسطوخودوس ہر ایک ساڑھے ۱۰ ماشہ۔ قاقلتین۔ قرفہ۔ کباب چینی۔ جدوار خطائی۔ بہمن سفید۔ عود خام۔ لاجورد مغسول۔ زمرد اخضر۔ مصطگی سلیخہ۔ دارچینی قلمی۔ زعفران اصلی ہر ایک ساڑھے ۴ ماشہ۔ افتیمون ۵ ماشہ۔ ترنجبین۔ سنبل۔ ساذج ہندی ہر ایک ۷ ماشہ۔ درونج عقربی۔ عنبر اشہب ہر ایک ۹ ماشہ۔ مغز تخم خیار۔ گل سرخ ہر ایک ۱۴ ماشہ۔ گلاب ساڑھے ۷ تولہ۔ شربت انگور۔ شربت سیب۔ شربت انار شیریں ۱۱ تولہ ۔۳ ماشہ۔ شہد خالص بقدر حاجت بطریق معروف معجون بنائیں۔

**فوائد** : نہایت ہی عجیب الاثر اور بہت مقوی اعضائے رئیسہ وارواح ہے۔

**ترکیب استعمال** : ساڑھے ۴ ماشہ چالیس دن کے بعد استعمال کریں۔

# حکیم عالم شاہ صاحب مرحوم کے مجربات

## معجون نفخہ

**ھوالشافی** : سنبل الطیب۔ کندر۔ بادیان ہر ایک ساڑھے ۱۰ ماشہ۔ پودینہ خشک۔ سداب۔ زنجبیل۔ کردیا ہر ایک ۷ ماشہ۔ صعتر فارسی۔ نانخواہ۔ مصطگی ہر ایک ساڑھے ۳ ماشہ۔ زیرہ سیاہ مدبر ۱۱ ماشہ۔ مصری دو چند حسب معمول معجون بنائیں۔

**فوائد** : امراض ریاح میں مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ سے ۷ ا ماشہ تک عرق بادیان ۱۲ تولہ کے ہمراہ استعمال کرائیں۔

# حکیم مفتی محمد انوار صاحب مرحوم کے مجربات

آپ کے خاندان میں فن طبابت قدیم الایام سے چلا آتا تھا۔ آپ کے جدامجد حکیم مفتی غلام محمد صاحب اپنے زمانہ کے بہت بڑے فاضل و عالم اور حاذق طبیب تھے آپ نے عالی جناب حکیم سید نجف علی شاہ صاحب مرحوم جو لاہور میں سلسلہ اطبائے نامدار میں سے تھے۔ طب کی تحصیل کی تھی۔ آپ مدت تک لاہور میں کامیاب مطب کرتے رہے۔ ان کی بیاض میں حکیم سید بخت علی شاہ صاحب کے عجیب عجیب اکسیری نسخے موجود ہیں۔

## ضعف اعصاب وضعف باہ

**ھوالشافی** : سم الفار ایک ماشہ۔ کشتہ قلعی ۶ ماشہ۔ (ہرے دھنیہ میں کشتہ کیا ہوا) زعفران ۶ ماشہ۔ مومیائی ۳ ماشہ۔ سحق بلیغ کر کے رکھیں۔

**فوائد** : مقوی اعصاب و باہ ہے۔ از بس اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ برنج لبوب کبیر میں ملا کر دیں۔ جو ۷ ماشہ ہو۔ ریگ ماہی نر باریک پیس کر ۶ ماشہ۔ حلوائے بیضہ ۲ تولہ کے ساتھ شام کو کھایا کریں۔

# حکیم عزیز الدین صاحب مرحوم کے مجربات

یہ بھی بڑے پایہ کے طبیب تھے۔ امرت سر اور لاہور میں ان کی حذاقت کی دھوم تھی۔ آپ نے بڑے بڑے معرکہ کے علاج کیے۔ غرض آپ نہایت خلیق۔ خوش طبع۔ کہنہ مشق اور سمجھدار طبیب تھے۔ مخلوق خدا کو بہت سا فائدہ ان کی ذات سے پہنچا تھا۔

## حبوب سرخ (امراض اطفال کے لیے)

**ھوالشافی** : برگ نیم ۷ تولہ۔ رسوت ۵ تولہ۔ کتھہ گلابی ۳ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۳ تولہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ۳ ماشہ۔ برگ حنا ۴ تولہ۔ صندل سرخ وسفید دو دو تولہ۔ گل

سرخ ۲ تولہ۔ ریوند چینی ۳ تولہ۔ برگ حنا ۴ تولہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ شاہترہ ایک تولہ۔ کچور ایک تولہ۔ قاقلہ ایک تولہ۔ آملہ ۱۱ ماشہ۔ چاکسو مقشر ۶ ماشہ۔ رتن جوت ۹ ماشہ۔ کشنیز خشک ڈیڑھ تولہ۔ گل ارمنی ڈیڑھ تولہ۔ نیلوفر ایک تولہ۔ دھمایا ۶ ماشہ۔ گاؤزبان تولہ۔ منڈی تولہ۔ برہم ڈنڈی تولہ۔ برگ جھاؤ تولہ۔ بہیدانہ ۳ تولہ۔ گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : کھانسی، اسہال، قے، خونی امراض، سرخ باد وغیرہ میں ماں کے دودھ میں یا کسی قدر عرق میں گھس کر دیں۔

یہ گولیاں اٹھراہ کے لیے بھی بہت مفید ہیں۔ ایام حمل میں شروع حمل سے اگر یہ گولیاں تا اختتام شیر کھلائی جائیں تو بچے ضائع نہیں ہوتے۔

ام الصبیان وغیرہ سے محفوظ رہتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## کشتہ شنگرف

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ایک تولہ۔ دودھ مدار ایک پاؤ پختہ میں مسلسل کھرل کر کے تمام دوا کا ایک قرص کف دست جوان آدمی کے برابر بنائیں۔ جب قرص اچھی طرح سے خشک ہو جائے تو قرص مذکور کو ۷ تولہ دیسی سوت میں لپیٹ کر محفوظ الہوا جگہ میں اس پر ایک کوئلہ رکھ دیں۔ بہت عمدہ اور مفید قائم اور بے دودھ کشتہ ہو جائے گا۔ کشتہ ہذا ایک تولہ۔ مومیائی درجہ اول ڈیڑھ تولہ۔ دونوں کو آب ادرک میں کھرل کر کے مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : ضعف اعصاب، درد کمر، درد پشت اور بڑھاپے کے ضعف میں اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

☆☆☆

# دو ہزار سال پیشتر کے مجرب نسخے

# طب ویدک کے جواہر پارے

## چندر پربھا گٹکا

**ھوالشافی** : کچور۔ بچ۔ ناگرموتھہ۔ چرائتہ۔ گلو۔ اتیس۔ دارہلد۔ چترا۔ پپلا مول۔ کشنیز۔ ترپھلا۔ بابڑنگ۔ گج پیپل۔ ترکٹا۔ سونا مکھی۔ تینوں نمک ہر ایک تین ماشہ۔ نسوت (تربد) تمال پتر۔ دارچینی۔ دانہ الائچی خورد۔ بنسلوچن۔ (تباشیر) ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ فولاد ۲ تولہ۔ مصری ۴ تولہ۔ سلاجیت ۸ تولہ۔ گوگل ۸ تولہ۔

**تشریح و ترکیب ساخت** : ترپھلا سے مراد پوست ہلیلہ اور آملہ مقشر ہیں۔ وزن ہر ایک کا تین تین ماشہ ہوگا۔ ترکٹا سے مراد مرچ سیاہ۔ پیپل۔ اور سونٹھ ہیں۔ دونوں کھار سے مراد جوکھار اور سجی کھار۔ تینوں نمک سے مراد نمک سونچل۔ نمک بڑ اور سیندھا نمک ہیں۔

سونا مکھی مدبر ہو اور تکلیس کی صورت اختیار کر چکی ہو۔ ترکیب یہ ہے سونا مکھی کے نیچے اوپر گندھک آملہ سار ایک ایک تولہ کڑاہی آہنی میں رکھیں۔ اور نیچے آگ جلاتے جائیں اوپر سے لیموں کا رس چوبہ دیتے جائیں جب ۵ تولہ رس لیموں جذب ہو جائے تو سونا مکھی نکال کر باریک پیس کر ٹکیہ بنا کر خشک کریں اور دس سیر اپلوں میں رکھ کر آگ دے لیں۔ اگر کمی رہے تو پھر ایک بار کنوار گندل کے رس میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر آگ دیں۔ تیار ہے۔

اول سلاجیت اصلی۔ گوگل۔ کشتہ سونا مکھی اور کشتہ فولاد کو ملا کر ایک ہزار چوٹ ہتھوڑے کی دیں۔ پھر باقی ادویات علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر چھان کر ان میں ملا کر گولیاں ۲۔۶ رتی کی بنالیں۔

**فوائد** : خونی و بادی بواسیر۔ بدہضمی۔ امراض منی میں بھی مفید ہیں۔ درحقیقت یہ

گولیاں وجع المفاصل اور امراض بلغمی میں زیادہ مفید ثابت ہوں گی۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے دو گولی تک بواسیر خونی کے لیے دہی میں۔ بواسیر بادی کے لیے پانی میں۔ امراض منی کے لیے شہد میں۔

## برہد پکی پاک

**ھوالشافی** : سپاری دکھنی ۴۰ تولہ لے کر باریک کتر لیں اور آملہ کے رس آدھ سیر۔ ستاور کے جوشاندہ آدھ سیر میں ملا کر نرم آنچ پر پکائیں۔ یہاں تک کہ سپاریاں نرم ہو جائیں۔ پھر دھوپ میں سکھا لیں۔ پھر کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں۔ پھر ان سپاریوں کے سفوف کو ۵ سیر دودھ میں ڈال کر نرم آنچ پر پکائیں۔ جب مثل کھویا ہو جائے تو آدھ سیر گھی ڈال کر کھویہ کو بھون لیں۔ پھر ۶ سیر مصری کا شربت پکا لیں اور اس میں یہ کھویا اور مندرجہ ذیل ادویات کا سفوف ملا دیں۔

الائچی خورد۔ کھریٹی۔ پیپل۔ جائفل۔ گوکھرو۔ جاوتری۔ دارچینی۔ سونٹھ۔ خس۔ سگندھ بالا۔ ناگرموتھ۔ پوست ہلیلہ۔ آملہ۔ بنسلوچن۔ ستاور۔ تخم کونچ۔ تالمکھانہ۔ کچور۔ کھرنی۔ کشنیز۔ زعفران۔ سنگھاڑا۔ زیرہ۔ اجوائن۔ تخم کسم۔ بالچھڑ۔ سونف۔ میتھی۔ بداری کند۔ موصلی۔ اسگندھ۔ کچور۔ ناگ کیسر۔ مرچ سیاہ۔ چرونجی۔ سنبھل۔ گج پیپل۔ کنول گٹہ۔ صندل سرخ۔ صندل سفید۔ گل دھاوا ہر ایک ۴ تولہ اچھی طرح حل کر کے اتار لیں۔

کشتہ قلعی۔ سکہ۔ ابرک ہر ایک ایک تولہ۔ اگر توفیق ہو تو عنبر اور کستوری بھی ایک ایک تولہ اضافہ کریں۔

کشتہ جات عمدہ بے ضرر اور بے چمک ہونے چاہیں اس دوا کے استعمال میں جس قدر جماع سے پرہیز رکھا جائے گا اتنا ہی بہتر ہو گا۔

**فوائد** : مولد و مغلظ منی ہے۔ خواہش جماع پیدا کرتی ہے۔ قوت ہاضمہ کو بڑھاتی اور انسان کی جسمانی نشوونما کو ترقی دیتی ہے۔ جسم کو فربہ کرتی، بوڑھوں کی کمزوریوں کو رفع کر کے آہنی جوان بناتی ہے۔ عورتوں کے لیے بھی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ کثرت

طمث۔ جریان الرحم کو دور کرتی اور کمزوری جسم و کمزوری دماغ، دائمی دردسر کو دور کر کے عورت کو تندرست قابل اولاد بناتی ہے۔

## لکشمی ولاس رس

**ھوالشافی** : کشتہ ابرک سیاہ ۴ تولہ۔ پارہ مصفی۔ گندھک آملہ سار مصفی ہر ایک ۲ تولہ۔ بھیم سینی کافور ایک تولہ۔ جائفل۔ جاوتری۔ بدھارا کے بیج۔ دھتورہ کے بیج۔ ستاور۔ تخم بھنگ۔ بداری کند۔ ناگ بلا وگل شکری رتی بلا (کنگیرن) گوکھرو۔ سمندر پھل ہر ایک ایک تولہ۔

پارہ گندھک کی کجلی بنائیں پھر تمام ادویات باریک پیس کر پان کے رس کے ذریعہ سے ملا کر گولیاں دانہ نخود کے برابر بنالیں۔

اس نسخہ میں کشتہ ابرک سیاہ کا بے چمک ہونا چاہیے۔ اور جتنا اچھا ہوگا اتنا ہی زیادہ فائدہ ہوگا۔

**فوائد** : مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی دودھ کے ساتھ کھانی چاہیے۔

## پلیہ آری رس

**ھوالشافی** : پارہ مصفی ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار مصفی ایک تولہ۔ سہاگہ بریاں ایک تولہ۔ بچھناک مدبر ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد۔ پوست بلیلہ۔ آملہ مقشر۔ ہر ایک چار ماشہ۔ جمال گوٹہ مدبر ڈھائی تولہ۔ اول پارہ اور گندھک کی کجلی کریں۔ پھر باقی ادویات باریک پیس کر ملا دیں اور گل ٹیسو کے پھولوں کے جوشاندہ میں ایک دن کھرل کر کے گولیاں بوزن ایک رتی تیار کریں۔

**فوائد** : جلودھر۔ تلی۔ گولا۔ اور امراض شکم کے لیے یہ نسخہ بہت ہی مفید اور مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ادرک کے رس یا شہد سے ایک گولی روزانہ دیں۔

# اطباء ماضی

بقراط۔ جالینوس۔ رازی۔ شیخ الرئیس۔ بوعلی سینا۔ ایلاقی۔ جرجانی۔ سویدی۔ داؤد انطاکی۔قرشی۔گیلانی کے خاص الخاص مجربات۔

کہتے ہیں کہ علم طب معدوم تھا۔ بقراط نے اس کو ایجاد کیا۔ گویا جالینوس نے اس کو زندہ کیا۔متفرق تھا رازی نے اس کو جمع کیا۔ ناقص تھا بوعلی سینا نے اس کو مکمل کیا۔ ان کے علاوہ اور کئی نامی اطبا گذرے ہیں مثلاً داؤد انطاکی۔ ایلاقی۔ جرجانی۔قرشی۔ سویدی۔ گیلانی وغیرہ جنہوں نے طب پر بہت بڑے بڑے احسان کیے۔ ذیل میں اطبائے نامدار کے مختصر حالات ومجربات ہیں۔

## بقراط

یونان کا بہت نامور طبیب تھا۔ بقراط سے پہلے جتنے طبیب یونان میں ہوئے تھے۔انہوں نے اس علم کو راز مخفی کی طرح اپنے اور اپنی اولاد ہی کے سینہ میں اس علم کو محفوظ ومحدود رکھا تھا۔ بقراط نے یہ کیفیت دیکھ کر مناسب سمجھا کہ علم طب کو معدوم ہونے سے بچائے۔اور تمام دنیا کے مستحق اور اہل لوگوں میں اس کی اشاعت کرے۔

بقراط شفاخانہ قائم کرنے کا موجد ہے۔اس نے ایک ہسپتال اپنے گھر کے پاس ایک باغ میں بنوایا تھا۔جس کا نام اس نے ''بیمارستان'' رکھا تھا۔

بقراط پہلا شخص تھا جس نے فن طب کی کتابوں کو جمع کیا اور ان کو شہرت وعمومیت کا رتبہ عطا کیا۔ بقراط نے ۵۴ کتابیں اس فن میں لکھی ہیں۔

## وبا کو دور کرنے کی تدبیر

یونان میں ایک مرتبہ وبا آئی اور شہر کے لوگ پریشان ہوکر بقراط کے پاس آئے اور اس سے وبا کے دور کرنے کی تدبیر پوچھی۔ اس نے کہا کہ خوشبو کی چیزیں شہر کے چاروں طرف جمع کر کے آگ لگا دو۔ تاکہ اس کا دھواں ہوا میں مل کر شہر کی ہوا درست

کردے۔ لوگوں نے ایسا ہی کیا اور وبا دور ہوگئی۔ ہون کرنے کی رسم جو ہندوستان میں بھی جاری ہے وہ اسی سے ماخذ ہے۔

## چھینکیں زیادہ آنا

بقراط کہتا ہے کہ اگر چھینکیں زیادہ آتی ہوں تو عصارہ بادروج (تلسی) کے ناک میں ٹپکانے سے بند ہو جاتی ہیں۔

## دردِ دنداں

بقراط کہتا ہے کہ دانتوں کے شدید درد میں مریض کو فلونیائے رومی کھلائیں۔ (اس کا نسخہ قرابادینوں میں موجود ہے) اور کسی قدر دردناک دانت میں رکھوائیں۔ درد کو تسکین ہو کر نیند آ جائے گی۔

## قوت باہ

معجون بقراط ایک مشہور معجون ہے۔ معدہ اور جگر کو طاقت دیتی ہے قوت باہ کے لیے عجیب الاثر ہے۔ بقراط کا قول ہے کہ جو شخص اس معجون کو استعمال کرتا ہے ممکن نہیں کہ اس کو کسی طبیب کی ضرورت ہو۔ کھانے کو ہضم کرتی ہے۔ بھوک لگاتی ہے۔ اپھارہ دور کرتی ہے۔ معدہ کی درد کو تسکین دیتی ہے۔ معدے، گردے اور مثانہ کی سردی کو زائل کرتی ہے، منہ سے رطوبت بہنے کو روکتی ہے۔ ہچکی اور ڈکاروں کو روکتی ہے۔ نسخہ یہ ہے۔

**ھوالشافی** : انیسوں۔ تخم کرفس۔ تخم گندر۔ تخم شبت۔ ہر ایک دس درم (درم ساڑھے تین ماشہ کا ہوتا ہے) زرورد (گل سرخ یعنی گلاب کے پھول کے درمیان جو چھوٹے چھوٹے دانے ہوتے ہیں) مصطگی۔ قرنفل۔ عاقرقرحا۔ عود۔ ہر ایک ایک درم۔ قند و عسل خالص سہہ چند باریک پیس کر معجون بنالیں۔

**فوائد** : ہضم، اپھارہ، درد معدہ، سردی گردہ و مثانہ، رطوبت منہ، ہچکی اور ڈکاروں کو درست کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۷ ماشہ سے ۹ ماشہ تک۔

امروسیا

یونانی لغت ہے۔ اس کے معنی مواد کو بند کرنے والا ہیں۔ اور یہ بقراط کی ایجاد ہے یہ نسخہ ایک بادشاہ کے لیے بنایا گیا تھا۔

**ھوالشافی** : کوٹھ تلخ۔ مرچ سفید۔ پیپل ہر ایک پونے دو ماشہ۔ زیرہ کرمانی۔ دوقو۔ عود بلسان۔ تج۔ کالی زیری۔ شگوفہ اذخر۔ تخم کرفس۔ ہر ایک ساڑھے ۳ ماشہ۔ وج (بچھ) زعفران ہر ایک ۷ ماشہ۔ مرکی ساڑھے ۱۰ ماشہ۔ حب الفار ۱۰ عدد کوٹ چھان کر سہہ گنا شہد لے کر اس میں گوندھیں۔ دوا تیار ہو جائے تو چھ ماہ گزرنے کے بعد استعمال کریں۔

**فوائد** : ضعف معدہ کی شکایت کو دور کرتا ہے، جگر، تلی، معدے، گردے اور تمام بدن کو قوت دیتا ہے، سدوں کو کھولتا ہے، استسقاء کی ابتدا میں مفید ہے، سرد بیماریوں کو دفع کرتا ہے، پیشاب کو جاری کرتا ہے، گردوں اور مثانہ کی پتھری کو نکالتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ساڑھے ۴ ماشہ گرم پانی یا ماء الاصول کے ساتھ استعمال کرائیں۔

## جالینوس

اگر کبھی یہ بحث چھڑ جائے کہ دنیا کا سب سے بڑا طبیب کون قرار دیا جا سکتا ہے اور شرق و مغرب کے اطبا مل کر اس کا فیصلہ کریں تو سب سے زیادہ رائیں جالینوس کے حق میں ہوں گی۔ جالینوس کی نسبت یہ بتا دینا ضروری ہے کہ وہ ان آٹھ موجدان طب اور اماموں میں سے آخری فرد ہیں جنہوں نے اس علم کو ترقی دینے میں سخت کوششیں کیں اور جدید معلومات سے اس کا خزانہ وسیع بنایا۔ جالینوس کے مرتبہ کا اس سے پتہ چل سکتا ہے کہ آج بھی طب قدیم و جدید کی عمارتیں اسی کی بنیاد پر قائم ہیں۔ جالینوس کی حذاقت کا یہ حال تھا کہ مریض کی شکل دیکھتے ہیں اس کی تمام کیفیت بتا دیتا چنانچہ ایک بار جب وہ پہلی ہی مرتبہ شہر رومیہ میں وارد ہوا تو وہ ایک مجمع میں پہنچا۔ جہاں بہت

سے طبیب ایک جوان کی بیماری کی تشخیص کر رہے تھے جوان کو سخت بخار تھا۔ اور بعض اطبا نے اس کے لیے علاج فصد تجویز کیا تھا اور بعض اطبا اس رائے سے اختلاف رکھتے تھے اور ان میں بحث ہو رہی تھی۔ جالینوس نے ان سے کہا آپ کی علمی بحث قابل تعریف ہے۔ لیکن ذرا صبر کیجیے۔ مریض کی طبیعت خود ہی کچھ دیر میں ایک رگ کا منہ کھول دے گی۔ اور فاضل خون ناک ک رستہ نکل جائے گا۔ اور مریض کو صحت ہو جائے گی۔

وہ اطبا اس بات کو سن کر حیرت زدہ رہ گئے لیکن کچھ دیر میں جالینوس کے کہنے کے مطابق اس جوان کو نکسیر پھوٹی یہ دیکھ کر ان طبیبوں کو جالینوس کا معتقد ہونا پڑا۔ اسی طرح کے بہت سے نادر قصے جالینوس نے اپنی کتابوں میں لکھے ہیں۔

جالینوس کے بہت سے نسخے آج تک طب یونانی میں مستعمل ہیں۔ ہم آپ کی ایک مشہور دوائی نظم میں پیش کرتے ہیں۔

## جوارش جالینوس

کیسر۔ سونٹھ۔ قسط دریائی — ناگر موتھہ۔ تج اے بھائی!
دارچینی اور عود بلسان — تگرا[1] کلیجن[2] وزن میں یکساں
حب آلاس۔ چرائتہ میٹھا — مرچ سفید اور کالی عمدہ
پیپل۔ لونگ۔ الائچی چھوٹی — پر کوئی چیز نہ ہووے کھوٹی
دیکھ بھال مول لے اُن کو — چھ چھ ماشے تول لے ان کو
مصطگی رومی ڈھائی تولے — پیس اس کو ہولے ہولے
تاکہ باآسانی پس جائے — پتھر پر نہ چپکنے پائے
قند مگر ہو سب کے برابر — شہد دو چند قند مکرر
باقی دوائیں سب پسوا لو — چھنوا کر معجون بنا لو

فوائد

ہے یہ دوا اے قبلہ عالم — رافع سودا دافع بلغم

---

۱ اسارون ۲ خولنجاں

فی الواقع یہ دیتی ہے حضرت قلب دماغ اور جگر کو طاقت
بیشک یہ داروئے شفا ہے معدہ کی مخصوص دوا ہے
ہوش میں ہو اس سے دیوانہ کھو دے یہ سردی مثانہ
ریح کی بالکل دافع ہے یہ سلسل بول کی دافع ہے یہ
سنگ مثانہ دور ہو اس سے درد سری کافور ہو اس سے
کھو دیتا ہے اس سے معالج استرخا۔ استسقا۔ فالج
گردوں میں قوت آتی ہے اس سے بواسیر مٹ جاتی ہے اس سے
اس میں قیامت کا دم خم ہے دمہ کا اس سے ناک میں دم ہے
برص۔ تزف۔ نقرس۔ کھانسی ان سب کو یہ دیتی ہے پھانسی
نزلہ بارد سے ہے یہ محافظ مو کی سیاہی کی ہے یہ محافظ
جو کوئی بیس دن ادرک کھاوے ایک مرض بھی پاس نہ آوے
خوشبو سے ہے چمن معطر رہتا ہے اس سے دہن معطر
متواتر گر اس کو کھائے پیر زال رستم بن جائے
گرم خشک ہے اس کی طبیعت مثل مشک ہے اس کی طبیعت
نو ماشہ مقدار ہے اس کی یہی خوراک اے یار ہے اس کی
پر یہ چیزیں مضر میں بھائی سرخ مرچ، گڑ تیل، کھٹائی
باہ بڑھانے والی ہے یہ بھوک لگانے والی ہے یہ

عرض یہ ایک مشہور دوا ہے۔ اس جوارش میں بہت سی خاصیتیں ہیں۔ تمام اعضائے بدن کو قوت دیتی ہے۔ منہ کی بو کو خوشگوار بناتی ہے۔ ریاح کو توڑتی ہے۔ پیشاب کی کثرت کو دور کرتی ہے۔ جو سردی کی وجہ سے ہے۔ باہ کو قوت بخشتی ہے۔ دیوانگی کو زائل کرتی ہے۔ دردسر۔ کھانسی۔ بواسیر۔ داد۔ نقرس۔ چھیپ۔ گردے اور مثانہ کی پتھری کے لیے مفید ہے۔ بالوں کی سیاہی کو محفوظ رکھتی ہے۔ اور کہتے ہیں کہ جو شخص ۲۱ روز تک اس جوارش کی مداومت کرے وہ مذکورہ بالا تمام امراض سے محفوظ رہتا

ہے۔ نسخہ یہ ہے۔

**ھوالشافی** : بالچھڑ۔ الائچی خورد۔ تج۔ دارچینی۔ خولنجاں۔ لونگ۔ ناگرموتھہ۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ کوٹھ۔ عود بلساں۔ تگر۔ تخم مورد۔ چرائتہ۔ زعفران۔ ہر ایک سات ماشہ۔ مصطگی ایک تولہ ساڑھے ۵ ماشہ۔ قند سفید تمام ادویہ کے برابر۔ شہد ادویہ سے دگنا۔ قوام بنا کر اس میں تمام ادویہ کوٹ چھان کر گوندھیں۔

**ترکیب استعمال** : ۹ ماشہ کھانے سے پیشتر اور کھانے کے بعد بھی کھا سکتے ہیں۔

## دیوانہ کتے کے کاٹے کا علاج (دوائے جالینوس)

**ھوالشافی** : سرطان بحری جلایا ہوا دو حصہ۔ کندر ایک حصہ باریک پیس کر رکھیں۔

**فوائد** : جالینوس نے کہا ہے کہ میں نے کوئی ایسا شخص نہیں دیکھا جس نے یہ دوائی کھائی ہو اور اسے دیوانہ کتے کے کاٹنے سے فائدہ حاصل نہ ہوا ہو۔

**ترکیب استعمال** : ۷ ماشہ صبح ۷ ماشہ شام سرد پانی سے کھلائیں۔

## امراضِ حلقوم (جالینوس حلقوم)

**ھوالشافی** : کندر ایک مثقال (ساڑھے ۴ ماشہ) مرصاف ایک مثقال۔ زعفران ایک مثقال۔ عنصل ۲ مثقال (۹ ماشہ) شراب حلوسہ چند کل ادویہ عنصل کو شراب میں طبخ دیں کہ خوب گرم ہو جائے۔ اس کے بعد عنصل کو اس میں سے نکال کر پھینک دیں اور باقی ادویہ باریک پیس کر اس میں ملائیں بس تیار ہے۔

**فوائد** : نرخرہ اور حنجرہ کی امراض کا جالینوس اس دوا سے علاج کیا کرتا تھا۔

**ترکیب استعمال** : ۲ ماشہ۔

## دواء الشفاء

**ھوالشافی** : صمغ البطم ۴ ل۔ کندر ۴ ل م ۴ ل۔ تج سیاہ ۴ ل۔ کتیرا ۳ ل۔ قسط ۴ ل۔ مغز چلغوزہ ۴ ل۔ اصل السوس مقشر ۴ ل۔ سنبل شامی ڈھائی ل کوکب الارض (ابرک

محرق) ۴ ل۔ شامی چھوہارے کا گودہ ۳ ل۔ بیروزہ صاف ۲/۳ ل۔ حماما۔ ماہوج ۳ ل۔ ماہلو درخت ہے جس کے پھول گل خیری کے مشابہ پتے طلائی رنگ خوشبودار اور لکڑی سرخ خوشبودار ہوتی ہے۔ صوبہ آرمینیا میں پیدا ہوتا ہے، شہد خالص سہہ چند۔

**ترکیب** : بطم کے گوند کو شہد کے ہمراہ دوہرے برتن میں جوش دیں اس طرح کہ ایک بڑے برتن میں پانی بھر کر آگ پر جوش دیں اور ایک دوسرے برتن میں شہد اور بطم کا گوند ڈال کر اس پانی میں رکھیں۔ تاکہ پانی کی حرارت سے شہد میں جوش آئے، جب غیل ہو جائے پھر دونوں ملالیں اور جوش دیں۔ یہاں تک کہ اس قدر غلیظ ہو جائے کہ اگر اس میں سے ایک قطرہ لے کر کسی جگہ ڈالیں تو وہ پھیلے نہیں اور دوسری دواؤں کو کھرل کر کے اس میں ملائیں۔

**فوائد** : قصبہ ریہ کے امراض۔ پھیپھڑے کے زخم۔ پیپ اور خون تھوکتے اور پھیپھڑے کے اس مادہ کو نکالنے میں جس کا نکالنا اس کے لیے بہت ہی مشکل ہوتا ہے اس دوا کو برتا کرتا تھا۔ یہ دوا بہت ہی قوی الاثر اور بہت ہی مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : کرنب سبز کے پانی کے ساتھ بقدر کنار دشتی کھائیں۔

## نقرس

جالینوس نے لکھا ہے کہ نیولے کو جلا کر اس کی خاکستر بنالیں اور اس سے نقرس کے مقام درد پر طلا کریں۔ درد کو فوراً تسکین ہو جائے گی۔ اور جالینوس ہی لکھتا ہے کہ اس بیماری (نقرس) میں تریاق کبیر کے استعمال سے لوگوں کو فائدہ ہوا ہے۔

رازی لکھتا ہے کہ میں نے درد نقرس اور عرق النساء کے لیے اس سے بڑھ کر کوئی مجرب دوا نہیں دیکھی۔

اور روغن کلکلانج کے ساتھ اس کا تیسرا حصہ روغن بادام شیریں ملا کر استعمال کیا جائے۔

## نسخہ روغن کلکلانج

**ھوالشافی** : فلفل سیاہ۔ دار فلفل۔ زنجبیل ہر ایک دو تولہ ۳ ماشہ ۰ جو شیر اشق۔ سکبینج ہر ایک ساڑھے بائیس ماشہ۔ ہلیلہ کابلی۔ ہلیلہ سیاہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ ہر ایک ۳۵ ماشہ یا ایک ماشہ کم ۳ تولہ۔ تربد سفید ایک تولہ نو ماشہ۔ کرنب تازہ۔ سداب تازہ ہر ایک ۳۵ ماشہ۔ سوا پانچ سیر پانی میں آتش ملائم پر جوش دیں کہ نصف پانی رہ جائے آگ سے اتار لیں جب سرد ہو جائے خوب مل چھان کر اس میں روغن بیدانجیر ڈال کر پکائیں کہ پانی جل جائے اور تیل رہ جائے۔

## پڑوال

جالینوس نے لکھا ہے کہ اگر چھوٹی معمولی سیپی کو جلا کر اور پیس کر قطران میں ملا کر پڑوال کو اکھیڑ کر اس کی جگہ پر طلا کریں تو دوبارہ پڑوال پیدا نہ ہوں گے۔

## طاعون سے بچاؤ (جالینوس کی گولیاں)

جو اس نے مصر کے طاعون کے لیے بنائی تھیں اور جن کا نسخہ ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔ اس مرض سے بچنے کے عجیب ثابت ہوئی ہیں۔

محمد طاہر نے لکھا ہے کہ جن لوگوں نے ان گولیوں کو زمانہ طاعون میں ہمیشہ کھایا وہ اس مرض کے اثر سے محفوظ رہے۔

**ھوالشافی** : صبر عمدہ دو درم (۷ ماشہ) مرصاف ایک درم (ساڑھے ۳ ماشہ) زعفران ایک درم۔ ان دواؤں کو گلاب میں بھگو کر پیس لیں اور گولیاں بنا لیں۔

**فوائد** : اکثر طبیبوں نے اپنی اپنی تصانیف میں ان گولیوں کے نسخے کو نقل کرتے ہوئے مبالغہ کے ساتھ ان کی تعریف لکھی ہے اور سچ تو یہ ہے کہ یہ گولیاں نہ صرف طاعون کے بچاؤ کے لیے ہیں بلکہ ہر طرح کی وبا سے بچاؤ کے لیے بھی اکسیر ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ہفتہ میں ایک مرتبہ سوا دو ماشہ کھا لیا کریں۔

# محمد زکریا رازی

ایران کے موجودہ دارالحکومت طہران سے چند میل کے فاصلہ پر ایک قدیم اور پرانا شہر "گرے" نامی آباد ہے، محمد ابن زکریا کا اسی شہر میں تولد ہوا۔ محمد ابن زکریا رازی مسلمانوں کا سب سے بڑا طبیب گزرا ہے۔ رازی کے تشخیص امراض اور نادر علاجات کے بے شمار قصے کتابوں میں مذکور ہیں۔ رازی کا قیام زیادہ تر ملک ایران میں رہا کرتا تھا۔ کیونکہ یہ اس کا وطن اور جائے ولادت تھا۔ اس نے شاہان ایران کی خدمت میں عزت و رسوخ پایا اور بہت سی طبی اور دیگر علوم کی کتابیں تصنیف کی۔

## دردنقرس

رازی کہتا ہے کہ دردنقرس گرم میں ان مدرات یعنی پیشاب آور چیزوں کا جو بیشتر گرم نہ ہوں استعمال کرنا چاہیے اور یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

**ھوالشافی** : تخم خربزہ (تخم ککڑی) مغاث (میدہ لکڑی) سورنجان ہر ایک ایک جز افیون ثلث جز۔ شکر سفید ہموزن۔

رازی کا قول ہے کہ جس شخص کو گرم مادہ سے نقرس لاحق ہوا ہو۔ اس کو درد کے ہیجان کے موقع پر مسہل نہ دینا چاہیے۔ اس لیے کہ ایسی صورت میں اسہال آنے سے درد کم ہونے کی بجائے درد زیادہ ہو جاتا ہے۔ سوء مزاج حار یعنی گرمی سے بگڑے ہوئے مزاج کی اصلاح آش جو وغیرہ سے کی جانی چاہیے حرارت کو تسکین ہونے پر درد خود بخود رفع ہو جاتا ہے۔

اس طرح سورنجاں شیریں تلخ، بوزیدان، گل سرخ چاروں کو مساوی الوزن لے کر سفوف بنا کر ایک رتی کی مقدار میں استعمال کرنا بھی اس مرض میں نفع مند ہے رازی کہتا ہے کہ حصاۃ کنکر کبھی نقرس کے سبب جوڑوں میں پیدا ہو جاتی ہے ان کا علاج حصاۃ کی طرح کریں۔

## مرض خدر

رازی نے لکھا ہے خردل (رائی) کو سرکہ خالص میں پیس کر ضماد کرنا اور نیز اس کا سفوف کھانا خدر (مرض سُن) کے ازالہ میں میرا مجرب ہے۔ اور رازی ہی کہتا ہے کہ دارفلفل کا مربی خدر کو بے حد نافع ہے۔

## درد شدید

رازی نے لکھا ہے کہ درد شدید کی حالت میں آنکھ کے اوپر بیضہ مرغ کی زردی باندھنا درد شدید کو فوراً تسکین دیتا ہے۔ بارتنگ سبز کے پانی میں جو پیس کر پیشانی پر ضماد کرنا نزلہ کو فوراً روکتا ہے اور آشوب چشم نزلی میں بے انتہا مفید ہے۔

## ناخونہ اور جالا

رازی لکھتا ہے کہ سمندر جھاگ اور پھٹکوی بریاں عورت کے دودھ میں حل کر کے سلائی سے آنکھ میں لگانا ناخونہ اور جالا کو زائل کرنے میں عجیب الاثر ہے۔

## ثقل سماعت (اونچا سننا)

رازی کا قول ہے کہ روغن بادام تلخ اور روغن بابونہ، افسنتین کا عصارہ ملا کر نیم گرم کان میں ٹپکانا ثقل سماعت کے لیے جو سردی یا مادہ بلغمیہ سے ہو اعلیٰ درجہ کا علاج ہے۔

رازی نے لکھا ہے کہ جب ثقل سماعت کسی غلیظ مادہ کے سبب سے ہو تو پہلے حب ایارج وغیرہ سے تنقیہ کرا کر ادویہ محللہ کا قطور کرنا چاہیے اور اس کام کے لیے افسنتین۔ بیل کا پتہ۔ روغن بابونہ میں پکا کر کان میں ٹپکانا بہت ہی مفید ہے۔

داؤد انطا کی نے لکھا ہے کہ روغن بادام تلخ میں ہینگ حل کر کے نیم گرم کان میں ٹپکانا ثقل سماعت کے لیے از حد مفید ہے۔

قرشی نے لکھا ہے کہ ثقل سماعت کے لیے جب تنقیہ کرانا منظور ہو تو پہلے یہ منضج

پلانا چاہیے۔

اسطوخودوس۔ اکلیل الملک۔ گل بابونہ۔ تخم خطمی۔ گلقند۔ جوشاندہ کر کے صبح کے وقت دیں اور سوتے وقت اطریفل صغیر دیں۔

# صرع (مرگی)

## (معجون)

جس ہفتے میں مرگی کا دورہ ہونے والا ہو اس ہفتے میں اس معجون کے کھلانے سے مرگی کا دورہ نہیں ہوتا اور ہمیشہ کھاتے رہنے سے مرگی بالکل ہی زائل ہو جاتی ہے اور فالج اور لقوہ بھی دور ہو جاتے ہیں۔

**ھوالشافی** : افتیمون۔ اسطوخودوس۔ عقرقرحا۔ بسفائج۔ تمام ادویہ کو پیس کر سکنجبین عنصلی یا مویز منقیٰ بقدر ضرورت میں گوندھ کر معجون بنالیں۔

## بواسیر

رازی کہتا ہے کہ بلادر۔ خردل۔ فلفل سیاہ۔ گوگل کا ہمیشہ بخور یعنی دھونی کرتے رہنے سے بواسیر کے مسے گر جاتے ہیں۔ اور گائے کا گھی اور سورنجاں کا اندرونی طور پر استعمال کرنا بواسیر کو زائل کرتا ہے۔

## تریاق

رازی نے ایک نسخہ لکھا ہے جو زہروں کے آثار دور کرنے وبائی ہوا کی اصلاح کے لیے مفید اور مجرب ہے۔

**ھوالشافی** : بنفشہ۔ گل سرخ۔ نعناع۔ مرزنجوش تین تین تولے نو نو ماشے۔ گل ارمنی۔ درونج۔ صندل۔ بہمن سفید۔ کشنیز (سرکہ میں بھگونے اور خشک کرنے کے بعد) ایک ایک تولہ ساڑھے دس دس ماشے۔ صبر۔ گل مختوم۔ مصطگی۔ تخم ترنج مقشر بسد ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ۔ کہربا۔ طباشیر۔ لاون ایک ایک تولہ ڈھائی ڈھائی ماشہ۔ صمغ عربی۔ عنبر

اشہب نونو ماشے، یاقوت ساڑھے چار ماشہ سب کو پیس لیں اور پاؤ سیر گلاب میں جس میں دو ماشہ پانچ رتی (فادزہر گھولا ہو) ڈال دیں۔ شربت ایاس یا شربت سیب ملا کر معجون بنالیں۔

یہ معجون اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتی اور خفقان کو دور کرتی ہے۔

# شیخ الرئیس بوعلی سینا

بوعلی کنیت، حسین نام اور عبداللہ بن حسن بن علی بن سینا ان کا سلسلہ نسب ہے۔ مشرق میں عام طور پر اس کو صرف شیخ یا شیخ الرئیس کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ یہ بے نظیر فاصل ۳ صفر ۳۷۵ھ کو بخارا کے نزدیک خرمیتن نامی ایک معمولی سے گاؤں میں پیدا ہوا تھا۔ سولہ سالہ سال کی عمر میں یہ تمام علوم مروجہ اور افنون میں کمال کا درجہ حاصل کر چکا تھا۔ اس کے بعد یہ درس تدریس میں مشغول ہوگیا۔ جہاں سے اس کی شہرت حکام وقت کے کانوں تک پہنچی اور اس کی قدر و منزلت ہونی شروع ہوئی۔ کئی درباروں میں یہ عہدہ وزارت پر ممتاز رہا۔ اس کی آخری عمر زیادہ تر تالیف و تصانیف میں بسر ہوئی اور اس نے بہت قابل قدر کتابیں لکھیں جن میں سے طب میں قانون اور فلسفہ میں شفا بہت مشہور ہیں۔ اس نے ۵۳ سال کی عمر میں ہمدان کے مقام پر ۴۲۸ھ میں مرض قولنج سے وفات پائی۔ جس کا یہ خود حکمی علاج کیا کرتا تھا۔

## مفرح شیخ الرئیس

بوعلی سینا کی ایجاد ہے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ میں نے اکثر بادشاہوں اور امیروں کو استعمال کرایا۔ بہت سے فوائد ظہور میں آئے۔

**ھوالشافی** : یاقوت سرخ کے ریزے ساڑھے ۴ ماشہ۔ سنگ یشب ساڑھے ۳ ماشہ۔ عقیق ساڑھے ۳ ماشہ۔ غاریقون بالوں کی چھانی میں چھانا ہوا) افتیمون۔ مرچ سیاہ۔ سونٹھ۔ لونگ۔ مرزنجوش۔ ہر ایک ۶ ماشہ اور سات رتی حجر ارمنی۔ حجر لاجورد۔ نمک لفظی۔ زرنباد۔ برادہ ہاتھی دانت۔ درونج عقربی۔ بہمن سرخ۔ گاؤزبان۔ ہر ایک ۴

ماشہ ساڑھے ۴ رتی۔ ناردین۔ حماما۔ بچھ۔ تیز پات۔ دارچینی۔ صعتر۔ حاشا۔ زیرہ۔ زوفا۔ زیرہ۔ ہر ایک تین ماشہ ساڑھے ۳ رتی۔ مشک طرامشیع۔ قطراسالیون۔ بلیون۔ حجر الیہود۔ تخم کرفس۔ مرکی۔ کندر۔ زعفران۔ مرچ سفید ہر ایک ۲ ماشہ پونے ۳ رتی۔ سونے کے ورق ایک رتی چاندی کے ورق ۴ رتی۔

**ترکیب** : جواہر کو بہت باریک کھرل کریں اور سونے چاندی کے ورقوں کو بھی جواہر کے ہمراہ کھرل میں ڈال کر شراب کے ساتھ رگڑیں اور دوسری ادویہ کو علیحدہ باریک پیسیں اور چھانیں۔ پھر تمام کو ہلیلہ کے شہد میں جو کہ ادویہ سے دو چند ہو گوندھیں۔ ہلیلہ کے شہد سے وہ شہد مراد ہے جس میں ہلیلہ کا مربہ ڈالا گیا ہو۔ جاننا چاہیے کہ جواہر سونے چاندی کے ورق تمام کو ایک جزو قرار دیں۔ اور غاریقون سے مرزنجوش تک ہر ایک نصف جزو اور حجر ارمنی سے گاؤزبان تک ہر ایک تہائی جزو۔ اور ناردین سے زیرہ تک ہر ایک چوتھائی جزو اور مشکطرامشیع سے مرچ سیاہ تک ہر ایک چھٹا جزو ہے۔ چنانچہ اسی حساب سے یہ نسخہ لکھا گیا ہے۔

**فوائد** : بالخصوص خفقان، ضعف قلب، وسواس، وحشت اور پرانے امراض جن کو کسی ترکیب سے نفع حاصل نہیں ہوا، اس دوا سے زائل ہو گئے، دماغ، معدہ، جگر اور تلی کے مرضوں قولنج، گنٹھیا اور پرانے بخاروں میں اس کا فائدہ بہت مشاہدہ کیا ہے۔

## لہات مسترخی۔ لوزتان ورمی

**ھوالشافی** : فلفل ابیض ایک مثقال۔ مرصاف ایک مثقال۔ شب یمانی ایک مثقال۔ عفص اخضر (مازوئے سبز) ۲ مثقال باریک پیس کر رکھ لیں۔

**فوائد** : اس دوا سے لہات (کوے) کے کاٹنے کی ضرورت نہیں رہتی لہات (کوا) خواہ کتنا ہی لٹکا ہوا ہو۔ اس سے آرام ہو جاتا ہے اور لوزتین احلق میں زبان کی جڑھ کے پاس گلٹیاں جن کو پنجابی میں گلے پڑنا کہتے ہیں۔ کتنی ہی بڑھ گئی ہوں اس دوا کے لگانے سے بالکل آرام ہو جاتا ہے۔ نہایت عجیب و غریب نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : لہات مسترخی اور لوزتین متورمہ پر لگائیں۔

## حب سعال شیخ الرئیس

**ھوالشافی** : مو۔ میعہ۔ افیون ہر ایک ۴ مثقال۔ زعفران۔ روغن بلسان ہر ایک دو مثقال۔ گولیاں بقدر نخود بنائیں۔

**فوائد** : کھانسی کہنہ کے لیے یہ گولیاں نہایت ہی آزمودہ اور مجرب ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح ایک شام

## مفرح شیخ الرئیس

**ھوالشافی** : گل سرخ ایک تولہ ڈھائی ماشہ۔ گاؤزبان پونے سولہ ماشہ۔ تخم کاہو مقشر ساڑھے ۱۲ ماشہ۔ مغز تخم خربوزہ ساڑھے ۱۳ ماشہ۔ مغز تخم کدو ساڑھے ۱۳ ماشہ۔ تخم خیار ساڑھے ۱۲ ماشہ۔ تخم خرفہ ساڑھے ۱۲ ماشہ۔ صندل سفید ۹ ماشہ۔ الائچی خورد ۹ ماشہ۔ بنسلوچن ۹ ماشہ۔ اگر (عود ہندی) ساڑھے ۵ ماشہ۔ درونج عقربی ساڑھے ۵ ماشہ۔ زوما ساڑھے ۵ ماشہ۔ بہمن سفید۔ مروارید ناسفتہ۔ بسد (مونگے کی جڑ) جلائی ہوئی کہربا شمعی۔ سرطان نہری جلایا ہوا۔ ابریشم خام مقرض۔ صندل سرخ۔ کافور ہر ایک ساڑھے ۴ ماشہ۔ زعفران سوا دو ماشہ۔ عنبر اشہب ایک ماشہ۔ مشک ۴ رتی۔ رب سیب۔ رب انار۔ رب بہی تینوں برابر وزن۔ تمام ادویہ کے برابر یا دوگنے بدستور معجون بنائیں۔

**فوائد** : گرم مزاجوں کے لیے بہت مفید ہے۔ دوالمسک بارد اور یاقوتی سے بہتر ہے۔ دل کی کمزوری خفقان، تپ دق، تپ محرقہ کے لیے نافع ہے۔ مرض سے اُٹھے ہوئے کمزوروں کو نفع بخشتا ہے۔ سوداء سوختہ کے بخاروں میں بہت مفید ہے۔

# قوت باہ (معجون بوعلی سینا)

خواجہ علی رشید نے شیخ بوعلی سینا کو مخاطب کر کے لکھا ہے کہ اے حکیم حاذق تو اس زمانہ میں ایسا کامل اور مسیحا نفس حکیم ہے کہ تیری وجہ سے زمانے میں خلقت سے بیماریاں بھاگتی ہیں۔ مجھ کو ضعف پشت اور ضعف باہ کا مرض ہے جس کی وجہ سے دل

غمگین اور رنجیدہ رہتا ہے تین چار ہفتہ سے عضو مخصوص کا المعطل ہو گیا ہے۔ اگر گاہے کسی قدر نعوظ ہوتا ہے تو خلوت سے قبل ہی...... ہو جاتا ہے۔ خدا کے واسطے میرے اس مرض کا دوا کیجئے۔ شیخ نے جواب میں لکھا کہ آپ ضعف پشت اور ضعف باہ کے لیے یہ نسخہ بنا کر استعمال کریں۔

**ھوالشافی** : نارجیل دریائی۔ شقاقل۔ قرفہ۔ بہمن۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ زعفران۔ سقنقور۔ مغز چلغوزہ۔ مشک۔ عنبر۔ مغز سر کنجشک (چڑوں کے مغز) دارچینی۔ حب بلسان۔ روغن پستہ، قند سفید۔ بدستور معجون بنائیں۔

**فوائد** : یہ معجون گردوں قوت اور باہ کو برانگیختہ کرے گی۔

**ترکیب استعمال** : روزانہ صبح کے وقت ساڑھے تین ماشہ کھائیں غذا میں قلیہ نرگسی کھائیں اور دوسری غذاؤں سے پرہیز رکھیں۔

## معجون حافظ جنین

**ھوالشافی** : برادہ ہاتھی دانت۔ چھالیہ۔ گلنار۔ ابریشم خام مقرض۔ بارہ سنگھا جلایا ہوا۔ ہر ایک ایک ماشہ۔ موتی۔ مونگا۔ مونگے کی جڑ۔ یشب خالص۔ دھنیا خشک۔ اگر مصطگی۔ زرنباد۔ کباب چینی۔ گل سرخ۔ گل ارمنی ہر ایک دو ماشہ۔ کوٹ چھان کر ترنجبین ڈھائی تولہ۔ اور شیرہ آملہ بقدر ضرورت میں گوندھ کر معجون بنائیں اور کافور قیصوری بقدر ۲ رتی ملائیں۔

**فوائد** : حاملہ عورتوں کے لیے مفید ہے جن کو اسقاط کی عادت ہو جب حمل کو تیسرا مہینہ شروع ہو روزانہ استعمال کریں حمل کی حفاظت کے لیے نہایت درجہ مفید ہے۔ استقرار حمل پر معین بھی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ساڑھے چار ماشہ۔

# ایلاقی حکیم

سید ابو عبداللہ محمد بن یوسف شرف الدین۔ نہایت شریف الخاندان اور فاضل

شخص تھا۔ اخلاق میں اعلیٰ پایہ رکھتا تھا۔ فن طب اور علوم حکمیہ کا ماہر تھا۔ شیخ الرئیس بو علی سینا کے شاگردوں میں سے ہے۔ اس کی تصانیف میں صرف دو کتابیں ہیں ایک اپنے استاد شیخ الرئیس کی کتاب قانون کا مختصر اور دوم کتاب الاسباب والعلامات یہ دونوں فن طب میں بے نظیر ہیں۔

## ثقل سماعت

ایلاقی اور جرجانی نے لکھا ہے جب ثقل سماعت کسی غلیظ مادہ کے سبب ہو تو پہلے ایارج کھلائیں۔ اسکے بعد افسنتین۔ بیل کا پتہ۔ روغن بابونہ میں پکا کر کان میں ٹپکائیں۔

داؤد انطاقی نے لکھا ہے کہ روغن بادام تلخ میں ہینگ حل کر کے نیم گرم کان میں ٹپکانا ثقل سماعت کے لیے از حد مفید ہے۔

ایلاقی نے کہا ہے کہ اگر پیاز جنگلی۔ انار ترش کا چھلکا اور اس کے اندر کا پردہ اور حنظل تر سرکہ اور روغن زیتون میں ڈال کر بدستور معلوم پکا کر جب تیل رہ نیم گرم استعمال کرنا نہایت قوی الاثر ہے۔

# داؤد انطاکی

حکمت میں ممتاز اور فن طب میں فاضل تھا۔ طبی علم و عمل کی اس قدر اعلیٰ مہارت تھی کہ اس کے زمانہ میں کوئی اس کا ثانی نہ تھا۔

## قوت باہ (معجون انطاکی)

**ھوالشافی** : گوکھرو۔ لہسن اور چنے ہر ایک بقدر ضرورت لے کر کوٹیں اور دودھ اور گھی میں پکائیں۔ یہاں تک کہ وہ خوب گل جائیں اور دودھ کا کھویہ بن جائے اور اس کے مجموعہ سے سہہ چند شہد، پیاز کا پانی اور ترنجبین نصفا نصف برابر وزن ادویہ سے قوام بنا کر بدستور معجون تیار کریں۔

**فوائد** : اس کو انطاکی نے اعلیٰ درجہ کی مقوی اور مجرب لکھا ہے۔

## مالش کا تیل

حکیم داؤد انطا کی نے لکھا ہے کہ یہ روغن بھی بہت عمدہ ہے۔

**ھوالشافی** : فرفیون۔قسط۔عاقر قرحا ہر ایک ایک تولہ۔فلفل سیاہ۔حب الفار۔ بیخ نرگس۔ ہر ایک چھ ماشہ۔ سب کو دو چند روغن زیتون میں پکائیں جب نصف رہ جائے صاف کر کے پشت عانہ اور عضو خاص پر ملیں۔

**فوائد** : نعوظ کو قوی۔ مردانہ قوت کو برانگیختہ اور پشت کو مضبوط کرتا ہے اور اس کے درد کو زائل کرتا ہے اور لکھا ہے کہ مجرب ہے۔

## رمد شدید

داؤد انطا کی نے لکھا ہے کہ گل سرخ تازہ اور زعفران کا لیپ آنکھ پر کرنا آشوب چشم شدید کے لیے جو حد فلمونی تک پہنچ گیا ہو۔نہایت موثر اور بے حد مفید ہے۔

# حکیم سویدی

نسخہ طب کا اچھا عالم اور خلفا اور امرا کے نزدیک معزز اور مقبول تھا فن طب میں نہایت عالی مرتبہ اور تشخیص امراض و علاج میں ید طولی رکھتا تھا۔

## قوت رجولیت

حکیم سویدی نے لکھا ہے کہ گاجروں کا کھانا تقویت باہ کے لیے بہت مفید ہے۔ گاجر کا مربہ بھی بہت مفید ہے۔ خصوصاً جبکہ اس میں زنجبیل شہد اور شکر بھی شریک کر لئے گئے ہوں۔

(۱) آب زلال نخود بھی نفع بخش چیز ہے۔

(۲) مچھلی تازہ کو بھون کر پیاز ملا کر کھانا بھی بہتر ہے۔

(۳) بکری کا گوشت پیاز۔شکر۔شہد۔زعفران ملا کر کھائیں۔

(۴) سمک صید یعنی ریگ ماہی پونے دو ماشہ۔حلوائے بیضہ مرغ میں ملا کر کھلائیں اس سے عضو میں قوت و صلابت آ جائے گی اور قوت رجولیت بڑھ جائے گی اور لکھا

ہے کہ یہ سب تجربہ شدہ ہیں۔

(۵) آرد بھینس کے دودھ میں پکا کر کھائیں۔ دماغ کنجشک میں زنجبیل ملا کر دیں۔

(۶) یہ معجون بھی نہایت مفید ہے۔ شقاقل۔ تخم گزر۔ تودری سرخ و سفید۔ زنجبیل۔ دار فلفل ہر ایک ۷ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر شہد مقوم ملا کر معجون بنالیں۔

خدر (مرض سُن)

سویدی نے لکھا ہے کہ روغن کنجد اور گائے کا پتہ باہم مخلوط کر کے مالش کریں۔ مرض خدر کے لیے بلا تخلف مفید ہے اور ہینگ اور سکبنج ہر ایک پونے دو ماشہ۔ چند روز تک سفوف کے طور پر استعمال کرنا بھی مرض کو دور کر دیتا ہے۔

# علامہ قرشی صاحب موجز القانون

علاؤ الدین ابوالحسن علی بن جزم کی لقب ہے اور اسی سے شہرت ہے اس علامہ عصر کو جالینوس ثانی کہتے ہیں۔ فنون حکمیہ میں وہ مہارت تھی کہ اپنے وقت میں بے حد معتدل تھا۔ مکہ معظّمہ میں پیدا ہوا۔ دمشق میں سکونت اختیار کی موجز القانون اسی تبحر طبیب کی قابل تصنیف ہے۔ اس کی مشہور شرحیں۔ نفیسی۔ سرید اور اقصرائی کے ناموں سے موجود ہیں۔

صفراوی دست

**ھوالشافی** : کافور ۴ رتی۔ طباشیر۔ صندل سفید۔ نشاستہ۔ صمغ عربی ہر ایک ایک ماشہ۔ زہرمہرہ ایک ماشہ کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : قرشی نے لکھا ہے کہ یہ گولیاں صفراوی دستوں کو بند کرتی ہیں اور حُمی محرقہ میں بھی مفید ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ شربت عناب اور عرق گاؤزبان استعمال کریں۔

# معالجات ضعف باہ

## معمولات ہندوستانی دواخانہ دہلی وخاندان مسیح الملک مرحوم

### حب مقوی

**ھوالشافی** : مشک خالص ایک ماشہ۔ جاوتری ۶ ماشہ۔ خولنجاں ۶ ماشہ درونج عقربی ۶ ماشہ۔ جند بیدستر ۶ ماشہ۔ بہت باریک پیس کر شیر برگد یا شہد خالص میں حب قدر دانہ مونگ بنالیں۔

**فوائد** : دل اور اعصاب کوقوی کرتی ہے۔حرارت غریزی بڑھاتی ہے ضعف باہ کے لیے مخصوص ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ گولی تک صبح ہمراہ شیر مادہ گاؤ۔

### نسخہ دیگر

**ھوالشافی** : کنجشک نر خانگی (چڑے نر) دس عدد ذبح کر کے آلائش وغیرہ سے شکم چاک کر کے پاک صاف کرلیں اور چوب چینی۔ جوز بوا۔ بسباسہ ڈھائی ڈھائی تولہ پیس کر سفوف کر کے ان کے شکم میں بھر کر بند کر دیں۔ اور چڑوں کو گھی میں بھونیں جب بھن جائیں تو عسل خالص قدر حاجت میں ڈال کر برتن کا منہ بند کر کے جو کے مٹکے میں اس برتن کو اس طرح دبا دیں کہ جو برتن کے اوپر آ جائیں۔ ایک ہفتہ بعد نکال کر ایک چڑا صبح اور ایک شام کھائیں اور غذا میں دودھ کا استعمال زیادہ رکھیں۔

### کشتہ قلعی

**ھوالشافی** : قلعی ایک تولہ کا پترہ بنا کر دانہ جو کے برابر کتریں اور دو بڑے اپلے لے کر ایک پر پانچ تولہ بھنگ رکھ کر اس کے اوپر قلعی کے ریزے چن دیں اور گڑھے میں دس سیر اوپلوں کے درمیان رکھ کر آگ دیں۔ سرد ہونے پر آہستہ سے قلعی کے ریزے

کشتہ چن لیں اور باریک پیس کر چھان کر رکھیں۔

**فوائد** : جریان کے لیے نہایت مفید ہے، سرعت، رقت اور کثرت احتلام کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی تک مکھن کے ہمراہ کھائیں۔

## کشتہ طلا خورد

**ھوالشافی** : برادہ طلا ایک تولہ کو آب بن تلسی میں اس قدر کھرل کریں کہ پاؤ بھر پانی جذب کریں بعد ازاں قرص بنا کر دو سکوروں میں رکھ کر گل حکمت کریں اور سات سیر جنگلی اوپلوں کی آنچ دیں۔ کشتہ تیار برآمد ہوگا۔

## دیگر

خالص برادہ طلا ۳ ماشہ کو آب بیخ گل عباسی۔ عرق گلاب دو آتشہ۔ آب پوست بیخ کچنال۔ آب پوست نیم۔ آب برگ تلسی۔ ہر ایک آدھ پاؤ میں یکے بعد دیگرے کھرل کر کے غلولہ بنائیں۔ اور مٹی کے کوزوں میں رکھ کر گل حکمت کریں بارہ سیر جنگلی اوپلوں کی گڑھے کی آنچ دیں یہ احتیاط رہے کہ گڑھے کا مقام ہوا سے محفوظ ہو اور کوزوں کو بالکل وسط میں رکھا جائے۔

## کشتہ قلعی

**ھوالشافی** : قلعی تولہ کے پترے کو قینچی سے کتر کر چاول کے برابر ٹکڑے بنائیں اور ایک بڑا سا اوپلہ لے کر چھٹانک بھر بھنگ اس پر رکھیں اور اس پر قلعی کے وہ چاول پھیلا دیں۔ اس کے اوپر ایک چھٹانک بھنگ اور ڈالیں اور دوسرے بڑے اوپلے سے ڈھک دیں۔ پھر دس سیر اوپلوں میں رکھ کر گڑھے میں آنچ دیں اور سرد ہونے پر احتیاط سے نکال کر پیس چھان کر رکھیں۔

**فوائد** : مجفف، قابض، مقوی معدہ، مغلظ منی، قوت ماسکہ کو قوی کرنے والا، آلات تناسل کے استرخا کو دور کرنے والا، سیلان منی کو روکنے والا، مجاری بول کے زخموں کو

بھرنے والا، جناب مسیح الملک بہادر کے مطب میں بکثرت استعمال ہوتا ہے۔
کبھی اسکے ساتھ کشتہ خبث الحدید۔ کشتہ مرجان بھی ملا دیتے ہیں تو اس کے افعال و خواص میں بہت قوت ہو جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سرخ اکثر لبوب کبیر یا معجون آردخرما کے ساتھ دیا جاتا ہے۔

## کشتہ خبث الحدید

**ھوالشافی** : خبث الحدید کہنہ کو اول گرم کر کے پھر آک کے دودھ میں بجھاؤ دیں۔ اور انہی اجزا میں یکے بعد دیگرے آنچ دیتے رہیں جب مثل سرمہ کے ہو جائے اور خوب کشتہ ہو بس تیار ہے۔

**فوائد** : خبث الحدید مکلس، مجفف رطوبات ہے اس لیے معدہ و جگر کی تقویت میں بے عدیل ہے۔ اسی بنا پر ان کی حرارت غریزی کو برانگیختہ کرتا ہے اور قوت ہاضمہ کو قوی کرتا ہے اور بلغمی رطوبات کو تحلیل کرتا ہے اور قوت ماسکہ کو بوجہ اپنے مس کے قوی کرتا ہے۔ عالی جناب مسیح الملک بہادر بکثرت استعمال فرماتے تھے۔ جن اشخاص میں خون کی کمی ہوتی ہے اور رنگت زرد ہوتی ہے اس کے استعمال سے چند روز میں تبدیلی ہو جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ برنج جوارش جالینوس ۷ ماشہ میں ملا کر کھاتے رہیں۔

## کشتہ فولاد

**ھوالشافی** : عمدہ فولاد کا برادہ لے کر اس کو جامن کے سرکہ میں بھگو دیں اور دھوپ میں رکھ دیں۔ جب خشک ہو جائے تو سرکہ جامن اور ڈال دیں۔ چالیس روز کے عمل میں فولاد بالکل حل ہو جائے۔ کھرل میں حل کر کے محفوظ رکھیں۔ یہ بغیر آنچ کا نسخہ ہے۔

**فوائد** : فولاد خبث الحدید کے مقابلہ میں بہت قوت والا ہے۔ علاوہ معدے و جگر کی

قوت کے تمام بدن کے اعصاب اس کے استعمال سے قوی ہو جاتے ہیں اس بنا پر یہ مقوی باہ و ممسک ہے جن لوگوں کے مزاج میں رطوبت ہو وہ اس کا استعمال کریں۔ گرم خشک مزاج والے اس سے پرہیز رکھیں۔ جناب مسیح الملک بہادر کے مطب میں معدہ و جگر کی اصلاح کے لیے استعمال ہوتا تھا۔ سن رسدہ لوگوں کے لیے بہت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ چاول جوارش جالینوس ۷ ماشہ میں ملا کر دیا جاتا تھا۔

## حب کیمیا

**ھوالشافی** : ورق طلا۔ ورق نقرہ۔ مشک خالص۔ عنبر اشہب ہر ایک ایک ماشہ۔ زرشک منقہ ایک تولہ ایک ماشہ۔ جدوار خطائی ایک تولہ۔ ۱۰ ماشہ بسباسہ ۲ تولہ۔ ساذج ہندی سوا دو تولہ۔ کبابہ۔ اسارون۔ حب صنوبر۔ مرکی۔ جوز بوا ہر ایک ۲ تولہ۔ دار فلفل ۳ تولہ۔ سنبل الطیب۔ درونج عقربی۔ عود قماری۔ قرنفل۔ ہیل بوا۔ ہر ایک ۳ تولہ ۴ ماشہ۔ دارچینی۔ زرنباد۔ سعد کوفی۔ میعہ سائلہ ہر ایک ۲ تولہ۔ زنجبیل۔ مصطگی۔ فلفل سیاہ۔ تخم کرفس ہر ایک ۵ تولہ۔ زعفران افیون ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ مرجان۔ کشتہ یشب۔ کشتہ عقیق۔ کہربا شمعی ہر ایک ۶ ماشہ۔ کشتہ قلعی ۳ تولہ اور مشک عنبر زعفران میعہ سایلہ ورق طلا وغیرہ اور کشتوں کو عرق گلاب میں کھرل کریں اور بقیہ اجزا کو کوٹ چھان کر ملالیں۔ پھر روغن بلسان خالص ۳ ماشہ شامل کر کے کھرل کریں اور روح گلاب۔ صمغ عربی بقدر ضرورت ملا کر گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : نہایت درجہ مقوی باہ۔ مقوی اعضائے رئیسہ اور ممسک ہیں۔

**ترکیب استعمال** : صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ بدرقہ مناسب کھلا کر دودھ پلائیں۔

## معجون مومیائی

**ھوالشافی** : مومیائی خالص ۵ تولہ۔ مروارید ڈیڑھ تولہ۔ مایہ شتر اعرابی ڈھائی تولہ یا اس کی بجائے خالص جند بیدستر ڈھائی تولہ۔ عنبر اشہب ۶ ماشہ۔ ورق طلا ۸۰

عدد۔ قضیب گاؤ سوہان کردہ ایک عدد۔ نبات سفید دو چند۔ ادویہ کو باریک پیس کر نبات کے قوام میں شامل کریں۔ آخر قوام میں عنبر اشہب اور ورق طلا داخل کر کے اچھی طرح گھوٹ لیں۔

**فوائد** : ہندوستانی دواخانہ کی ایک خاص چیز ہے۔ تمام اعصائے رئیسہ کو قوت دیتی ہے۔ خلوت کے بعد استعمال کرنے سے قوت زائل شدہ کا بدل پیدا کرتی ہے۔ اور کمزوری نہیں رہنے دیتی۔ عجیب الاثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ سے ۳ ماشہ تک عرق عنبر ۵ تولہ۔ عرق ماء اللحم خاص ۴ تولہ کے ساتھ۔

## باجی کرن

**ھوالشافی** : ستاور۔ گوکھرو۔ تخم کونچ۔ تالمکھانہ۔ چھال کنگیرن۔ تخم کھریٹی۔ ثعلب مصری مساوی الوزن بہت باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : ویدک کا نسخہ ہے۔ نہایت مقوی بدن ہے۔ بالخصوص منی کے پیدا کرنے اور گاڑھا بنانے میں کمال مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ٦ ماشہ دودھ گائے کے ہمراہ کھائیں۔

## حب نشاط

**ھوالشافی** : کشتہ نقرہ ساڑھے ۴ ماشہ۔ زعفران۔ جاوتری۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ مشک ڈیڑھ ماشہ۔ ریگ ماہی ڈیڑھ تولہ۔ جوز بوا۔ سمندر سوکھ ہر ایک ۹ ماشہ۔ زہر مہرہ سوا ماشہ۔ بہت باریک پیس کر پان کے عرق میں گولیاں چنے کے برابر بنائیں۔

**فوائد** : خوش وقتی۔ لذت اور خوشی پیدا کرتی ہے اور امساک زیادہ کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی قبل جماع دودھ سے استعمال کریں۔

## کشتہ مثلث

**ھوالشافی** : پہلے خشخاش کا پوست بیس تولہ باریک پیس کر سفوف بنائیں پھر قلعی

جست اور سیسہ ہر ایک ایک تولہ کسی لوہے کے برتن میں رکھ کر کوئلوں کی آگ پر رکھیں۔ جب وہ پگھل جائیں تو گائے کے گھی میں بجھاؤ دیں۔ اسی طرح بجھاؤ دینے کے بعد علیحدہ کر چھے میں ڈال کر پگھلائیں اور اس پر پوست خشخاش تھوڑا تھوڑا ڈال کر لوہے کی سیخ سے چلاتے رہیں۔ جب سفوف ختم ہو جائے تو پھر اس راکھ کو کھٹے دہی میں چار گھنٹہ کھرل کریں۔ قرص بنا کر سبو چہ گلی میں بند کر کے گل حکمت کر کے اور ۱۵ سیر اپلوں کی آنچ بعد ازاں پھر کھرل کر کے اسی طرح پانچ آنچیں دیں۔

**فوائد** : سرعت انزال، رقت، جریان اور تقویت باہ کے لیے نہایت مفید و مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ چاول معجون ثعلب میں کھلائیں۔

## نسخہ معجون ثعلب

**ھوالشافی** : ثعلب مصری ۶ تولہ۔ مغز پنبہ دانہ ۵ تولہ۔ دار فلفل۔ کنجد مقشر۔ تخم ہلیون۔ مغز چلغوزہ۔ ہر ایک ساڑھے ۳ تولہ۔ مایہ شتر اعرابی۔ شقاقل مصری۔ تخم گزر۔ مغز سر کنجشک ہر ایک تولہ۔ تمام دوائیں کوٹ چھان کر سہ چند شہد میں ملا کر معجون بنائیں۔

**نوٹ** : اگر مایہ شتر اعرابی نہ ملے تو اس کی جگہ جند بیدستر ڈال لیں۔

## معجون ممسک و مقوی

**ھوالشافی** : مشک خالص ایک ماشہ۔ عنبر اشہب ساڑھے ۴ ماشہ۔ دار چینی ۹ ماشہ۔ مصطگی ۹ ماشہ۔ جوز بوا ۹ ماشہ۔ سنبل ۹ ماشہ۔ عود خام ۹ ماشہ۔ اجوائن خراسانی سفید ۹ ماشہ۔ کبابہ ۹ ماشہ۔ زعفران ۹ ماشہ۔ ثعلب مصری ۹ ماشہ۔ مغز سر کنجشک نر خانگی ۹ ماشہ۔ اندر جو شیریں ۹ ماشہ۔ بھنگ ۹ ماشہ۔ مایہ شتر اعرابی ڈیڑھ تولہ۔ پوست خشخاش ایک تولہ ساڑھے ۱۰ ماشہ۔ شاہ بلوط ایک تولہ ایک ماشہ۔ حب النیل چار سو دانہ۔ نبات سفید سوا گیارہ تولہ۔ شہد خالص دواؤں کے وزن سے سہ چند۔

**فوائد** : امساک کے لیے خاص طور سے مفید ہے۔ سرعت اور جریان کو دور کرتی ہے۔

**ترکیب** : اول حب النیل کو روغن بادام شیریں میں ایک پہر تک تر رکھیں۔ بعدہ سب ادویہ کے کوٹ چھان کر اور نبات اور شہد خالص کا قوام بنا کر دوائیں شامل کریں۔

**ترکیب استعمال** : وقت ضرورت سے دو گھنٹہ قبل دانہ نخود کے برابر دودھ کے ہمراہ کھائیں۔ بعد ازاں تا ضرورت خاص کوئی دوسری چیز نہ استعمال کریں۔ اگر سرعت و جریان کو دوامی طور سے زائل کرنا چاہیں تو دانہ نخود کے برابر ہر صبح دودھ سے استعمال کیا کریں۔ ترشی سے پرہیز کریں۔

## معجون نکچھکنی باہ

**هوالشافی** : نک چھکنی ایک سیر لے کر پانچ سیر دودھ میں جوش دیں۔ جب کھویا ہو جائے اس وقت روغن زرد ایک سیر شامل کر کے بریاں کر لیں۔ بعدہٗ شکر سفید ایک سیر اور شہد خالص ایک سیر کا قوام کر کے کھویا شامل کر دیں اور دارچینی۔ خولنجاں۔ کبابہ۔ قرنفل ہر ایک ۳ ماشہ۔ مشک ایک ماشہ سب کو سفوف کر کے قوام میں ملا دیں۔

**فوائد** : باہ کو قوت دیتی ہے۔ منی کو زیادہ کرتی ہے۔ سرعت و جریان کو زائل کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۷ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ پاؤ سیر استعمال کریں۔

## سفوف کلاں

**هوالشافی** : تالمکھانہ بریاں۔ خشخاش۔ کنجد مقشر۔ مغز چرونجی۔ مغز پستہ۔ مغز بہیدانہ۔ مغز تخم بادام ۵ تولہ۔ بیج بند ۲ تولہ۔ موصلی سفید و سیاہ۔ نشاستہ۔ صمغ عربی۔ کتیرا۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ لودھ پٹھانی۔ دانہ الائچی کلاں۔ مغز تخم کونچ۔ شقاقل۔ چینا گوند۔ موچرس۔ تخم اونٹگن۔ نروالی۔ موسلہ سنبل۔ کھیلا کھیلی۔ تودری زرد۔ تودری سفید۔ میدہ سک۔ کشتہ قلعی۔ خارخسک۔ تخم بھنگ ہر ایک ۲ تولہ۔ مصطگی۔ جوز جندم۔ الائچی

خورد۔ کباب چینی۔ بہوپھلی۔ سورنجاں شیریں۔ بوزیدان۔ طباشیر۔ زنجبیل ہر ایک ایک تولہ۔ عاقر قرحا ٦ ماشہ۔

**فوائد** : تقویت باہ کے لیے مفید ہے۔ جریان کو زائل کرتا ہے۔ گردہ و مثانہ کو قوت دیتا ہے۔ سرعت کی شکایت کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : سفوف دودھ سے ایک تولہ استعمال کریں۔

## سفوف گوند کتیرا

**ھوالشافی** : گوند ببول ٤ ماشہ۔ کتیرا ٤ ماشہ۔ گلنار ٤ ماشہ۔ طباشیر ٤ ماشہ۔ نشاستہ ایک ماشہ۔ موچرس ٤ ماشہ۔ خارخشک پرودہ ٤ ماشہ۔ مائیں ٤ ماشہ۔ کشتہ قلعی ٤ ماشہ۔ کہربا شمعی ٣ ماشہ۔ مصطگی ٣ ماشہ۔ گل ارمنی ٣ ماشہ۔ ثعلب مصری ٣ ماشہ۔ شقاقل مصری ٣ ماشہ۔ اندر جو شیریں ٣ ماشہ۔ پکھان بید ٣ ماشہ۔ مایہ شتر اعرابی ٣ ماشہ۔ لودھ گجراتی ٣ ماشہ۔ سنبل طیب ٣ ماشہ۔ تودری زرد ٥ ماشہ۔ تودری سرخ ٧ ماشہ۔ بہمن سرخ ٥ ماشہ۔ بہمن سفید ٥ ماشہ۔ پوست بیخ مولسری ٥ ماشہ۔ پوست بیخ سنکھا ہولی ٥ ماشہ۔ سنگھاڑا خشک ٥ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ٦ ماشہ۔ بہت باریک پیس کر ہموزن ادویہ نبات سفید ملا کر سفوف بنائیں۔

**فوائد** : تقویت باہ و امساک و تقویت اعضائے رئیسہ و جریان کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ پانی کے ساتھ کھائیں۔

## جدید حب جریان

**ھوالشافی** : سنگھاڑا خشک تولہ۔ شیر برگد بقدر ضرورت ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : رقت، سرعت و کثرت احتلام کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : تین گولیاں صبح اور اسی قدر شام کو گائے کے دودھ کے ساتھ کھائیں۔

## سفوف مغلظ

**ھوالشافی** : کونپل برگد۔ کیلہ خام۔ شکر قند۔ بیج بھنڈی۔ سپستان ہر ایک ۲ تولہ۔ تج قلمی ۳ ماشہ۔ قند سفید ہموزن لے کر سفوف بنائیں۔ کبھی اس میں آرد سنگھاڑا بھی ۲ تولہ ملا لیا جاتا ہے۔

**فوائد** : جریان کے لیے بہت مفید ہے منی میں غلیظ پیدا کرتا ہے۔ اس کے استعمال سے سرعت انزال کی شکایت رفع ہو جاتی ہے مبہی و ممسک ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۷ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ۔

## سفوف جریان خاص

**ھوالشافی** : ثعلب مصری۔ تالمکھانا۔ اسگند ناگوری۔ نیتر بالا مشہور گھاس ہے جو گجرات کاٹھیاوار سے لاتے ہیں یہ دوا کمیاب ہے۔ اس کے عوض شاخ نیلوفر ڈال دیتے ہیں۔ مصطگی رومی۔ دانہ الائچی۔ نشاستہ۔ بھوپھلی۔ کشتہ قلعی۔ تج ہموزن باریک پیس کر سفوف بنالیں اور سفوف کے ہموزن مصری بنالیں۔

**فوائد** : احتلام، رقت، سرعت، جریان کو دور کرتا ہے، قبض نہیں کرتا۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ استعمال کریں۔

## معجون موصلی پاک

**ھوالشافی** : موصلی سفید ایک سیر کوٹ چھان کر دس سیر دودھ میں ڈال کر پکائیں، یہاں تک کہ کھویا بن جائے، بعدہٗ اس کھوئے کو پاؤ سیر گھی میں بھونیں اور تین سیر قند و شہد کا قوام بنا کر اس میں کھویا مذکور ملا کر گوند کیکر۔ مغز نارجیل۔ مغز بادام شیریں مقشر۔ مغز چرونجی ہر ایک تولہ تولہ۔ جائفل۔ لونگ۔ کیسر۔ چب الخضرا۔ مغز تخم کونچ۔ دارچینی۔ الائچی خورد۔ ناگ کیسر۔ پترج۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ فلفل دراز۔ جاوتری۔ ہر ایک ۹ ماشہ۔ مغزیات کو باریک پیس کر اور خشک ادویہ کو کوٹ چھان کر ملالیں۔

**فوائد** : جریان اور رقت کو دور کرتی ہے۔ مشتہی اور مبہی ہے۔ کھانسی اور دمہ کو مفید

ہے۔ استقرار حمل میں اعانت کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ تولہ سے ۵ تولہ تک صبح شیر تازہ کے ہمراہ۔

## معجون بند کشاد

**ھوالشافی** : تالمکھانہ۔ میدہ لکڑی۔ تخم اوٹنگن۔ مغز تخم کونچ۔ موصلین۔ بیج بند سیاہ۔ بیج بند سرخ۔ ثعلب مصری ہر ایک ۳ تولہ۔ شقاقل ۲ تولہ۔ سلیخہ۔ بسباسہ۔ زنجبیل۔ موچرس۔ جوز بوا۔ دارچینی ہر ایک ایک تولہ۔ پیپل ۶ ماشہ۔ شیر میش ایک سیر کا کھویہ۔ شہد نصف سیر۔ قند سفید ڈیڑھ سیر۔ شہد اور قند کا قوام کر کے کھویہ ملا کر ادویہ کوٹ چھان کر ملالیں۔

**فوائد** : بند کشاد میں بہت نفع دیتی ہے۔ مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال**: ایک تولہ سے دو تولہ تک گائے کے دودھ کے ساتھ کھائیں۔

## معجون نقرہ

**ھوالشافی** : مشک خالص ۳ ماشہ۔ عنبر اشہب ۴ ماشہ۔ کہربا شمعی۔ بسد۔ یشب سبز۔ طباشیر ہر ایک ایک تولہ۔ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ۔ ابریشم خام سوختہ ایک تولہ۔ ورق نقرہ ۶ ماشہ۔ آب سیب شیریں۔ گلاب خالص۔ ہر ایک ۸ تولہ۔ نبات سفید ۱۸ تولہ۔ سفیدی بیضہ مرغ ۴ عدد۔ جواہر کو گلاب میں کھرل کریں۔ ابریشم کو خوب باریک پیس کر کپڑے میں چھان لیں۔ آب سیب گلاب اور مصری کا قوام کریں اور عنبر اشہب حل کریں۔ جب ورق حل ہو جائیں تب جواہر ابریشم اور مشک ڈال کر ملائیں۔ اور انڈے کی سفیدی ڈال کر حل کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : مقوی دل و دماغ اور مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ ماشہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

## طلائے مجلوق

**ھوالشافی** : پوست بیخ کنیر سفید ۲ تولہ۔ افیون تولہ۔ جوز بوا تولہ۔ سب کو باریک

مثل غبار پیس کر چربی سوسمار ۵ تولہ میں ملا کر بعدہٗ برگ دھتورہ کا شیرہ نکال کر اس میں ملائیں اور خوب کھرل کر کے گولی باندھ لیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی رگڑ کر طلا کریں اوپر برگ پان باندھ لیں۔

## دوائے عجیب

**ھوالشافی** : سیماب ۲ تولہ ۴۱ بار بہت دبیز کپڑے میں سے نکال کر صاف کر لیں۔ ورق طلا ۳ تولہ اس میں ملا کر اس قدر کھرل کریں کہ دونوں یک ذات ہو جائیں۔ مروارید ناسفتہ تولہ۔ شنگرف ۶ ماشہ۔ جملہ ادویہ کو آب لیموں میں آٹھ روز بلا توقف کھرل کر کے چھوٹے چھوٹے قرص بنالیں اور ظرف گلی میں رکھ کر گل حکمت کر کے گڑھے میں دومن اوپلوں کی آگ دیں۔ اور ایک سال تک اس دوا کو استعمال نہ کریں۔

**فوائد** : کشتہ مرکب قوت باہ اور قوت جسمانیہ کے لیے عجیب ہے۔ (ویدک میں شدھ مکردھج کی جو ترکیب ہے اس کے قریب قریب یہ نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : یک برنج ہمراہ معجونات مناسبہ۔

## معجون مقوی

**ھوالشافی** : ہالون تازہ۔ بہمن سفید۔ عودغرقی ہر ایک ۳ تولہ مغز تخم کدو شیریں۔ مغز تخم خیارین۔ مغز تخم خربوزہ۔ مغز بادام۔ مغز فندق۔ مغز چلغوزہ۔ کبابہ خنداں۔ مغز اخروٹ۔ کنجد مقشر۔ دارچینی۔ ستاور ہر ایک پانچ تولہ۔ مصطگی۔ زعفران ہر ایک ایک تولہ۔ ترنجبین خراسانی۔ تین پاؤ شیر گاؤ پانچ سیر۔ شہد خالص سہہ چند ادویہ ملا کر بطریق معروف معجون بنائیں۔

**فوائد** : مقوی باہ ہے مغلظ اور ممسک ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ کھائیں۔

☆☆☆

# یونانی فارما کوپیا

مرتبہ

## جمیل

نوٹ :......ان نسخہ جات میں سے ہر ایک نسخہ کی کم و بیش چالیس تصادیق ہو چکی ہیں۔

## تریاق عصابہ

**ھوالشافی** : اسطوخودوس ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ کشنیز ۶ ماشہ۔

**فوائد** : دردشقیقہ کے لیے نہایت ہی مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : سب کو علی الصباح سورج نکلنے سے پیشتر مثل سردائی گھوٹ کر پی لیں۔

## تریاق صداع

**ھوالشافی** : نوشادر ۶ ماشہ۔ مشک کافور ۴ رتی۔ گیرو ۴ رتی۔ سب کو ملا کر سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : دردشقیقہ۔ دردسر۔ درد آنکھ۔ درددانت کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی بطور نسوار لیں۔

## دوائی صرع

**ھوالشافی** : کھوپڑی انسان ایک تولہ۔ گدھے کی پیشانی کا چمڑا ایک تولہ۔ ہزار پایہ ۳ عدد۔ ٹڈا مدار ۵ عدد۔ مرچ سیاہ ۳ ماشہ۔ سب کو باریک کر کے ہلاس بنا لیں۔

**فوائد** : مرگی کے لیے عجیب الاثر دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ روزانہ بذریعہ نلکی ہلاس لیں۔

## سرمہ نور

**ھوالشافی** : کشتہ جست ۲۰ ماشہ۔ زنگار ۳ ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ۲۰ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ سرمہ سیاہ ۲۰ ماشہ۔ کافور ۳ ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ سمندر جھاگ ۴ ماشہ۔ سب ادویات کو بادیان کے شیرہ کے ہمراہ کھرل کر کے خشک کر لیں۔

**فوائد** : جملہ امراض چشم کا حکمی اور آزمودہ علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سلائی رات کو سوتے وقت لگائیں۔

## سرمہ کافوری

**ھوالشافی** : سرمہ سیاہ ۶ ماشہ۔ کف دریا ۶ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ۔ شورہ قلمی ۶ ماشہ۔ کشتہ جست ۶ ماشہ۔ نمک لاہوری ۳ ماشہ۔ نمک سانبھر ۳ ماشہ۔ نمک چوری ۳ ماشہ۔ مشک کافور ۳ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ۔ فلفل دراز ۳ ماشہ۔ فلفل سیاہ ایک ماشہ۔ نقوع ترپھلہ ۵ تولہ کے ہمراہ کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : جملہ امراض چشم کی حکمی دوا ہے۔ بیاض العین، خارش، دھند، جالا، ناخونہ، نزول الماء، سرخی چشم کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : سلائی سے بطریق معروف لگائیں۔

## روغن گوش

**ھوالشافی** : آب پیاز ۵ تولہ۔ آب برگ دھتورہ ۵ تولہ۔ روغن کنجد ۵ تولہ۔ سرکہ انگوری ۵ تولہ۔ آب لہسن ۵ تولہ۔

سب کو ایک جگہ کر کے آگ پر رکھ کر پانی جلا لیں۔ روغن رہ جانے پر صاف کر لیں اس میں فی تولہ ۲ ماشہ کافور اور ایک ماشہ افیون شامل کر کے حل کر لیں۔

**فوائد** : درد کان، ورم کان، بہرہ پن، پھوڑا پھنسی کان کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۴ قطرہ کان میں ٹپکائیں۔

## دوائی قلاع

**ھوالشافی** : الائچی سبز ۶ ماشہ۔ سرمہ سفید ۳ ماشہ۔ کتھہ سرخ ۲ ماشہ۔ مشک کافور ۳ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔

سب کو باریک کر کے سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : منہ پکنے کے لیے نہایت اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چھالوں پر بطور زرور لگائیں۔

## حب الشفاء

**ھوالشافی** : تخم جوز ماثل ۶ ماشہ۔ ریوند چینی ۳ تولہ۔ گوند کیکر ایک تولہ۔
سب کو باریک پیس کر پانی کی مدد سے گولیاں نخودی بنا دیں۔
**فوائد** : دردشقیقہ، درد کمر، جریان، جریان، سرعت اور درد سینہ، ضیق النفس، سرفہ نزلی میں نہایت مفید ہے۔ اور نوبتی تپوں کے لیے اکسیر ہے۔ اس مدد سے افیون کی عادت چھوٹ جاتی ہے اور ذات الجنب میں مفید ہے۔
**ترکیب استعمال** : ایک سے تین گولی ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## حب سعال

**ھوالشافی** : رب السوس ۶ ماشہ۔ غاریقون ۶ ماشہ۔ افیون ۹ ماشہ۔ گوند کیکر ۹ ماشہ۔ الائچی سفید ۲ ماشہ۔
عرق سونف کے ہمراہ حبوب نخودی تیار کریں۔
**فوائد** : کھانسی خشک ہو یا تر ہر قسم کے لیے مفید ہے۔
**ترکیب استعمال** : سوتے وقت ایک گولی لگوائیں۔

## اکسیر دمہ

**ھوالشافی** : افیون ۶ ماشہ۔ سم الفار ایک تولہ۔ شب یمانی ۳ ماشہ۔ کاسنی سرخ ۶ ماشہ۔ تخم دھتورہ سیاہ ایک تولہ۔ تخم دھتورہ سفید ایک تولہ۔ شنگرف ایک تولہ۔ شیر کندش ۱۰ تولہ۔

سب ادویات کو ہمراہ شیر کندش کھرل کر کے خشک کریں پھر آب کدوے تلخ میں ۱۰ روز کھرل کریں۔ پھر ۱۰ عدد زردی بیضہ مرغ کے ہمراہ کھرل کر کے گولیاں بنا کر آتش شیشی سے تیل حاصل کریں، اس تیل میں فی تولہ ایک رتی کستوری شامل کریں۔
**فوائد** : ضیق النفس، دمہ بلغمی کھانسی کو بے حد مفید ہے۔
**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی میں۔

## حب کچلہ

**ھوالشافی** : دارچینی ٦ ماشہ۔ کچلہ مدبر سحوق ایک تولہ۔ جوزبوا ٦ ماشہ۔ ثعلب مصری ٦ ماشہ۔ جلوتری ٦ ماشہ۔ مایہ شتر اعرابی ٦ ماشہ۔ عود صلیب ٦ ماشہ۔ شقاقل ٦ ماشہ۔ لونگ ٦ ماشہ۔

سب کو پیس کر عرق اجوائن سے حبوب نخودی بنائیں۔

**فوائد** : نزلہ دائمی، وجع المفاصل، زکام، امراض اعصابی، درد کمر، درد پیٹ میں نافع ہے، اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ مغلظ منی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ٢ گولی ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## حب نزلہ

**ھوالشافی** : افیون ایک تولہ۔ اندر جو شیریں ٦ ماشہ۔ طباشیر ڈیڑھ ماشہ۔ جدوار ایک ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ڈیڑھ ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ مغز بادام ٢ دانہ۔ حبوب نخودی بنائیں۔

**فوائد** : نزلہ، زکام اور کھانسی کو دور کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ پانی دیں۔

## اکسیر ذات الجنب

**ھوالشافی** : بچھناک مدبر ٦ تولہ۔ کشتہ بارہ سنگھا ٦ ماشہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ جوکھار ایک تولہ۔ شورہ قلمی ایک تولہ۔

سب کو سفوف کرلیں۔

**فوائد** : ذات الجنب، ذات الریہ، درد سینہ، درد پسلی کو نافع ہے، بخار کو دور کرتا ہے، کھانسی کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو رتی ہمراہ جوشاندہ ذیل دیں۔

ملٹھی ایک تولہ۔ گاؤزبان ۹ ماشہ۔ زوفہ ٦ ماشہ۔ عناب ۵ دانہ۔ سپستان ۷ عدد۔ منقی ٦

ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ پانی حسب ضرورت۔

### سفوف شفا

**ھوالشافی** : جوہر نوشادر ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ۔ تخم جوز ماثل ۳ ماشہ۔ دارچینی ۹ ماشہ۔ ہینگ ۶ ماشہ۔ میٹھا تیلیہ مدبر ۶ ماشہ گل ایک تولہ۔

سب کا سفوف تیار کریں۔

**فوائد** : درد معدہ، درد امعاء، درد رحم، درد سر، درد شقیقہ، نزلہ، زکام، کھانسی، ضیق النفس، ضعف اشتہا و امراض بلغمی کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی ہمراہ آب تازہ دیں۔

### مفرح اعظم

**ھوالشافی** : طباشیر ۶ ماشہ۔ مغز کدو ۶ ماشہ۔ مغز تخم خیار ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ۔ مرجان کشتہ ۳ ماشہ۔ کھڑیا ۳ ماشہ۔ زہر مہرہ ۲ ماشہ۔ کافور ۲ ماشہ۔ تخم کاسنی ایک تولہ۔ مروارید ناسفتہ ۴ ماشہ۔ مشک تبتی ایک ماشہ۔ ورق طلا ۲۵ عدد۔ ورق نقرہ ۵۰ عدد۔ رب سیب ۹ تولہ۔

جملہ ادویات کو باریک کر کے رب سیب میں ملا کر مفرح تیار کریں۔

**فوائد** : مقوی دل، مقوی دماغ، مقوی اعضائے رئیسہ و مفرح قلب، حرارت غریزی کو تیز کرتا ہے، امراض قلب کو خاص طور پر مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۳ ماشہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ۔

### اکسیر ہیضہ

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ۶ ماشہ۔ میٹھا تیلیہ مدبر ۹ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔

عرق لیموں میں حب بقدر دانہ باجرہ بنا دیں۔

**فوائد** : مریض ہیضہ کے لیے تریاق اور معمول مطب نسخہ ہے ایک خوراک سے مریض خواہ کس قدر لاچار کیوں نہ ہو اچھا ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ہر دو گھنٹہ کے بعد ایک گولی ہمراہ آب۔

دوائی وجع الفواد

**ھوالشافی** : نوشادر ڈھائی تولہ۔ اجوائن دیسی ۵ تولہ۔ تیزاب گندھک ۲ تولہ۔
نوشادر اجوائن کو باریک کر کے اس پر تیزاب ڈال دیں۔ اور لوہے کی سلاخ سے ہلا دیں۔ دو تین یوم میں سیاہ رنگ کی دوا تیار ہو گی۔

**فوائد** : فم معدہ کے شدید درد میں جو درد سے ہوا کرتا ہے کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ۴ رتی پانی سے دیں۔ احتیاط رہے کہ دانتوں کو نہ لگے۔

حب کرامات

**ھوالشافی** : پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ زیرہ سفید ۶ ماشہ۔ سہاگہ بریاں ۶ ماشہ۔ نمک سیاہ ۶ ماشہ۔ قرنفل ۳ ماشہ۔ اجوائن ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی کلاں ۲ ماشہ۔ مصطگی ۲ ماشہ۔ زیرہ سیاہ ۲ ماشہ۔ ہینگ ۲ ماشہ۔ زنجبیل ۲ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۳ ماشہ۔ دارچینی ۳ ماشہ۔
سب کو آب لیموں میں کھرل کر کے حبوب نخودی بنا دیں۔

**فوائد** : دردشکم، باؤگولہ، اپھارہ، قراقر، ضعف اشتہا، اروغ رش کو دور کرتی ہے اور ہاضمہ کو طاقت دیتی ہے نیز ضعف معدہ کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح اور شام ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

چورن ہاضم

**ھوالشافی** : نوشادر ۵ تولہ۔ ست پودینہ ۶ ماشہ۔ الائچی خورد ۳ تولہ۔ شورہ قلمی ۳ تولہ۔ فلفل سیاہ ۳ ماشہ۔ زنجبیل ۲ تولہ۔ نمک سیاہ ۳ تولہ۔ بادیاں ۲ تولہ۔
سب کو سفوف بنا لیں۔

**فوائد** : مقوی معدہ، ہاضم، کاسر الریاح، درد معدہ، خرابی ہضم اور جملہ امراض معدی کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

## سفوف مسہل

**ھوالشافی** : حب النیل (کالا دانہ) ۵ تولہ۔ تربد سفید ڈھائی تولہ۔ جلابہ سوا تولہ۔ زنجبیل ۱۰ ماشہ۔ ریوند عصارہ ۵ ماشہ۔ سب کو ملا کر سفوف بنالیں۔

**فوائد** : بے نظیر مسہل کا کام دیتا ہے، امراض بلغمیہ سوداویہ میں معمول ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۶ سے ۹ ماشہ ہمراہ تازہ آب۔

## اکسیر جگر

**ھوالشافی** : ریوند خطائی ۵ تولہ۔ سنبل الطیب ۲ تولہ۔ نوشادر ۲ تولہ۔ افسنتین ۳ تولہ۔ ساذج ہندی ایک تولہ۔ کشتہ فولاد ۶ ماشہ۔ قلمی شورہ ۳ تولہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔

سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**فوائد** : ضعف جگر، عظم جگر، ضعف طحال، عظم طحال، ورم طحال اور ان بخاروں کے لیے جو جگر یا تلی کی خرابی سے ہوں مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ ماشہ ہمراہ عرق کاسنی دیں۔

## اکسیر طحال

**ھوالشافی** : شراب انگریزی ایک بوتل۔ مصبر ۵ تولہ۔ لہسن چھیلا ہوا ۲ تولہ۔ کالی زیری ۲ تولہ۔ سرکہ جامن کہنہ ۲ تولہ۔

سب کو باریک کر کے ایک ماہ دھوپ میں رکھ کر چھان لیں۔

**فوائد** : عظم طحال کو ایک ہفتہ میں دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۵ سے ۱۵ بوند بلحاظ عمر پانی میں ملا کر دیں۔

## گنگا دھر رس

**ھوالشافی** : کبریت مصفی ۹ ماشہ۔ افیون ۹ ماشہ۔ سیماب ۹ ماشہ۔ موچرس ۹ ماشہ۔ گل دھاوا ۹ ماشہ۔ اندر جو ۹ ماشہ۔ بیلگری ۹ ماشہ۔ سعد کوفی ۹ ماشہ۔

اول سیماب و گندھک کی کجلی بنا کر باقی اشیاء باریک کر کے شامل کر لیں اور عرق لیموں ۳ تولہ سے کھرل کر کے خشک کریں۔

**فوائد** : پیچش، اسہال، زحیر، سنگرہنی کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ جغرات دیں۔

## سفوف نادر

**ھوالشافی** : افیون ایک ماشہ۔ شنگرف عمدہ ۲ ماشہ۔ لونگ ۳ ماشہ۔ موچرس ۴ ماشہ۔ نبات سفید ۳ ماشہ۔

سب کو سفوف بنا کر پارچہ بیز کریں۔

**فوائد** : اسہال، پیچش ہر قسم خواہ کیسی ردی حالت میں ہوں فوراً آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۲ سے ۵ رتی ہمراہ بدرقہ مناسب دیں۔ غذا صرف چاول دیں۔

## مسہل لاجواب

**ھوالشافی** : جمالگوٹہ مدبر مصفی ۲ تولہ۔ سہاگہ ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ گیرو ۶ ماشہ۔ کافور ۶ ماشہ۔

سب کو عرق لیموں سے کھرل کر کے حبوب نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا اخلاط ثلاثہ کا مسہل ہے، بلا تکلیف کھل کر دست آ جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ آب دیں۔

## سفوف دیدان

**ھوالشافی** : رسوت ۶ ماشہ۔ مصبر ۹ ماشہ۔ افسنتین ۶ ماشہ۔ درمنہ ترکی ۶ ماشہ۔

چاکسو ٦ ماشہ۔ برگ نیم ٦ ماشہ۔ ہینگ ٣ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۴ ماشہ۔ سب کو باریک کر کے رکھیں۔

**فوائد** : دیدان امعاء کا ایک تریاتی اور حکمی علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : مریض کو پہلے جلاب دیں بعد ازاں ۴ رتی سے ایک ماشہ روزانہ صبح ہمراہ آب دیں۔

## پتھری توڑ

**ھوالشافی** : سنگ یہود ۵ تولہ۔ شورہ قلمی ١٠ تولہ۔ آب ترب ٣ سیر ایک سکورہ گلی میں سنگ یہود کو رکھ کر نیچے اوپر شورہ قلمی دے کر اوپر آب ترب نصف سیر ڈال کر گل حکمت کر کے ٨ سیر کی آگ دیں۔ نکال کر اسی طرح نصف سیر آب ترب ڈال کر بدستور چھ آگ پوری کریں۔

**فوائد** : پتھری خواہ کیسی سخت ہو اس سے براہ پیشاب خارج ہو جاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : دوا مذکور ٢ رتی جوا کھار ٢ رتی ملا کر شربت بزوری سے دیں۔

## تریاق دردگردہ

**ھوالشافی** : سہاگہ ٦ ماشہ۔ لوٹا سجی ٦ ماشہ۔ نوشادر ٦ ماشہ۔ مرچ سیاہ ٦ ماشہ۔ نمک سیندھا ٦ ماشہ۔ نمک سیاہ ٦ ماشہ۔ قلمی شورہ ٦ ماشہ۔ ہیرا ہینگ ٦ ماشہ۔ نمک ترب ٦ ماشہ۔ سرکہ انگوری ٨ تولہ۔ جوا کھار ٦ ماشہ۔

سب کو سرکہ میں ملا کر یہاں تک کھرل کریں کہ لعوق بن جائے۔

**فوائد** : دردگردہ کی اکسیری دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ٣ ماشہ ہر نصف گھنٹہ کے بعد دیں۔

## سفوف ذیابیطس

**ھوالشافی** : گلوخشک ٦ ماشہ۔ ورق طلا 25 عدد۔ صمغ عربی ایک تولہ۔ خستہ جامن

۶ ماشہ۔ مروارید ۲ ماشہ۔ کتیرا ایک تولہ۔ افیون ایک تولہ۔ کشتہ سہ دھاتہ ڈیڑھ تولہ۔ گل ارمنی ایک تولہ۔ کشتہ مرجان ۶ ماشہ۔ تخم کاہو ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ایک تولہ۔ کشتہ سکہ ۶ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر سفوف بنا دیں۔

**فوائد** : ذیابیطس، سلسل بول کے لیے نہایت مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ ہمراہ آب روزانہ صبح۔

## دیسی آیوڈین

**ھوالشافی** : شراب دیسی ایک سیر۔ سہاگہ ۱۰ تولہ۔ ہلدی ۱۰ تولہ۔ شراب میں ملا کر دو روز بند رکھیں۔ اور دو یوم کے بعد صبر زرد ۱۰ تولہ۔ پھٹکڑی ۱۰ تولہ۔ نیلہ تھوتھا ۶ ماشہ۔

سب کو ملا کر بوتل میں ڈال دیں اور دو یوم منہ بند کر کے رکھیں بعد ازاں چھان کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : انگریزی آیوڈین کے مقابلہ میں ہزار درجہ اچھی چیز ہے۔ ہر قسم کی درد، چوٹ، موچ وغیرہ پر جہاں آیوڈین استعمال ہوتی ہے۔ اس سے زیادہ موثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : روئی سے مقام حادث پر لگائیں۔

## اکسیر بواسیر (تجربہ مستانہ فقیر صاحب جہلمی)

**ھوالشافی** : مغز تخم نیم ۴ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۴ ماشہ۔ تخم بکائن ۴ ماشہ۔ ہلیلہ سیاہ خورد ۴ ماشہ۔ رسوت مصفی ۴ ماشہ۔ مصبر ۴ ماشہ۔ آرد چاکسو ۴ ماشہ۔ مغز پستہ ۴ ماشہ۔ مغز تخم کرنجوہ ۴ ماشہ۔ پوست بندق سوختہ ۴ ماشہ۔ آب ترب کی مدد سے حبوب نخودی بنا لیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی و بادی کے لیے نافع ہیں، خون کو پہلے روز بند کر دیتی ہیں۔ خارش کو مٹاتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح اور ایک گولی شام ہمراہ آب دیں۔

## حب سورنجاں

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ تربد سفید ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ بو زیدان ایک تولہ۔ سورنجاں شیریں ایک تولہ۔ انیسون ۹ ماشہ۔ سقمونیا ۹ ماشہ۔ گوگل ۹ ماشہ۔ عرق سونف کے ہمراہ حبوب نخودی بنائیں۔

**فوائد** : وجع المفاصل، لقوہ، فالج، رعشہ وغیرہ امراض کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو گولی روزانہ سوتے وقت ہمراہ تازہ آب استعمال کرائیں۔

## دوائی بواسیر

**ھوالشافی** : کتھہ گلابی ۷ ماشہ۔ پوست کرنجوہ ۶ ماشہ۔ رسوت ایک تولہ۔ مردار سنگ ۴ ماشہ۔ شنگرف ۴ ماشہ۔ شقاقل ۴ ماشہ۔ مغز چلغوزہ ایک تولہ۔ زنجبیل ۹ ماشہ۔ سب کو ہمراہ آب ترب کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : بواسیر خونی ہو یا بادی کے لیے مفید ہیں۔ علاوہ اس کے مصفی خون ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح اور ایک گولی ہمراہ آب تازہ دیں۔

## اکسیر بخار

**ھوالشافی** : مغز کرنجوہ ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ الائچی سبز ۶ ماشہ۔ کونین ۶ ماشہ۔ کوڑ ۶ ماشہ۔ زہر مہرہ ۶ ماشہ۔ ست گلو ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ۔ کشتہ سنگ جراح ۶ ماشہ۔

سب ادویات کو باریک پیس کر ہمراہ لعاب اسبغول حبوب نخودی تیار کرلیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کا حکمی اور لاجواب اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی سے دو گولی تک ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔

## مرہم بواسیر

**ھوالشافی** : مازو ۵ عدد۔ افیون ۲ ماشہ۔ موم ڈھائی تولہ۔ چربی بز ۱۰ تولہ۔ روغن

سرشف ۱۰ تولہ۔ سب کو پیس کر مرہم بنالیں۔

**فوائد** : بواسیر کے مسوں کو ساقط کرتی اور ٹھنڈک پیدا کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور بطور مرہم مسوں پر لگائیں۔

## حب صبرا

**ھوالشافی** : مصبر مصفی ایک تولہ۔ بادیان ۶ ماشہ۔ سورنجاں شیریں ۶ ماشہ۔ سناء مکی ۶ ماشہ۔ اجوائن دیسی ۶ ماشہ۔ ہینگ ۶ ماشہ۔ سب کو پیس کر لعاب گھیکوار سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : وجع المفاصل، نقرس، امراض باردہ کو نافع ہے، قبض کشا ہے، معدہ کو درست کرتی رطوبات زائد کو خارج کرتی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے دو گولی ہمراہ عرق بادیاں رات کو سوتے وقت دیں۔



## حب سرخ

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ۶ ماشہ۔ شنگرف مدبر ایک تولہ۔ بیش مدبر ایک تولہ۔ زنجبیل ۶ ماشہ۔ فلفل دراز ایک تولہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ایک تولہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ قرنفل ایک تولہ۔ سب کو سفوف بنا کر آب ادرک سے کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کی عصبی امراض کے لیے مفید ہے۔ فالج، لقوہ، استرخاء، رعشہ، وجع المفاصل، عرق النسا اور ہڈیوں کے دردوں میں زوداثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۳ گولی ہمراہ آب دیں۔

## حب سورنجاں

**ھوالشافی** : صبر زرد ایک تولہ۔ تربد سفوف ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ بوزیدان ایک تولہ۔ سورنجاں شیریں ایک تولہ۔ انیسون ۹ ماشہ۔ سقمونیا ۹ ماشہ۔ گوگل ۹ ماشہ۔

**فوائد** : وجع المفاصل، لقوہ، فالج، رعشہ وغیرہ امراض کو نافع ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ۲ گولی روزانہ سوتے وقت۔

## دیسی آیوڈین

**ھوالشافی** : شراب دیسی خالص ایک سیر۔ سہاگہ ۱۰ تولہ۔ ہلدی ۱۰ تولہ۔ شراب میں ملا کر دو روز تک بند رکھیں اور دو یوم کے بعد صبر زرد ۱۰ تولہ۔ پھٹکڑی ۱۰ تولہ۔ نیلہ تھوتھا ۶ ماشہ سب کو ملا کر بوتل میں ڈال دیں اور دو یوم منہ بند کر کے رکھیں بعد ازاں چھان کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : انگریزی آیوڈین کے مقابلہ میں ہزار درجہ اچھی ہے۔ ہر قسم کی درد چوٹ، موچ وغیرہ پر جہاں آیوڈین استعمال ہوتی ہے۔ اس سے زیادہ مؤثر ہے۔

**ترکیب استعمال** : روئی سے مقام حادث پر لگائیں۔

## اکسیر بخار

**ھوالشافی** : مغز کرنجوہ ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ الائچی سبز۔ کونین ۶ ماشہ۔ کوڑ ۶ ماشہ۔ زہر مہرہ ۶ ماشہ۔ ست گلو ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ۔ کشتہ سنگ جراح ۶ ماشہ۔

سب کو باریک کر کے لعاب اسبغول سے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کا حکمی اور لاجواب اکسیری علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۲ گولی ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔

## سحیق احمر

**ھوالشافی** : سنگجراحت ۵ تولہ۔ صدف مرواریدی سوختہ ۲ تولہ۔ شنگرف ایک تولہ۔ سم الفار سفید ایک ماشہ۔ علیحدہ علیحدہ سب کو مانند غبار کر کے باہم ملا رکھیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کے لیے تریاق اعظم ہے۔ اور حمیات مرکبہ بلغمیہ کو خصوصاً نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ۲ رتی ہمراہ شربت انار دیں۔

## حب کافور

**ھوالشافی** : کافور ساڑھے ۳ تولہ۔ زہر مہرہ خطائی ۶ ماشہ۔ جدوار خطائی ۶ ماشہ۔ صندل سفید ۶ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ ست گلو ۶ ماشہ۔ کتیرا سفید ۳ ماشہ۔ سب کو روح کیوڑہ کے ہمراہ کھرل کر کے حبوب نخودی بنالیں۔

**فوائد** : طاعون کے لیے اکسیر الاثر ہے بیماری اور غیر بیماری میں مفید ہے۔ بیمار کو دینے سے مرض میں افاقہ ہو جاتا ہے۔ اور تندرست اگر استعمال کرے تو یہ مرض نہیں ہوتا۔ ٹیکہ طاعون سے کہیں زیادہ مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۴ گولی ہمراہ آب دیں اور تندرست آدمی روزانہ ایک گولی صبح ہمراہ آب دیں اور مقام مرض پر گھس کر لگا دیں۔

## اکسیر احتلام

**ھوالشافی** : افیون ۳ ماشہ۔ گوند کیکر ایک تولہ۔ رال ایک تولہ۔ موچرس ایک تولہ۔ مازو ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ۶ ماشہ۔ سب ادویہ کو ملا کر رکھیں۔

**فوائد** : احتلام کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے ۳ ماشہ ہمراہ دودھ صبح۔

## حب ڈبہ

**ھوالشافی** : جمالگوٹہ مدبر ایک تولہ۔ مصبر ساڑھے ۳ تولہ۔ کتیرا سفید ساڑھے ۳ ماشہ۔ گوگل ساڑھے ۳ ماشہ۔ ریوند چینی ساڑھے ۳ ماشہ۔ زعفران ساڑھے ۳ ماشہ۔ تخم حنظل ساڑھے ۳ ماشہ۔ آملہ ساڑھے ۳ ماشہ۔ غاریقون ساڑھے ۳ ماشہ۔

سب کو ہمراہ عرق بادیان کھرل کر کے گولیاں برابر دانہ مونگ بنالیں۔

**فوائد** : بچوں کے ڈبہ قبض وعوارضات قبض کو نافع ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک یا دو گولی ہمراہ شیر مادر گھس کر دیں۔

## سفوف جریان

**ھوالشافی** : ریش برگد ۵ تولہ۔ مغز کنول گٹہ ۵ تولہ۔ تالمکھانہ ۵ تولہ۔ کشتہ فولاد ایک تولہ۔ موچرس ۵ تولہ۔ کشتہ قلعی ۵ تولہ۔ ثعلب مصری ۳ تولہ۔ مصری ہموزن سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : جریان، احتلام، سرعت کو دور کر کے منی کو غلیظ کرتا ہے مقوی باہ ہے، دو ہفتہ کا استعمال کافی ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۴ سے ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ صبح۔

## ضماد چنبل

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ توتیا بریاں ۳ ماشہ۔ کمیلہ ۶ ماشہ۔ مردار سنگ ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ سہاگہ ۶ ماشہ۔ چونہ خوردنی ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ۔ رسوت ۶ ماشہ۔ سب کو پیس کر گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : چنبل، داد، پھوڑا، پھنسی زخم وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : بوقت ضرورت مکھن یا تیل میں گھس کر لگا دیں۔

## دوائے سوزاک

**ھوالشافی** : کباب چینی ۵ تولہ۔ پھٹکری سوختہ ساڑھے ۳ ماشہ۔ شورہ قلمی ساڑھے ۳ ماشہ۔ مصری ساڑھے ۳ تولہ۔ روغن صندل ایک تولہ۔ روغن بلسان ایک تولہ۔ روغن بیروزہ ایک تولہ۔ جواکھار ایک ماشہ۔ شہد خالص ۱۰ تولہ سب کو ملا کر محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک ہر قسم نیا ہو یا پرانا کے لیے نہایت مفید ہے۔ پہلی خوراک سے سوزش اور درد سے افاقہ ہوتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری۔

## اکسیر جریان

**ھوالشافی** : تخم املی ۲ تولہ۔ ست برگد ۲ تولہ۔ موچرس ۲ تولہ۔ ست بہوپھلی ۲ تولہ۔ کشتہ سہ دھاتہ۔ تخم جوز ماثل ایک تولہ۔ کشتہ قلعی۔ سلاجیت ایک تولہ۔ سب کو ملا کر شیر برگد ۱۰ تولہ کے ہمراہ کھرل کر کے ۴ رتی کی گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : جریان نو وکہنہ کے لیے مفید ہے، سرعت انزال احتلام کو دور کرتی ہیں، کہنہ سے کہنہ مرض کو چند یوم میں رفع کرتی ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی صبح شام ہمراہ شیر گاؤ۔

## طاقت افزا

**ھوالشافی** : قرنفل ۹ ماشہ۔ شنگرف رومی ۹ ماشہ۔ ہیرا کسیس ۹ ماشہ۔ افیون ۹ ماشہ۔ داچینی ۹ ماشہ۔ مصطگی رومی ۹ ماشہ۔

تمام ادویہ کو عرق گلاب آدھ سیر میں کھرل کر کے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ ممسک مغلظ منی مولد خون ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی ہمراہ دودھ روزانہ۔

## جواہر عشرہ

**ھوالشافی** : سنکھیا سفید ۶ ماشہ۔ شنگرف ۶ ماشہ۔ رسکپور ۶ مشاہ۔ پارہ ۶ ماشہ۔ دار چکنا ۶ ماشہ۔ ہڑتال ۶ ماشہ۔ توتیا ۶ ماشہ۔ مردار سنگ ۶ ماشہ۔ سندھور ۶ ماشہ۔ نوشادر ۶ ماشہ۔ سب ادویہ کو کھرل کر کے حسب دستور دو پیالوں میں جوہر حاصل کریں۔ حاصل شدہ جوہر دوبارہ پیالہ میں ڈال کر جوہر حاصل کریں۔ اسی طرح پانچ دفعہ کریں۔

**فوائد** : آتشک، سوزاک، خرابی خون، جذام، ناسور، وجع المفاصل، قروع، عتیقہ، خنازیر، بواسیر، نواسیر کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف چاول سے ایک چاول تک ہمراہ بالائی یا مکھن دیں۔

## اکسیری روغن

**ھوالشافی** : لوبان ٦ ماشہ۔ کافور ٦ ماشہ۔ لونگ ٦ ماشہ۔ میٹھا تیلیہ۔ تج قلمی ٦ ماشہ۔ کپور کچری ٦ ماشہ۔ سب کو پیس کر قرص بنا دیں اور بذریعہ پتال جنتر تیل کشید کریں۔

**فوائد** : مقوی باہ، خوردنی اور مالیدنی طور پر استعمال کیا جاتا ہے اور فوری اثر کرنے والی دوا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی ہمراہ ۵ تولہ روغن زرد کھلائیں اور ایک رتی کی مالش کرائیں۔

## تحفہ مقوی

**ھوالشافی** : پارہ ایک تولہ۔ گندھک ایک تولہ۔ سنکھیا ایک تولہ۔ ہڑتال ایک تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۴۰ عدد۔ کنجد سیاہ ۴ تولہ۔ مال کنگنی ۴ تولہ۔ سب کو باہم کھرل کر کے گولیاں بنالیں اور شیشی میں پتال جنتر سے تیل نکالو۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ، مغلظ منی، مولد خون صالح محمر لون، مشتہی اور مقوی جسم ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سے تین قطرہ بتاشہ میں ڈال کر اوپر سے دودھ پلائیں۔

## اسراری طلا

**ھوالشافی** : کچلہ مدبر ایک تولہ۔ جمالگوٹہ۔ مٹھا تیلیہ ایک تولہ۔ بیخ کنیر سفید ایک تولہ۔ چینہ سفید ایک تولہ۔ عقرقرحا ایک تولہ۔ جائفل ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ دارچینی ایک تولہ۔ دودھ بکری ۱۰ تولہ۔ سب کو کھرل کر کے گولیاں بنا کر بذریعہ پتال جنتر تیل حاصل کریں۔

**فوائد** : مجلوق کے لیے اکسیر اعظم ہے۔ رگوں کی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ علاوہ

ازیں کجی، لاغری کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : حسب دستور بطور طلا استعمال کریں۔

## حب ممسک

**ھوالشافی** : افیون ایک تولہ۔ کافور ۶ ماشہ۔ شنگرف ۶ ماشہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ دارچینی ۶ ماشہ۔ بیر بہوٹی ۶ ماشہ۔ جند بیدستر ۶ ماشہ۔ شہد کی مدد سے گولیاں نخودی بنالیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کی ممسک اور دافع سرعت انزال ہیں۔

**ترکیب استعمال** : ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ، وقتی ضرورت کے لیے ۲ گولیاں ایک گھنٹہ پیشتر از ..........

## مفید النساء

**ھوالشافی** : دم الاخوین ۵ ماشہ۔ زہرمہرہ ۷ ماشہ۔ گوند ببول ڈیڑھ تولہ۔ کہربا ۵ ماشہ۔ کتھ سفید ۹ ماشہ۔ کشنیز ۴ تولہ۔ نیلوفر ۵ ماشہ۔ خرفہ ایک تولہ۔ کتیرا ایک تولہ۔ اقاقیا ۶ ماشہ۔ بیخ انجبار ایک تولہ۔ گیرو ۵ تولہ۔ طباشیر ۶ ماشہ۔ حب الاس ایک تولہ۔ مصری ہموزن جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**فوائد** : کثرت طمث، جریان الرحم، سیلان الرحم و عوارضات متعلقہ کا واحد علاج ہے۔

**ترکیب استعمال** : ۳ سے ۶ ماشہ ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

## اکسیر عقر

**ھوالشافی** : مشک خالص ۲ رتی۔ کشتہ قلعی ۳ ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ لونگ ۴ عدد۔ چھالیہ گجراتی ۳ عدد۔ زعفران کشمیری ایک ماشہ۔ جوزبوا ایک ماشہ۔ قند سیاہ ۳ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر کوکن بیر کے مطابق گولیاں بنالیں۔

**فوائد** : عقر کے لیے مفید ہیں ان کے استعمال سے حمل قرار پا جاتا ہے بے اولادوں

کے لیے عجیب تحفہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : تطہیر کے بعد روزانہ ہمراہ شیر گاؤ رات کو ایک گولی نگلوائیں چوتھے دن جماع کریں۔

## حب اٹھرا

**ھوالشافی** : مشک ایک ماشہ۔ زیرہ سفید ۴ ماشہ۔ طباشیر ۳ ماشہ۔ گل سرخ ۴ ماشہ۔ برگ تلسی ۲ تولہ۔ زعفران ۴ ماشہ۔ جلوتری ۲ تولہ۔ تخم دھتورہ گیارہ عدد۔ برگ سہد یوی ۴ تولہ۔ سب کو باریک پیس کر ایک رتی کے برابر گولیاں بنائیں۔

**فوائد** : مرض اٹھرا کے لیے نہایت مفید اور مجرب نسخہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ابتدائے حمل سے ایک ہفتہ تک دن میں تین گولیاں چالیس یوم تک ۲ گولیاں۔ بعد ایام رضاعت تک ہر روز ایک گولی ہمراہ آب صبح دیں۔

## تریاق الاطفال

**ھوالشافی** : تربد سفید ۵ تولہ۔ پودینہ باغی ۵ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۵ تولہ۔ سب کو سفوف بنالیں۔

**فوائد** : بچوں کے تمام امراض کھانسی، سرسام، نفخ، پیچش، اسہال، ڈبہ، ضیق النفس، بخار، درد شکم کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک سالہ بچہ کو ایک ماشہ دو سالہ کو ۲ ماشہ علی ہذا القیاس گرم پانی سے دیں۔

☆☆☆

# گنج جواہرات

## جس میں ہر قسم کے جوہر، ست، نمک اور تیل بنانے کی مستند تراکیب درج ہیں

یہ حصہ عالی جناب رئیس الحکما حکیم محمد محمود علی خان صاحب ماہر رئیس اعظم دہلوی کی کتاب "جوہر ماہر" کا رہین منت ہے جس کی اکثر تراکیب کو آزمانے کے بعد نذر ناظرین کیا جاتا ہے۔ (مؤلف)

### تمباکو کا جوہر

**ھوالشافی** : تمباکو تلخ ایک چھٹانک۔ قند سیاہ ایک چھٹانک دونوں کو اچھی طرح حل کر کے مٹی کی ہانڈیوں میں بند کر کے جوہر اڑالیں۔

**فوائد** : نزلہ سرد، بلغمی کھانسی کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھی رتی سے ایک رتی تک شہد میں ملا کر استعمال میں لائیں۔

### رسکپور کا مرکب جوہر

**ھوالشافی** : رسکپور ۴ تولہ۔ نیلا تھوتھا ۲ تولہ۔ شراب برانڈی ڈیڑھ لیٹر میں اچھی طرح کھرل کر کے ٹکیاں بنا کر مٹی کی ہانڈیوں میں بند کر کے مدار (آک) کے درخت کی خشک لکڑی کی آگ جلا کر جوہر اڑائیں۔

**فوائد** : آتشک، ناسور، جذام، پرانے سوزاک کو اچھا کرتا ہے۔ سوداویت کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک چاول سے دو چاول تک منقی یا بالائی میں لپیٹ کر دانتوں سے بچا کر کھلائیں، غذا صرف دودھ چاول۔

## رسکپور کا مرکب جوہر

**ھوالشافی** : رسکپور ۵ تولہ۔ کافور ۵ تولہ۔ شراب برانڈی ایک پاؤ میں کھرل کر کے مٹی کی ہانڈیوں میں بند کر کے سرسوں کے تیل کے چراغ پر جس میں کافی موٹی بتی ڈالی گی ہو جوہر اڑائیں۔

**فوائد** : آتشک، نئے پرانے سوزاک کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چاول چاول تک منقیٰ یا بالائی میں لپیٹ کر کھلائیں۔

## سنکھیا کا مرکب جوہر

**ھوالشافی** : سنکھیا سفید ۳ تولہ۔ نیلا تھوتھا ۴ تولہ۔ رسکپور ایک تولہ۔ بھورے رنگ کی بھینس کے دودھ میں تین دن کھرل کریں۔ اس کے بعد سیاہ رنگ کی بھیڑ کے دودھ میں تین دن کھرل کر کے ہانڈیوں میں بند کر کے جوہر اڑائیں۔

**فوائد** : دمہ، بلغمی کھانسی اور جملہ بلغمی بیماریوں کو اچھا کرتا ہے، آتشک کو آرام دیتا ہے۔ سوداویت کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو چاول سے تین چاول تک منقیٰ یا بالائی میں لپیٹ کر دانتوں سے بچا کر کھلائیں۔

## شورہ کا مرکب جوہر

**ھوالشافی** : شورہ قلمی ۵ تولہ۔ گندھک ۵ تولہ۔ پھٹکری ۵ تولہ۔ خوب کھرل کر کے مٹی کی ہانڈیوں میں بند کر کے جوہر اڑائیں۔

**فوائد** : بند پیشاب کھولتا ہے، پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے، سنگریزے کو خارج کرتا ہے، سوزاک کو آرام دیتا ہے، مثانہ کے درد کی تکلیف کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار رتی تک کھلائیں۔

## کندر کا جوہر

**ھوالشافی** : کندر پانی میں پیس کر صاف کپڑے پر پھیلا کر فتیلہ بنا کر خشک کر

کے تل کے تیل کے چراغ میں بتی کی طرح جلائیں اور دھواں تانبے کے صاف برتن پر جمع ہونے دیں۔اور سرد کر کے سنبھال رکھیں۔

**فوائد** : ابتدائی موتیا بند کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : سرد ہونے پر سلائی سے آنکھوں کے اندر لگائیں۔

## گندھک کا جوہر

**ھوالشافی** : گندھک آدھ پاؤ۔عرق لیموں تازہ میں کھرل کر کے ٹکیاں بنا کر مٹی کی ہانڈیوں میں بند کر کے جوہر اڑائیں۔

**فوائد** : بھوک بڑھاتا ہے، ہاضم ہے، بدہضمی اور کھٹی ڈکاروں کو دور کرتا ہے، متلی قے، ہیضہ کے لیے مفید ہے، تلی کی بیماریاں کو آرام دیتا ہے، جگر کی اصلاح کرتا ہے، مصفی خون ہے، پیٹ کے کیڑوں کو خارج کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے چار رتی تک کھلائیں۔

## لوبان کا جوہر

**ھوالشافی** : لوبان ایک پاؤ عمدہ قسم کا لے کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے مٹی کی ہانڈی میں رکھ کر اوپر کی ہانڈی میں چاول کی پرال یا جھاڑو کی سینکیں آڑی ترچھی لگا کر نیچے کی ہانڈی پر رکھ کر بند کر کے مٹی کے چولہے پر رکھ کر سرسوں کے تیل کا چراغ موٹی بتی ڈال کر جلائیں۔سرد ہونے کے بعد اوپر کی ہانڈی میں تنکوں پر جما ہوا جوہر ملے گا۔

**فوائد** : مقوی دماغ، مقوی باہ، مقوی معدہ، بھوک بڑھاتا ہے، بلغمی بیماریاں کے لیے مفید ہے اگر درد سر سردی سے ہو تو اس کے سونگھنے سے آرام ہوتا ہے۔روغن چنبیلی یا روغن بلسان میں ملا کر عضو تناسل پر بطور طلا استعمال کرنے سے مقوی اور محرک باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار چاول تک کھلائیں۔

☆☆☆

# سَت

## آم کا ست

**هوالشافی** : آم کے درخت کی تازہ کونپلیں اور پھول (مور) کچل کر رس نچوڑ کر مٹی کی ہانڈی میں پکا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : خون پیدا کرتا اور خون صاف کرتا ہے۔ آتشک اور جذام کو آرام دیتا ہے قابض ہے۔ پیچش کو اچھا کرتا ہے، پیشاب کھل کر آتا ہے، لگانے سے خارش کو آرام دیتا ہے، پانی میں گھول کر بدن پر چھینٹے سے لُو (بادِ سموم) کی تکلیف کو دور کرتا ہے۔ پانی میں حل کر کے کلیاں کرنے سے گندہ ذہنی کی شکایت دور ہوتی ہے۔ آگ پر ڈال کر دھونی لینے یا حقہ میں رکھ کر پینے سے ہچکی کی شکایت دور ہوتی ہے۔

## ادرک کا ست

**هوالشافی** : ادرک کچل کر رس نکال کر تانبے کی قلعی دار پتیلی میں پکا کر خشک کر کے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : دماغ کو قوت بخشتا اور حافظہ کو بڑھاتا ہے، فالج کے لیے مفید ہے، مقوی باہ، مولد منی ہے، جگر کو طاقت دیتا اور سدہ کو کھولتا ہے، معدہ کو طاقت دیتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے، ریاح کا اخراج کرتا ہے، اعلیٰ درجہ کا ہاضم ہے، پیٹ کے درد کو اچھا کرتا ہے، پیٹ کے کیڑوں کو خارج کرتا ہے، پٹھوں اور جوڑوں کی فاضل رطوبت کو جذب کرتا ہے، آنکھ میں لگانے سے ناخونہ اور پھلی کو آرام دیتا ہے، لیپ کے طور پر لگانے سے بلغمی دردوں اور اورام کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں، لیپ کے لیے پانی یا کسی مناسب عرق میں حل کر کے لگائیں۔

## اندرائن (حنظل) کا ست

**ھوالشافی** : اندرائن کے تازہ پھل کچل کر رس نکال کر اس کے نصف وزن شکر سرخ ملا کر تانبے کی قلعی دار پتیلی میں پکا کر گاڑھا کریں اور اگر ممکن ہو بالکل خشک کر کے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : فالج، لقوہ، صرع، نسیان کو آرام دیتا ہے، پرانے نزلہ کو آرام دیتا ہے، مقوی معدہ ہے، سوداوی اور بلغمی مادوں کو خارج کرتا ہے، مصفی خون ہے، جذام کو آرام دیتا ہے، درد عرق النساء اور بلغمی دردوں کو آرام دیتا ہے، دست آور ہے، قے لاتا ہے، دانتوں پر ملنے سے دانتوں کے درد کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : اگر مسہل کے لیے استعمال کرائیں تو دو تین رتی اور دوسرے امراض کے لیے دو رتی تک۔

## دیسی اجوائن کا مرکب ست

**ھوالشافی** : اجوائن دیسی ۵ تولہ۔ شاہترہ ۵ تولہ۔ چرائتہ ۵ تولہ۔ گل منڈی ۵ تولہ۔ پانی ۴ سیر۔ مٹی کی ہانڈی میں اس قدر پکائیں کہ ایک سیر پانی رہ جائے۔ مل چھان کر بوتل میں بھر کر نوشادر معدنی ۲ تولہ۔ خوب باریک پیس کر ملائیں اور گندھک کا تیزاب ۵۰ قطرے ملا کر بوتل کو خوب ہلائیں۔

**فوائد** : ہر قسم کے بخاروں کے لیے مفید ہے۔ مصفی خون ہے بھوک بڑھاتا ہے اور ہاضم ہے۔

**ترکیب استعمال** : چھ ماشہ سے ۲ تولہ تک پلائیں۔

## بھانٹل (جنگلی گوبھی) کا ست

**ھوالشافی** : بھانٹل تازہ کوٹ کر اس کا رس نچوڑ کر لوہے کی کڑاہی میں پکا کر مثل کھوئے کے گاڑھا کر لیں پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : سیلان الرحم کو مفید ہے، پیشاب کھل کر لاتا ہے، اور پتھری کو توڑ خارج کرتا

ہے، درد گردہ کو آرام دیتا ہے، مصفی خون ہے خون کی قے کو روکتا ہے، بواسیر کے مسوں کو لگانے اور کھانے سے آرام ہوتا ہے، دکھتی ہوئی آنکھوں پر اس کا لیپ مفید ہے، آدمی کے کاٹنے سے جو زہر ہوتا ہے اس کے کھانے اور لگانے سے زائل ہو جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں اور حسب ضرورت پانی یا کسی مناسب عرق میں ملا کر لیپ کریں۔

## برہمڈنڈی کا ست

**ھوالشافی** : برہم ڈنڈی تازہ کوٹ کر اس کا رس نچوڑ کر مٹی کے برتن میں پکا کر خوب گاڑھا کر کے مٹی کے کھلے ہوئے برتن میں پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھ دیں۔

**فوائد** : مقوی دماغ، مصفی خون ہے، رقت اور سرعت منی کی شکایت کو دور کرتا ہے، لگانے سے سفید داغ کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں، اور حسب ضرورت پانی یا کسی مناسب عرق میں حل کر کے لیپ کریں۔

## بھنگرہ کا ست

**ھوالشافی** : بھنگرہ (دو قسم) کا ہوتا ہے۔ سیاہ و سفید۔ سیاہ کم یاب ہے اور سفید بکثرت ملتا ہے، کو کوٹ کر اس کا رس نکال کر لوہے کی کڑاہی میں پکا کر گاڑھا کر لیں، پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : بینائی کو مفید ہے۔ کھانے اور لگانے سے تلی کے ورم کو اچھا کرتا ہے، مصفی خون ہے، جذام کے لیے مفید ہے، بلغمی کھانسی کو آرام دیتا ہے، ست ایک عرصہ تک کھلانے سے وہ بال جو وقت سے پہلے سفید ہو گئے ہوں سیاہ ہو جاتے ہیں۔

**ترکیب استعمال** : دو ماشہ تک کھلائیں، لگانے کے لیے پانی یا کسی مناسب عرق میں ملا کر کھلائیں۔

### برہمی کا ست

**ھوالشافی :** برہمی کو کوٹ کر اس کا رس نچوڑ کر مٹی یا پتھر کے برتن میں رکھ کر آگ پر پکا کر گاڑھا کر کے پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد :** بلغمی اور اعصابی بیماریوں کے لیے اکسیر ہے، اس میں لطافت زیادہ ہے، مفرح ہے، مقوی اعضائے رئیسہ، خصوصاً مقوی دماغ ہے، حافظہ بڑھاتا ہے، آواز کشا ہے، مصفی خون ہے، دمہ کھانسی کو آرام دیتا ہے، معدہ کو طاقت دیتا ہے، مقوی باہ ہے، منی کو گاڑھا کرتا ہے، رقت سرعت کی شکایت کو دور کرتا ہے، عورتوں کا دودھ بڑھاتا ہے، مثانہ کی سردی کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** ڈیڑھ ماشہ تک کھلائیں، دودھ گھی زیادہ استعمال کریں۔

### برگد کا ست

**ھوالشافی :** برگد کے نرم پتے اور داڑھی کوٹ کر رس نچوڑ کر مٹی یا لوہے کے برتن میں پکا کر گاڑھا کر کے پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد :** قابض ہے، دستوں کو بند کرتا ہے، نئے پرانے بخار کو آرام دیتا ہے، سوزاک، جریان، رقت، سرعت کی شکایت کو دور کرتا ہے، لگانے سے زخموں کو آرام دیتا ہے، منہ میں چھڑکنے سے منہ آنے کو آرام دیتا ہے، مقوی باہ اور ممسک ہے، گنٹھیہ اور جوڑوں کے درد کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال :** ایک ماشہ حد ڈیڑھ ماشہ تک کھلائیں۔

### بانسہ کا ست

**ھوالشافی :** بانسہ (پیا بانسہ یا اڑوسہ بھی کہتے ہیں، سرخ وسفید پھول کا ہوتا ہے، مگر سرخ پھول والا زیادہ مفید ہوتا ہے) کے پھول اور پتے کوٹ کر اس کو نچوڑ کر مٹی کی ہانڈی میں پکا کر گاڑھا کر کے پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : دمہ، کھانسی ہچکی، بخار، پیٹ درد، نفخ متلی، قے، یرقان کو آرام دیتا ہے، منجن کی طرح لگانے سے دانتوں اور مسوڑھوں کے درد کو نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : ڈیڑھ ماشہ تک کھلائیں۔

## پان کا ست

اس کی بہت قسمیں ہیں، دیسی اور بنگلہ، دیسی معتدل ہے اور بنگلہ گرم وخشک

**ھوالشافی** : پان کوٹ کر اس کا رس نچوڑ کر تانبے کے قلعی دار برتن میں اگر موسم سرما ہو تو لونگیں پیس کر ملا کر اور اگر موسم گرما ہو تو بڑی الائچی کے دانے پیس کر ملا کر نرم آگ پر پکا کر گاڑھا کر کے تانبے یا چینی یا شیشے کے کھلے ہوئے برتن میں پھیلا کر خشک کر کے پیس، کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** . مقوی اور مفرح اعضائے رئیسہ ہے۔ معدہ کو طاقت دیتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے، منہ کے ذائقہ کو درست اور صاف کرتا ہے، آواز کشا ہے، کھانسی کو آرام دیتا ہے، پیاس کو بجھاتا ہے، قے اور متلی کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے ماشہ تک کھلائیں۔

## پیپل کا ست

**ھوالشافی** : پیپل کی نرم اور تازہ پتیاں کوٹ کر رس نچوڑ کر پتھر کے برتن میں پکائیں اور پیپل کی موٹی تازہ شاخ سے گھوٹتے رہیں، جب گاڑھا ہو جائے پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : اس کے پتوں کا ست ہیضہ، متلی قے کو آرام دیتا ہے، سل کے لیے مفید ہے، مصفی خون ہے، مقوی باہ ہے، سوزاک، رقت اور سرعت کی شکایت کو دور کرتا ہے، مدر حیض ہے، لگانے سے ورموں، زخموں اور ناسور کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں، اور حسب ضرورت پانی یا کسی مناسب عرق یا روغن میں ملا کر زخموں اور ناسور پر استعمال کریں۔

**نوٹ** : اگر ممکن ہو تو پیپل کی خشک لکڑی کی آگ پر پکا کر ست تیار کریں۔

## تلسی کا ست

**ھوالشافی** : تلسی کوٹ کر رس نچوڑ کر مٹی کی ہانڈی میں پکا کر گاڑھا کر کے پتھر یا چینی کے کھلے ہوئے برتن میں پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : موسمی بخاروں، باری، تجاری، چوتھیا کے لیے مفید ہے، دمہ کھانسی، سینے کے درد کو آرام دیتا ہے، مفرح اور مقوی دل ہے، معدہ اور جگر کو طاقت دیتا ہے، سنگھانا بے ہوشی کو دور کرتا ہے، لگانے سے ورم تحلیل ہوتا ہے، اور بچھو کے کاٹے کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں، بقدر ضرورت پانی یا کسی عرق میں ملا کر لیپ کریں اور حسب ضرورت سونگھائیں۔

## ستیاناسی کا ست

**ھوالشافی** : ستیاناسی کا درخت مع پتوں اور پھول وغیرہ لے کر کوٹ کر رس نچوڑ کر (ایسا درخت لینا چاہیے جس میں پھول ہوں) مٹی کی ہانڈی میں پکا کر گاڑھا کر کے مٹی کے برتن یا پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے کوٹ چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : مقوی باہ، مولد منی ہے اور منی کو گاڑھا کرتا ہے اور امساک پیدا کرتا ہے۔ مصفی خون ہے، آتشک کو آرام دیتا ہے، جوڑوں کے درد کی تکلیف کو دور کرتا ہے، دمہ کھانسی بلغمی کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے ماشہ تک کھلائیں۔

## شیشم کا ست

**ھوالشافی** : شیشم کے تازہ پتے کوٹ کر رس نچوڑ کر پتھر کے برتن میں پکا کر پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : اعلیٰ درجہ کا مصفی خون ہے، آتشک کو مفید ہے پرانی پیچش اور دستوں کو اچھا کرتا ہے جریان کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں۔

## کیکر کا ست

**ھوالشافی** : کیکر کی کونپلیں اور تازہ پھول کچل کر رس نچوڑ کر تانبے کے قلعی دار برتن میں پکا کر گاڑھا کر کے پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں ممکن ہو تو کیکر کی لکڑی کی آگ پر پکا کر ست تیار کریں۔ اور کیکر کے تازہ ڈنڈے سے چلاتے جائیں۔

**فوائد** : جریان، سرعت انزال، احتلام کی شکایت کو دور کرتا ہے۔ مصفی بول۔ سیلان الرحم کو آرام دیتا ہے، مصفی خون ہے، اکثر بخاروں میں مفید ہے۔ گرم مزاج کے خفقان کو آرام دیتا ہے، ناک میں بطور سنگھانے یا پانی میں گھول کر ٹپکانے سے نکسیر اور یرقان کو اچھا کرتا ہے، لگانے سے زخموں کو مفید ہے، منجن کی طرح تنہا اور مناسب دواؤں کے ساتھ ملا کر لگانے سے دانتوں اور مسوڑھوں کی بیماریوں کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں اور حسب ضرورت میں سونگھائیں، دانتوں اور مسوڑوں پر ملیں۔

## کرنجوے کا مرکب ست

**ھوالشافی** : کرنجوے کی تازہ پتیاں کچل کر ایک سیر رس نکال کر اس میں مغز تخم کرنجوہ ۵ تولہ۔ دار فلفل ۵ تولہ اور زیرہ سفید ۲ تولہ۔ کوٹ چھان کر ملا کر مٹی کی ہانڈی میں پکا کر گاڑھا کر کے مٹی کے کھلے برتن یا پتھر پر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : موسمی بخاروں کے لیے بے حد مفید ہے، پیٹ کے درد، قولنج، کو آرام دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے ماشہ سے ایک ماشہ تک کھلائیں، اور درد قولنج کی تکلیف کے وقت ضرورت کے مطابق تھوڑے تھوڑے وقفہ سے کھلائیں۔

## کیلے کا مرکب ست

**ھوالشافی** : کیلے کے نرم پتے کچل کرایک سیر رس نچوڑ کراس میں شورہ قلمی آدھ پاؤ ملا کرمٹی کی ہانڈی کا اچھی طرح منہ بند کر کے نرم آگ پر پکا کر خشک کر کے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : سوزاک، ریگ مثانہ کو آرام دیتا ہے، پیشاب کھل کر لاتا ہے، خشک کھانسی کو نفع پہنچاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے ماشہ تک کھلائیں۔

## گلو کا ست

**ھوالشافی** : گلوتازہ (نیم کی گلو کی موٹی شاخیں ہونی چاہئیں) باریک باریک کتر اور کوٹ کر پانی میں آٹھ یا بارہ گھنٹے تک بھگو دیں۔ اس کے بعد مل کر چھان کر چھنے ہوئے پانی کو مٹی ہانڈی میں رکھ کر پانی کو خشک ہونے دیں جب بالکل خشک ہو جائے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : ابتدائی دق اور سل، نئے پرانے بخاروں، باری کے بخاروں اور ایسے بخاروں کو جو بار بار لوٹ کر آتے ہیں مفید ہے، یرقان کھانسی کو اچھا کرتا ہے، تلی کی بیماریاں کو آرام دیتا ہے، مقوی معدہ ہے، بھوک بڑھاتا ہے، پیچش کو مفید ہے، سلسل بول اور ذیابیطس کے لیے مفید ہے، سنگریزوں اور ریت کو خارج کرتا ہے، مغلظ منی ہے، جریان کی شکایت کو دور کرتا ہے، مقوی باہ ہے، تبخیر اور ہاتھ پیروں کی جلن کو دور کرتا ہے، مصفی خون ہے، خون پیدا کرتا ہے، عام کمزوریوں کو دور کر کے طاقت بخشتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار رتی سے ایک ماشہ تک۔

**نوٹ** : اگر گلو کا ست زیادہ تیز اور عمدہ تیار کرنا ہو تو تازہ گلو کچل کر رس نچوڑ کر مٹی کے برتن میں رکھ کر خشک کرلیں۔ مقدار خوراک چار رتی تک ہو گی۔

## منڈی کا سَت

**ھوالشافی** : منڈی کا درخت لے کر کوٹ کر اس کا رس نچوڑ کر پتھر کے برتن میں رکھ کر گاڑھا کر کے خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : مقوی اعضائے رئیسہ ہے، مصفی خون ہے، مقوی بصر ہے، خفقان کو آرام دیتا ہے، بواسیر کے لیے مفید ہے، اکثر صفراوی امراض مثل یرقان وغیرہ کے دور کرتا ہے، پیشاب کی جلن کو مفید ہے، سیلان الرحم کی شکایت کو دور کرتا ہے، زیادہ عرصہ تک کھانے سے وہ بال جو قبل از وقت سفید ہو گئے ہوں وہ پہلے سرخ پھر سیاہ ہو جائیں گے، مادہ تولید بکثرت پیدا کرتا ہے اور گاڑھا کرتا ہے اور کثرت احتلام کی شکایت کو دور کرتا ہے

**ترکیب استعمال** : آدھے ماشہ تک کھلائیں۔

## نیم کا سَت

**ھوالشافی** : نیم کے نئے پتوں (کونپلوں) اگر دستیاب ہوں تو نیم کے تازہ پھول بھی ملا ونوں کو کچل کر رس نچوڑ کر مٹی کی ہانڈی میں نیم کی لکڑی کی آگ سے پکائیں اور نیم کی تازہ شاخ سے ہلاتے جائیں، جب گاڑھا ہو جائے تو مٹی کے برتن یا پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : نئے پرانے بخاروں کو آرام دیتا ہے، مصفی خون ہے، فالج، لقوہ، جذام، آتشک، گنٹھیہ، خارش کو آرام دیتا ہے، معدہ کی رطوبات کو دور کر کے بھوک بڑھاتا ہے، لگانے سے زخموں، پھوڑے پھنسی، خارش اور جلدی بیماریاں کو آرام دیتا ہے، تل کے تیل میں ملا کر کان میں ملا کر کان میں ٹپکانے سے کان کے زخم کو آرام دیتا ہے، ہلاس کے طور پر سنگھانے سے ناک کے کیڑوں کو مار کر خارج کرتا ہے اور ناک کے زخم کو مفید ہے، سنگھانے سے دردسر کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : آدھے ماشہ تک کھلائیں، لگانے کے لیے پانی یا نیم کے پتوں کے تازہ رس میں ملا کر یا کسی مناسب عرق میں ملا کر لگائیں۔

## نک چھکنی کا ست

**ھوالشافی :** نک چھکنی کے پودے کو کچل کر رس نچوڑ کر پتھر کے برتن میں نرم آگ پر پکا کر پتھر پر پھیلا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد :** ست مقوی باہ ہے، فالج، لقوہ، سکتہ، رعشہ، سن بہری، (خدر) استسقا، دمہ بلغمی کو آرام دیتا ہے، ملین ہے، پیشاب اور حیض جاری کرتا ہے، اختناق الرحم کو آرام دیتا ہے، سونگھنے سے بیہوشی، مرگی کو دفع کرتا ہے، ناک کی گندی رطوبت اور کیڑوں کو خارج کرتا ہے، لیپ ورموں کو تحلیل کرتا ہے، اور روغن کنجد (تل کا تیل) میں ملا کر کان میں ٹپکانے سے بہرے پن کی شکایت کو اچھا کرتا ہے، گڑ میں ملا کر کھانے سے ناف ٹلنے کی شکایت کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** دو رتی تک کھلائیں، حسب ضرورت پانی یا کسی مناسب عرق میں ملا کر طلا کریں۔

## ہرن کھری کا مرکب ست

**ھوالشافی :** ہرن کھری کا پودا لے کر کچل کر دو سیر رس نچوڑ کر اس میں ایک چھٹانک سیاہ مرچوں کا باریک سفوف ملا کر مٹی کی ہانڈی میں پکا کر خشک کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد :** چار خلطوں (صفرا، سودا، بلغم، خون) کا مسہل ہے۔ یرقان کے لیے مفید ہے، مصفی خون ہے، آتشک اور جذام کو آرام دیتا ہے، جریان کی شکایت کو دور کرتا ہے، مقوی بصر ہے۔

**ترکیب استعمال :** ایک ماشہ تک کھلائیں۔

☆☆☆

# نمک (کھار)

نمک تیار کرنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ پہلے اس چیز کو جس کا نمک بنانا ہو جلا کر راکھ کر لینا چاہیے پھر اس راکھ کو تگنے یا چوگنے پانی میں اچھی طرح گھول کر کم از کم چوبیس گھنٹہ تک پڑا رہنے دیں۔ مگر اس درمیان میں کسی لکڑی سے اس کو کبھی کبھی اچھی طرح ہلاتے رہنے چاہیے۔ اگر پانی کم ہو جائے تو اور شامل کر لیں اچھی طرح ہلا کر اس پانی کو مقطر کر لیں اور پھوک پھینک دیں یہ مقطر پانی لوہے کی کڑاہی میں یا مٹی کے کسی مستعمل برتن میں ڈال کر اور چولہے پر رکھ کر اس کے نیچے آگ جلائیں، پانی بھاپ بن کر اڑ جائے گا تہ میں جو کچھ بچ رہے گا وہی نمک ہے۔ اس کو احتیاط سے چوڑے منہ کی شیشی میں رکھیں۔ اور مضبوط ڈاٹ لگائیں، ورنہ معمولی بے احتیاطی سے نمک کا ذائقہ خراب ہو جاتا ہے اور نمی اتر جانے کی وجہ سے تاثیر میں بھی فرق آ جاتا ہے۔ اس کے علاوہ دواؤں کے نمک بنانے کی ترکیبیں یہ ہیں۔

## املتاس کی پھلی کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : املتاس کی پختہ پھلی مین جس قدر پسا ہوا سانبھر نمک اس میں بھر کر جلا کر کوئلہ کر کے پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : کھانسی، دمہ، کالی کھانسی، بچوں کی پسلی کے خلل کو آرام دیتا ہے قبض کشا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک رتی سے ایک ماشہ تک کھلائیں۔

## اجوائن کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : اجوائن خرسانی ۲ تولہ۔ اجوائن دیسی ۲ تولہ۔ نمک سانبھر ۲ تولہ۔ کوٹ چھان کر دریا یا بارش کے پانی میں اچھی طرح کھرل کر کے مٹی کے آبخوروں میں گل حکمت کر کے ملتانی مٹی سے منہ بند کرنا چاہیے) چھ سات سیر اوپلوں کی آگ میں

پھونکیں۔ سرد ہونے پر پیس کر چھان کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : کھانسی، بدہضمی کو آرام دیتا ہے، مقوی معدہ ہے، بھوک بڑھاتا ہے، متلی قے کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : چھ رتی تک کھلائیں۔

## اندرانی بوٹی کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : اندرانی بوٹی کو خشک کر کے جلا کر اس کی راکھ پانی میں گھول کر مقطر کر لیں، اگر مقطر پانی ایک سیر ہو تو مرچ سیاہ کا باریک سفوف ۲ تولہ ملا کر آگ پر پکائیں پانی جل کر نمک رہ جائے گا۔

**فوائد** : ہیضہ، بدہضمی، متلی، قے، دستوں کو مفید ہے، معدہ کی شکایات کو دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار رتی تک کھلائیں، ضرورت کے لیے تھوڑے وقفہ سے کھلا سکتے ہیں۔

**نوٹ** : اندرانی کو مچھی چھی بھی کہتے ہیں۔

## مدار (آک) کا نمک

**ھوالشافی** : مدار کے زرد پتے خشک کر کے جلا کر راکھ پانی میں گھول کر مقطر کر کے لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر پکائیں، پانی جل کر نمک رہ جائے گا بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : کھانسی، دمہ، بدہضمی، قے، متلی، درد شکم، ورم جگر، ورم تلی کو مفید ہے، مقوی معدہ ہے اور بھوک بڑھاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : دو تین رتی تک کھلائیں۔

## پاچک دشتی (جنگلی اوپلے) کا نمک

**ھوالشافی** : جنگلی اوپلوں کی راکھ پانی میں گھول کر اس کا مقطر لوہے کی کڑاہی

میں پکائیں جب پانی جل کر نمک باقی رہ جائے خشک کرکے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد :** موسمی بخاروں، نئی پرانی بواسیر کو مفید ہے، قبض کشا ہے، ریاحی بیماریوں کو اچھا کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** چار رتی تک کھلائیں۔

## سیسہ کا نمک

**ھوالشافی :** سیسہ کو کڑاہی میں گلا کر نیچے آنچ تیز کریں، سیسہ میں لوہے کا دستہ پھیرتے رہیں تاکہ خاکستر ہو جائے، اس خاکستر کو سرکہ تند مقطر میں پیالہ چینی میں ڈال کر کوئلوں کی نرم آگ پر یا چراغ کی لو پر آٹھ پہر رکھیں۔ پھر سرکہ صاف کرلیں اور سرکہ ڈال کر بدستور رکھ دیں۔ اسی طرح تین بار عمل کریں، تینوں بار کا مقطر سرکہ نرم آگ پر منعقد کرلیں یہ نمک سیسہ ہے جسے انگریزی میں لیڈ ایسی ٹیٹ یا شوگر آف لیڈ کہتے ہیں۔ اس کا ذائقہ کسیلا شیریں ہوتا ہے۔

**فوائد :** تھوڑی مقدار میں مضعف اور قابض، تمام مواد خارجی و باطنی کو بند کرتا ہے، اسہال، پیچش، ہیضہ، زخم امعا، جریان، سل میں خون اور بلغم روکنے کو مفید ہے، زخموں کا مواد کم کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال :** بطور گولی کھلا کر اوپر سے سرکہ یا سکنجبین پلائیں۔

**مقدار خوراک :** نصف سے دو رتی تک۔

## جواکھار کا مرکب نمک

**ھوالشافی :** جواکھار۔ نوشادر۔ شورہ قلمی۔ لوٹا سجی۔ نمک سیندھا۔ سہاگہ۔ ہینگ اعلیٰ قسم۔ فلفل سیاہ۔ سب دوائی برابر لے کر کوٹ چھان کر مٹی کی ہانڈی میں رکھ کر سرکہ دواؤں سے ایک انگشت اونچا بھر کر ہانڈی کا منہ بند کرکے چولہے پر رکھ کر دو گھنٹے تک ہانڈی کے نیچے آگ جلائیں، سرد ہونے پر ہانڈی کا منہ کھول کر پیس کر بوتل رکھیں۔

**فوائد :** درد شکم، درد گردہ، بدہضمی، ہیضہ، متلی، قے کو آرام کرتا ہے، پیشاب کھل کر

لاتا ہے، ریت ور کنکر کو خارج کرتا ہے، تلی، جگر، معدہ کے ورم کو اچھا کرتا ہے، قبض کشا ہے، بھوک بڑھاتا ہے، پیٹ کے کیڑوں کو خارج کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں۔

## سہاگہ کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : سہاگہ ۲ تولہ۔ نمک سیاہ ۴ تولہ۔ کوٹ کر چھان کر لوہے کی کڑاہی میں رکھ کر نیچے آگ جلائیں اوپر سے ایک پاؤ مولی کا عرق تھوڑا تھوڑا کر کے ڈال کر خشک کریں، پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : دردشکم، بدہضمی، قے، متلی، کو آرام دیتا ہے، قبض کشا ہے، ہاضم ہے، بھوک بڑھاتا ہے، چوسنے سے گلے کی تکلیف کو دور کرتا ہے، آواز کشا ہے، پیشاب کھل کر لاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار رتی تک کھلائیں۔

## سہاگہ کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : سہاگہ ۲ تولہ۔ نوشادر ۲ تولہ۔ مغز گھیکوار ۵ تولہ میں اچھی طرح حل کر کے گولہ بنا کر خشک کر کے اس گولہ پر آٹا گوندھ کر دو دو انگل موٹا چڑھا کر گرم بھوبل میں رکھیں، جب آٹا سیاہ ہو جائے گولہ نکال کر سرد کر کے آٹا علیحدہ کر کے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : کھانسی کو آرام کرتا ہے، قبض کشا ہے، ہاضم ہے، معدہ کی خرابی کو دور کرتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے، بادی اور بلغمی بیماریوں کو مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار رتی تک کھلائیں۔

## نوشادر کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : نوشادر ۲ تولہ۔ جواکھار ۲ تولہ۔ سہاگہ ۲ تولہ۔ نمک سونچر ۲ تولہ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ ثمر کیٹیلی خورد ایک پاؤ سب کو اچھی طرح پیس کر مٹی کی ہانڈی کا

منہ مضبوط بند کر کے آٹھ سیر اوپلوں کی آگ میں رکھ کر پھونکیں۔ سرد ہونے پر ہانڈی کا منہ کھول دو اور دوا پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : کالی کھانسی کو اچھا کرتا ہے۔ ہاضم اور مقوی معدہ ہے، پیٹ کے درد اور گردوں کے درد کو آرام دیتا ہے، قبض کشا ہے، پیشاب کھل کر لاتا ہے، ریت اور چھوٹے کنکر کو خارج کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : چار رتی کھلائیں۔

## نوشادر کا مرکب نمک

**ھوالشافی** : نوشادر ایک پاؤ کو جوکوب کر کے مٹی کی ہانڈی میں بند کر کے ایک گھنٹہ تک نرم آگ پر پکا کر ٹھنڈا کر کے اس کے ہموزن گندھک آملہ سار ملا کر مولی کا عرق دو چند ڈال کر کھرل کر کے خشک کر کے پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : مقوی معدہ ہے، بھوک لگاتا ہے، ہضم ہے، بلغمی بیماریاں کو مفید ہے، پیشاب کھل کر لاتا ہے، جگر اور آنتوں کی خرابی کو دور کرتا ہے، پیٹ کے کیڑے مار کر خارج کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک۔

## مولی کا نمک

**ھوالشافی** : خشک مولیاں جلا کر اس کی راکھ پانی میں گھول کر مقطر کر کے لوہے کی کڑاہی میں پکا کر خشک کریں، نمک رہ جائے گا پیس کر بوتل میں رکھیں۔

**فوائد** : تلی، جگر، معدہ کی بیماریاں کو آرام دیتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے، ہاضم ہے، پیٹ کے اپھارے کو دور کرتا ہے، پتھری کو توڑ کر خارج کرتا ہے، گردوں اور مثانہ سے ریاح کو خارج کرتا ہے، پیشاب کھل کر لاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک ماشہ تک کھلائیں۔

# روغن (تیل)

## روغن کبریت

**هوالشافی** : گندھک آملہ سار ایک پاؤ۔ برگ پان اکاون (۵۱) عدد۔ دونوں کو ایک دن کھرل کر کے سیخ آہنی کے اردگرد چسپاں کر دیں۔ اس کے اوپر چھٹانک ڈیڑھ چھٹاک روئی لپیٹ دیں اور تیل سیاہ میں تر کریں۔ کوئی پیالہ نیچے دھر کر آگ لگا دیں۔ سرخ رنگ کے قطرے گریں گے شیشی میں نگاہ رکھیں۔

**فوائد** : اول درجہ کا مصفی خون ہے، بتاشہ میں ڈال کر یا دودھ میں دیں، آتشک کے واسطے بھی مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک بوند

## عرق کبریت

**هوالشافی** : گندھک آملہ سار کو جوکوب کر لیں برتن گلی میں پہلے ایک چھوٹا سا چینی کا پیالہ رکھیں اور برتن کے منہ پر چینی یا ایلمونیم کا پیالہ اتنا رکھیں کہ بخوبی منطبق ہو جائے۔ نیچے آگ روشن کریں اور اوپر کے پیالہ میں سرد پانی بھر دیں۔ جب پانی گرم ہو اس کو بدلتے رہیں۔ اسی طرح گھنٹہ دو گھنٹہ تک عمل کرتے رہیں۔ آگ نرم نہ ہونی چاہیے بعد ازاں آہستہ احتیاط سے اوپر کا پیالہ جو آٹے سے محکم ہوگا۔ جدا کریں۔ نیچے کو چھوٹے پیالہ میں عرق جمع ہوگا۔ اس کو شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : آشوب چشم کے لیے ایک بوند عرق آب آملہ میں ملا کر آنکھ میں ڈالیں، شبکوری اور رمد کے لیے لعاب دہن نہار یا آب رسوت میں ملا کر ضماد کر ڈالیں۔ سرخی چشم کے لیے آب برگ کنجد میں، ملا کر ناخونہ کے لیے زیرہ سیاہ باریک کر کے عرق تھوڑا سا ملا کر آنکھ میں ڈالیں۔ درد شقیقہ کے لیے عرق آدھا ماشہ کو ڈیڑھ ماشہ ترپھلہ روغن سرشف کے ساتھ ملا کر ضماد کریں، گندہ ذہنی کے لیے الائچی خورد، کتھہ سفید اور قند سیاہ

کے ہمراہ بقدر ایک ملا کر ہفتہ تک استعمال کرے۔ برائے درد دندان بیخ بادنجان دشتی سفوف کر کے عرق کے ساتھ گولی بنا دیں اور درد دانت کے نیچے رکھیں۔ فوراً آرام ہوگا۔ یا برگ پان کے ساتھ ملا کر دانت کے نیچے رکھیں۔ درد گوش کے لیے ہمراہ شیر ادرک یا شیر عورت کان میں ٹپکائیں، تشنج کردن کے لیے انگوزہ میں ملا کر پانی سے نگلیں۔ سرفہ مزمنہ کے لیے نصف ماشہ عرق دو درم جوکھار اور تین درم شہد ملا کر کھائیں، سرفہ مایوس العلاج اور دمہ کے لیے ہمراہ کلونجی اور قدرے شیر مدار کھلا دیں، اس سے قے ہوگی بعدہٗ آب ادرک یا شیرۂ زنجبیل استعمال کریں۔ قبض کے لیے ایک ماشہ روغن بیدانجیر میں دو حبہ ملا کر کھایں۔ زحیر و اسہال میں ایک پاؤ شیر گاؤ گرم کریں جب نصف رہ جائے، زنجبیل سائیدہ ایک ورم عرق دو سرخ اضافہ کر کے کھالیں۔ ایک ہفتہ میں آرام ہوگا۔ سنگرہنی کے لیے ایک ماشہ عرق کو ایک درم دہی کے ساتھ ملا کر ایک ہفتہ تک کھلا دیں۔ پرمیو و جریان کے لیے عرق دو حبہ تین درم احمود کے ساتھ چند روز ملا کر کھائیں، قے الدم کے لیے عرق دو حبہ ہمراہ دو درم قند سیاہ اور دو درم موچرس ایک ہفتہ تک کھائیں، برائے ریح و سیلان شکم عرق دو حبہ ہمراہ شیر گاؤ نو زاد۔ برائے بواسیر عرق نصف ماشہ ہمراہ پوست ترپھلہ ومقل وسلیخہ بیس یوم استعمال کریں۔ اور قدرے مسوں پر لگائیں، برائے تپ لرزہ عرق نیم ماشہ ہمراہ نمک سنگ سرخ دو درم کھائیں، بدہضمی درد معدہ وسستی اندام کے لیے عرق نیم ماشہ ہمراہ شیر تخم معصفر یا عرق برگ تمبول چند روز مداومت کریں۔ غرضیکہ بے شمار مریض کے لیے مناسب انوپان کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔

## روغن سیماب

**ھوالشافی** : سیماب ۵ تولہ۔ بھلانوہ پچیس تولہ۔ دونوں کو کوٹ کر ملا دیں اور کسی آتشی شیشی میں بطور عرق تیل نکالیں۔ کوٹتے وقت احتیاط رکھیں کہ آنکھ یا کسی نازک جگہ پر روغن اڑ کر نہ لگے ورنہ اندھا کر دے گا۔

**فوائد** : یہ تیل قوت باہ میں از حد مفید ہے۔ اگر اس تیل کو سانپ کاٹے کے زخم پر

فوراً لگا دیں تو اسی وقت سانپ کا زہر اتر جاتا ہے دیر کرنے سے زہر خون میں مل جاتا ہے اور پھر تدابیر سے بیمار اچھا نہیں ہوتا۔

**ترکیب استعمال** : شہد کے اندر ہر روز ایک تیلہ بھر چاٹ کر اوپر سے دودھ پی لیا کریں۔

## روغن شنگرف

**ھوالشافی** : شنگرف رومی عمدہ ایک تولہ آک کے دودھ پارچہ بیز میں کھرل کریں۔ چار پانچ روز متواتر کھرل کرنے کے بعد چار تولہ موم خالص پگھلائیں اور شنگرف مذکورہ کھرل شدہ کو اس میں ڈال کر نرم آگ پر پکائیں تاکہ دونوں یک ذات ہو جائیں۔ پھر ایک آتشی شیشی میں ڈال کر گاچنی مٹی کا لیپ کر دیں پھر ایک اور آتشی شیشی اس کے منہ سے ملا دیں۔ اب ایک کڑاہی میں تھوڑی سی ریت ڈال کر کوئلوں کی انگیٹھی پر رکھ دیں۔ اور کوئلے سلگا دیں تاکہ ریت خوب گرم ہو پھر گل حکمت شدہ شیشی کو کڑاہی میں اور دوسری باہر رکھیں، بطور عرق روغن نکلے گا۔

**فوائد** : روغن کُل امراض کمزوری، جریان، سرعت انزال کے لیے از حد مفید ہے، بے حد مقوی باہ ہے اور دافع وریحی ہے ذات الجنب کے لیے مفید ہے، دمہ، کھانسی اور ضیق النفس کے لیے نافع ہے۔

**ترکیب استعمال** : کمزوری اور جریان، سرعت کے لیے چار سے چھ قطرہ تک بوقت صبح مکھن میں کھائیں، یا پانچ بوند ایک پاؤ شیر میں ڈال کر بوقت شب پیتے رہیں، مقوی باہ اور دافع درد ریحی ہے، ذات الجنب کے لیے پانچ قطرہ روغن درد میں ملا کر مالش کریں اور اوپر پان باندھیں۔ فوراً فائدہ ہوگا، کھانسی دمہ اور ضیق کے لیے ایک قطرہ پان میں کھلانے سے مفید ہے۔

**نوٹ** : ایک اور نسخہ میں شنگرف کا وزن پانچ تولہ۔ شیر مدار ڈیڑھ پاؤ۔ موم خالص آدھ پاؤ درج ہے۔ (مؤلف)

## روغن شنگرف

**ھوالشافی** : شنگرف رومی ایک تولہ لہسن مقشر پانچ تولہ خوب کھرل کر کے گولیاں بنائیں اور آتشی شیشی میں اس کا روغن نکالیں۔

**فوائد** : برص، جذام، فالج کے لیے پانچ قطرے روغن پان پر لگا کر کھلائیں، ترشی اور نمک سے پرہیز کریں۔

## روغن سم الفار

**ھوالشافی** : بوٹی لانہ جسے اونٹ کھاتے ہیں اور اسے جلا کر سجی بناتے ہیں بقدر ۲۰ تولہ گھوٹ کر نغدہ بنا دیں۔ دو تولہ سم الفار کی ڈلی اس میں رکھ کر تین مرتبہ گل حکمت کر کے خشک کر لیں۔ تین سیر پاچک دشتی کو جلا کر اخگر بنا لیں۔ جب دھواں موقوف ہو وہ غلولہ اس میں رکھ دیں۔ چالیس منٹ کے بعد نکال کر از سر نو تازہ نغدہ میں بدستور آگ دیں اسی طرح ۲۰ مرتبہ کریں۔ قائم النار ہو جائے گا۔ پھر اسے پانچ تولہ شیر مدار میں کھرل کر کے گولیاں بقدر کنار دشتی بنا لیں اور پتال جنتر میں بدستور دو سیر مینگنی بز کی آگ میں تیل نکالیں اور شیشی میں رکھیں۔

**فوائد** : کیسا ہی نامرد ہو یا پیرسن ہو جوانمرد بن جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک قطرہ مکھن یا تازہ حلوہ میں رکھ کر کھانے سے قوت باہ کا تماشا دیکھیں۔

**پرہیز** : ترشی، مچھلی، تیل وغیرہ کی اشیاء سے ضروری ہے۔

## روغن سم الفار

**ھوالشافی** : سم الفار ایک تولہ کو ۲۰ عدد زردی بیضہ مرغ کے ساتھ کھرل کر کے تین ماشہ مشک خالص اس کے ساتھ سحق کریں۔ اور بطور پتال جنتر آتشی شیشی میں نہایت نرم آگ سے تیل نکالیں۔

**فوائد** : گم شدہ قوت رجولیت عود کر آتی ہے، بڑھاپے میں جوانی کا مزہ یاد آ جاتا

ہے، ضیق النفس، دمہ اور امراض باردہ دفع ہوتے ہیں۔

## روغن ہڑتال

**ھوالشافی** : ہڑتال ورقیہ ۵ تولہ کو دو پہر سفیدی بیضہ مرغ میں کھرل کر کے آب گھیکوار میں ایک ہفتہ سحق کریں پھر قرص بنا کر خشک کر لیں پھر دیگچہ قلعی دار میں دو سیر روغن گاؤ ڈال کر قرص داخل کریں اور اس کے نیچے دو چوبی آگ شعلہ چراغ کی مانند چار پہر متواتر جلائیں، تا کہ اس کا رنگ سیاہ ہو جائے جب سرد ہو زروغن زرد کو صاف کر کے شیشی میں رکھیں اور تہہ نشین سیاہ ثفل کو علیحدہ رکھیں۔

**فوائد** : برص کے لیے اس سے بہتر کوئی دوا نہیں، روغن مذکور کا ثفل برص کے داغوں کے لیے مفید ہے، بہت سے مبروص و مجذوم جو مایوس العلاج قرار دیے جا چکے تھے شفایاب ہو گئے۔

**ترکیب استعمال** : روغن مذکور تین تولہ یا اس سے کم و بیش حسب برداشت طبیعت ملاتے رہیں۔ مرض مزمن میں اس کی خوراک دو چند ہونی چاہیے۔ ثفل کو روغن کے ساتھ ملا کر برص کے داغوں پر ملتے ہیں۔ غذا چنے کی روٹی ہمراہ روغن زرد۔ گیہوں کی روٹی اور دال مونگ مقشر بھی مجوز ہے۔ چالیس روز کامل کا استعمال مرض کو زائل کر دیتا ہے۔

## ذوی الارواح مرکبہ کا تیل

**ھوالشافی** : سم الفار سفید۔ ہڑتال ورقیہ۔ منچھل۔ شنگرف۔ سیماب۔ گندھک۔ میٹھا تیلیہ۔ آٹھ دوائیں ہموزن لیں۔ پہلے سیماب و گندھک کو کجلی کر کے باقی ادویہ جدا جدا کوٹ کر ملا لیں۔ اور دو پہر صلایہ کریں۔ پھر ایک کپڑا بقدر آدھ گز سات بار شیر زقوم خاردار میں تر کر کے سایہ میں خشک کریں اور ساڑھے تین تولہ روغن گاؤ اس کپڑے کا فتیلہ بنا کر ایک سیخ آہنی سے باندھیں۔ اسے نیچے کی طرف سے آگ لگائیں۔ اس کے نیچے چینی کا پیالہ رکھیں تا کہ تیل اس میں ٹپکتا رہے۔ اسے محفوظ رکھیں۔

**فوائد** : ضعف باہ، سستی اعصاب، تضیب اور مجلوق کے لیے بمنزلہ اکسیر ہے۔
**ترکیب استعمال** : بقدر چاول برگ پان پر لگا کر کھاتے رہیں اور ایک رتی قضیب پر حشفہ اور خصیتین چھوڑ کر مالش کریں دس روز میں مرد کامل بنا دے گا۔

## ذوی الارواح مرکبہ کا تیل

**ھوالشافی** : گندھک آملہ سار۔ سم الفار سرخ۔ ہڑتال ورقیہ۔ شنگرف رومی ہر ایک ایک تولہ۔ پہلے شنگرف کو ایک ہفتہ شیر مدار میں تر کریں۔ بعدہ ہمراہ ادویہ کھرل میں ڈال کر شراب برانڈی پانچ تولہ جذب کرائیں پھر عرق پیاز ۵ تولہ جذب کرائیں، پھر چار عدد زردی بیضہ ڈال کر خوب کھرل کریں پھر پانچ تولہ زہرہ روہو مچھلی ڈال کر خوب کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنالیں اور بذریعہ آتشی شیشی باحتیاط روغن نکالیں، نہایت سرخ مثل خون کبوتر برآمد ہوگا۔ سیاہی مائل بیکار ہوگا۔
**فوائد** : ضعف باہ اور از کار رفتہ کے لیے بقدر ایک سینخ مسکہ گاؤ ایک تولہ میں ملا کر موسم میں نوش فرمائیں، غذا مرغن دودھ گھی بکثرت کھائیں، تین روز میں یہ اکسیر بتا دے گی۔ اگر اعصاب ضعیف ہوں تو ایک ماشہ روغن پستہ میں ایک بوند ملا کر مالش کریں۔ کجی اور لاغری ہموار ہو جائے گی۔ آب حیات ہے۔

## روغن نوشادر

**ھوالشافی** : نمک سونچر ایک چھٹانک باریک پیس کر پانی کے ہمراہ دو قرص بنا لیں ایک تولہ نوشادر ان دو قرصوں میں رکھ کر ان کے لب ملالیں اور توے آہنی پر رکھ کر نیچے ایک گھنٹہ آگ جلائیں اس کے بعد قرص کو دوسری جانب الٹ کر ایک گھنٹہ اور آگ جلائیں سرد ہونے پر نوشادر کو نکال لیں اور باریک کر کے ایک چینی کے پیالہ میں بھر دیں۔ اس کے بعد اوپر دوسرا پیالہ چینی اوندھا دے کر گل حکمت کر لیں اور نمناک زمین میں ایک ہفتہ دفن کر دیں جب نکالیں گے تمام تیل ہوگا شیشی میں رکھیں۔
**فوائد** : مقوی معدہ، دافع ریاح، مفید طحال ہے۔

**ترکیب استعمال** : پانچ قطرے تک۔

## روغن نوشادر

**هوالشافی** : پھلہ جست مصفی ۲ تولہ۔نوشادر ۶ تولہ دونوں کو باریک کر کے ظرف آہنی میں آگ پر رکھیں۔آگ تیز کر دیں۔جب پانی کی طرح ہو جائے اتار لیں جب سرد ہو پھر آگ پر رکھیں اور پانی ہونے پر اتار لیں، اسی طرح تین مرتبہ کریں سرد ہونے پر یہ تیل جم جائے گا۔اسے چینی کے برتن میں رکھ لیں۔

**فوائد** : داد خصوصاً چنبل کے واسطے نہایت مجرب ہے۔نیز بیاض یعنی پھولہ چشم کے لیے قلیل مقدار ہی کافی ہے۔

**ترکیب استعمال** : تھوڑا سا پانی میں حل کر کے مقام مرض پر لگا دیں۔تمام پنڈلی کے واسطے تین ماشہ کافی ہے۔اسی طرح ہر روز لگاتے رہیں پوست اتر کر شفا ہو جائے گی۔بعد شفایابی رسوت کو سرکہ میں گھس کر اس جگہ لگا دیں تاکہ جلد سخت ہو جائے، پھولہ کے لیے قلیل مقدار میں پھولہ پر ڈالیں۔

## روغن پھٹکڑی

**هوالشافی** : پھٹکڑی سفید جو کوب کر کے اس کے نیچے اور عورتوں کے سر کے بال مصفا آتشی شیشی میں رکھ کر بطور پتال جنتر تیل نکالیں۔

**فوائد** : سوزاک، جریان، سرعت انزال اور صلابت طحال کے لیے کمال موثر ہے۔ مجلوق اور مسترخی اور درد دنداں کے لیے بھی مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : پانچ بوند تک بتاشہ میں کھاتے رہیں۔مجلوق اور مسترخی کے واسطے ایک دو قطرے مالش کریں، درد دندان کے لیے دانتوں پر لگائیں، مجرب ہے۔

## روغن کافور

**هوالشافی** : کافور ایک حصہ۔خالص مٹی دو حصہ پانی کے ساتھ خمیر کر کے لمبی

گولیاں بنالیں اور قرع انبیق میں خشک بطور عرق مقطر کرلیں۔ عرق کافور معہ روغن مقطر ہوگا۔ پھر روغن کو عرق سے علیحدہ کرلیں۔

**فوائد** : تپ حارہ محرقہ خصوصاً دق وسل و اسہال حارہ دوبائیہ اور تمام امراض حارہ کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال** : روغن کافور ایک بوند اور عرق کافور کی خوراک ایک دو ماشہ ہمراہ ادویہ مناسبہ دیں۔ مجرب ہے۔

## عرق فولاد

**ھوالشافی** : کڑاہی آہنی کو میل کچیل سے صاف کر کے اس میں فولادی تاروں کی تین گچھیاں ڈال دیں۔ (یہ تاریں بازار سے ملتی ہیں، پھر پانچ سیر جامن کے نرم پتوں کو ڈھائی سیر پانی کے ساتھ گھوٹ کر چھان لیں اور وہ پانی داخل کریں۔ یا بجائے اس کے آب ثمر جامن یا آب بیخ جامن یا آب کھٹی بوٹی یا آب انار ترش جو میسر ہو اسی قدر ڈالیں، پھر ڈیڑھ سیر ترپھلہ جوکوب کر کے اور ایک تولہ الائچی خورد معہ چھلکا کوٹ کر اور پانچ تولہ زیرہ سفید ملا کر کڑاہی میں موسم گرم میں تین روز اور موسم سرما میں سات روز روزانہ ہلاتے رہیں تاروں کا بہت سا حصہ اس پانی میں حل ہو جائے گا، ہفتہ کے بعد نہایت غلیظ کپڑے میں چھان لیں۔ یہ عرق فولاد ہے۔ اگر زیادہ نفیس بنانا چاہیں تو قرع انبیق میں مقطر کرلیں۔ اگر عرق کے متعفن ہونے کا خوف ہو تو دو چند مصری ملا کر شربت بنالیں۔

**فوائد** : جگر کے امراض دفع کرنے میں اعجاز مسیحائی دکھاتا ہے مقوی اعضائے رئیسہ، سوء القنیہ، طحال، ضعف جگر، بھس، کمزوری، یرقان، ضعف مثانہ کے لیے اکسیر ہے، خون صالح پیدا کرتا ہے، ہاضمہ کو تقویت دیتا ہے۔

**ترکیب استعمال** : عرق ایک بوند سے شروع کر کے بیس قطروں تک پانی ملا کر اور شربت آدھا ماشہ سے چھ ماشہ تک۔ اگر اس کے استعمال سے قبض کی شکایت ہو جائے تو فی خوراک چار ماشہ مگنیشیا سلفاس ملا لیا کریں اور روغن زرد و مسکہ کا بہت

استعمال کریں۔ اثنائے استعمال میں آب سرد سے غسل کرنا ممنوع ہے۔

## روغن بیر بہوٹی

**ھوالشافی** : بیر بہوٹی۔ سیماب۔ سم الفار سفید ہر ایک دو تولہ۔ سب ادویہ کو دس عدد زردی بیضہ مرغ کے ساتھ پانچ روز کھرل کر کے گولیاں بقدر نخود بنا لیں اور پتال جنتر میں تیل نکالیں۔

**فوائد** : سستی قضیب کے واسطے اکسیر ہے، مقوی باہ ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک خس اس روغن میں آلودہ کر کے طلا کریں، اور برگ پان باندھ دیں۔ مجرب ہے۔

## تدبیر غوک

**ھوالشافی** : مینڈک خورد سبز رنگ جو درختوں کے نیچے ہوتے ہیں اور بنولے ہموزن کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے اپلوں میں جلا لیں اور باریک کر کے رکھ چھوڑیں۔

**فوائد** : نزول الماء کے لیے مجرب اور تیر بہدف ہے۔

**ترکیب استعمال** : سلائی سے آنکھ میں لگایا کریں۔ رات کو اطریفل زمانی کھائیں بغیر عمل دستکاری شفا ہو جائے گی۔

## روغن کچلہ

**ھوالشافی** : آدھ سیر کچلہ کو بائیس سیر شیر گائے میں جوش دیں او دودھ میں کوئی چیز مثل چمچہ وغیرہ پھیرتے رہیں، جب کھویہ ہو جائے برتن کو ذرا ٹیڑھا کر کے کسی ڈنڈے سے کھویہ کو دبائیں، تیل جدا ہو جائے گا، پھر اس روغن کو کڑاہی میں ڈال کر بیر بہوٹی، قرنفل، بسباسہ ہر ایک دو تولہ، جوز بوا۔ فلفل دراز۔ الائچی کلاں ہر ایک دو عدد۔ زعفران ۲ ماشہ ڈال کر جلا کر پھر روغن کو صاف کر کے شیشی میں ڈال کر چالیس یوم گندم میں دفن کریں۔ کچلہ کو کھویہ سے نکال کر مقشر کریں اور ہاون دستہ آہنی میں کوٹ کر ڈنڈے کونڈے میں اچھی طرح باریک کر لیں۔ اور کپڑے میں چھان کر شیشی میں رکھ

دیں۔

**فوائد** : کچلہ مدبر کو امراض باردہ کے لیے استعمال کریں، اکلاً وطلاً نہایت مقوی باہ ہے سخت ترین وجع مفاصل اور فالج کے واسطے اکسیر ہے۔

**ترکیب استعمال** : امراض باردہ کے لیے بقدر ایک یا دو چاول اور باہ کے لیے ایک خس تر کر کے کھالیں اور فالج کے لیے بطریق ذیل دو عدد بکری کی سریاں معہ گرم مصالحہ بلانمک اس قدر پانی میں جس میں گل جائیں۔ دیگچہ میں ڈال کر مضبوطی سے بند کر کے گل حکمت کریں پھر آگ پر پکائیں حتی کہ تمام گوشت گل جائے، اب مریض فالج یا وجع مفاصل کے مقام ماؤف پر روغن کچلہ کی مالش محفوظ الہوا مکان کے اندر کر کے مریض کو چار پائی سے باندھ کر او پر لحاف ڈال دیں اور چار پائی کے نیچے گرم گرم دیگچہ کا منہ کھول کر بخارات پہنچائیں۔ جب پسینہ خشک ہو جائے بہ آہستہ پوشش کو دور کر کے مریض کو اٹھنے کا حکم دیں۔ تندرست ہو کر اٹھے گا۔

## روغن بلادر

**ھوالشافی** : بلادر عمدہ دس عدد میں چاروں طرف سوئیاں چبھو کر ڈیڑھ پاؤ پختہ روغن گاؤ میں ڈال کر نرم آگ پر تشویہ دیں۔ جب بلادر جلنے کے قریب پہنچیں مگر جلیں نہیں تو روغن کو صاف کرلیں۔

**فوائد** : فالج، لقوہ، رعشہ اور وجع مفاصل کے لیے بارہا کا مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال** : ایک تولہ سے دو تولہ تک مریض کو پلائیں، یا حلوے میں لپیٹ کر کھلائیں، نیز عضو ماؤف پر مالش کریں۔ سفید بال از سر نو سیاہ ہو جاتے ہیں، بدن میں چشتی و چالاکی پیدا کر کے جوانی کی بہار دکھانا اس کا ہی کام ہے، علاوہ ازیں مقوی بصر ہے۔

## تدبیر مدار

**ھوالشافی** : گندھک۔ مصطگی۔ ہیراکسیس ہر ایک چھ تولہ۔ پھٹکڑی۔ شنگرف ہر

ایک تین تولہ۔ ان پانچوں ادویہ کو ماہی روہو کے ایک عدد زہرہ کے ساتھ سحق کر کے خشک کر لیں پھر دوسرے زہرہ کے پانی کے ساتھ اس قدر کھرل کریں کہ خشک ہو جائے، اسی طرح ایک سو ایک پتوں کا پانی جذب کرائیں۔ پھر ثمر مدار جو اس کے روئیں کے درمیان سیاہ رنگ کا ہوتا ہے لے کر کولہو میں اس کا تیل نکلوائیں اور ادویہ کو ایک پاؤ پختہ اس تیل کے ساتھ کھرل کر کے یکذات کر لیں۔ پھر مدار کی روئی کے چند موٹے فتیلے بنا کر اس روغن دوا آمیختہ میں تر کریں اور میخ آہنی پر لپیٹ کر کسی چیز سے دھوپ میں لٹکا کر آگ لگا دیں۔ نیچے چینی کا برتن رکھیں۔ تا کہ تیل اس میں گرے پھر اسے احتیاط سے رکھیں۔

**فوائد** : تندرستی کو قائم رکھتا ہے، بالوں کو سیاہ کرے۔

**ترکیب استعمال** : بقدر ایک خس پانی کے لگن میں ڈال کر اچھی طرح ملا لیں اور اسی پانی سے بال دھوئیں سیاہ ہو جائیں گے۔ پھر روغن چنبیلی وغیرہ لگائیں دسویں روز پھر استعمال کریں۔ بقدر ایک خس وہ تیل روٹی کے لقمہ میں ملفوف کر کے نگل جائیں، نیز ایک خس روٹی کے لقمہ میں رات کے وقت ایک طرف کے دانتوں کے درمیان رکھیں۔ دوسری رات دوسری طرف اسی طرح دس رات عمل کریں اس عمل سے بوڑھا نوجوان ہو جاتا ہے۔ بال سفید نہیں ہوتے، گرے ہوئے دانت پھر پیدا ہو جاتے ہیں، تقویت باہ اور رونق چہرہ کمال درجہ پر ہوتی ہے۔



## روغن جوز ماثل

**ھوالشافی** : تخم جوز ماثل سفید کا بطور پتال جنتر تیل نکالیں۔ اس سے نصف وزن سیماب کے ساتھ تیل کو اس قدر کھرل کریں کہ سیماب گم ہو جائے اس میں جس قدر قرنفل تر ہو سکیں مدبر کر کے رکھ دیں۔ مدبر کر کے رکھ دیں۔

**فوائد** : قوت باہ اور امساک کے لیے اسرار سے ہے۔

**ترکیب استعمال** : نصف قرنفل تک مسکہ میں لپیٹ کر کھا جائیں اوپر سے ایک سیر شیر گاؤ نوش کریں اور دو گھنٹہ کے بعد مشغول کار ہوں۔

## روغن حب الملوک

**ھوالشافی :** مغز بادام، مغز تخم ارنڈ، مویز منقی ہر ایک ایک تولہ۔ مغز حب الملوک چھ دانہ سب ادویہ کو ڈنڈے کونڈے میں گھوٹ کر اخیر میں چھ ماشہ مصری ڈال کر اور پانی کا چھینٹا دے کر بطور روغن بادام تیل نکال کر شیشی میں رکھ دیں۔

**فوائد :** یہ ایک عجیب اور بے ضرر مسہل ہے۔

**ترکیب استعمال :** ایک یا دو بوند بتاشہ میں ڈال کر کھالیں۔

## روغن بہروزہ

**ھوالشافی :** بہروزہ ایک پاؤ۔ کافور آدھ پاؤ۔ ریت خالص ۶ تولہ۔ شہد دو تولہ۔ توتیا سبز ایک رتی۔ سب ادویہ کو ملا کر ڈولکان جنتر کے طریقہ سے تیل نکالیں۔

**فوائد :** سوزاک قدیم وجدید کے لیے مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال :** ایک ماشہ عرق بادیان کے ساتھ کھلائیں۔

☆☆☆

MONTHLY **TABIB-E- HAZIQ** GUJRAT

Regd. No.. SR - 18

# تالیفات جمیل

## شاہکار جمیل

ہزار ہا سنیاسیانہ مجربات کی مایۂ ناز کتاب جس کا ہر نسخہ جواہرات سے تولنے کے قابل اور سو فیصدی مجرب کہلانے کا صحیح مستحق ہے۔

## مفتاح الکیمیا

مشرقی و مغربی کشتہ سازی کی انتہائی کتاب

تمام دھاتوں اور اپدھاتوں، ویدک یونانی اور ایلو پیتھک کشتہ جات، تکلیس تسحیق اور تدابیر کی نہایت آسان طریقے بیان کیے گئے ہیں۔

## تجارب خوشحالی

نامور کیمیا گر خواجہ بدیع الدین پشاوری کی فن کیمیا گری پر سو فیصد کامیاب نسخہ جات کی مکمل قلمی بیاض کا اردو ترجمہ

## گنج مخفی

صدری مجربات کی ایک عظیم اور لاجواب کتاب

## تحفہ نایاب

طبی دنیا میں انقلاب پیدا کرنے والی طب یونانی کا مایۂ ناز فارماکوپیا

## مرقع جمیل

مشاہیر اطباء کے خصوصی مجربات کا لاجواب خزانہ

ادارہ طبیب حاذق شاہدولہ روڈ گجرات



# جیبی فارما کوپیا

حکیم عبدالرحیم جمیل

ادارہ طبیب حاذق
شاہدولہ روڈ گجرات

جیبی فارما کوپیا
حکیم عبدالرحیم جمیل
ادارہ طبیب حاذق

MONTHLY TABIB-E- HAZIQ GUJRAT
Regd. No.. SR - 18

## تالیفات جمیل

**شاہکار جمیل**
ہزار ہا سنیاسیانہ مجربات کی مایۂ ناز کتاب جس کا ہر نسخہ جواہرات سے تولنے کے قابل اور سو فیصدی مجرب کہلانے کا صحیح مستحق ہے۔

**مفتاح الکیمیا** — مشرقی و مغربی کشتہ سازی کی انتہائی کتاب
تمام دھاتوں اور اپدھاتوں، ویدک یونانی اور ایلوپیتھک کشتہ جات، تکلیس تسحیق اور تدابیر کی نہایت آسان طریقے بیان کیے گئے ہیں۔

**تجارب خوشحالی**
نامور کیمیا گر خواجہ بدیع الدین پشاوری کی فن کیمیا گری پر سو فیصد کامیاب نسخہ جات کی مکمل قلمی بیاض کا اردو ترجمہ

**گنج مخفی**
صدری مجربات کی ایک عظیم اور لاجواب کتاب

**تحفہ نایاب**
طبی دنیا میں انقلاب پیدا کرنے والی طب یونانی کا مایۂ ناز فارماکوپیا

**مرقع جمیل**
مشاہیر اطباء کے خصوصی مجربات کا لاجواب خزانہ

ادارہ طبیب حاذق شاہدولہ روڈ گجرات